سابق قادیانیوں کے قبول اسلام کی دلچسپ، ہوشربا اور ایمان افروز داستانیں

قادیانیت کا مذہبی، سیاسی اور اخلاقی تجزیہ



# قادیانیت سے اسلام تک

محمد متین خالد



جب کھل گئی بطالت پھر اس کو چھوڑ دینا
نیکوں کی ہے یہ سیرت' راہ ہدیٰ یہی ہے



در پے دنیا' دیں ہم رفت' آں ہم رفت و ایں ہم رفت
(دنیا کے در پے ہوا' دین بھی ہاتھ سے گیا' وہ بھی گئی' یہ بھی گیا)



گر شب پرہ چشم روز نہ بیند
چشمہ آفتاب راچہ گناہ

(اگر چمگادڑ کو دن کے وقت نظر نہیں آتا تو اس میں سورج کا کیا قصور ہے۔ سورج تو روشنی پھیلانے کا ذریعہ بنا ہوا ہے جو آنکھیں موندلے اور نہ کھولنے کی قسم کھالے اُسے کون دکھا سکتا ہے۔)



باپ دادا نے کچے انگور کھائے اور اولاد کے دانت کھٹے ہوئے۔



ہم ایسے سادہ دلوں کی نیاز مندی سے
بتوں نے کی ہیں جہاں میں خدائیاں کیا کیا



سابق قادیانیوں کے قبول اسلام کی دلچسپ، ہوشربا اور ایمان افروز داستانیں

قادیانیت کا مذہبی، سیاسی اور اخلاقی تجزیہ

# قادیانیت سے اسلام تک

ترتیب و تحقیق:

محمد متین خالد

علم و عرفان پبلشرز

34 اردو بازار، لاہور۔ فون: 7232336-7352332

E-Mail:ilmoirfanpublishers@hotmail.com

# فہرست

# انتساب

## ان دوستوں کے نام

جو بد قسمتی سے عیسائیت کو اسلام سمجھ کر اس کے دام فریب میں آگئے اور اب اسلام قبول کر کے حضور خاتم النبیین حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے دامن شفاعت میں پناہ لینا چاہتے ہیں!

راستے ہی میں اندھیروں نے انہیں لوٹ لیا
چاندنی بانٹنے نکلے تھے جو رخساروں کی

# لیجئے! آئینہ حاضر ہے!

محمد متین خالد پاکستان کے علمی، ادبی اور دینی حلقوں میں ایک معتبر حوالہ اور موقر استعارے کا نام ہے۔ سامراجی اور نامراجی قوتوں کے گماشتوں اور قادیانیت کے خرمن باطل کے لیے، متین خالد شعلہ جوالہ اور برق بے اماں کی حیثیت رکھتا ہے۔ وہ ادبی حلقہ میں استعمار دشمن مجاہد کی حیثیت سے جانا جاتا ہے۔ اس کی قلمی ترکتازیوں کا ہدف استعمار اور سامراج کے وہ "نقاب پوش گماشتے" ہیں جو دین کے نام پر دین کے قلعے اور عقائد کی فصیلوں پر شب خون مارنا چاہتے ہیں۔ متین خالد نے استعمار کے ان پھوٹوس اور ٹوڈی بچوں کو جو قادیانیت کے لبادے اور "احمدیت" کے مقدس پیرہن میں ڈیڑھ اینٹ کی "مسجد ضرار" بنانے کے لیے ادھر ادھر ہاتھ پاؤں مارتے پھر رہے تھے، اپنے "قلم کٹہرے" میں لاکھڑا کر کے اس بے باکی سے بے نقاب کیا ہے کہ ان بھگوڑوں کے لیے "اب جائے ماندن ہے نہ پائے رفتن۔"

ہمارے ہاں ادب اور صحافت پر سکہ بند قسم کے ادیبوں اور صحافیوں کا ناجائز قبضہ ہے۔ ان ناجائز قابضین نے اپنے چہروں پر ترقی پسندی اور روشن خیالی کے ماسک چڑھا رکھے ہیں۔ ترقی پسندی اور روشن خیالی کی آڑ میں، روسی، امریکی اور برطانوی سفارت خانوں کے راتب پر پلنے والے یہ قلم کار اور کالم کار، ہر اس خشک و تر تحریر کو ادب عالیہ کا شاہکار قرار دیتے ہیں، جس میں شکمی اور جنسی بھوک کو تحریک دینے والا "مواد" موجود ہو۔ ماضی میں یہ "فنکار" کمیونسٹ مینی فیسٹو کے تحت ترقی پسندی کا اور اب "نیو ورلڈ آرڈر" کی تابعداری میں روشن خیالی کا ناو پھونک رہے ہیں۔ ایسی تحریروں اور محرروں کی حلقہ ستائش باہمی کا رکن ہونے کی وجہ سے الیکٹرانک اور پرنٹ میڈیا کے ذریعے خوب خوب تشہیر کی جاتی ہے، یوں کنکر موتی، ذرے ہمالہ، گنگا کا گدلا جل آب زمزم کی منزہ لہر بنا کر پیش کیا جاتا ہے...... اس قسم کی اشتہا انگیز اور اشتعال انگیز تحریروں کو "ادب برائے زندگی" کی نمائندہ تحریریں قرار دیا جاتا ہے...... اس کے برعکس جب کوئی قلم کار دین کی حرمت اور عقائد کی ناموس کے تحفظ کے لیے اپنے قلم کو تیغ اور قرطاس کو ڈھال بنا کر زندگی کے میدان میں دین کے باغیوں کو للکارتا اور فکری محاذ پر پچھاڑنے کی کوشش کرتا ہے تو ان کی یہ فاختائیں "بوئے خوں آتی ہے اس فرد کے افسانوں سے" کی دہائی دیتے ہوئے منظر عام پر آ جاتی ہیں تاکہ ایک سچے قلم کار کی کردار کشی کی جا سکے...... یہ ایک الگ بحث ہے کہ اعلائے کلمۃ الحق کے پرچم کی سربلندی کے

لیے، اپنے فکر و نظر کی رعنائیوں، قلب و جگر کی توانائیوں اور دست و بازو کی سرسائیوں کو وقف کر دینے والے متین خالد جیسے مجاہد قلم کار، صلے کی تمنا اور ستائش کی پروا سے بے نیاز ہو کر فکری و نظری مورچوں پر ستیزہ کار ہوتے ہیں۔ انھیں اپنی فکری اور فنی کاوشوں کے لیے کسی وائٹ ہاؤسیئے یا لینن گراڈیئے ادب کے نقاد سے "سند امتیاز" لینے کی ضرورت نہیں ہے کہ

فطرت خود بخود کرتی ہے لالے کی حنابندی

عصر حاضر میں "فتنہ قادیانیت" عالم اسلام کی شہ رگ پر سرطان کے پھوڑے کی حیثیت رکھتا ہے۔ اس پھوڑے کو جڑ سے اکھاڑ پھینکنے کے لیے جس قسم کی تیز دھار نشتریت کی ضرورت ہے، وہ متین خالد کی تحریروں میں بدرجہ اتم پائی جاتی ہے۔ متین خالد کا طغرائے امتیاز یہ ہے کہ اس نے مزاحمتی ادب تخلیق کرنے کے باوجود نعرے بازی اور کھوکھلی خطابتی جملہ سازی سے مکمل اعراض اور اجتناب کیا ہے۔ "قادیانیت ہماری نظر میں" اور "ثبوت حاضر ہیں" سے لے کر "قادیانیت سے اسلام تک" جو "کتب مینار" تحقیق و تدوین کے اس قلب نے تعمیر کیا ہے، بلاشبہ وہ قابل داد بھی ہے اور لائق دید بھی...... ان تمام کتابوں کے ایک ایک جملے میں "شبلی مکتبہ فکر" کی سخت گیریت، عقلیت، استدلال اور منطقیت اس طرح کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہے جس طرح نافہ آہو میں "مشک اذفر" اور فضائے حدود حرم میں "تقدس" ہوتا ہے۔

اس قسم کا شاہکار لٹریچر مادی منفعتوں اور شخصی شہرتوں کے خریدار بیوپاری کبھی تخلیق نہیں کر سکتے۔ ستم ظریفی یہ ہے کہ روٹی کے گول ٹکڑے میں عالمی گلوب کے مسائل دیکھنے والے "جمشید" یہ کیوں بھول جاتے ہیں کہ روٹی سے ماورا بھی کچھ صداقتیں ہیں۔ صاف ظاہر ہے، جو ادب صرف روٹی کے لیے تخلیق ہو گا، وہ صرف ذہنی بدہضمی پیدا کرے گا اور جو ادب عقیدے کی کوکھ سے جنم لے گا، اس کی ایک ایک سطر فاران کی چوٹیوں کی طرح منور ہو گی۔ ایسا ادب فنافی الحکم قسم کے ادیب تخلیق کرنے کا تصور بھی نہیں کر سکتے۔ روٹی کے سوکھے ٹکڑوں کے گرد منڈلانے والا ادب روٹی کی عمر طبعی کی طرح ناپائیدار ہو گا جبکہ ایک سچے عقیدے کی پائیدار اور لازوال اقدار کا محافظ اور پیش کار ادب لازوال، پائیدار اور سدا بہار ہو گا۔

متین خالد کی کتب کا بالاستیعاب مطالعہ کرنے کے بعد آپ بے ساختہ پکار اٹھیں گے کہ یہ تحریریں بلاشبہ ایک ایسے شخص کے نوک قلم سے ہوئی ہیں جو سرتاپا فنافی الرسول ﷺ ہے۔

اللہ کرے مرحلہ شوق نہ ہو طے!

متین خالد کو عالمی طاقتوں کے سفارت خانوں کی غلام گردشوں میں ڈالروں کی تاتاری، اس پر روشن خیالی کا رقص کرنے والے کٹھ پتلی ادیبوں اور فنکاروں کی داد و تحسین کی ضرورت نہیں کہ وہ جن موضوعات پر قلم اٹھاتے ہیں، قلم کی حرکت سے قبل ہی لوائے سرمدی ان کی فکر کے ہمرکاب ہوتی ہے۔ ان پر

قلم اٹھاتے ہی تائید ربانی کے ساتھ بے تار کا سلسلہ قائم ہو جاتا ہے۔

قادیانیت کے حوالے سے متین خالد کی ''ڈسکوریز'' اہل علم اور باخبر حلقوں سے ڈھکی چھپی نہیں۔ انھوں نے تحقیق اور انکشافی سطح پر انتہائی دیدہ ریزی سے کام کیا ہے اور پڑھنے والوں اور سچ کے متلاشیوں کے لیے سنجیدہ مباحث کے دروازے کھولے ہیں۔ تعصب کی ہر آلائش سے دامن بچاتے ہوئے انھوں نے حقائق تک پہنچنے کی کوشش کی ہے۔ قادیانیت کے ڈھول کا پول کھولنے کے لیے انھوں نے اپنے قلم کو صرف قصاب کا چھرا بنا کر اس جسد بے روح کی چیر پھاڑ نہیں کی بلکہ انھوں نے اپنے قلم کو جراح کا نشتر بنایا ہے، جہاں زخم لگانا ناگزیر تھا، وہاں زخم لگانے اور گندہ مواد نکال باہر کرنے میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں کیا اور جہاں مرہم اور پھاہا رکھنا ضروری تھا، وہاں سامان اندمال فراہم کرنے میں کسی بخل سے کام نہیں لیا۔ وہ مریض کے نہیں بلکہ مرض اور اس کو پیدا کرنے والے جراثیم کے خاتمے کے لیے کوشاں ہیں اور قادیانیت کے مہلک روگ کا شکار ''جذامیوں'' کو ناقابل علاج تصور نہیں کرتے بلکہ اتمام حجت کے لیے، ان کو معالجے کی تمام سہولتیں بھی فراہم کرتے ہیں۔ ان کا تحقیق کردہ تمام لٹریچر اسی دردمندی کا عکاس وغماز ہے کہ ان کی تحریر اور تحقیق کو پڑھ کر، اگر ایک بھی قادیانی راہ ہدایت پر آ جاتا ہے تو ان کی زندگی بھر کی کاوش رنگ لے آئے گی۔ ان کا اسلوب دعوتی ہے، اس لیے جارحانہ نہیں۔ وہ ناصح مشفق کے انداز میں اپنے مخاطب قادیانیوں کو انتہائی رس بھرے اور پیار بھرے انداز میں سمجھاتے ہیں۔

یہ کتاب، جو اس وقت آپ کے ہاتھوں میں ہے، یہ کوئی معمولی کتاب نہیں، یہ قادیانیت کے حوالے سے ''حقائق نامہ'' ہے۔ یہ ''حقائق نامہ'' قادیانیوں کی کسی حزب مخالف نے مرتب نہیں کیا۔ یہ تو ''محرمان رازہائے درون میخانہ'' کی سرگزشت ہے، کسی ''چراغ رہگزر'' کا تبصرہ نہیں۔ ''قادیانیت سے اسلام تک'' میں متین خالد نے قادیانیت کے ان خفی وجلی گوشوں کو ''قادیانیوں'' کے سامنے دعوت فکر دینے کے لیے بے نقاب کیا ہے جو کسی اینٹی قادیانی کی بات کو اس لیے نہیں سنتے کہ یہ تو ہیں ہی ہمارے خون کے پیاسے...... لیکن اس کتاب کی ایک ایک سطر اور ایک ایک لفظ ان کے خون کے کسی پیاسے کے تیز دھار قلم کا شہکار نہیں بلکہ یہ خود ان کے اپنے گھر کے بھیدی ہیں، جنھوں نے اپنی عمر عزیز کا ایک طویل حصہ قادیانیت کی تبلیغ اور ترویج میں بسر کیا اور جب تعصب، عقیدت اور تقلید کی سیاہ پٹی ان کی آنکھوں سے اتری تو قادیانیت کی حقیقت، ان کے سامنے بے نقاب ہو گئی۔ قادیانیت کا اصل اور مکروہ چہرہ جب انھیں دکھائی دے گیا تو ان حقیقت پسند اور حق کے متلاشی سچے انسانوں نے اس دام ہمرنگ زمین کا مزید صید بنا گوارا نہ کیا۔

''قادیانیت سے اسلام تک'' جیسی شہکار کتاب کی تخلیق اور تالیف کوئی آسان کام نہیں۔ اس کے لیے متین خالد کو اپنے دلوں کی تپش اور شبوں کا گداز، آہ نیم شبی اور نالہ صبح گاہی، اس کار خیر کی

انجام دہی کے لیے وقف کرنا پڑا۔ ایسی نادر و نایاب کتابیں پل بھر میں مرتب نہیں ہو جایا کرتیں۔ اس کے لیے بلا کی سنجیدگی اور فکر کی ضرورت ہوتی ہے...... غبار آلود اور گرد گزیدہ جرائد و رسائل کے کرم خوردہ صفحات میں ادھر ادھر اور جہاں تہاں بکھرے ہوئے مواد کو ڈھونڈنے کے لیے یقیناً کوہسی نگاہوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ ان منتشر اور بکھرے ہوئے حقائق کو یکجا کر کے کتاب لڑی میں پرونا، یقیناً جان جوکھوں کا کام ہے۔ اس کے لیے فاضل مولف کو نہ جانے کتنی لائبریریوں کے دروازوں پر دستک دینا پڑی، کتنی کتابوں کے اوراق کھنگالنا پڑے اور کتنے جرائد و رسائل کے صفحات الٹنا پڑے...... نیز یہ کہ خشک و تر اور رطب و یابس مواد کی بجائے مستند اور وقیع شخصیات کے رشحات فکر کا انتخاب کرنا بھی تو کسی طرح پل صراط عبور کرنے سے کم نہیں ہوتا۔ متین خالد لائق صد تحسین ہیں کہ وہ بحرظلمات سے ایسے لولوئے لالہ جن کر لانے میں کامیاب ہوئے جن کی ضیاء گستری، آفتاب طرازی اور ماہتاب سازی، قادیانی عقائد کے دجل و فریب کی پراسرار اور تاریک گلیوں میں سر پھوڑنے والے، سچ کے متلاشیوں کو حقیقت کا آئینہ اور روشنی دکھا رہے ہیں۔

صلائے عام ہے یاران نکتہ داں کے لیے

قادیانی ضلالت کے تاریک طوفانوں میں ہچکولے کھاتے سفینوں کے لیے یہ کتاب منارۂ نور کی حیثیت رکھتی ہے۔ حقیقت کی تلاش میں سرگرداں وہ بھولے بھالے ''قادیانی'' جو کھوکھلے دلائل کے طوفان اٹھائے صحراؤں میں گم کردہ راہ ہو چکے ہیں، یہ کتاب، یہ حقائق نامہ، ان کے لیے ''قندیل رہبانی'' کی حیثیت رکھتا ہے...... کیوں؟ اس لیے کہ اس کتاب میں موجودہ مواد اور مضامین کا تانا بانا خانہ ساز روایات کی کھڈی پر تیار نہیں کیا گیا...... نہ ہی یہ کوئی افسانوی داستان ہے جسے زور قلم اور رنگینی بیاں سے شگفتہ و شاداب بنانے کی کوشش کی گئی ہے اور نہ ہی اس میں تخیل کی کرشمہ سازی سے محیر العقول اور لذیذ کہانیاں آپ کی ضیافت طبع کے لیے پیش کی گئی ہیں...... یہ تو آئینہ ہے، اور اگر کوئی آئینے میں اپنا چہرہ دیکھ کر برا مناتا ہے تو اس کی عقل پر بجز ماتم کرنے کے اور کیا، کیا جا سکتا ہے اور اگر کوئی آئینے میں اپنے چہرے کے خدوخال دیکھ کر اپنے نین نقش کو سنوارنے کی کوشش کرتا ہے اور گرد و غبار کو اپنی پیشانی سے صاف کر لیتا ہے تو یہی تقاضائے انسانیت اور مقتضائے عقل ہے...... لیجیے! آئینہ حاضر ہے!

حافظ شفیق الرحمٰن

کالم نگار ''روزنامہ دن'' لاہور

# انمول بھیدی

قادیانیت بلا مبالغہ امت مسلمہ کی فکری وحدت اور دینی حمیت وغیرت کے خلاف ایک ایسی گھناؤنی اور مکروہ سازش ہے، جس کا مقصد امت محمدیہؐ کے انتہائی متفقہ اور مسلم عقیدہ ''ختم نبوت'' کا خاتمہ کر کے قرآن وسنت میں ترمیم و اضافہ اور دین اسلام کے بارے میں شکوک وشبہات کا دروازہ کھولنا ہے۔ مزید برآں نظریہ جہاد کو متروک اور دور جدید میں ناقابل عمل ثابت کرنا ہے تاکہ مسلمانوں کی دینی غیرت، حریت فکر اور جذبہ آزادی کو ختم کر کے انھیں یہود ونصاریٰ کے دام ہمرنگ زمیں میں پھنسایا جاسکے۔

مسلمانوں کی تاریخ میں اسلام کے خلاف کی جانے والی سازشوں میں اس سازش کی خاص بات یہ ہے کہ یہ سازش مسلمانوں کے مغلوبیت کے دور میں حکمران قوتوں نے (جو اسلام کے خلاف سازشیں کرنے کا تاریخی تجربہ رکھتے ہیں) نہایت منظم انداز میں کی اور اس کی کامیابی کے لیے مسلمانوں کی اندرونی کمزوریوں، معاشرتی مجبوریوں، معاشی پسماندگی اور سیاسی ابتری کا بھرپور فائدہ اٹھایا گیا۔ اس سلسلے میں انگریزوں نے اپنے اقتدار کی طاقت کا جس انداز میں استعمال کیا، اس سے ان کی اسلام دشمنی کا بھرپور اظہار ہوتا ہے۔

یہی سازش اگر مسلمانوں کے سیاسی اقتدار کے دور میں کی گئی ہوتی تو شاید اسے ایک لمحہ پنپنے کا موقع نہ ملتا کیونکہ مسلمانوں نے بعض فروعی مسائل میں نزاع و اختلاف کے باوجود کبھی بھی فخر کائنات حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی عظمت پر انگشت نمائی برداشت نہیں کی اور عقیدہ ''ختم نبوت'' پوری ملت اسلامیہ کی چودہ سو سالہ تاریخ میں کبھی بھی اختلافی نہیں رہا لیکن یہ سازش یہود ونصاریٰ کے ذہن کی پیداوار تھی اور برطانوی اقتدار نے اپنی سامراجی طاقت کی چھتری کے نیچے اس سازش کو پورا تحفظ فراہم کیا، پروان چڑھایا اور اب یہ بات کوئی متعصبانہ جملہ نہیں رہا، نہ ہی اسے مخالفت برائے مخالفت کا نام دیا جاسکتا ہے بلکہ یہ ایک بھرپور تاریخی حقیقت ہے کہ ''قادیانیت کا شجر خبیثہ امت مسلمہ کی وحدت کو پاش پاش کرنے اور ان کے جذبہ حریت کو ختم کرنے کے لیے ہندوستان میں انگریزوں نے کاشت کیا'' اور اپنی ساری انتظامی مشینری اور سامراجی طاقت کو اس کے تحفظ و پرداخت پر لگا دیا۔ قادیانیت قبول کرنے والوں پر اعلیٰ تعلیم اور انتظامی عہدوں کے تمام دروازے کھول دیے گئے۔ حکومتی ذرائع نشر واشاعت کو اس سازش کی کامیابی کے لیے بے دریغ استعمال کیا گیا لیکن یہ عقیدۂ ختم نبوت کا اعجاز ہے کہ امت مسلمہ کے عمومی مزاج نے کبھی ایک لمحہ کے لیے بھی مرزا غلام احمد قادیانی یا ان کی تحریک قادیانیت کو ذہنی طور پر قبول نہیں کیا اور تمام تر جابرانہ کوششیں اور پرکشش کاوشیں، ان کے ایمان کو متزلزل کرنے میں کامیاب نہ ہوسکیں۔

قیام پاکستان کا بنیادی مقصد اس کے سوا اور کچھ نہ تھا کہ برصغیر پاک و ہند کے مسلمان اپنے دین سے والہانہ لگاؤ کی وجہ سے یہ چاہتے تھے کہ ایک ایسی اسلامی ریاست معرض وجود میں آئے، جہاں وہ اپنے انفرادی ہی نہیں بلکہ اجتماعی فیصلے بھی اللہ کے دین کے مطابق کرسکیں۔ اس مقدس و پاکیزہ جذبے کی تکمیل کے لیے ایک طویل و پرآشوب تحریک کے بعد مسلمانان پاک و ہند کامیابی سے ہمکنار ہوئے اور پاکستان دنیا کے نقشہ پر ایک ایسی خودمختار ریاست کے طور پر ابھرا، جسے اسلام کی عملی تجربہ گاہ بننا تھا۔

اب ہونا تو یہ چاہیے تھا کہ قیام پاکستان کے فوراً بعد پاکستان میں اسلام کا کھرا سکہ جاری و ساری کر دیا جاتا اور بلا تاخیر پاکستان کو ایک اسلامی ریاست کے ڈھانچے میں ڈھال دیا جاتا لیکن انگریز دور کی بھرتی کی ہوئی ملٹری اور سول بیوروکریسی (جن میں بہت بڑی تعداد قادیانیوں کی تھی) اور سیاست دانوں میں قادیانی گماشتوں کو یہ بات ہرگز گوارا نہ تھی کہ پاکستان ایک اسلامی ریاست بن جائے کیونکہ اسلامی ریاست میں ان کی حیثیت مرتد کی ہوتی اور وہ واجب القتل قرار پاتے۔ اس کے ساتھ ساتھ قادیانیوں کے سرپرست یہود و نصاریٰ و ہنود بھی ایک اسلامی ریاست کو اپنے سامراجی عزائم کے راستے میں بہت بڑی رکاوٹ تصور کرتے تھے۔ اس لیے انھوں نے ایسے ایسے بحرانوں کے طوفان کھڑے کیے کہ نفاذ اسلام تو ایک طرف، پاکستان کا استحکام بھی مشکوک دکھائی دینے لگا اور یہی سازشی بالآخر پاکستان کو دولخت کرانے میں کامیاب ہوگئے اور اب بھی قادیانی اور ان کے سرپرست، پاکستان کو اسلامی ریاست بنانے کی ہر جدوجہد اور کوشش کو سبوتاژ کر دینا چاہتے ہیں۔

قادیانیوں کی سیاسی تخریب کاریوں اور مذہبی فریب کاریوں کا پردہ ہر دور میں امت کے علماء حق نے چاک کیا اور امت کو ان کی عیارانہ چالوں اور مکارانہ رویہ سے آگاہ کرتے رہے۔ قادیانیوں کی وحدت اسلام کے خاتمہ کی سازش ہو یا استحکام پاکستان کے خلاف مہم، امت کے مجاہد نوجوان ہمیشہ ان کے مذموم مقاصد کی تکمیل میں ہمالیہ بن کر کھڑے ہوگئے۔ اس سازشی ٹولہ کے پاکستان دشمن عزائم کے سامنے بند باندھنے کے ساتھ ساتھ علمی محاذ پر جس طرح قادیانیوں کا تعاقب نوجوان اہل علم نے کیا، وہ بذات خود عقیدۂ ختم نبوت کا ایک معجزہ ہے۔ انہی نوجوانوں میں ایک نوجوان، محمد متین خالد بھی ہیں جنھیں خداوند کریم نے اپنے نبی ختم الرسل کی ختم نبوت کے تحفظ کے لیے چن لیا ہے۔ تحفظ ختم نبوت کے مقدس جذبے نے ان کے قلم میں دریاؤں کی سی روانی اور تلوار کی کاٹ پیدا کر دی ہے۔ وہ نہایت سنجیدگی، پوری ذمہ داری اور انتہائی تفکر کے بعد ایسے حیرت انگیز اور ہوشربا انکشافات کرتے ہیں کہ قاری کی عقل دنگ رہ جاتی ہے اور اس کی نگاہوں سے پردے اٹھتے چلے جاتے ہیں اور قادیانیت کا اصل چہرہ اس کے سامنے آ جاتا ہے جس کے بعد اس کے دل میں قادیانیت کے خلاف نفرت کے سوا کچھ باقی نہیں رہتا۔ متین خالد کی یہ خصوصیت ہے کہ وہ کبھی بھی پڑھنے والے کو جذباتی انداز میں اپیل نہیں کرتے بلکہ ناقابل تردید علمی دلائل اور قادیانیوں کی امہات کتب سے ایسے ایسے ثبوت فراہم کرتے ہیں کہ بڑے سے بڑا دانشور بھی داد دیے بغیر نہیں رہ سکتا۔

ان کی حال ہی میں شائع ہونے والی کتاب ''ثبوت حاضر ہیں'' اس کا بین ثبوت ہے۔ اس کتاب میں محمد متین خالد کی چشم بصیرت نے خوردبین کے بغیر قادیانیت شناسی کا حق ادا کر دیا۔ اس کتاب میں قادیانیوں کے عقائد و افکار اور تعلیمات و عزائم کو ان کی اپنی مستند کتب، ان کے اپنے اخبارات و جرائد اور ان کے اپنے قائدین اور دیگر کے بیانات کی روشنی میں بیان کیا ہے اور اپنی بات کو ناقابل تردید بنانے کے لیے قادیانیوں کی ہر تحریر کی عکسی اور دستاویزی شہادتیں پیش کی ہیں۔ تحقیق و جستجو کرنے والوں اور قادیانیت کے بارے میں معلومات کے خواہاں اہل فکر و دانش کے لیے، یہ اپنی نوعیت کی منفرد کتاب ہے۔ یہ محققانہ کتاب جہاں متین خالد کی بے پناہ تحقیق و جستجو، عمیق مطالعہ، انتہائی غور و فکر، شبانہ روز محنت اور خداداد صلاحیتوں کا منہ بولتا ثبوت ہے، وہاں اس کا ایک ایک صفحہ کہہ رہا ہے:

ہوتا ہے جن میں نام رسولِ خدا بلند
ان محفلوں کا مجھ کو نمائندہ کر دیا
سرکارِ دو جہاں کا بنا کر مجھے غلام
میرا بھی نام تا بہ ابد زندہ کر دیا

میرا خیال ہے کہ اس کتاب کے بعد قادیانیوں کی بھیانک تصویر واضح کرنے کے لیے کسی محدب عدسہ کی ضرورت نہیں اور کتاب کے صرف ایک ماہ میں دو ایڈیشن نکل جانا میری بات کا منہ بولتا ثبوت ہیں۔ محمد متین خالد اگر اسی کتاب پر اکتفا کرتے تو میں سمجھتا ہوں کہ ان کی اخروی نجات کے لیے کافی تھا مگر محمد عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے غلام کو عشق مصطفیٰ بھلا کہاں چین سے بیٹھنے دیتا ہے اور پھر یہاں تو۔

مکتبِ عشق کا دستور نرالا دیکھا
اس کو چھٹی نہ ملی جس کو سبق یاد ہوا

اور پھر یہ نوجوان ایک اور وادی میں جا نکلا۔ اب اس کی تحقیق کا میدان مختلف تھا۔ اب اس نے کتابیں نہیں کھنگالیں بلکہ دروازے کھٹکھٹائے۔ اب یہ علماء کی محافل میں فیض یاب ہونے نہیں بلکہ ملک کے دور دراز علاقوں میں گرد چھاننے نکل پڑا۔ اب یہ ان لوگوں کا متلاشی تھا، جو عرصہ دراز قادیانیت کی تاریخ اور پرفریب راہوں پر بھٹکنے کے بعد حق و صداقت کی فطری اور حقیقی جستجو لیے اسلام کی دہلیز تک پہنچے اور روشنی و نور کی بستی میں داخل ہو گئے۔ متین خالد ایسے بہت سے افراد سے ملے، ان کے انٹرویو کیے، ان سے ان کے سابقہ مذہب کے بارے میں طویل گفتگو کی۔ انھیں وہ حالات و واقعات بیان کرنے پر راضی کیا، جن سے گزر کر وہ آئے تھے۔ یہ تمام باتیں نہایت صبر آزما اور مشقت طلب تھیں مگر عشق نے یہ تمام مراحل دنوں میں طے کروا دیے۔ اب ان کی ایک اور کتاب ''قادیانیت سے اسلام تک'' آپ کے ہاتھ میں ہے۔ یہ کتاب ان لوگوں کی روداد ہے، جو قادیانی تھے اور اب مسلمان ہیں۔ اس کتاب کو پڑھ کر آپ کو اندازہ ہوگا کہ ''گھر کے یہ بھیدی'' کس قدر قیمتی اور انمول ہیں۔ اس کتاب کے مطالعہ کے بعد، میں تو یہ کہتا ہوں کہ یہ

لوگ ''دراصل ہمارے ایمان کے محافظ ہیں'' قادیانی کفرستان کی اندرونی غلاظت کو جس طرح ان لوگوں نے آشکارا کیا ہے، وہ ان کے سوا کوئی کر نہیں سکتا اور ''ہوا جب ان کا سارا گند آشکارا'' تو کوئی باشعور انسان ایسا نہیں جو دیکھ کر گند کھا سکے۔

یہاں میں یہ بات کہنا ضروری سمجھتا ہوں کہ جو لوگ پیدائشی مسلمان ہیں، وہ شاید ان لوگوں کی عظمت کردار کو نہ سمجھ سکیں جنھوں نے اپنے مذہب قادیانیت کو ترک کر کے اسلام قبول کیا۔ مذہب ترک کرنا کوئی معمولی واقعہ نہیں اور نہ یہ، لباس بدلنا، گھر بدلنا، ملک بدلنا جیسا کوئی عمل ہے بلکہ ترک مذہب کرنے والا کبھی اپنے ماحول سے بغاوت کرتا ہے، کبھی اسے اپنے والدین چھوڑنا پڑتے ہیں، کبھی وہ اپنے دوستوں کو دشمنوں میں بدلتے دیکھتا ہے۔ کبھی عزیز و اقارب کی موجودگی میں تنہائی کا عذاب برداشت کرتا ہے، کبھی اسے ایمان کی خاطر اپنے مفادات کو پس پشت ڈالنا پڑتا ہے۔ کبھی کبھی اس کی اپنی اولاد بھی اس کا ساتھ چھوڑ جاتی ہے اور کبھی زندگی سے محرومی کی سزا بھی ملتی ہے۔

یہ عشق نہیں آساں بس اتنا سمجھ لیجیے
اک آگ کا دریا ہے اور ڈوب کے جانا ہے

اور ایسا بھی ہوتا ہے کہ وہ انتہائی اخلاص و محبت کے ساتھ اسلام قبول کرتا، اپنا سب کچھ چھوڑ کر پُرخار وادیوں میں عزیمت کی منزلیں طے کرتا ہوا آبلہ پا اسلام کی وادی امن میں پہنچتا ہے تو یہاں کچھ منافق صفت لوگ اس پر شک و شبہ کا اظہار کرتے ہیں۔ اس کے ہر عمل کو ایک مخصوص زاویے سے جانچتے اور دیکھتے ہیں۔ یہ بات ان متلاشیان حق کے لیے سب سے زیادہ تکلیف دہ ہوتی ہے مگر قابل ستائش اور مبارک باد کے مستحق ہیں یہ اہل عزیمت، جو ہر پریشانی و مصیبت کا نہایت خندہ پیشانی سے مقابلہ کرتے ہیں۔ اللہ رب العزت قدم قدم پر ان کی مدد فرماتے ہیں۔ یہ لوگ اپنے ایمان کے لیے کسی نسلی شہادت کے محتاج نہیں بلکہ پورا معاشرہ، اللہ اور اس کے فرشتے ان کے ایمان کی گواہی دیتے ہیں۔

یہ کتاب انہی لوگوں کے ایمان کی داستان ہے۔ ایمان افروز داستان۔ لیجیے اب آپ یہ داستان پڑھیے اور قصر قادیانیت کے ان گوشوں سے بھی آگاہ ہو جایئے جو کسی کتاب میں محفوظ نہیں اور اس مجاہد کی درازی عمر کی دعا کیجیے، جو عشق نبی میں غرق قادیانیت کے مکروہ چہرے سے نقاب اٹھاتا چلا جا رہا ہے۔ نہیں معلوم کہ اب اس کا قلم کہاں جا کر ٹھہرے گا۔ میری دعا ہے اللہ اسے بھی سلامت رکھے اور اس کے قلم کو بھی!

پروفیسر محمد ظفر عادل
گورنمنٹ کالج باغبانپورہ، لاہور



# پہچان

دنیا میں کئی اقسام کے غلام ہوتے ہیں۔ کوئی اپنا غلام، کوئی کسی دوسرے کا غلام، کوئی ذہنی، فکری، اقتصادی اور نظریاتی غلام اور کوئی جسمانی غلام، کوئی اپنے جذبات، احساسات اور خواہشات کا غلام، کوئی کسی دوسرے کے جذبوں اور خواہشوں کا غلام، کوئی کسی پتھر، جانور اور اجرام فلکی کا غلام، کوئی اللہ تعالیٰ کا غلام، کوئی کسی انسان کا غلام اور کوئی اللہ کے ان بندوں کا غلام جو اسے اللہ کی جانب راستہ دکھانے پر معمور ہوتے ہیں۔ جب سے کائنات ارضی قائم ہوئی ہے، غلامی بھی موجود ہے اور غلام بھی موجود ہیں۔ غلام کیا ہوتا ہے؟ مالک کا حکم ماننے والا، اس کی فرمانبرداری کرنے والا، اس کے اشاروں پر چلنے والا، اس کی رضا اور خوشی کے مطابق کام کرنے والا۔ غلام ہونے کے تین تقاضے ہوتے ہیں، سب سے پہلا تقاضا یہ ہوتا ہے کہ اسے اپنے مالک کی پہچان ہو، وہ اپنے مالک کو مالک کی حیثیت سے پہچانے۔ دوسرا تقاضا کہ وہ اپنے مالک کے احکام کو جانتا، سمجھتا اور اس پر عمل کرنے والا ہو اور تیسرے یہ کہ وہ اپنے مالک کا ادب اور تعظیم کرے، اس کی اطاعت اور اتباع کرے اور پورے احترام و محبت سے مالک اور اس کے متعلقین ولواحقین سے مالک کی مرضی اور خوشی کے مطابق سلوک کرے۔

آج ہم دو غلاموں کی بات کر رہے ہیں ایک انسان جو کہ اللہ تعالیٰ کا غلام ہے، اس کے رسول خاتم الانبیاء ﷺ اور ختم المرسلین ﷺ کا اور اللہ کے ان بندوں کا غلام، جو کہ ہر آن، ہر لمحے، اسے اللہ کی طرف جانے والے راستے پر مضبوطی سے قائم رہنے کی تلقین کرتے ہیں، اس کی راہنمائی کرتے ہیں، اس کے دل میں اللہ کی محبت اور خوف کا جذبہ پیدا کرتے ہیں، اللہ کے یہ نیک بندے، اللہ اور اس کے محبوب پاک کی پارٹی کے لوگ اور ورکر ہوتے ہیں۔ یہ سب اسی انسان کی طرح اللہ کو اپنا الٰہ، اپنا مالک، اپنا رب، اپنا پالنے والا، دینے والا، مقصود، معبود اور مسجود سمجھتے ہیں۔ اس کے آگے سجدہ کرتے ہیں، اس کی بندگی کرتے ہیں، اپنے آپ کو صرف اور صرف اسی کا بندہ اور مخلوق سمجھتے ہیں۔ اس کے فرمان کی بجا آوری کرتے ہیں، اس کے فرمودات اور احکامات کے خلاف کوئی کام نہیں کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو جو فرائض تفویض کیے ہوتے ہیں، اس کو پورا کرتے ہیں اور ان کے جو حقوق متعین کیے ہوتے ہیں، ان کے حدود کی پاسداری کرتے ہیں، اللہ کے سب رسولوں، نبیوں، پیغمبروں کو اللہ کے فرمان کے مطابق برحق سمجھتے ہیں اور مخلوقات

الٰہی میں، ان کو سب سے برتر اور بزرگ سمجھتے ہیں اور حضور اقدس ﷺ کو اپنے رب عزوجل کا آخری نبی، رسول اور پیغمبر اور اپنا آقا و مالک سمجھتے ہیں، قرآن حکیم کو اللہ تعالیٰ کی آخری کتاب سمجھتے ہیں، ان کا عقیدہ یہ ہوتا ہے کہ حضور سرور ثقلین آقائے دو جہاں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اللہ تعالیٰ جل مجدہ کی جانب سے جبرائیل علیہ السلام آخری بار وحی لے کر نازل ہوئے اور اس کے بعد اللہ تعالیٰ کی جانب سے وحی کا سلسلہ بند ہو گیا اور مسلمانوں کے لیے دنیا میں اللہ تعالیٰ کے فرمان کے مطابق زندگی گزارنے کے لیے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نازل کردہ آخری کتاب قرآن حکیم پر عمل، سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اتباع اور آئمہ عظام اور فقہائے امت کے بتائے ہوئے راستے پر چلنا ضروری ہے۔

صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین، امت میں سب سے افضل، تابعین اور تبع تابعین اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ لوگ اور ان کی اتباع کرنے والے اللہ تعالیٰ کے اولیاء اللہ، حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سچے امتی اور غلام ہوتے ہیں، یہ غلام وہ لوگ ہوتے ہیں، جو اللہ تعالیٰ کے فرمان کے مطابق اشداء علی الکفار اور رحماء بینھم پر عمل پیرا ہوتے ہیں، ان کے اخلاق حسنہ، ان کے اطوار پاکیزہ، ان کا کردار صاف، ان کا کلام پاک، ان کی گفتگو شائستہ، ان کی تحریر شستہ اور ان کے کلام ایسے، کہ انھیں دیکھ کر اللہ کی یاد آجائے، ان کا چال چلن نیک اور معاملات راستبازی کا نمونہ، یہ دنیا میں اللہ تعالیٰ کا قانون اور نظام مصطفیٰ قائم کرنے والے لوگ ہوتے ہیں، یہ صرف اور صرف شریعت ہی کو انسان کے لیے دنیا میں امن وسکون، اطمینان اور راحت کا واحد ذریعہ سمجھتے ہیں اور انسان کے بنائے ہوئے قانون کو انسان کے لیے باعث رنج وغم اور خوف والم سمجھتے ہیں۔

یہ لوگ، غلاموں کا وہ گروہ ہے جو فقط اللہ تعالیٰ کے غلام ہوتے ہیں اور اس کے فرمان کے مطابق حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سید المرسلین اور خاتم النبیین سمجھتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے باغیوں، طاغوتی استحصالی قوتوں اور منافقین کے خلاف غلبہ حق کی خاطر غیر مصالحانہ انقلابی جنگ، فیصلہ کن مرحلہ تک جاری رکھتے ہیں اور ایک ایسے پُر امن اور صالح معاشرے کے قیام کی جدوجہد میں مصروف عمل ہوتے ہیں کہ جس کی بنیاد، وحدت نسل انسانی اور شرف وتکریم انسانیت کے تصور پر قائم ہو، ایک ایسا معاشرہ کہ جس میں محدود گروہی عصبیتیں معدوم ہوں اور اس میں حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات گرامی قدر سے ایسی غیر مشروط، لامحدود اور مخلصانہ دائمی وفاداری اور جذبہ غلامی ہو کہ شرک فی النبوۃ کا کوئی ہلکا سا شائبہ بھی باقی نہ ہو۔

دوسری قسم کے غلام وہ ہوتے ہیں جو کہ ذہنی، فکری، نظریاتی اقتصادی اور جسمانی طور پر ان لوگوں کے غلام ہوتے ہیں، جو اللہ تعالیٰ جل مجدہ کے قانون اور پیغمبروں کی شریعت کے برعکس دنیا میں انسانوں کے بنائے ہوئے قوانین اور ضابطوں کا نفاذ کرتے ہیں، یہ لوگ دین و مذہب سے بیزار ہوتے ہیں، خوف و

غم اور جہالت کا شکار ہوتے ہیں، یہ استبداد کے ایجنٹ ہوتے ہیں، ان کی بادشاہت بے رحم اور امارت ظالم ہوتی ہے۔ ان کے خونخوار پنجوں نے اللہ تعالیٰ کے اطاعت گزاروں کی گردنیں دبوچی ہوتی ہیں، ان کی زندگی کا مقصد نفس پرستی ہوتا ہے، یہ ابوالہوس ہوتے ہیں، ان کے ہاتھوں ان کے پیروکاروں اور مریدوں کے بچوں اور خواتین کی عزت و ناموس کا پیرہن چاک اور دامن عصمت تار تار ہوتا ہے، نسل انسانی اس طبقے کی وجہ سے گرفتار بلا و عذاب ہوتی ہے، ان کی ذہنیت غاصبانہ اور عقیدت غلامانہ ہوتی ہے، نوع انسان کا جسم اور عقل ان کے پنجوں میں گرفتار ہوتی ہے۔ اس طبقے کے بادشاہ اور رؤساء اپنی استحصالی اور استبدادی کارروائیوں میں کبھی تو جھوٹے خداؤں کا روپ دھارتے ہیں اور کبھی جھوٹی نبوت اور مجددیت کا دعویٰ کرتے ہیں۔ لوگ پہلے پہل ان کی دل لبھانے والی باتوں میں آ کر ان لوگوں کو عالم سمجھتے ہیں اور پھر ولی اور آخر کار گرفتار عقیدت ہو کر ان کے اشاروں پر ناچتے ہیں۔ یہ اپنے آپ کو ان کے سامنے "مامور من اللہ" کے طور پر پیش کرتے ہیں، مکر و فریب کی چالوں اور خطیبانہ دجل و فریب سے ان کو ذہنی غلامی میں جکڑ لیتے ہیں اور اپنے آپ کو مافوق البشر شمار کرواتے ہیں، بے سرو پا پیشین گوئیاں کرتے ہیں، اور جب کوئی پیشین گوئی پوری نہیں ہوتی تو اس کی کئی طرح تاویلات کر کے اپنے غلاموں کے اذہان کو مطمئن کرنے کی سعی کرتے ہیں، یہ سخت ظالم ہوتے ہیں۔ اگر کچھ لوگ ان سے کسی معاملہ میں اختلاف کرتے ہیں، یا ان کی مرضی کے خلاف بات کرتے ہیں، تو یہ ان کو تباہ کر کے رکھ دیتے ہیں، قتل و خونریزی ان کی عادت اور کمزوروں کا استحصال ان کا پیشہ ہوتا ہے۔ وہ خود کو خدا کا رشتہ دار اور اہل خانہ کہتے ہیں، اپنے خاندان کو اہل بیت اور بیویوں کو امہات المومنین کہلواتے ہیں، ان کے وفادار نوکر اور غلام، بمثل صحابہ ہوتے ہیں، یہ نبوت و رسالت کی خود ساختہ تاویل کر کے اس کے اجارہ دار بن جاتے ہیں، ان کے وفادار علماء ضمیر فروش ہوتے ہیں اور احکام الٰہی کی غلط تفسیر کرتے ہیں۔ یہ ان پڑھ اور سادہ لوح لوگوں کو اپنے دام تزویر میں گرفتار کرنے کے لیے اپنے ایجنٹوں کے ذریعے ان کے مافوق الفطرت کرشمے اور کرامات سناتے ہیں، سادہ اور جاہل لوگ سنے سنائے قصوں اور انسانوں پر ایمان لاتے ہیں، خاص کر خواتین تعویذ اور گنڈوں کے ذریعے ان ظالموں کا شکار ہوتی ہیں کیونکہ یہ صنف، اوہام اور خرافات پر جلد یقین کر لیتی ہے۔

انسانوں کو انسانوں کا غلام بنانے والے یہ دجال اور فرعونان وقت، انسانوں کو اللہ کی محبت سے دور کرتے ہیں، اللہ کا خوف ان کے قلوب سے دور کر کے ان میں اپنا خوف پیدا کرتے ہیں، یہ خود کو سب سے بڑا وسیلہ قرار دیتے ہیں اور معاشی تعطل میں گرفتار عوام کا معاشرتی اور اقتصادی قتل کرتے ہیں، ان کو سودی کاروبار میں جکڑ کر اپنا معاشی غلام بناتے ہیں، یہ خود بھی اپنے بڑے ساہوکاروں کے زر خرید غلام ہوتے ہیں، انھیں کا کھاتے پیتے اور پہنتے ہیں، اپنے آقاؤں کی حکومت قائم کرتے ہیں، اپنے خاص خاص لوگوں اور رشتہ داروں کو حکومت میں بڑے بڑے مناصب پر فائز کرا کے اپنے مطلب کے کام نکلواتے ہیں،

ان منصب داروں اور حاکموں کے ذریعے معاشی تعطل میں گرفتار بیروزگار نوجوانوں کو اپنا شکار بناتے ہیں، پہلے مرید بناتے ہیں پھر آہستہ آہستہ فدائین پھر اتحی، بعد میں بندہ بننے پر مجبور کرتے ہیں۔ لہو ولہب کے دلدادو اغراو کے لیے انھوں نے اپنی خود ساختہ جنتوں میں حور وغلمان کا بندوبست کیا ہوتا ہے کہ جہاں پر خوبصورت لڑکیوں اور لڑکوں کے ذریعے یہ ان کے بند بند کو کس لیتے ہیں، یہ خوبصورت لڑکے اور لڑکیاں بھی ان کے پیروکاروں اور فدائین کی اولاد ہوتے ہیں، جن کے لیے وعدہ ہوتا ہے کہ جس کسی نے جنتی لڑکیاں اور لڑکے اس خاص جہاد کے لیے مہیا کیے ہوں، ان کو جنت میں اتنا بڑا مقام ملے گا۔

ان کے سوچے سمجھے منصوبوں کو سمجھنے والے کم لوگ ہوتے ہیں اور ان کے دام تزویر کا شکار بہت زیادہ، ان سارے حالات میں جکڑنے کا لازمی نتیجہ انحطاط فکر ہوتا ہے، اہل دانش اور صاحبان علم وفکر بھی الا ماشاء اللہ، جو معاشی تعطل میں مبتلا ہوتے ہیں، انحطاط فکر کا شکار ہو جاتے ہیں، اللہ تعالیٰ اور اس کے محبوب پیغمبروں اور رسولوں کے مقابلے میں اپنا نظام حیات اور طرز حکومت قائم کرنے والے یہ لوگ ایک خاص منصوبے کے تحت مہذب دنیا کے لیے سیاسی، معاشی اور تمدنی نظام پر انتہائی خاموشی سے حملہ آور ہو کر اسے ابتر کر دیتے ہیں، تاکہ لوگ مایوس ہو کر امن وعافیت کے لیے صرف ان کی طرف دیکھیں، ان کا کوئی سہارا نہ رہے، وہ اللہ تعالیٰ کی رحمت کو بھول جائیں، غریب اور مفلوک الحال طبقات مصیبتوں اور محرومیوں میں گھر جائیں، ان کی زندگی ان کے لیے لعنت اور عذاب بن جائے، وہ تہذیب وتمدن سے متنفر اور دین ومذہب سے بے زار ہو جائیں اور کشمکش حیات سے فرار حاصل کرنے کے لیے اپنی جبینوں کو ان استحصالی قوتوں کی چوکھٹ پر جھکا دیں۔

دوسری طرف اونچے طبقات کے افراد کو یہ عیش وعشرت اور مختلف جسمانی اور ذہنی عیاشیوں کا اس درجہ گرویدہ بنا دیتے ہیں کہ وہ اس دلدل سے نکلنا بھی چاہیں تو نہ نکل سکیں۔

ذہن وفکر کو مختل کرنے کے منصوبوں کا شکار ہونے والے بڑے بڑے مفکرین اور دانشوروں کو اپنے دام تزویر میں لانے کی، ان کی بات تو سمجھ میں آ سکتی ہے لیکن یہ بڑے بڑے سائنسدان، دانشور، مفکرین، صحافی اور اہل علم وفن حضرات ان دجالوں کا شکار کیسے ہو گئے؟ ان بڑے بڑے ناموں کو دیکھ کر لوگوں کی اکثریت فریب کھا جاتی ہے، کیونکہ وہ باریک بینی سے ان کے منصوبوں کو سمجھنے سے قاصر ہوتے ہیں۔

غلام تو فقط غلام ہوتے ہیں، انھوں نے تو فقط اپنے آقاؤں کی سٹرٹیجی اور پلاننگ کو آگے بڑھانے اور قائم کرنے کی ڈیوٹی کرنی ہوتی ہے۔ ان کے چارٹر کے پیچھے بڑے بڑے اذہان اور حکومتیں ہوتی ہیں۔ جن کا ہر ایک کام بہت بڑی سوچ اور منصوبے کے تحت ہوتا ہے۔ اہل علم ودانش اور صاحبان فکر ونظر کو متاثر کرنے کے لیے ان خاص ایجنٹوں کا انتخاب کیا جاتا ہے، جو پہلے سے علمی، ادبی اور دینی حلقوں میں متعارف ہوتے ہیں، ان شخصیتوں کو پہلے ان کی شخصیت کے بارے میں یہ باور کرایا جاتا ہے کہ وہ نابغہ

عصر ہیں۔ مباحثوں اور مناظروں کا خاص انعقاد کر کے اپنے ہی دیگر مخصوص ایجنٹ دانشوروں، مفکروں اور علماء سے ان کو جتوایا جاتا ہے۔ طاغوتی طاقتوں کی پوری حکومتی مشینری اور میڈیا ان کے پیچھے ہوتا ہے جس کے ذریعے ان کی جیت کی کہانیوں کو بڑھا چڑھا کر پیش کیا جاتا ہے اور ان کو پہلے پہل بہت بڑے عالم اور مبلغ کے طور پر اور بعد میں مجدد، مسیح موعود، رسول اور نبی بنا کر پیش کیا جاتا ہے اور ان کے ذریعے مختلف طبقات فکر ونظر میں اپنے فلسفہ حیات کو داخل کر کے نظریاتی وفکری تسلط قائم کیا جاتا ہے۔ تاریخ اس امر کی گواہ ہے کہ فراعین کے مختلف ادوار میں اس قسم کے کئی ایک فلسفی، دانشور، عالم، محقق، مورخ، مشائخ، مجدد، مسیح موعود اور پیغمبر مختلف روپ میں عوام الناس کو دھوکا دینے کے لیے بنائے گئے، جنھوں نے اللہ کی پارٹی کے علماء ومشائخین حق، مجددوں اور رسولوں کے مقابلے میں اپنے آپ کو پیش کیا، لیکن جھوٹ ہمیشہ جھوٹ اور سچ ہمیشہ سچ ثابت ہوا اور حق کے مقابلے میں باطل ہمیشہ ہمیشہ ذلیل وخوار رہا۔

اس قسم کے جھوٹے مدعیان کے لیے ان کے آقاؤں نے مختلف ادوار میں جن فلسفوں کا رواج ڈالا، ان میں مشہور فلسفے، دنیا اور انسان کی حقیقت کا انکار، مراقبہ اور کشف کو ادراک حقیقت کا واحد ذریعہ سمجھنا، حقیقت تک پہنچنے کے لیے علم وعقل سے نہیں بلکہ وجدان کے ذریعے پہنچنا، فنا فی اللہ کے مختلف مہمل نظریات، تزکیہ نفس کے غیر اسلامی طریقے اور کئی ایک دوسرے مشاغل شامل تھے۔ ان فلسفوں کے زد میں نہ صرف مختلف ادیان الٰہی آئے بلکہ بعثت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد دوسری اور تیسری صدی ہجری میں متحرک اسلامی تہذیب وتمدن پر بھی اس کی زد پڑی اور مسلمانوں کی جہد مسلسل کی روح بھی متاثر ہوئی، شریعت وطریقت کے جھگڑے اور مسالک فکر کا مستقل فرقوں میں تبدیل ہو جانا بھی انھیں فلسفوں کا شاخسانہ ہے۔ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسولوں کی شریعت کے مقابلے میں مختلف ادوار میں دجالین وقت اور طاغوتی طاقتیں اپنے ایجنٹوں اور غلاموں کے ذریعے اپنا نظریہ حیات اور فلسفہ زندگی پیش کرتی رہیں لیکن انگریز سامراج نے اپنے ایک انتہائی خاندانی نمک خوار، اولوالعزم، جانباز اور وفادار غلام کے ذریعے برصغیر پاک وہند میں 1800 صدی عیسوی کی تیسری دہائی میں جس فلسفہ کو رائج کیا، اور اس کے ذریعے مسلمانوں کے سب سے بڑے ہتھیار "جہاد" کو کند کیا، وہ منصوبہ سازی کا ایک اعلیٰ ترین شاہکار ہے۔ انگریزوں کی تاریخ اپنے وفاداروں کے کارناموں سے بھری پڑی ہے لیکن ملکہ وکٹوریہ کا یہ ہیرو، ان کا قابل فخر غلام، انگریز کی تاریخی منصوبہ سازی کا سب سے درخشندہ اور تاباں ستارہ ہے۔ اسلام دشمن انگریز محققین، مورخین، دانشور اور علماء کو جتنا فخر اپنی ملکہ وکٹوریہ کے اس شاہکار کی تخلیق پر ہے، وہ درجہ نہ ان کے کسی بادشاہ اور ملکہ کو حاصل تھا اور نہ ہوگا۔

ہر قوم کے اپنے ہیرو ہوتے ہیں، وہ ہیرو مخالف قوم کے بدترین دشمن ہوتے ہیں۔ ایک قوم اپنے جس دشمن سے جتنی زیادہ نفرت کرتی ہے، اسی دشمن سے اس کی قوم اسی درجہ محبت کرتی ہے۔ کسی قوم،

ملت یا ملک کے آئین کو پامال کرنے والا اس کا بدترین غدار اور قابل گردن زدنی ہوتا ہے لیکن وہی شخص، دشمن ملک کا سب سے بڑا خیر خواہ اور دوست ہوتا ہے۔ ہم غلاموں کا ذکر کر رہے تھے، ایک غلام، اللہ تعالیٰ جل مجدہ اور اس کے محبوب پاکؐ کا، دین اسلام کا پاسبان، دین کا رکھوالا، شریعت اور شعائر اسلامی کا حفاظت کرنے والا، فلسفہ توحید کے لیے سر کٹانے والا، ناموس رسالتؐ پر مر مٹنے والا، ختم نبوت کا تحفظ کرنے والا، آئین پاکستان اور دستور اسلامی کی پاسداری کرنے والا، ملک وملت کے خلاف اٹھنے والے ہر بحران پر تڑپنے والا، مجاہد، غازی اور شہادت کی موت مرنے کی تمنا رکھنے والا، مسلمانوں کی آنکھ کا تارا، مومنوں کے دلوں کا سرور، علمائے حق اور مشائخ ملت کے قلوب کی ٹھنڈک، مسلم بھائی اور بہنوں کا پیارا پیارا بھائی، مسلم ماؤں کا بیٹا، بوڑھے جوانوں اور بچوں کا ہیرو، ملک کا ہیرو اور ملت اسلامیہ کا ہیرو، یہ اللہ کے غلاموں کا سرخیل اور سالار لشکر ہے۔

دوسرا غلام انگریز سامراج اور ملکہ وکٹوریہ کا غلام، اس کا پروردہ، اس کا لگایا ہوا پودا، اس کے گلدستے کا پھول، ان کی تاریخ کا درخشندہ ستارہ، طاغوت کا رکھوالا، سامراجی حکومت کا وفادار سپاہی اور محافظ، برطانوی حکومت کو سہارا اور قائم کرنے والا، جہاد کو حرام قرار دینے والا، انگریز قوم کا ہیرو، ان کا غلام، اس کی اولاد ان کی غلام، تاحیات غلام، وہ مسلمانوں کے دشمن ہندوؤں کا بھی سب سے معتمد ہتھیار، آئین پاکستان کو نہ ماننے والا، آئین کو پامال کرنے والا، بانی پاکستان کو کافر کہنے والا، اور پاکستان کی حکومت کا تختہ اُلٹنے والا۔

چند لوگ، اللہ کے پیارے لوگ، نبی آخرالزماں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے امتی وقتی طور پر انگریزی حکومت کے عظیم شاطر اور ہیرو کی باتوں سے متاثر ہو کر یا اپنے حالات سے مجبور ہو کر سواد اعظم اور امت کی راہ سے گمراہ ہو کر کافر ہو گئے تھے، ان کے حواس مختل اور دماغ بے کار ہو گئے تھے، وہ ذہنی طور پر مفلوج ہو گئے تھے، لہٰذا طاغوت کی چال کا شکار ہو گئے لیکن اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نعلین پاک کے صدقہ میں انھیں دوبارہ سیدھے راستے پر لگا دیا ہے، ہم دعا گو ہیں کہ ہمارے وہ بھائی جو ہم سے بچھڑ گئے تھے، دوبارہ ہم سے آن ملے۔

ان گمراہوں کی، جنھیں اللہ تعالیٰ دوبارہ صراط مستقیم پر لے آیا ہے، داستان سنیے کہ انھوں نے اپنے دور گمراہی میں انگریز سامراج کے غلاموں کو کس رنگ اور کس حال میں دیکھا؟ ان کی اصل حقیقت کیا تھی؟ اور ان کو انگریز سامراج نے کس روپ میں مسلمانوں کو دھوکا دینے کے لیے پیش کیا؟ یہ لوگ جوان کے ہمسایہ بنے، جنھوں نے ان کے ساتھ سفر وحضر کے لمحات گزارے اور وہ کہ جنھوں نے ان کے ساتھ لین دین کیا، یہی وہ لوگ ہیں جو اصل "حقیقت" آپ کے سامنے بیان کر سکتے ہیں کیونکہ ان لوگوں نے وہ سب کچھ اپنی آنکھوں سے خود دیکھ لیا، جو کہ عام مسلمانوں کی نظر سے پوشیدہ ہے، یہ سب گھر کے لوگ ہیں اور گھر کا بھیدی ہی سب بھیدوں کا واقف حال ہوتا ہے۔

میں دو غلاموں کا ذکر کر رہا تھا، آپ بخوبی سمجھ گئے کہ انگریز سامراج کا سب سے وفادار اور ان کا بہترین غلام کہ جس کی بہترین غلامی پر وہ فخر کر سکتے تھے اور ان کی اولاد اس وقت بھی انگریزوں، امریکیوں، ہندوؤں اور یہودی صیہونیوں کی سب سے قابل فخر اور قابل اعتماد غلام ہے اور جن کا سب سے بڑا ہیڈ کوارٹر تل ابیب میں قائم ہے اور دنیا کے سب کافر ملکوں میں وہ یہودیوں کی طرح حد درجہ مراعات یافتہ ہیں، بلکہ پاکستان میں بھی باوجود آئین پاکستان کو پامال کرنے کے، وہ ربوہ کے مالک ہیں جیسا کہ ہندوستان میں قادیان کے، میری مراد انگریز کا سب سے بڑا غلام، آپ نے پہچانا ہوگا، مرزا غلام قادیانی ہے۔

اور دوسرا غلام، جو اللہ تعالیٰ اور اس کے محبوب پاکؐ اور ان کے غلاموں کا غلام ہے، وہ غلام آپ نے پہچانا ہوگا، محمد متین خالد ہے۔ محترم متین خالد، تحفظ ختم نبوت کے حوالے سے امت مسلمہ کا درخشندہ ستارہ ہے، اللہ تعالیٰ جل مجدہ بحرمت سید الانام، سرور ثقلین، تاجدار کائنات، باعث تخلیق ہر دوسرا، اس ستارے کو ماہ تاباں بنادے۔ (آمین ثم آمین)

طالب دعا' ناکارہ خلائق

**مسکین فیض الرحمان عفی عنہ**

مرکزی امیر تحریک' منہاج القرآن

(یکم رمضان المبارک 19-1418ھ بمطابق 31 دسمبر 1997ء)



# سارے راز بے نقاب

قادیانیوں کے خلاف قلمی جہاد میں معروف نوجوانوں میں برادر عزیز جناب محمد متین خالد کا نام کسی تعارف کا محتاج نہیں۔ انھوں نے اپنی شبانہ روز محنت و بے پناہ ریاضت، دردمندانہ غور و فکر، عمیق مطالعہ، محققانہ صلاحیتوں اور تحفظ ختم نبوت کے خداداد جذبے کی بدولت ایسی محققانہ کتابوں کی تصنیف و ترتیب کی کہ بڑے بڑے محقق و دانشور حضرات رد قادیانیت کے موضوع پر ان کی تحقیقی کاوشوں کی داد دیے بغیر نہ رہ سکے۔ ان کی حال ہی میں شائع ہونے والی کتاب ''ثبوت حاضر ہیں'' دیکھ کر اتنی خوشی ہوئی کہ اپنے جذبات پر قابو پانا مشکل ہو گیا۔ میرے خیال میں قادیانیت کے پرفریب دعاوی سے آگاہی کے لیے اپنی نوعیت کی یہ منفرد کتاب ہے، اس کتاب میں انھوں نے قادیانیوں کے ایک ایک کفر کو ان کی اپنی مستند کتب سے چن چن کر ایک جگہ جمع کر دیا ہے اور ہر کفر کو عکسی دستاویزی شہادتوں کے ساتھ پیش کیا ہے۔ ان کی اس کتاب سے بلامبالغہ قادیانیوں کے تمام عقائد و عزائم اور مرزا غلام احمد قادیانی کا سازشی کردار روز روشن کی طرح واضح ہو گیا ہے۔ یہ کتاب تحفظ ختم نبوت کے کارکنوں کے لیے ایک بہترین ہتھیار کی حیثیت رکھتی ہے۔

جناب متین خالد قادیانیت کے بہترین نبض شناس ہیں۔ ان کے عقائد و علم الکلام سے پوری طرح آگاہ اور ان کے طریقہ واردات کو اچھی طرح جانتے اور سمجھتے ہیں۔ انھوں نے یہ ضروری سمجھا کہ قادیانیوں کے کفریہ عقائد سے لوگوں کو آگاہ کرنے کے ساتھ ساتھ ان کی روحانی غلاظتوں، ان کے قائدین کی اندرونی بدکرداری، پرفریب و مکارانہ رویے کا راز بھی فاش کیا جائے۔ ان کی تازہ کاوش ''قادیانیت سے اسلام تک'' اسی سلسلہ کی ایک کڑی ہے۔ اس کتاب میں ان لوگوں کے انٹرویو، مضامین اور گفتگو شامل ہے جو پہلے قادیانی تھے بلکہ ان میں سے کئی حضرات، قادیانی تنظیم میں اعلیٰ انتظامی عہدوں پر فائز تھے۔ مگر ان کی صالح فطرت قادیانی معاشرے کے بدبودار و قابل نفرت ماحول سے نباہ نہ کر سکی۔ ان کی حق پسند طبیعت نے زہر ہلاہل کو قند کہنے سے انکار کر دیا اور یہ اسلام کی آغوش میں آ گئے۔ گھر کے یہ بھیدی، قادیانی قصر غلاظت میں کھیلے جانے والے حیا سوز ڈرامے کے چشم دید گواہ بھی ہیں اور ان میں سے کئی اس کے عملی کردار بھی رہے ہیں۔ مذہب کے نام پر جو مقدس فریب، انسانوں کو دیے جاتے رہے، یہ لوگ ان کے ہر پہلو سے مکمل طور پر آگاہ ہیں۔ ان کے مشاہدات، تجربات اور آپ بیتی کو مدون کرنا وقت کی بہت بڑی ضرورت تھی۔ خدا بھلا

کرے متین خالد کا کہ انھوں نے اس ضرورت کو محسوس کیا اور یہ کتاب معرض وجود میں آ گئی، جسے دیکھ کر میں بے حد خوشی و انبساط محسوس کر رہا ہوں۔ مجھے اس گوناگوں خوبیوں کے مالک نوجوان پر فخر ہے جس کی مسلسل سنگ باری نے قلعہ قادیانیت میں اتنی دراڑیں ڈال دی ہیں کہ اب وہ زمین بوس ہوتا دکھائی دیتا ہے۔ اس کی تازہ کاوش جہاں بہت سے مسلمانوں کے ایمان کی حفاظت کرے گی، وہاں یہ بعض نام نہاد دانشوروں کی چشم کشائی کے لیے کافی ہوگی، جو اب بھی قادیانیوں سے حسن ظن رکھتے ہیں کیونکہ یہ لنکا، گھر کے بھیدیوں نے ڈھائی ہے۔ اس کتاب کو آپ، متین خالد کی پہلی کتاب ''ثبوت حاضر ہیں'' کا دوسرا حصہ بھی کہہ سکتے ہیں، پہلے حصے میں قادیانیوں کے عقیدہ وفکر اور دوسرے میں عملی غلاظتوں، پُراسرار وارداتوں اور پرفریب مکارانہ چالوں کو آشکارا کیا گیا ہے۔

مجھے اُمید ہے کہ ان کی یہ تازہ کتاب بھی علمی حلقوں میں زبردست پذیرائی حاصل کرے گی۔ اللہ تعالیٰ ان کے علم وعمل میں برکت نصیب فرمائے۔ (آمین)

طالب دعا

**(مولانا) اللہ وسایا**

ایڈیٹر، ہفت روزہ ''ختم نبوت'' انٹرنیشنل (کراچی)

دفتر مرکزیہ

عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت، ملتان



# حی علی الفلاح

ایمان کی دولت انسان کی سب سے قیمتی متاع ہے اور یہ صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ ہے۔ یہ دولت صرف انہی خوش نصیبوں کو بخشی جاتی ہے جن کی نگاہیں روشن اور ضمیر پاک ہوں، جن کے دل اطاعت اور فرمانبرداری کے جذبات سے لبریز ہوں، جو حق کو پہچانتے اور اخلاص کے ساتھ اسکی تلاش میں سرگرداں ہوں۔ یہ بڑی خوش نصیبی ہے کہ کسی شخص کو ایمان کی انمول دولت نصیب ہو جائے اور یہ بہت ہی بدبختی ہے کہ کوئی انسان اس نور سے محروم ہو جائے۔ دراصل جو شخص اللہ تعالیٰ کے آخری رسول حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ سے "لامحدود اور غیر مشروط" محبت رکھتا ہو، وہ "احسن تقویم" کی بلندیوں پر فائز ہو جاتا ہے، اس کے ایمان کی کھیتی ہمیشہ سرسبز و شاداب رہتی ہے...... اس کے برعکس جو شخص حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ سے اپنا رشتہ توڑ کر کسی "اور" سے جوڑتا ہے تو وہ بلاشبہ "اسفل السافلین" کی اتھاہ گہرائیوں میں گر جاتا ہے اور اس کے ایمان کی کھیتی خزاں رسیدہ ہو جاتی ہے...... یہی وجہ ہے کہ دست قدرت کے بے مثل اور بے مثال شاہکار حضور نبی کریم ﷺ سے "لامحدود اور غیر مشروط محبت" نے حضرت ابوبکرؓ کو "صدیق" کے مرتبہ پر فائز کر دیا اور آپ ﷺ کی توہین پر ابوجہل کو ابدی لعنتوں کا مستحق بنا دیا...... قادیانیت، اسلام سے بغاوت کا دوسرا نام ہے۔ اس مذہب کی بنیاد ایک سوچی سمجھی اور بھیانک سازش کے تحت اسلام اور حضور خاتم النبیین حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی توہین پر رکھی گئی تا کہ مسلمانوں کا رشتہ اپنے "نبی" سے کمزور ہو جائے۔

حکیم الامت حضرت علامہ محمد اقبالؒ، قادیانیوں کے شان رسالتؐ میں کفریہ، گستاخانہ اور توہین آمیز رویہ کے بارے میں فرماتے ہیں:

"ہمیں قادیانیوں کی حکمت عملی اور دنیائے اسلام سے متعلق ان کے رویہ کو فراموش نہیں کرنا چاہیے۔ بانی تحریک (مرزا غلام احمد قادیانی) نے ملت اسلامیہ کو سڑے ہوئے دودھ سے تشبیہ دی تھی اور اپنی جماعت کو تازہ دودھ سے اور اپنے مقلدین کو ملت اسلامیہ سے میل جول رکھنے سے اجتناب کا حکم دیا تھا۔ علاوہ بریں ان کا بنیادی اصولوں (ختم نبوت) سے انکار، اپنی جماعت کا نیا نام (احمدی)، مسلمانوں

کی قیام نماز سے قطع تعلق، نکاح وغیرہ کے معاملات میں مسلمانوں سے بائیکاٹ اوران سب سے بڑھ کر یہ اعلان کہ دنیائے اسلام کافر ہے، یہ تمام امور قادیانیوں کی علیحدگی پر دال ہیں بلکہ واقعہ یہ ہے کہ وہ اسلام سے اس سے کہیں دور ہیں، جتنے سکھ، ہندوؤں سے، کیونکہ سکھ ہندوؤں سے باہمی شادیاں کرتے ہیں۔ اگرچہ وہ ہندوؤں میں پوجا نہیں کرتے...... ''کسی مذہبی تحریک کی اصل روح ایک دن میں نمایاں نہیں ہو جاتی۔ اچھی طرح ظاہر ہونے کے لیے برسوں چاہئیں۔ تحریک کے دو گروہوں (قادیانی گروپ، لاہوری گروپ) کے باہمی نزاعات اس امر پر شاہد ہیں کہ خود ان لوگوں کو جو بانی تحریک کے ساتھ ذاتی رابطہ رکھتے تھے، معلوم نہ تھا کہ تحریک آگے چل کر کس راستہ پر پڑ جائے گی؟ ذاتی طور پر میں اس تحریک سے اس وقت بیزار ہوا تھا۔ جب ایک نئی نبوت...... بانی اسلام کی نبوت سے اعلیٰ تر نبوت...... کا دعویٰ کیا گیا اور تمام مسلمانوں کو کافر قرار دیا گیا۔ بعد میں یہ بیزاری بغاوت کی حد تک پہنچ گئی جب میں نے تحریک کے ایک رکن کو اپنے کانوں سے آنحضرتؐ کے متعلق نازیبا کلمات کہتے سنا۔ درخت جڑ سے نہیں، پھل سے پہچانا جاتا ہے۔ اگر میرے موجودہ رویہ میں کوئی تناقض ہے تو یہ ایک زندہ اور سوچنے والے انسان کا حق ہے کہ وہ اپنی رائے بدل سکے۔ بقول ایمرسن صرف پتھر اپنے آپ کو نہیں جھٹلا سکتے۔''

قادیانیوں کے کفریہ عقائد کی بنا پر پاکستان کی منتخب پارلیمنٹ نے قادیانی جماعت کے دونوں گروپوں کے سربراہوں پر 13 روز کی جرح کے بعد انھیں متفقہ طور پر غیر مسلم اقلیت قرار دے دیا۔

1993ء میں سپریم کورٹ کے فل بنچ نے اپنے متفقہ فیصلہ میں قادیانیوں کی شان رسالتؐ میں گستاخیوں کو نقل کرنے کے بعد اپنے متفقہ فیصلہ میں لکھا:

جہاں تک رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات گرامی کا تعلق ہے، مسلمانوں کو ہدایت کی گئی ہے:

''ہر مسلمان کے لیے جس کا ایمان پختہ ہو، لازم ہے کہ وہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ اپنے بچوں، خاندان، والدین اور دنیا کی ہر محبوب ترین شے سے بڑھ کر پیار کرے۔'' (صحیح بخاری کتاب الایمان، باب حب الرسول من الایمان)

کیا ایسی صورت میں کوئی کسی مسلمان کو مورد الزام ٹھہرا سکتا ہے اگر وہ ایسا توہین آمیز مواد جیسا کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے تخلیق کیا ہے سننے، پڑھنے یا دیکھنے کے

بعد اپنے آپ پر قابو نہ رکھ سکے؟..... انتظامیہ کی طرف سے یا قانوناً شعائر اسلام (کلمہ طیبہ، اذان، قرآنی آیات وغیرہ) کا اعلانیہ اظہار کرنے یا انھیں پڑھنے کی اجازت دے دی جائے تو یہ اقدام اس کی شکل میں ایک اور ''رشدی'' تخلیق کرنے کے مترادف ہوگا۔ کیا اس صورت میں انتظامیہ اس کی جان، مال اور آزادی کے تحفظ کی ضمانت دے سکتی ہے اور اگر دے سکتی ہے تو کس قیمت پر؟ مزید برآں اگر گلیوں یا جائے عام پر جلوس نکالنے یا جلسہ کرنے کی اجازت دی جائے تو یہ خانہ جنگی کی اجازت دینے کے برابر ہے۔ یہ محض قیاس آرائی نہیں، حقیقتاً ماضی میں بارہا ایسا ہو چکا ہے اور بھاری جانی و مالی نقصان کے بعد اس پر قابو پایا گیا۔ ردعمل یہ ہوتا ہے کہ جب کوئی احمدی یا قادیانی سرعام کسی بلے کارڈ، بیج یا پوسٹر پر کلمہ کی نمائش کرتا ہے، یا اسے دیوار یا نمائشی دروازہ یا جھنڈیوں پر لکھتا ہے یا دوسرے شعائر اسلامی کا استعمال کرتا یا انھیں پڑھتا ہے تو یہ اعلانیہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نام نامی کی بے حرمتی اور دوسرے انبیاء کرام کے اسمائے گرامی کی توہین کے ساتھ ساتھ مرزا صاحب کا مرتبہ اونچا کرنے کے مترادف ہے، جس سے مسلمانوں کا مشتعل ہونا اور طیش میں آنا ایک فطری بات ہے اور یہ چیز امن عامہ کو خراب کرنے کا موجب بن سکتی ہے، جس کے نتیجہ میں جان و مال کا نقصان ہو سکتا ہے۔''

(S.C.M.R August 1993)

نومبر 1997ء میں شائع ہونے والی اپنی کتاب ''ثبوت حاضر ہیں'' کے شروع میں دنیا کے تمام قادیانیوں کو چیلنج کرتے ہوئے میں نے لکھا تھا کہ:

''یہ کتاب اپنے اندر قادیانی مذہب کے بانی، آنجہانی مرزا غلام احمد قادیانی، اس کے بیٹوں، اس کے نام نہاد خلفا اور دیگر قادیانیوں کی مستند تصانیف اور اخبارات و رسائل کی قابل اعتراض اور کفریہ عبارتوں کی عکسی نقول لیے ہوئے ہے۔ قادیانی جرائم کے یہ ثبوت اتنے واضح ہیں کہ دنیا کی کسی بھی عدالت میں ان عکسی دستاویزات کی صداقت کو چیلنج کرنا کسی بھی قادیانی کے لیے ممکن نہیں ہے۔ ہم اس کتاب میں درج تمام حوالوں اور عکسی نقول کی صداقت کی ذمہ داری قبول کرتے ہیں اور قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا طاہر احمد سمیت دنیا کے تمام قادیانیوں (بشمول لاہوری گروپ) کو چیلنج کرتے ہیں کہ اگر اس کتاب میں موجود، کوئی بھی

عکس غیر حقیقی ہو، یا ایک بھی حوالہ من گھڑت پایا جائے، تو ہم اس کے لیے ہر قسم کی سزا پانے کے لیے تیار ہیں! بصورت دیگر انھیں ضد اور ہٹ دھرمی چھوڑ کر آخرت کی فکر کرتے ہوئے اسلام کی آغوش میں آ جانا چاہیے۔ ہے کسی قادیانی میں جرأت جو ہمارے اس چیلنج کو قبول کرے؟"

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے آج تک قادیانی جماعت کے موجودہ سربراہ مرزا مسرور احمد سمیت دنیا کے کسی قادیانی نے اس کتاب میں موجود اپنی ان کفریہ تحریروں میں سے کسی ایک کو بھی چیلنج نہیں کیا۔ گویا انھیں اس کا اعتراف ہے۔ لیکن مجھے یہ بیان کرتے ہوئے بے حد خوشی ومسرت ہو رہی ہے کہ اس کتاب کے مطالعہ کے بعد کئی قادیانی حضرات قادیانیت سے تائب ہو کر اسلام کی آغوش میں آ رہے ہیں۔ میں اس پر اپنے رب کا دل کی اتھاہ گہرائیوں سے شکر گزار ہوں کہ جس مقصد کے لیے یہ کتاب تیار کی گئی تھی، وہ مقصد پورا ہو رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ مجھے اس محاذ پر کام کرنے کی مزید توفیق بخشے۔ آمین۔

مایہ ناز مفسر قرآن ابن کثیرؒ نے فالقی السحرۃ سجدین (پس سجدے میں گرے جادوگر) (الشعراء 46) کی تفسیر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ فرعون کے جادوگر جو موسیٰ علیہ السلام کے مقابلہ کے لیے آئے تھے، حضرت موسیٰ علیہ السلام کے عصا کا معجزہ دیکھ کر سجدے میں گر گئے اور سجدے سے اس وقت سر اٹھایا جب جنت، دوزخ اور عذاب وثواب دیکھ لیا۔ ان جادوگروں نے موت کو بخوشی اختیار کرنے کا اعلان کیا کیونکہ جب جنت اور دوزخ کا مشاہدہ ہو جائے تو دنیا کی ہر سزا اس کے سامنے ہیچ نظر آتی ہے۔ مفسرین یہ بھی لکھتے ہیں کہ جادوگروں نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کا ادب کرتے ہوئے ان سے یہ دریافت کیا کہ وہ اپنا معجزہ پہلے ظاہر فرمائیں گے یا ہم اپنی رسیوں کو پہلے ڈالیں؟ لہٰذا اس "ادب" کی وجہ سے انھیں ایمان کی دولت نصیب ہوئی، لیکن چونکہ جادوگر ایک پیغمبر کا مقابلہ کرنے کے لیے آمادہ ہو گئے تھے تو اس بے ادبی پر ان کے ہاتھ اور پاؤں کاٹ دیے گئے۔

یہاں بھی قادیانیوں کی شان رسالتؐ میں مسلسل توہین اور اس پر اصرار کی وجہ سے، سزا کے طور پر ان سے ایمان اور ہدایت کا نور چھین لیا گیا اور انھیں "ازلی لعنتوں" کا مستحق بنا دیا گیا...... لیکن بعض سعید روحوں کے مالک جنھیں قادیانیت کی اصل حقیقت کا علم نہ تھا اور وہ ایک سازش کے تحت قادیانیت کے چنگل میں پھنس گئے، قادیانیت کی کفریہ عبارات پر پریشان رہتے، اپنے ماحول کو ایک اسلامی معاشرہ سے بالکل برعکس پاتے، اپنے ضمیر کی عدالت سے فیصلہ کرتے، حق کی تلاش میں دن رات تڑپتے اور اللہ تعالیٰ کے حضور اپنے گناہوں کی معافی مانگتے، گڑگڑاتے اور روتے، شان کریمی نے آنکھوں سے بہنے والے ندامت کے ان "آنسوؤں" کو "موتیوں" میں بدل کر چن لیا اور ان کے دلوں کا تزکیہ کر کے نور ایمان سے ان کی دھڑکنوں کا مرکز ومحور بدل دیا۔

زیر نظر کتاب ایسے ہی خوش بخت اور فرخندہ اقبال لوگوں کی ایمان افروز داستانوں سے مزین ہے جو قادیانیت سے تائب ہو کر اسلام کی دولت سے مالا مال ہو کر شاہراہ ایمان پر گامزن ہوئے۔ یہ حضرات اپنے ماحول میں جن کیفیتوں سے دوچار ہوئے، اسے انھوں نے حساس دل کے ساتھ قلم بند کیا۔ یہ "تحریریں" دراصل قادیانیت کی اصل "تصویریں" ہیں جو ان کے بیدار دل اور روشن آنکھوں نے قرطاس پر اتاری ہیں۔ اس کا مطالعہ ہر مسلمان کے لیے ضروری ہے خصوصاً قادیانیوں سے میری دردمندانہ اپیل ہے کہ وہ ضد، ہٹ دھرمی اور تعصب کی عینک اتار کر اپنے سابقہ بھائیوں کی ان تحریروں کو ضرور پڑھیں...... غور وفکر کریں...... اور صدق دل سے اللہ تعالیٰ سے اپنی ہدایت کی دعا مانگیں...... اس کے عفو و کرم کا سمندر غیر محدود ہے۔ ان شاء اللہ اس کی رحمت آپ کو اپنی آغوش میں لے لے گی، بشرطیکہ آپ اپنے آپ کو اس کا اہل ثابت کریں...... طلب اگر صادق ہو تو انسان منزل پر پہنچ ہی جاتا ہے!

مجھے اس کتاب کے بارے میں قارئین کی آراء اور مفید مشوروں کا شدت سے انتظار رہے گا۔

محمد متین خالد






جو شخص سچائی کی حفاظت کی خاطر قدم نہیں اُٹھاتا' وہ سچائی کا انکار کرتا ہے۔

مولانا لال حسین اختر ؒ

# من الظلمات الی النور

مناظر اسلام مولانا لال حسین اختر ؒ کا وجود قادیانیت کے لیے تازیانہ خداوندی تھا۔ آپ نے نصف صدی خدمت اسلام اور تحفظ ختم نبوت ﷺ کا مقدس فریضہ سرانجام دیا۔ اندرون و بیرون ملک آپ کی خدمات جلیلہ کا ایک زمانہ معترف ہے۔ ان گرانقدر خدمات میں حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانویؒ، شیخ الاسلام مولانا سید انور شاہ کشمیریؒ، قطب الارشاد مولانا عبدالقادر رائے پوریؒ کی دعائیں، سرپرستی اور حضرت امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ کی رفاقت کا بہت بڑا دخل ہے۔ ان خدمات کو اس سے بڑھ کر اور کیا خراج پیش کیا جا سکتا ہے کہ ایک دفعہ شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے ایک مناظرہ میں مولانا لال حسین اختر ؒ کو نہ صرف اپنا نمائندہ بنایا، بلکہ ان کی فتح وشکست کو اپنی فتح وشکست قرار دیا۔ مولانا لال حسین اختر ؒ اور آپ کے گرامی قدر رفقاء مرحومین کا صدقہ جاریہ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ہے۔ جب تک اس جماعت کے خدام ورضا کار دنیا کے کسی بھی حصہ میں منکرین ختم نبوت کی سرکوبی کریں گے، ان حضرات کی مقدس ارواح کو برابر ثواب وتسکین حاصل ہوتی رہے گی۔ مولانا لال حسین اختر ؒ پہلے قادیانی تھے، بعد میں مشرف بہ اسلام ہوئے۔ مولانا کے اس قبول اسلام کی دلچسپ اور قادیانیت شکن کہانی ان کی زبانی سنئے!

بے شمار حمد وثنا اس خالق حقیقی کے لیے جس نے تمام جہانوں کو نیست سے ہست کیا۔ لاکھ لاکھ ستائش اس ذات باری کے لیے جس نے جنس خاکی کو اشرف المخلوقات بنایا اور اس کی تکمیل پر احسن تقویم کی الہامی مہر توثیق ثبت کی۔ ہزار ہا درود اس مقدس وجود کے لیے جسے اللہ تعالیٰ نے سارے جہان کے لیے رحمت بنا کر بھیجا۔ جن کی متبرک بعثت نے مشرق سے لے کر مغرب تک اور شمال سے لے کر جنوب تک کفر وشرک کے بھڑکتے ہوئے شعلوں کو توحید کے چھینٹوں سے ٹھنڈا کیا اور ساری دنیا میں ایک نور کا عالم پیدا کر دیا اور جن کی پاک ومقدس نظر نے جہالت و وحشت اور فسق وفجور کی ان تمام آلائشوں کو، جو عوارض کی صورت اختیار کیے ہوئے اشرف المخلوقات کو چمٹی ہوئی تھیں، نہ صرف دور کیا بلکہ ہمیشہ کے لیے ان کا قلع قمع کر دیا۔ یہ ہادی کامل، یہ راہبر حقیقی، یہ ناصح اکبر، یہ شافع محشر وہ ہستی ہے، جس پر ''بعد از خدا بزرگ توئی

قصہ مختصر" کا قول اطلاق پذیر ہوتا ہے۔ جس کا نام نامی اور اسم گرامی حضرت سیدنا و مولانا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے۔ گڈریوں کو شہنشاہ بنانے والے، گمراہان عالم کو راہ راست دکھانے والے، گناہ گار انسانوں کو پاک کر کے خدائے قدوس کی بارگاہ معلی تک پہنچانے والے حضور ہی ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل اور حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مقدس قدموں کے طفیل ایک عاصی بندہ، ایک گناہ گار انسان، جو آٹھ سال تک تاریکی کے گڑھے اور ضلالت کے اندھیرے غار میں ٹکریں مارتا رہا، آج ایک پرنور عالم اور روشنی کی دنیا میں داخل ہوتا ہے۔ ذالک فضل اللہ یوتیہ من یشآء۔

میری مذہبی زندگی کا آغاز تحریک خلافت کا مرہون منت ہے۔ میں اورینٹل کالج لاہور میں تعلیم حاصل کر رہا تھا۔ انھیں ایام میں تحریک خلافت شروع ہوئی۔ علمائے کرام نے نص قرآنی کی رو سے حکومت کی درسگاہوں کے بائیکاٹ کا فتویٰ دے دیا تھا۔ اس لیے میں نے اس فتویٰ کی تکمیل میں کالج کو خیرباد کہا اور اپنے وطن مالوف دھرم کوٹ رندھاوا ضلع گورداسپور کو چل دیا۔ مجھے اپنی بے مائیگی اور پست ہمتی کا پورا پورا احساس تھا۔ میری نا قابلیت بھی میرے علم میں تھی لیکن ایک خواہش تھی جو دل میں چٹکیاں لے رہی تھی۔ ایک آرزو تھی جو نچلا نہیں بیٹھنے دیتی تھی۔ ایک ارمان تھا کہ جس نے معمورۂ دل کو زیروزبر کر رکھا تھا۔ حسرت تھی تو یہی، تمنا تھی تو یہی کہ جس طرح ہو، اپنے دین کی، ہاں پیارے اسلام کی، خدمت کروں۔ عقل نے لاکھ سمجھایا، دوستوں اور رشتہ داروں نے قید و بند کا خوف دلایا لیکن میں نے کسی کی ایک نہ مانی اور کسی شاعر کے مشہور و معروف شعر ؎

دل اب تو عشق کے دریا میں ڈالا

توکلت علی اللہ تعالیٰ

کا ورد کرتے ہوئے خلافت کمیٹی میں اپنا نام درج کروا دیا۔ آٹھ نو ماہ ضلع گورداسپور میں خلافت کمیٹی بٹالہ کے زیر ہدایات آنریری کام کرتا رہا۔ سارے ضلع کا دورہ کیا اور پورے زور سے خلافت کے اغراض و مقاصد کی تبلیغ کی۔ میری سرگرمی اور جمہور کی بیداری نے حکام کی طبع انتقام گیر کو مشتعل کر دیا۔ آخر مجھ پر گورداسپور میں حکومت کے خلاف منافرت پھیلانے کا الزام عائد کر کے میری تین تقریروں کی بنا پر مقدمہ چلا دیا گیا۔ عدالت نے چند سرسری پیشیوں کے بعد مجھے ایک سال قید کا حکم سنایا۔ ایک سال اور بیس دن کی طویل مدت گورداسپور جیل میں گزاری۔ رہائی سے کچھ عرصہ پہلے جیل میں ہی مجھے اخبارات کے ذریعے معلوم ہوا کہ سوامی شردھانند اور آریہ سماج نے فتنۂ ارتداد کا علم بلند کر دیا ہے اور شدھی کی تحریک بڑے زور شور سے جاری کی گئی ہے۔ جیل سے رہا ہوتے ہی گردوپیش کے حالات کا اندازہ کرنے کے بعد میں نے فیصلہ کر لیا کہ مجھے آریہ سماج اور شدھی کی تحریک کے مقابلہ پر تبلیغ اسلام کا کام کرنا چاہیے۔ انھیں ایام میں مجھے لاہوری مرزائیوں کے چند مبلغ ملے۔ انھوں نے میرے سامنے اپنی جماعت کے تبلیغی کارناموں کو

نہایت ہی مبالغہ سے بیان کیا اور مرزا صاحب آنجہانی کی خدمات اسلامی کے بڑھ چڑھ کر افسانے سنائے اور کہا کہ ہماری جماعت کے وہی عقائد ہیں جو اہل سنت والجماعت کے ہیں۔ مرزا صاحب مدعی نبوت نہیں تھے۔ جن لوگوں نے مرزا صاحب کی طرف دعویٰ نبوت منسوب کیا ہے، انھوں نے مرزا صاحب کے متعلق جھوٹ بولا ہے اور بہتان طرازی و افتراء پردازی سے کام لیا ہے۔ اپنے اس بیان کو درست ثابت کرنے کے لیے مرزا صاحب کی ابتدائی کتابوں سے چند حوالے بھی پڑھ کر سنائے جن میں مرزا صاحب نے مدعی نبوت کو کافر، دجال اور دائرہ اسلام سے خارج لکھا ہے۔ چونکہ مرزائی مذہب کے متعلق میرا مطالعہ صفر کے برابر تھا، اس لیے میں تبلیغ اسلام کے نام پر ان کے دام تزویر میں پھنس گیا اور مرزا صاحب کی مجددیت و مہدویت کا پھندا اپنے گلے میں ڈال لیا۔ بیعت کرنے کے بعد انجمن کے تبلیغی کالج میں داخل ہوا۔ سنسکرت پڑھی اور ویدوں وغیرہ کا مطالعہ کیا۔ مدت معینہ میں کورس ختم کرنے کے بعد بحیثیت ایک کامیاب مبلغ کے مجھے تبلیغ و اشاعت کے کام پر لگا دیا گیا۔ اس دوران، میں نہ صرف مبلغ اور مناظر ہی کے فرائض سرانجام دیتا رہا بلکہ سیکرٹری احمدیہ ایسوسی ایشن، ایڈیٹر اخبار "پیغام صلح" اور "محصل" وغیرہ کے ذمہ دارانہ عہدوں پر بھی فائز رہا اور آٹھ سال تک پوری جانفشانی و سرگرمی کے ساتھ مرزائی عقائد کی تبلیغ و اشاعت کرتا رہا۔

1931ء کے وسط میں، میں نے یکے بعد دیگرے متعدد خواب دیکھے جن میں مرزا قادیانی کی نہایت گھناؤنی شکل دکھائی دی اور اسے بری حالت میں دیکھا۔ میں یہ خواب مرزائیوں سے بیان نہ کر سکتا تھا کیونکہ اگر انھیں یہ خواب سنائے جاتے تو مجھے کہتے کہ یہ شیطانی خواب ہیں۔ نہ ہی کسی مسلمان کو یہ خواب بتا سکتا تھا کیونکہ اگر انھیں یہ خواب سنائے جاتے تو وہ کہتے کہ مرزا غلام احمد اپنے تمام دعاوی میں جھوٹا ہے۔ مرزائیت سے توبہ کر لیجیے۔ میری حالت یہ تھی ۔

دو گونہ رنج و عذاب است جان مجنوں را
بلائے فرقت لیلیٰ و صحبت لیلیٰ

## خواب

اگرچہ پہلے بھی مرزا غلام احمد کے بعض "الہامات" اور اس کی چند "پیشگوئیاں" میرے دل میں کانٹے کی طرح کھٹکتی تھیں، لیکن حسن عقیدت اور غلو محبت کی طاقتیں ان خیالات کو فوراً دبا دیتی تھیں اور دل کو تسلی دے دیتا تھا کہ مرزا نبی تو نہیں کہ جس کے تمام ارشادات صحیح ہوں۔

ان خوابوں کی کثرت سے متاثر ہو کر میں نے غور و فکر کیا کہ گو ہماری خوابوں پر دین کا مدار نہیں اور نہ ہی یہ حجت شرعی ہیں لیکن ان سے صداقت کی طرف راہنمائی تو ہو سکتی ہے۔ آخر میں نے فیصلہ کیا کہ مرزا غلام احمد قادیانی کی محبت اور عداوت دونوں کو بالائے طاق رکھ کر اور ان سے صرف نظر کرتے ہوئے مرزائیت کے صدق و کذب کو تحقیقات کی کسوٹی پر پرکھنا چاہیے۔

خدائے واحد وقدوس کو حاظر و ناظر سمجھتے ہوئے یہ اعلان کر دینا اپنا فرض سمجھتا ہوں کہ میں نے مرزا غلام احمد کی محبت اور عداوت کو چھوڑ کر اور خالی الذہن ہو کر مرزا کی اپنی مشہور تصنیفات اور قادیانی و لاہوری ہر دو فریق کی چیدہ چیدہ کتابوں کو جو مرزا کے دعاوی کی تائید میں لکھی گئی تھیں، چھ ماہ کے عرصہ میں نظر غائر سے بطور ایک محقق پڑھا اور علماء اسلام کی تردید مرزائیت کے سلسلہ میں چند کتابیں مطالعہ کیں۔ حقیقت یہ ہے کہ جتنا زیادہ میں نے مطالعہ کیا، اتنا ہی مرزائیت کا کذب مجھ پر واضح ہوتا گیا۔ یہاں تک کہ مجھے یقین کامل ہو گیا کہ مرزا قادیانی اپنے دعویٰ الہام، مہدویت، مسیحیت، نبوت وغیرہ میں مفتری تھا۔ میں اس نتیجہ پر پہنچا کہ حضور رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آخری نبی ہیں۔ حضرت مسیح علیہ السلام آسمان پر زندہ ہیں۔ وہ قیامت سے پہلے ہماری دنیا میں واپس تشریف لائیں گے۔

تیرے رندوں پہ سارے کھل گئے اسرار دین ساقی
ہوا علم الیقین عین الیقین حق الیقین ساقی

اب میرے لیے ایک نہایت مشکل کا سامنا تھا۔ ایک طرف ملازمت تھی۔ جماعت مرزائیہ کے ارکان اور افراد جماعت سے آٹھ سال کے دیرینہ اور خوشگوار تعلقات تھے۔ بحیثیت ایک کامیاب مبلغ و مناظر جماعت میں رسوخ حاصل تھا۔ لیکن جب دوسری طرف مرزا غلام احمد کے عقائد قرآن مجید اور احادیث صحیحہ کے بالکل الٹ دیکھتا تھا، ان کے الہامات اور پیشگوئیوں کی دھجیاں فضائے آسمانی میں اڑتی ہوئی نظر آتی تھیں اور قیامت کے دن ان عقائد باطلہ کی باز پرس کا نقشہ آنکھوں کے سامنے آ جاتا تو میں لرزہ براندام ہو جاتا تھا۔ ایک طرف حق تھا اور دوسری طرف باطل، ایک طرف تاریکی تھی اور دوسری طرف مشعل نور۔ ایک طرف معقول تنخواہ کی ملازمت اور آٹھ سال کے دوستانہ تعلقات تھے اور دوسری طرف دولت ایمان لیکن ساتھ دنیوی مشکلات اور مصائب کا سامنا۔ آخر میں نے قطعی فیصلہ کر لیا کہ چاہے ہزارہا تکالیف اٹھانی پڑیں، انھیں بخوشی برداشت کروں گا کیونکہ حق کے اختیار کرنے والوں کو ہمیشہ تکالیف و مصائب کا مقابلہ کرنا پڑا ہے۔

صداقت کے لیے گر جان جاتی ہے تو جانے دو
مصیبت پر مصیبت سر پہ آتی ہے تو آنے دو

چنانچہ میں اشکبار آنکھوں اور کفر وارتداد سے پشیمان اور لرزتے ہوئے دل سے اپنے رحیم وکریم خداوند قدوس کے حضور کفر مرزائیت سے تائب ہو گیا۔ توبہ کے بعد دل کی دنیا ہی بدل چکی تھی۔

عصیان ما و رحمت پروردگار ما
ایں را نہایتے است نہ آں را نہایتے

میرے غفور ورحیم مالک!

عصیاں سے کبھی ہم نے کنارا نہ کیا
پر تو نے دل آزردہ ہمارا نہ کیا
ہم نے تو جہنم کی بہت کی تدبیر
لیکن تری رحمت نے گوارا نہ کیا

الحمد للّٰہ الذی ھدنا لھذا وما کنا لنھتدی لولا ان ھدنا اللّٰہ۔

(الاعراف:43)

اللہ تعالیٰ کا لا انتہا احسان وشکر ہے جس نے ہم کو یہاں تک پہنچایا اور اگر اللہ تعالیٰ ہمیں ہدایت نہ کرتا تو ہم ہرگز راہ راست پانے والے نہ تھے۔ ذلک فضل اللّٰہ یوتیہ من یشاء۔

یارب تو کریمی و رسول تو کریم
صد شکر کہ ہستیم میان دو کریم

میں نے یکم جنوری 1932ء کو "احمدیہ انجمن" لاہور کی ملازمت سے استعفیٰ دے دیا جو 26 جنوری کو منظور کر لیا گیا۔

## ترک مرزائیت کا اعلان

1932ء کے ابتداء میں انگریز اور ڈوگرہ حکومت کے خلاف تحریک کشمیر انتہائی عروج تک پہنچ چکی تھی۔ مجلس احرار اسلام کے ایک درجن سے زائد مجاہدین شہید ہو چکے تھے۔ مجلس کے تمام راہنما اور چالیس ہزار سرفروش رضا کار جیل خانوں میں محبوس تھے۔ برطانوی حکومت نے عام اجتماعات پر پابندی عائد کر رکھی تھی۔ حالات کچھ سازگار ہوئے اور پابندیاں ختم ہوئیں تو احباب کی طرف سے ایک جلسہ عام کا اہتمام کیا گیا۔ قد آدم اشتہار شائع کیے گئے کہ "7 مئی 1932ء بعد نماز عشاء باغ بیرون موچی دروازہ لاہور جلسہ عام منعقد ہوگا جس میں مولانا لال حسین اختر، جن کی تعلیم پر مرزائیوں نے پچاس ہزار سے زائد روپیہ خرچ کیا تھا، اور وہ جماعت مرزائیہ لاہوریہ کے مشہور مبلغ مناظر تھے، ترک مرزائیت کا اعلان کریں گے اور ترک مرزائیت کے وجوہ اور ناقابل تردید دلائل بیان کریں گے۔ ان کی تقریر کے بعد مرزائیوں کے نمائندہ کو سوال و جواب کے لیے وقت دیا جائے گا۔"

اندرون شہر اور بیرون شہر منادی کی گئی۔ بعد نماز عشاء کم از کم تیس ہزار کے مجمع میں، میں نے "ترک مرزائیت" کے موضوع پر تین گھنٹے تقریر کی۔ سٹیج کے بالمقابل مرزائی مبلغین ومناظرین کے لیے میز اور کرسیاں رکھی گئی تھیں۔ میری تقریر کے بعد صاحب صدر نے اعلان کیا کہ حسب وعدہ مرزائی صاحبان کو مولانا لال حسین صاحب اختر کی تقریر پر سوال و جواب کے لیے وقت دیا جاتا ہے تاکہ حاضرین، مرزائیت

کے صدق و کذب کا اندازہ لگا سکیں۔ لاہوری اور قادیانی مرزائیوں کے مبلغ و مناظر موجود تھے لیکن کسی کو ہمت و جرأت نہ ہوئی کہ وہ میرے مقابلہ میں آ سکیں۔ صاحب صدر کی دعا کے بعد اجلاس برخواست ہوا۔

## لالچ اور قاتلانہ حملے

اس عظیم الشان جلسے اور مرزائیت کی شکست کی روداد اخبارات میں شائع ہوئی تو ملک کے طول و عرض سے مجھے تقریر کے لیے دعوتوں کا لگاتار سلسلہ شروع ہو گیا۔ مختلف شہروں اور قصبات میں میری بیسیوں تقریریں اور مرزائیوں سے پانچ چھ نہایت کامیاب مناظرے ہوئے۔ ان ایام میں اونچی مسجد اندرون بھاٹی دروازہ لاہور کے بالمقابل میرا قیام تھا۔ میری تقریروں اور مناظروں کی کامیابی سے متاثر ہو کر مرزائیوں کے ایک وفد نے مجھ سے میرے مکان پر ملاقات کی اور مجھے کہا کہ آپ نے اپنی تحقیق کی بناء پر ''احمدیت'' ترک کر دی ہے۔ آپ کے موجودہ عقائد کے متعلق ہم آپ سے کچھ نہیں کہتے۔ ہم یہ کہنے آئے ہیں کہ آپ کی تقریریں اور مناظرے ہمارے لیے ناقابل برداشت ہیں۔ ہمیں علم ہے کہ سوائے تقریروں اور مناظروں کے، آپ کی مالی آمدن کا اور کوئی ذریعہ نہیں۔ جماعت احمدیہ آپ کو پندرہ ہزار روپے کی پیشکش کرتی ہے۔ آپ ہم سے یہ رقم لے لیں۔ اس سے جنرل مرچنٹ یا کپڑے کا کاروبار شروع کر لیں اور ہمیں اشٹام لکھ دیں کہ میں پندرہ سال تک احمدیت کے خلاف نہ کوئی تقریر کروں گا اور نہ ہی کوئی تحریر یا بیان شائع کروں گا۔ اگر اس معاہدہ کی خلاف ورزی کروں تو جماعت احمدیہ کو تیس ہزار روپیہ ہرجانہ ادا کروں گا۔ یہ بھی کہا کہ احمدیت کی تردید کوئی ایسا فرض نہیں جس کے بغیر آپ مسلمان نہیں رہ سکتے۔ حنفیوں، اہل حدیثوں اور شیعوں میں ہزاروں علماء ایسے ہیں جو احمدیت کی تردید نہیں کرتے۔ اگر وہ تردید احمدیت کے بغیر مسلمان رہ سکتے ہیں تو آپ بھی مسلمان رہ سکتے ہیں۔ میں نے جواباً کہا کہ آپ صاحبان کو یہ ہمت کیسے ہوئی کہ مجھے لالچ کے فتنے میں پھانسنے کی جرأت کریں۔ میں ان علماء کرام کے طریق کار کا ذمہ دار نہیں جو تردید مرزائیت سے اجتناب کرتے ہیں۔ میرے لیے تو استیصال مرزائیت کی جدوجہد فرض عین ہے کیونکہ میں نے مدت مدید تک اس کی نشر و اشاعت کی ہے۔ مجھے تو اس کا کفارہ ادا کرنا ہے۔ دنیا کا کوئی بڑے سے بڑا لالچ مجھے تردید مرزائیت سے منحرف نہیں کر سکتا۔ قریباً ایک گھنٹے کی گفتگو کے بعد مجھ سے مایوس ہو کر اُٹھ کھڑے ہوئے اور جاتے جاتے کہہ گئے کہ آپ نے ہمارے متعلق نہایت خطرناک طرز عمل اختیار کر رکھا ہے۔ اس کا نتیجہ تباہ کن ہوگا۔

میں نے ان کے اس جارحانہ چیلنج کی پرواہ نہ کی۔ حسب سابق اپنے تبلیغی سفروں، تقریروں اور مناظروں میں منہمک رہا۔ مرزائیوں نے اپنی سوچی سمجھی سکیم کے مطابق یکے بعد دیگرے ڈیرہ بابا نانک ضلع گورداسپور کے مناظرہ میں اور بیلوں ڈلہوزی کے جلسے کے ایام میں مجھ پر دو بار قاتلانہ حملے کیے۔ ڈیرہ بابا نانک کے حملہ میں مجھے زخم آیا۔ ایک مرزائی نے صاف الفاظ میں مجھے کہا کہ یاد رکھو ہم تمہیں قتل کرا دیں

گے۔ خواہ ہمارا پچاس ہزار روپیہ خرچ ہو۔ میں نے اسے جواب دیا کہ میرا عقیدہ ہے کہ شہادت سے بہتر کوئی موت نہیں۔ قبر کی رات کبھی گھر میں نہیں آسکتی۔

بعد نماز عشاء بیلوں ڈلہوزی کی مسجد میں تردید مرزائیت پر میری تقریر ہو رہی تھی۔ ایک مرزائی جس نے کمبل اوڑھا ہوا تھا، ممبر کے نزدیک آیا۔ ایک مسلمان نے اسے پکڑ لیا۔ مرزائی نے کمبل میں چھرا چھپا رکھا تھا۔ سب انسپکٹر پولیس جلسہ میں موجود تھا۔ اس نے اسی وقت مرزائی کو گرفتار کر کے چھرا اپنے قبضہ میں لے لیا اور اسے تھانے کی حوالات میں بند کر دیا۔ دوسرے دن علاقہ مجسٹریٹ کے سامنے پیش کر دیا۔

مجسٹریٹ نے ملزم سے چھ ماہ کے لیے نیک چلنی کی ضمانت لے لی۔ لاہور کے اخبارات میں مجھ پر ڈیرہ بابا نانک کے حملہ کی خبر شائع ہوئی۔ حضرت مولانا ظفر علی خانؒ نے ''زمیندار'' میں ایک شذرہ سپرد قلم فرمایا۔

مجلس احرار اسلام کے زعماء کو مجھ پر مرزائیوں کے حملہ کا علم ہوا تو قائد احرار حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی نے ناظم دفتر سے فرمایا کہ مرزائیوں کی جارحیت کا جواب دینے کے لیے جلسہ کا انتظام کیجیے۔ چنانچہ کثیر التعداد پوسٹر چسپاں کیے گئے۔ اخبارات میں اعلان ہوا۔ شہر کے ہر قصبے میں منادی ہوئی کہ باغ بیرون دہلی دروازہ بعد نماز عشاء زیر صدارت چودھری افضل حق صاحب عظیم الشان جلسہ منعقد ہوگا۔ جس میں حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی مرزائیوں کی جارحیت کے چیلنج کا جواب دیں گے۔

بعد نماز عشاء چالیس ہزار سے زائد مجمع میں حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی نے مجھے سٹیج پر کھڑا کر کے میرا تعارف کرایا۔ انھوں نے فرمایا کہ ہمارے اس نوجوان نومسلم عالم نے مناظروں میں مرزائیوں کو ذلیل ترین شکستیں دی ہیں۔ مرزائی ان کے دلائل کا جواب نہ دے سکے تو ڈیرہ بابا نانک اور ڈلہوزی میں ان پر قاتلانہ حملے کیے گئے۔ میں مرزائیوں سے نہیں، ان کے خلیفہ مرزا محمود سے کہتا ہوں کہ اگر تم یہ کھیل کھیلنا چاہتے ہو تو میں تمھیں چیلنج دیتا ہوں کہ مرد میدان بنو۔ اب لال حسین اختر پر حملہ کراؤ پھر احرار کے فدا کاروں کی یورش اور قربانیوں کا اندازہ لگانا۔ ایک کی جگہ ایک ہزار سے انتقام لیا جائے گا۔ ہم خون کو رائیگاں نہیں جانے دیں گے۔ ہماری تاریخ تمھارے سامنے ہے۔ ہم محلاتی سازشوں کے قائل نہیں۔ ہم میدان میں ڈٹ کر مقابلہ کرنے والے ہیں۔ ہمیں جو عمل کرنا ہوتا ہے، اس کا واشگاف الفاظ میں اعلان کر دیتے ہیں۔ حضرت مولانا کی تقریر کیا تھی، شجاعت و ایثار اور حقائق کا ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر تھا۔ بار بار نعرہ ہائے تکبیر بلند ہوتے تھے۔ فرمایا ہم وہی احرار ہیں، جن کے 2 درجن سے زائد رضا کار، اسلام اور مسلمانوں کی عزت بچانے کے لیے سینوں پر ڈوگرہ حکومت کی گولیاں کھا کر شہید ہوئے ہیں اور چالیس ہزار نے قید و بند کی مصیبتیں بخوشی برداشت کیں۔

## خواب

ایک رات میں نے خواب دیکھا کہ ایک چٹیل میدان میں ہزاروں لوگ حیران و پریشان کھڑے ہیں۔ میں بھی ان میں موجود ہوں۔ ان کے چاروں طرف لوہے کے بلند و بالا ستون ہیں اور ان پر زمین سے لے کر قد آدم تک خاردار تار لپٹا ہوا ہے۔ تار کے اس حلقے سے باہر نکلنے کا کوئی دروازہ یا راستہ نہیں۔ ہزاروں اشخاص کو اس میں قید کر دیا گیا ہے۔ ان میں چند میری شناسا صورتیں بھی ہیں۔ میں نے ان سے دریافت کیا کہ ہمیں اس مصیبت میں گرفتار کیوں کیا گیا ہے؟ انھوں نے مجھے جواباً کہا کہ ہمیں احمدیت کی وجہ سے مخالفین نے یہاں بند کر دیا ہے۔ یہاں سے کچھ فاصلہ پر "مسیح موعود" پلنگ پر سوئے ہوئے ہیں۔ انھیں ہماری خبر نہیں کہ وہ ہماری رہائی کے لیے کوشش کر سکیں۔ ہم میں سے کسی کے پاس کوئی اوزار نہیں کہ جس سے خاردار تار کو کاٹ کر باہر نکلنے کا راستہ بنایا جا سکے۔ میں نے خاردار تار کے چاروں طرف گھومنا شروع کیا۔ میں نے دیکھا کہ ایک جگہ سے زمین کی سطح کے قریب کا تار ڈھیلا ہے۔ میں زمین پر بیٹھ گیا اور اس تار کو اپنے دائیں پاؤں سے نیچے دبایا تو وہ تار زمین کے ساتھ جا لگا۔ سر کے قریبی تار کو ذرا سا اوپر کو دھکا دیا تو دونوں تاروں میں اس قدر فاصلہ ہو گیا کہ میں تار سے باہر نکل آیا۔

مجھے کافی فاصلہ پر پلنگ نظر آیا جس پر مرزا غلام احمد قادیانی چادر اوڑھے لیٹا ہوا تھا۔ میں نہایت ادب و احترام سے پلنگ کے قریب پہنچ گیا۔ کیا دیکھتا ہوں کہ اس نے اپنے چہرہ سے چادر سرکائی تو اس کا منہ قریباً دو فٹ لمبا اور شکل خنزیر کی ہے۔ ایک آنکھ بالکل بے نور اور بند تھی۔ دوسری آنکھ ماش کے دانے کے برابر تھی۔ اس نے کہا میری بہت بری حالت ہے۔ اس کی آواز کے ساتھ شدید قسم کی بدبو پیدا ہوئی۔ اس کی شکل اور بدبو سے میں کانپ گیا اور میری نیند اچاٹ ہو گئی (اور میری نیند جاتی رہی اور میری آنکھ کھل گئی)

## دوسرا خواب

ایک رات خواب دیکھا کہ ایک شخص مجھ سے قریباً دو سو گز آگے جا رہا ہے۔ میں اس کے پیچھے پیچھے چل رہا ہوں۔ تانت (جس سے روئی دھنی جاتی ہے) کا ایک سرا اس کی کمر میں بندھا ہوا ہے اور دوسرا سرا میری گردن میں۔ ہمارا سفر مغرب سے مشرق کی طرف ہے۔ دوران سفر راستہ پر دائیں طرف ایک نہایت وجیہ شخص نظر آئے۔ سفید رنگ، درمیانہ قد، روشن آنکھیں، سفید پگڑی، سفید لمبا کرتہ، سفید شلوار، مسکراتے ہوئے مجھے فرمایا کہ کہاں جا رہے ہو؟ میں نے جواب دیا کہ جہاں میرے آگے جانے والے مجھے لے جا رہے ہیں۔ کہنے لگے جانتے ہو یہ کون ہے؟ اور تمھیں کہاں لے جا رہا ہے؟ میں نے کہا مجھے معلوم نہیں کہ یہ کون ہیں اور مجھے کہاں لے جا رہے ہیں۔

فرمانے لگے یہ غلام احمد قادیانی ہے۔ خود جہنم کو جا رہا ہے اور تمھیں بھی وہیں لیے جا رہا ہے۔ میں نے کہا کہ دنیا میں کوئی ایسا انسان نہیں جو جان بوجھ کر جہنم میں جائے اور دوسروں کو بھی جہنم میں لے جائے۔

انھوں نے کہا کہ مسیلمہ کذاب کے متعلق آپ کا کیا خیال ہے۔ کیا اس نے نبوت کا جھوٹا دعویٰ کر کے عمداً جہنم کا راستہ اختیار نہ کیا تھا؟ میں ان کی اس دلیل کا جواب نہ دے سکا تو فرمانے لگے غور سے سامنے دیکھو۔ میں نے سامنے نگاہ کی تو مجھے دور حد نگاہ پر زمین سے آسمان تک سرخی دکھائی دی۔ انھوں نے پوچھا جانتے ہو، یہ سرخ رنگ کیا ہے؟ میں نے کہا میں نہیں جانتا۔ کہنے لگے یہی تو جہنم کے شعلے ہیں۔ میں حسب سابق چل رہا تھا۔ وہ بھی میرے ساتھ ساتھ قدم اٹھائے جا رہے تھے۔ وہ غائب ہو گئے۔ میں بدستور اس شخص (غلام احمد قادیانی) کے پیچھے پیچھے جا رہا تھا۔ ہم سرخی (جہنم کے شعلوں) کے قریب ہو رہے تھے۔ اب تو مجھے حرارت بھی محسوس ہونے لگی۔ وہ وجیہ شخصیت پھر نمودار ہوئی۔ انھوں نے تانت پر ضرب لگائی۔ تانت ٹوٹ گئی اور میں نیند سے بیدار ہو گیا۔

## مرزا صاحب کے عقائد باطلہ

اسلام اور مرزا صاحب قادیانی کے عقائد میں بعد المشرقین ہے۔ مرزا صاحب نے اپنے معجون مرکب عقائد کی تائید کے لیے خواہشات نفسانی سے ایسے خلاف شریعت الہام گھڑ لیے تھے جنھیں اسلام سے دور کا واسطہ بھی نہیں۔ انھیں خلاف قرآن و حدیث الہامات کے صدقے میں محدثیت، مجددیت، مہدویت، مسیحیت، محمدیت، کرشنیت، جے سنگھیت، ظلیت، بروزیت، نبوت وغیرہ کے دعاوی کر بیٹھے۔ اس پر بھی بس نہ کی اور صبر نہ آیا تو غضب یہ ڈھا دیا کہ خدا کا بیٹا بنے۔ مسئلہ ارتقاء کے ماتحت ترقی کی تو خود خدا ہونے کا اعلان کر کے نئے زمین و آسمان پیدا کرنے کے بعد تخلیق بنی نوع انسان کا دعویٰ کر دیا۔ آخری میدان یہ مارا کہ اپنے پیدا ہونے والے بیٹے کی مثال اللہ تعالیٰ سے دی اور لکھ دیا۔

فرزند دلبند گرامی وارجمند مظہر الاول والاخر مظہر الحق والعلاء کان اللہ نزل من السماء یعنی میرا پیدا ہونے والا بیٹا گرامی ارجمند ہوگا، اوّل و آخر کا مظہر ہوگا اور وہ حق اور غلبہ کا مظہر ہو گا۔ گویا خدا آسمان سے اترے گا۔

مرزا صاحب کے اسی قسم کے عقائد باطلہ تھے جن کی بنا پر علمائے اسلام نے مرزا پر کفر کا فتویٰ لگایا۔ اس وقت ہم اپنی طرف سے ان اقوال پر زیادہ جرح اور تنقید نہیں کرنا چاہتے بلکہ مرزا صاحب کے دعاوی اور عقائد انھیں کے الفاظ میں ناظرین تک پہنچا دیتے ہیں۔ مرزا صاحب اپنی نسبت لکھتے ہیں:

(1) ''میں محدث ہوں۔'' (''حمامتہ البشریٰ'' صفحہ 79)

ان الفاظ میں مجددیت کا دعویٰ کیا ہے:۔

(2) رسید مژدہ ز غیبم کہ من ہماں مردم
کہ او مجدد ایں دین و راہنما باشد

(ترجمہ) "مجھے غیب سے خوشخبری ملی کہ میں وہ مرد ہوں کہ اس دین کا مجدد اور راہنما ہوں۔"
("درثمین" فارسی صفحہ 122)

اپنی مہدویت کا اعلان کرتے ہیں:

(3) "میں مہدی ہوں۔" ("معیار الاخیار" صفحہ 11)

آیت مبشرا برسول یاتی من بعدی اسمہ احمد کا مصداق اپنے آپ کو قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

(4) "اور اس آنے والے کا نام جو احمدؐ رکھا گیا ہے، وہ بھی اس کے مثیل ہونے کی طرف اشارہ ہے کیونکہ محمدؐ جلالی نام ہے اور احمدؐ جمالی۔ اور احمدؐ اور عیسیٰ اپنے جمالی معنوں کی رو سے ایک ہی ہیں۔ اسی کی طرف اشارہ ہے مبشرا برسول یاتی من بعدی اسمہ احمد مگر ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فقط احمد ہی نہیں بلکہ محمد بھی ہیں یعنی جامع جلال و جمال ہیں لیکن آخری زمانہ میں برطبق پیشگوئی مجرد احمد، جو اپنے اندر حقیقت عیسویت رکھتا ہے، بھیجا گیا۔"
("ازالہ اوہام" صفحہ 673)

اگرچہ اس عبارت میں مرزا صاحب نے لکھ دیا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فقط احمد ہی نہیں بلکہ محمد بھی ہیں یعنی جامع جلال و جمال ہیں۔ ان الفاظ کے لکھنے سے صرف یہ مقصد نظر آتا ہے کہ اگر ابتداء میں ہی صاف طور پر لکھ دیا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم احمد نہیں تو عامۃ المسلمین متنفر ہو جائیں گے۔ لیکن آیت کا مصداق اپنے آپ کو قرار دیا ہے، جس کے صاف معنی یہ ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پیشگوئی مندرجہ سورۂ صف حضرت سیدنا و مولانا مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے نہ تھی بلکہ مرزا غلام احمد قادیانی کے لیے تھی۔

"تریاق القلوب" میں مرزا صاحب لکھتے ہیں:

(5) منم مسیح زماں و منم کلیم خدا
منم محمد و احمد کہ مجتبیٰ باشد

(ترجمہ) "میں مسیح زمان ہوں۔ میں کلیم خدا یعنی موسیٰ ہوں۔ میں محمدؐ ہوں۔ میں احمد مجتبیٰ ہوں۔" ("تریاق القلوب" صفحہ 3)

دوسری جگہ اس کی مزید تشریح کرتے ہیں:

(6) "خدا تعالیٰ نے مجھے تمام انبیاء علیہم السلام کا مظہر ٹھہرایا ہے اور تمام نبیوں کے نام میری طرف

منسوب کیے ہیں۔ میں آدم ہوں۔ میں شیث ہوں۔ میں نوح ہوں۔ میں ابراہیم ہوں۔ میں اسحاق ہوں۔ میں اسماعیل ہوں۔ میں یعقوب ہوں۔ میں یوسف ہوں۔ میں موسیٰ ہوں۔ میں داؤد ہوں۔ میں عیسیٰ ہوں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نام کا میں مظہر اتم ہوں۔ یعنی ظلی طور پر محمدؐ اور احمدؐ ہوں۔" (حاشیہ "حقیقت الوحی" صفحہ 72)

اپنی اسی کتاب میں پھر لکھا ہے:

(7) "دنیا میں کوئی نبی نہیں گزرا جس کا نام مجھے نہیں دیا گیا۔ سو جیسا کہ "براہین احمدیہ" میں خدا نے فرمایا ہے کہ میں آدمؑ ہوں، میں نوحؑ ہوں، میں ابراہیمؑ ہوں، میں اسحاقؑ ہوں، میں یعقوبؑ ہوں، میں اسماعیلؑ ہوں، میں موسیٰؑ ہوں، میں داؤدؑ ہوں، میں عیسیٰؑ بن مریم ہوں، میں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہوں، یعنی بروزی طور پر، جیسا کہ خدا نے اسی کتاب میں یہ سب نام مجھے دیے اور میری نسبت جری اللہ فی حلل الانبیاء فرمایا۔ یعنی خدا کا رسول نبیوں کے پیرایوں میں۔ سو ضرور ہے کہ ہر ایک نبی کی شان مجھ میں پائی جائے اور ہر ایک نبی کی ایک صفت کا میرے ذریعہ ظہور ہو۔" (تتمہ "حقیقت الوحی" صفحہ 84-85)

اپنی مجددیت اور مہدویت کی شان کو دوبالا کرنے کے لیے یوں گویا ہوئے ہیں:

(8) میں کبھی آدم کبھی موسیٰ کبھی یعقوب ہوں
نیز ابراہیم ہوں نسلیں ہیں میری بے شمار

("براہین احمدیہ" حصہ پنجم و "درثمین" صفحہ 100)

ناظرین کرام! حوالہ جات بالا سے روز روشن کی طرح ظاہر ہو گیا ہے کہ مرزا صاحب نے کس دیدہ دلیری سے تمام انبیاء علیہم السلام کے نام اپنی طرف منسوب کیے ہیں اور دعویٰ کیا ہے کہ ہر نبی کی شان مجھ میں پائی جاتی ہے۔ گویا تمام انبیاء کے مقابل پر اپنے آپ کو پیش کیا ہے کہ فرداً فرداً ہر نبی کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے جو جو کمال عطا کیے گئے تھے، مجموعی طور پر وہ سارے کے سارے کمالات مجھ (مرزا) کو دیے گئے ہیں۔ مرزا صاحب کھلے الفاظ میں اعلان کرتے ہیں:

(9) آدم نیز احمد مختار
در برم جامہ ہمہ ابرار
آنچہ داد است ہر نبی را جام
داد آں جام را مرا بتمام

("درثمین" فارسی، صفحہ 163)

(ترجمہ) "میں آدم ہوں، نیز احمد مختار ہوں۔ میں تمام نیکوں کے لباس میں ہوں۔ خدا نے جو

پیالے ہر نبی کو دیے ہیں، ان تمام پیالوں کا مجموعہ مجھے دے دیا ہے۔"

لاہوری احمدیو! خدا کے لیے انصاف سے جواب دو کہ کیا مرزا صاحب کے ان اشعار کا یہ مفہوم نہیں کہ مرزا صاحب اپنے آپ کو تمام انبیاء علیہم السلام کے کمالات کا مجموعہ کہہ رہے ہیں؟ اور اپنے آپ کو کسی نبی سے درجہ میں کم نہیں سمجھتے۔ اسی ادعا ناروا کو اس شعر میں دہرایا ہے۔

(10) انبیاء گرچہ بودہ اند بسے
من بعرفان نہ کمترم ز کسے

("درثمین" فارسی، صفحہ 163)

(ترجمہ) "اگرچہ دنیا میں بہت سے نبی ہوئے ہیں، میں عرفان میں ان نبیوں میں سے کسی سے کم نہیں ہوں۔"

حیرت ہے کہ مرزا صاحب نے صرف اتنا ہی نہیں کہا کہ میں نبوت کی ایسی معجون ہوں جو تمام نبیوں کے کمالات سے مرکب ہوں بلکہ اس سے اوپر بھی ایک اور چھلانگ لگا کر دنیا کو اطلاع دی ہے کہ میں وہ تھیلا ہوں کہ جس میں تمام نبی بھرے پڑے ہیں۔ چنانچہ مرزا صاحب لکھتے ہیں:

(11) زندہ شد ہر نبی بآمدنم
ہر رسولے نہاں بہ پیراہنم

("درثمین" فارسی، صفحہ 165)

(ترجمہ) "میری آمد کی وجہ سے ہر نبی زندہ ہوگیا۔ ہر رسول میرے پیراہن میں چھپا ہوا ہے۔"

معاذ اللہ من هذا الهفوات (اختر)

ایک جگہ اپنی بڑائی کا اظہار ان الفاظ میں کیا ہے:

(12) "اس زمانہ میں خدا نے چاہا کہ جس قدر راست باز مقدس نبی گزر چکے ہیں، ایک ہی شخص کے وجود میں ان کے نمونے ظاہر کیے جائیں۔ سو وہ میں ہوں۔" ("براہین احمدیہ" حصہ پنجم، صفحہ 90)

لاہوری مرزائیو! جب مرزا صاحب اپنے آپ کو تمام راست باز اور مقدس نبیوں کے کمالات کا مجموعہ یا عطر قرار دے رہے ہیں تو بتاؤ کہ تمام انبیاء علیہم السلام پر فضیلت کلی کا مدعی ہونے میں کون سی کسر باقی رہ گئی ہے؟ جواب دیتے وقت سوچ لینا کہ تمھارے سامنے کون ہے۔

مشکل بہت پڑے گی برابر کی چوٹ ہے
آئینہ دیکھیئے گا ذرا دیکھ بھال کر

مرزا صاحب فرماتے ہیں:

(13) روضہ آدم کہ تھا وہ نامکمل اب تلک
میرے آنے سے ہوا کامل بجملہ برگ و بار

("درثمین" اردو، صفحہ 112)

معزز ناظرین! اس شعر میں مرزا صاحب کس بلند آہنگی سے اعلان کر رہے ہیں کہ تہذیب، شرافت، تمدن اور معاشرت انسانی کا جو باغ حضرت آدم علیہ السلام نے لگایا تھا، وہ اب تلک ادھورا اور نامکمل تھا۔ اب میرے آنے کی وجہ سے وہ انسانیت کا باغ پھولوں اور پھلوں سے بھر گیا ہے۔ یعنی میرے آنے سے دنیا کا کارخانہ مکمل ہوا ہے اور جب تک میں نہیں آیا تھا، دنیا نامکمل تھی۔ اگر میں پیدا نہ ہوتا تو یہ تمام جہان بھی عالم وجود میں نہ آتا۔ نہ چاند، سورج اور سیارے ہوتے، نہ زمین بنتی، نہ نسل انسانی کا نام و نشان ہوتا۔ نہ انبیاء علیہم السلام مبعوث ہوتے، نہ قرآن مجید نازل ہوتا۔ غرضیکہ زمین و آسمان کا ہر ذرہ غلام احمد قادیانی کی وجہ سے ہی پیدا کیا گیا۔ جیسا کہ مرزا صاحب نے اپنا الہام بیان کیا ہے:

(14) لولاک لما خلقت الافلاک.

(الہام مندرجہ "البشریٰ" جلد دوم، صفحہ 112)

(ترجمہ) اے مرزا! "اگر تو نہ ہوتا تو میں آسمانوں کو پیدا نہ کرتا۔"



زیڈ اے سلہری

# دام ہمرنگ زمین سے رہائی

جناب زیڈ اے سلہری معروف بزرگ صحافی اور دانشور تھے۔ اسلام اور پاکستان کے ساتھ ان کی محبت والہانہ تھی۔ انھوں نے تحریک پاکستان میں بھرپور حصہ لیا۔ قائداعظمؒ کے قریبی ساتھیوں میں سے تھے۔ انھوں نے قادیانیت کی آغوش میں آنکھ کھولی۔ سن شعور کو پہنچنے پر قادیانیت کی حقیقت آشکارا ہوئی تو تائب ہو کر مشرف باسلام ہوئے۔ دینی غیرت وحمیت کے پیش نظر مسلمان ہونے کے بعد اپنے والد کا جنازہ پڑھا نہ اپنی والدہ کا اور نہ اپنے بھائی کا، کیونکہ وہ قادیانی تھے۔ یہ اسلامی غیرت وحمیت کی بات ہے۔ وہ ایک عرصہ تک ڈیلی نیوز اور روزنامہ جنگ سے وابستہ رہے۔ ان کے مضامین آج بھی اسلام اور پاکستان کی نظریاتی سرحدوں کی حفاظت کرتے ہیں۔ زیر نظر مضمون میں انھوں نے قادیانی نفسیات کا جس باریک بینی سے تجزیہ اور محاکمہ کیا ہے، قادیانی مخالف تحریروں میں اسے ہمیشہ یاد رکھا جائے گا۔ آیئے! جناب زیڈ اے سلہری کی یہ شاہکار اور یادگار تحریر پڑھتے ہیں۔

میں سیالکوٹ میں ایک نچلے متوسط گھرانے میں 6 جون 1913ء کو پیدا ہوا۔ سیالکوٹ میں جو سال میں نے گزارے، وہ کسی طور پر غیر معمولی نہ تھے۔ پھر میری ایک بہن کی شادی قرار ہونی پائی، تو میں نے لفظ قادیان سنا۔ معلوم ہوا کہ میرے والد سالانہ جلسے پر قادیان گئے تھے اور وہاں کسی صاحب سے میری بہن کی نسبت کر آئے ہیں۔ مجھے شادی کا اچھی طرح یاد نہیں، لیکن کچھ عرصے بعد میری بہن سیالکوٹ سے چلی گئیں۔ اس سے اگلا واقعہ یہ ہوا کہ ہم سب خود قادیان چلے آئے، ہوا یوں کہ والد صاحب غالباً حیدر آباد دکن جا رہے تھے اور انھوں نے فیصلہ کیا کہ ہم سیالکوٹ میں رہنے کی بجائے قادیان چلے جائیں، وہاں ہماری بہن بھی ہوگی، چنانچہ ہم قادیان چلے آئے اور میں وہاں تعلیم الاسلام ہائی سکول کی تیسری جماعت میں داخل ہو گیا۔

اب مجھے معلوم ہوا کہ والد صاحب ''احمدی'' ہیں۔ یہی نہیں، بلکہ انھوں نے میری والدہ کے خاندان کو بھی ''احمدیت'' سے منسلک کروا دیا ہے۔ میں نے قادیان ہی سے میٹرک کا امتحان پاس کیا، اس کا مطلب ہے کہ میں قریباً آٹھ سال تک قادیان میں رہا۔ میرا یہ وقت کم وبیش نیم مدہوشی میں گزرا۔ مجھے

سوائے تعلیم اور کھیل کے کسی اور چیز سے دلچسپی نہ تھی۔

اب جو قادیان کی زندگی پر غور کرتا ہوں تو وہ عجب عالم بے خبری میں گزری معلوم ہوتی ہے۔ بیشک جیسے جیسے میری عمر بڑھتی گئی، مجھے محسوس ہوتا گیا کہ قادیان کوئی معمولی قصبہ یا گاؤں نہیں۔ وہاں بعض اوقات، سالانہ جلسے کے دنوں میں، جو دسمبر کی آخری تاریخوں میں منعقد ہوتا، خاص گہما گہمی ہوتی، باہر سے ہزاروں لوگ آتے، ہم لڑکے مہمانوں کی خدمت پر بھی مامور ہوتے، ان دو مشاغل تعلیم اور کھیل نے میرے ذہن میں کسی اور شوق و استغراق کے لیے جگہ نہیں چھوڑی، میں دوسرے لڑکوں کے ساتھ مذہبی ارکان بجالاتا، لیکن میں قادیانیت کے انوکھے مفہوم سے ناواقف رہا۔ میں نے اکثر خلیفہ محمود احمد کا خطبہ جمعہ سنا، ان کی باتوں سے مترشح ہوتا تھا کہ قادیانی کوئی خاص مخلوق ہیں۔ ''ہم زندہ مسلمان ہیں، غیر احمدی مسلمان مردہ ہیں'' ان کا خاص موضوع ہوتا اور کبھی قادیان سے باہر جانے کا اتفاق ہوتا تو اس نعرے کی صدائے بازگشت سنائی دیتی اور میں دوسرے مسلمانوں کو دیکھتا کہ وہ کس اعتبار سے ہم سے پیچھے ہیں، لیکن جہاں مذہبی طور پر مجھ میں قادیانیت کے متعلق خاص تیقن نہ پیدا ہوا تھا، وہاں ادبی طور پر میرا ذوق پختہ ہو رہا تھا، مجھے انگریزی کے علاوہ اردو سے بہت شغف تھا...... اسی دوران مجھے علامہ اقبالؒ کے کلام سے شناسائی ہوئی۔ سچی بات تو یہ ہے کہ کلام اقبالؒ نے میری زندگی کی کایا کو پلٹ کر رکھ دیا۔ ان کے فلسفہ حیات کے جس نکتے نے مجھ پر خاص اور گہرا اثر کیا، وہ یہ تھا:

؎ زیادہ راحت منزل سے ہے نشاط رحیل

اس کے بعد میری نظروں میں منزل کی خاص وقعت نہیں رہی، لیکن یہ بعد کی پیش رفت ہے۔ قادیان میں طالب علمی کے زمانے میں اردو ادب اور کلام اقبالؒ کا مجھ پر ضرور اثر تھا کہ مجھے کچھ زبان کا چسکا پڑ گیا تھا۔ کسی بات کی تو ضرور اہمیت ہوتی ہے، لیکن طرز ادائیگی اور اسلوب بیان بھی کوئی چیز ہے، اب اس معیار پر، جو آہستہ آہستہ، باخاموشی اور غیر محسوس طور پر ادب کا مطالعہ مجھ میں استوار کر رہا تھا، قادیانی خطبات، تحریریں، شاعری، استدلال اور بحث و مباحثہ پورا اترتا نہ لگتا تھا۔ اس لیے قادیانی ماحول میرے اندر ایک ذہنی تحفظ اور قلبی رخنہ پیدا کر رہا تھا اور میں زندگی میں قادیانی موقف سے غیر جانبدار ہوتا چلا جا رہا تھا، لیکن یہ ایک ذوقی اور وجدانی راہ انحراف تھی، اس میں وہ فکری جذبہ بغاوت نہ تھا جو بعد ازاں عمر کی زیادہ ارتقائی منزل میں متولد ہوا۔

لیکن، کیا یہ ذوقی وجدانی راہ انحراف میرے تبدیلی عقیدہ کے لیے کافی تھی۔ آبائی مذہب چھوڑنا آسان نہیں۔ خصوصاً جب مجھے اپنے والد سے گہرا قلبی لگاؤ تھا تو پھر میرے خیالات اتنے بنیادی طور پر کیسے بدلے؟ یہاں یہ سوال اس لیے ضروری ہے کہ میں نے جوانی کے شروع میں ہی، بلکہ لڑکپن کے ایام میں ہی، قادیانیت کو ماننے سے انکار کر دیا تھا، یہ گتھی یوں سلجھ سکتی ہے کہ انسان قرآن کریم کے اس نکتے پر غور

کرے کہ رشد و ہدایت کا منبع صرف اللہ تعالیٰ کی ذات ہے۔ وہ جسے چاہے ہدایت کرتا ہے، جسے چاہے گمراہی میں پڑا رہنے دیتا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ جو قلب سلیم لے کر آئے، اسے ہم سچائی کا رستہ دکھاتے ہیں، لیکن یہ قلب سلیم کون عطا کرتا ہے؟ یہ بھی اس کی دین ہے۔ بعد کے تجربات زندگی نے مجھے اس عقیدے پر پختہ کر دیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے کرم کے بغیر زندگی کی کسی جہت اور معاملے میں بھی ہدایت نہیں حاصل ہوتی۔ سب امور کتاب میں درج ہیں، اس لیے میں تجربے کی حد تک تو یہ کہتا ہوں کہ میں ذوقی و وجدانی طور پر ایک ایسے مقام فہم پر پہنچا، جو قادیانیت سے ابا کرتا تھا، لیکن حقیقت یہی ہے کہ

ایں سعادت بزور بازو نیست
تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

قادیان میں آٹھ سال مستقل رہائش کے بعد میں لوح قلب کو اس سادہ صورت میں لے کر نکل آیا، جس حالت میں اسے لے کر، میں وہاں داخل ہوا تھا۔ تعلیم قادیان میں ضرور حاصل کی، لیکن قادیان کی روح سے غیر متاثر رہا۔

من وتو سے پیدا، من وتو سے پاک

لیکن، نقطہ انحراف تک پہنچنا ایک جز تھا اور جذباتی ورثے سے نجات حاصل کرنا بالکل جدا، اس کے لیے محسوس جدوجہد کی ضرورت پڑی۔ اس جدوجہد میں کئی اور عوامل شامل ہوئے، جن کا میں بعد میں ذکر کروں گا۔ یہ میری زندگی کا بہت صبر آزما دور تھا، ابھی میری عمر سترہ سال ہی کی تھی اور میرے دل و دماغ میں پختگی نہ آئی تھی کہ میں اپنے مذہبی عقیدت کو شک و شبے کی نگاہ سے دیکھ رہا تھا، میرے لیے اس کی بنیاد متزلزل ہو چکی تھی۔

یہ پانچ سال کی داستان ہے۔ ان سالوں میں میرے مذہبی خیالات کی نشوونما کے ساتھ ان کی تطہیر و تذکیر بھی ہوئی۔ جب تک میں سکول کے زمانے میں قادیان میں رہا، میں کسی اور دنیا کو نہ جانتا تھا۔ میرے لیے ذاتی طور پر قادیان کا ماحول پرسکون تھا۔ جیسا میں نے عرض کیا، مجھے تعلیم اور کھیل کے سوا کسی اور چیز سے غرض نہ تھی، لیکن کبھی کبھی میرے کان میں عجیب وغریب افواہیں پڑتیں۔ عبدالرحمٰن مصری کا قصہ سننے میں آیا، وہ غالباً مدرسہ احمدیہ کے پرنسپل تھے، انھیں نکال دیا گیا۔ اسی طرح فخر الدین کتب فروش اور مستری عبدالکریم کے نام سننے میں آئے۔ پس منظر میں کچھ جنسی سکینڈل منڈلاتے تھے۔ بعض وقت دیواروں پر فحش زبان میں پوسٹر چسپاں نظر آتے تھے۔ زیادہ تر خلیفہ بشیر الدین محمود کی ذات الزامات کا مرکز تھی، لیکن میں نے کبھی ان معاملات میں دلچسپی نہیں لی۔ سزائیں یقیناً سنگین ہوں گی، کیونکہ مجھے بعد میں معلوم ہوا کہ کئی لوگوں نے قادیانی فرقے کو چھوڑ کر لاہوری جماعت سے وابستگی اختیار کر لی ہے۔ ان لوگوں میں ان کے خلیفہ اوّل حکیم نور الدین کے لڑکے مولوی عبدالمنان بھی شامل ہیں۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ وہ

بھی انہی حالات میں ربوہ سے علیحدہ ہوئے، جن حالات نے مولوی محمد علی کو 1914ء میں قادیان چھوڑ کر لاہور کی انجمن احمدیہ کا سنگ بنیاد رکھنے پر مجبور کیا تھا، یعنی وہ بھی قادیانی فرقے کے تیسرے خلیفہ مرزا ناصر احمد کے مقابل خلیفہ محمود احمد کے جانشین بننے کے دعویدار تھے اور کہتے ہیں کہ اس جماعت کے کافی لوگ ان کے حق میں تھے، بہرحال جو لوگ قادیان یا ربوہ چھوڑ کر لاہوری جماعت سے وابستہ ہوئے، ان کے محرکات ذاتی تھے، عقیدتاً وہ بھی مرزا غلام احمد کے دعاوی کو صحیح مانتے تھے، اس لیے میں سمجھتا ہوں کہ قومی اسمبلی نے احمدیت کو خارج از اسلام قرار دینے کے ضمن میں قادیانی اور لاہوری فرقوں کے درمیان تخصیص کو ناقابل اعتنا قرار دینے میں بالکل ٹھیک فیصلہ کیا۔

لیکن، ان واقعات کا میرے تشکیل جذبات کے عمل میں کوئی دخل نہیں، جس چیز نے میری آنکھیں کھولیں، وہ بالکل مختلف ہے۔ پہلے تو جیسا میں نے کہا، میں وجدانی اور ذوقی لحاظ سے اپنے آپ کو قادیانی انداز استدلال سے غیر متاثر پاتا تھا۔ مجھے ان کی تحریر و تقریر میں کوئی جاذبیت اور کشش محسوس نہ ہوتی تھی، لیکن، چونکہ، میں ابھی بہت نوعمر تھا اور میں نے قادیانیت کے بنیادی دعاوی کو تجزیئے کی روشنی میں نہ دیکھا تھا، میں ایک قسم کی غیر مرئی غیر جانبداریت کے سوا اور کوئی طرز عمل اختیار نہ کرسکتا تھا۔ چونکہ، ہر طرف قادیانی ہی قادیانی تھے، میں ان کے طور طریق میں کوئی نمایاں پہلو نہ دیکھتا تھا، لیکن جب میں شملہ اور دہلی آیا، تو وہاں کی قادیانی جماعت مجھے ایک نئی اور ممتاز صورت میں نظر آئی۔ اس کا امتیاز یہ تھا کہ مسلمانوں کے درمیان رہ کر بھی اس نے اپنی ڈیڑھ اینٹ کی الگ مسجد بنائی ہوئی تھی۔

اب میں نے دیکھا کہ قادیانی نہ صرف مسلمانوں سے مذہبی و جماعتی طور پر الگ تھلگ تھے، بلکہ وہ سیاسی طور پر بھی مسلمانوں کے معاملات سے کوئی دلچسپی نہ رکھتے تھے، ان کا انداز عمل کچھ ایسا تھا کہ گویا مسلمانوں اور دوسروں کے درمیان ان کی کوئی غیر جانبدارسی پوزیشن ہے۔ بالفاظ دیگر، ان کی حیثیت مسلمانوں کے جسد قومی کے ایک جزو لاینفک کی نہ تھی کہ ان کا مرنا اور جینا ان کے ساتھ مقدر ہو۔

قادیانی جماعت مسلمانوں کے بحران سے کوئی سروکار رکھتی معلوم نہ ہوتی تھی، بلکہ میں قادیانی زعما سے یہ سن کر ہکا بکا رہ جاتا تھا اور یہ الفاظ میں نے خود خلیفہ بشیر الدین محمود کی زبان سے بھی سنے کہ ''انگریز احمدیوں کو قابل اعتماد سمجھتے ہیں اور ملازمتوں میں دوسرے مسلمانوں پر ترجیح دیتے ہیں'' شاید اسی پالیسی پر عمل کرتے ہوئے حکومت برطانیہ نے چوہدری ظفر اللہ خاں قادیانی کو وائسرائے کی ایگزیکٹو کونسل کا رکن بنایا تھا۔ ان کی تقرری پر خلیفہ صاحب نے کہا تھا: ''لوگ متعجب ہیں کہ ایک احمدی کو اس اعلیٰ عہدے کے لیے کیوں منتخب کیا گیا، آخر احمدیوں کو بھی تو ان کا حصہ ملنا ہے، خواہ وہ کتنا ہی قلیل کیوں نہ ہو۔ حصہ بخشی اکثریت کے بجائے اقلیت سے کیوں شروع نہیں ہوسکتی؟'' میں نے دیکھا قادیانی، حکومت کی ملازمتوں کو حاصل کرنے کی خاص کوشش کرتے تھے اور ظفر اللہ خاں کے زمانہ میں انھیں نوکریاں ملنے میں سہولتیں بھی

حاصل ہوگئیں تھیں، وہ سرکاری افسر ہونے کو اس سیاسی طاقت کے حصول سے تعبیر کرتے، جن کا ان کے ساتھ ''الہٰی'' وعدہ کیا گیا ہے۔ ظفر اللہ خاں قادیانی نے اپنی پوزیشن کا ناجائز فائدہ اٹھا کر کئی نوجوانوں کو قادیانی بھی بنایا، جب کوئی پڑھا لکھا ان کے پاس سفارش کے لیے جاتا تو اس پر تبلیغ شروع کر دیتے، جب لوگوں نے یہ دیکھا کہ حصول ملازمت کا طریقہ ہی یہ رہ گیا ہے، تو بعض تو جاتے ہی احمدیت میں اپنی دلچسپی کا اظہار شروع کر دیتے۔ شملہ میں ظفر اللہ قادیانی کی مشہور سرکاری کوٹھی ریٹریٹ میں ہوتی تھی اور امیدواران ملازمت کے لیے سنہری موقع مہیا کرتی، وہاں ظفر اللہ خاں جس نئے چہرے کو دیکھتے، اس پر مہربان ہو جاتے، ان باتوں سے مجھے یقین ہو گیا تھا کہ قادیانیوں کو برصغیر کی آزادی سے کوئی رغبت نہیں۔ اگر وہ مسلمانوں سے ہمدردی جتاتے ہیں، تو محض ان میں اپنا اثر ورسوخ پھیلانے کو، جدوجہد کشمیر میں حصہ لیا تو اس تحریک کی لیڈرشپ پر اجارہ داری جمانے کے لیے، لیکن اصلاً وہ ٹھیٹھ مسلم مفاد سے بے اعتنائی برتتے، اور اس بنیادی رجحان کا بھرم تحریک پاکستان کے دوران کھل گیا، وہ برصغیر کی آزادی کے تو قائل نہ تھے، لیکن مسلمانوں کے حق خودارادیت کے مخالف نکلے، چنانچہ انھوں نے، جہاں مسلمانوں کی جنگ آزادی سے پہلو تہی اختیار کی تھی، وہاں مسلم لیگ کی قیادت سے بھی قطعی تجارتی طرز عمل اختیار کیا۔ مرزا محمود احمد قادیانی خلیفہ نے قائداعظمؒ کو لکھا کہ ''ان کی جماعت بہت اثر ورسوخ کی مالک ہے اور اس کی طاقت روز افزوں ترقی پر ہے۔ اگر مسلم لیگ اس کے تعاون کی خواہش مند ہے تو اس سے شرکت عمل کی شرطیں طے کرے، ورنہ وہ کانگرس کا ساتھ دے گی۔'' اس سے ظاہر ہے کہ وہ مسلمانوں کے مفاد کو اپنا مفاد نہ سمجھتے تھے، تاوقتیکہ ان سے کوئی عہد معاہدہ نہ ہو جائے۔ میں نے مسلمانوں کے معاملات سے قادیانی غیر جانبداری کی ذہنیت کا مظاہرہ پاکستان بننے کے بعد بھی دیکھا۔

قادیانیوں کو میں نے شروع ہی سے مسلمانوں سے الگ پایا تھا۔ مثلاً قادیان کی زندگی میں ہمارا ان معدودے چند مسلمانوں سے کوئی واسطہ نہ تھا، جو وہاں رہتے تھے۔ قادیان کا ایک بازار، بڑا بازار، کہلاتا تھا اور اس میں زیادہ تر ہندوؤں اور مسلمانوں کی دکانیں تھیں، جب میں اس بازار سے گزرتا تو کبھی کبھی ایک سبزی کی دکان پر کھڑا ہو جاتا، جس کے مالک کا لڑکا ہمارا ہم جماعت تھا، مجھے میری اس حرکت پر سرزنش کی گئی کہ میں کسی ''غیر احمدی'' سے سکول کے باہر کیوں تعلق رکھتا ہوں، پھر قادیانیوں کی مسلمانوں سے رشتہ داریاں بھی نہ ہوتیں، قادیانی مردوں کے لیے مسلمان لڑکیاں تو جائز تھیں، لیکن قادیانی لڑکی کا کسی مسلمان لڑکے سے رشتہ قطعی ناجائز تھا۔ جب کبھی خاندانی تعلقات کی بناء پر ایسا ہو جاتا، تو ''مجرم'' کا بائیکاٹ ہوتا، قادیانیوں کے لیے مسلمانوں کے پیچھے نماز پڑھنے کا سوال ہی نہ پیدا ہوتا تھا، وہ مسلمانوں کی نماز جنازہ تک پڑھنے کے روادار نہ تھے، چنانچہ ظفر اللہ خاں نے قائداعظمؒ کا جنازہ نہیں پڑھا اور لاکھوں کے مجمع میں الگ بیٹھے رہے، جب چوہدری صاحب سے پوچھا گیا کہ وہ مسلمانوں کا نماز جنازہ کیوں نہیں پڑھتے، تو انھوں

نے جواب دیا کہ جو ہمیں کافر کہیں، ان کا ہم جنازہ نہیں پڑھتے، اسی سانس میں انھوں نے بڑے فخر سے بتایا کہ قائداعظمؒ ہندوستان کی مرکزی اسمبلی کے دنوں میں (جب ظفر اللہ خاں وہاں ریلوے ممبر تھے) ان کے مداح تھے اور انھیں مسلمان سمجھتے تھے۔ (اگر اسے سچ مان لیا جائے) تو سوال اٹھتا ہے کہ پھر آپ نے قائداعظمؒ کا جنازہ کیوں نہ پڑھا؟ وہ آپ کو کافر بھی نہ کہتے تھے اور آپ کے محسن بھی تھے کہ ان کے علاوہ پاکستان میں کس کو جرأت ہوسکتی تھی کہ ظفر اللہ خاں کو وزیر خارجہ بنا دے...... مسلمانوں سے الگ تشخص قائم کرنے کی دھن میں وہ اتنی دور گئے کہ اپنا ایک کیلنڈر بھی اختراع کرلیا، لیکن اس زمانے میں، میں قادیانی زندگی کی ان خصوصیات کی وجہ کو سمجھ نہ سکا تھا۔ اب قادیان سے باہر، وسیع تر میدان میں جب میں نے قادیانیوں کے مسلمانوں سے غیر جانبدارانہ بلکہ معاندانہ طرز عمل کو دیکھا، تو اس کی وجوہات پر غور کرنے پر مجبور ہوا۔ مسلمانوں میں فرقہ بازی نئی چیز نہیں، کئی فرقے ہیں، لیکن قادیانیوں کا باوا آدم نرالا ہے، ان کا الگ مذہبی وجود ہی نہ ہے بلکہ وہ اپنے منفرد سیاسی وجود پر بھی مصر ہیں۔

جب میں نے ان کے عقائد کا مطالعہ کیا تو بنیادی خرابی ان کے عقائد میں یہ نظر آئی کہ مرزا غلام احمد قادیانی نبی ہیں، جبکہ نبوت تو لامحالہ ایک الگ امت کی متقاضی ہوتی ہے، اگر مرزا غلام احمد قادیانی دعویٰ نبوت کرکے مسلمانوں سے الگ امت کے بانی بن جاتے، تو لوگوں کو اختیار تھا کہ اس دعویٰ کو اپنے اپنے معتقدات کی روشنی میں پرکھ لیتے، مسلمانوں کے لیے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد، جو خاتم النبیین ہیں اور جن کے ذریعے اللہ تعالیٰ نے بنی نوع انسان پر اپنی نعمت دین مکمل کردی ہے، کسی اور رسول کی گنجائش نہ تھی، لیکن غیر مسلم جو چاہے، وطیرہ اختیار کرتے۔ ایران میں بہاء اللہ نے یہی طرز عمل اختیار کیا، لیکن قادیانیت کی جس خصوصیت نے مسلمانوں میں خلفشار پیدا کیا، وہ یہ تھی کہ اسے حقیقی اسلام کے طور پر پیش کیا جاتا تھا، گو میں نے اس وقت مذہبی استدلال نہیں کیا، لیکن یہ امر مجھ پر بالکل صاف ہوگیا تھا کہ اگر مجھے مسلمانوں کے امور سے تعلق منظور ہے، تو میں قادیانی جماعت کا فرد نہیں رہ سکتا۔ مجھے ان سے آزاد پوزیشن اختیار کرنی پڑے گی، مجھے مداہنت سے طبعی نفرت ہے اور میں جب اس دوٹوک نتیجے پر پہنچا، تو میں نے اپنے گھر والوں اور دوستوں سے اس کا برملا ذکر کیا۔

اب قادیانیوں نے ایک صنعت کو بہت پروان چڑھایا ہوا ہے اور وہ ہے تاویل کی صنعت، ان کی تاویل تراشی پر علامہ اقبال کا یہ شعر صادق آتا ہے ۔

احکام ترے حق ہیں مگر اپنے مفسر
تاویل سے قرآں کو بنا سکتے ہیں پاژند

یہ اسی تاویل کا کرشمہ ہے کہ قادیانیوں نے حکومت انگلشیہ کو، نعوذ باللہ، حاکم برحق کا درجہ دیا، گویا کرشمہ انھوں نے تاویل کے ساتھ اصطلاح قرآنی کو مسخ کرنے سے حاصل کیا، یعنی بجائے اولوا الامر منکم کے صرف اولوا الامر کہا، کسے باشد، ان کی بلا سے، مسلمانوں پر جو چاہے حکومت کرے، صرف شرط یہ ہے کہ

قادیانی مقربین کی صف میں شامل ہوں، انگریزوں کو حاکم تسلیم کرنے کے ساتھ ساتھ جہاد کا منسوخ قرار دیا جانا، قادیانی مذہب کے لیے ناگزیر تھا، کیونکہ ایک طرف مسلمانوں کو انگریزوں کے اتباع کی تلقین کی جائے اور دوسری طرف وہ ان کے خلاف جہاد پر آمادہ ہو جائیں تو خدمت سرکار کا اہتمام نہیں ہوتا۔

اللہ تعالیٰ بھی فرماتا ہے کہ بات سیدھی کہو۔ ادھر ان کی تاویل آمیز تفاسیر میں الجھاؤ ہی الجھاؤ تھا، موقع ملے تو بال کی کھال اتارنے سے دریغ نہیں کرتے اور منطق کام نہ آئے تو ''الہامی'' حوالے دیے جاتے ہیں، جس کا اس کے سوا اور کیا جواب دیا جا سکتا ہے کہ

محکوم کے الہام سے اللہ بچائے
غارت گر اقوام ہے وہ صورت چنگیز

لیکن، یہ بہت بعد کی باتیں ہیں۔ مرزا محمود احمد نے دعویٰ کیا کہ انھیں قرآن کریم کی تفسیر خوابوں میں سمجھائی گئی، اب انسان کسی عام نکتے پر تو بحث کر سکتا ہے، لیکن اس نکتے پر کیا اظہار رائے کرے، جو خوابوں کے ذریعے کسی کی طبیعت رسا پر وا اور منکشف ہوا ہو، ان کے خوابوں میں کسی اور کا کیسے گزر ہو سکتا تھا۔ مجھے عمر کے ساتھ ساتھ قادیانیت کے محرکات اور مضمرات پر سوچ بچار کا موقع ملا اور میں اپنی تحقیق کے نتائج کسی مناسب جگہ پیش کروں گا، لیکن اس وقت بھی مجھے ایسا محسوس ہوتا تھا کہ اس جماعت کا مقصد اولیٰ، امت مسلمہ کی وحدت و تنظیم کی جڑیں کاٹنا ہے، وہ مسلمانوں سے ایسی صورت میں وابستہ رہنے پر اصرار کر رہے تھے، جب ان کے جماعتی مفادات ان کے قطعی خلاف تھے، اوّل تو وہ برصغیر میں انگریزوں کے زوال کے تصور کو ہی ناممکن سمجھتے تھے، ان کی تمام تر سیاست کا تکیہ انگریزی تسلط کا مستقل قیام تھا، وہ اگر مسلمانوں کے ساتھ نظر آتے تھے تو اس لیے کہ مسلمانوں کے سیاسی حقوق پر اپنا حق جما سکیں۔ آخر ظفر اللہ خاں وائسرائے کی ایگزیکٹو کونسل میں مسلمان کہلانے کی بناء پر پہنچے، یہ امر انگریزوں اور قادیانیوں دونوں کو راس تھا، اس طرح انگریزوں کو وفادار نائب ملتے تھے اور قادیانیوں کو تقسیم انعامات میں خصوصی حصہ، دوسری طرف وہ کانگریس سے بھی رابطہ رکھتے تھے کہ داخلی طور پر انتقال اقتدار ہوا تو وہ بہت بڑی جماعت کی حیثیت سے اکثر صوبوں کے حاکم ہوں گے اور وہ یقیناً انگریزوں کی طرح ایسی جماعت کو استعمال کرنا چاہیں گے، جس کا ایمان ہی اولوا الامر کی اطاعت ہے، لیکن جب یہ سیاسی گوں مگوں کی حالت زیادہ عرصہ قائم نہ رہ سکی اور افق پر جنگ کے آثار سے یہ ظاہر ہونا شروع ہو گیا کہ انگریز کو ہندوستان کے متعلق فیصلہ کرنا پڑے گا، تو قادیانی اصلیت اظہر من الشمس ہو گئی اور انھوں نے صاف طور پر برصغیر کی تقسیم کے خلاف اکھنڈ بھارت کے تصور کو ترجیح دی۔ بات یہ تھی کہ جب تک انگریز کا سایہ عاطفت قائم تھا، ان کے لیے دوغلے پن کی گنجائش تھی، وہ اپنے آپ کو مسلمانوں کا ہمدرد بھی ظاہر کر سکتے تھے اور ہندوؤں سے سیاسی لین دین بھی کر سکتے تھے، لیکن انگریز کے بعد کی صورت حالات میں انھیں دو میں سے ایک متبادل کا انتخاب کرنا لازمی ہو گیا، اکھنڈ بھارت میں ان کے پنپنے کے زیادہ امکانات ہیں یا پاکستان میں؟ اب انھیں صاف نظر آیا کہ ایک

خالص اسلامی مملکت میں ان کا گزارا نہیں ہوسکتا اور اس کے مقابل، اکھنڈ بھارت میں، جہاں کانگریس، سیکولر طرز حکومت قائم کرنا چاہتی ہے، انھیں اپنی جمعیت کو مضبوط کرنے کا خاصا موقع ملے گا، پھر وہ تو ازلی وفادار ہیں، کانگریس انھیں مسلمانوں پر بہرحال ترجیح دے گی، جن کی سرشت میں غیر مسلمانوں کے خلاف بغاوت لکھی ہوئی ہے اور جن کی اکثریت تحریک پاکستان کی موید ہونے کی وجہ سے راندہ درگاہ ہوگی۔ سو قادیانیوں نے اپنا پورا وزن برصغیر کی سیاست کے ترازو...... مسلم لیگ کے مخالف پلڑے میں ڈال دیا۔

بے شک یہ پیش رفت اس زمانے سے تعلق نہیں رکھتی، جب میں قادیانیوں کے متعلق سوچ رہا تھا، لیکن ان کی باتیں سن کر ان کا طرز عمل دیکھ کر میرے دل میں کوئی شک وشبہ نہ رہا تھا کہ بالآخر وہ کس طرف جائیں گے۔ درخت اپنے پھل سے پہچانا جاتا ہے، ہم عموماً اپنے فہم کی تسکین دلیلوں اور لفظوں کے استعمال میں ڈھونڈتے ہیں، لیکن قرآن کریم مشاہدے پر زور دیتا ہے۔ پوچھا کہ ہم مرنے کے بعد دوبارہ کیسے اٹھیں گے؟ جواب ملا تو آپ پیدا کیسے ہوئے تھے؟ جو خالق ایک بار پیدا کرسکتا ہے وہ دوسری بار بھی اٹھا سکتا ہے۔ علم کا اصل منبع ہی مشاہدہ ہے اور میرے مشاہدے نے میرے اندر بدرجہ اتم یہ ایقان پیدا کردیا کہ قادیانیوں کا مسلمانوں سے کوئی علاقہ نہیں اور میں اپنے لیے مسلمانوں کا راستہ انتخاب کر چکا تھا۔

قادیانیت کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ اس کے پیروکار مرزا صاحب کی پیشگوئیوں پر بہت انحصار کرتے ہیں، بات بات پر ان کی پیشگوئیوں کا حوالہ دیتے ہیں اور اس کے پورا ہونے کی تشہیر کرتے ہیں، ضمناً ان کی ایک پیشگوئی قطعی مسلمانوں کے حق میں نہ تھی۔ جب بنگال کے ہندو تقسیم بنگال، جو عین مسلمانوں کے فائدے میں تھی، کے خلاف تحریک چلا رہے تھے، تو مرزا صاحب کو الہام ہوا کہ "دلجوئی کی جائے گی" اب جب 1911ء میں تقسیم کے فیصلے کو منسوخ کر دیا گیا تو حقیقتاً دلجوئی ہندوؤں کی ہوئی، قادیانی حضرات کہہ سکتے ہیں کہ اس سے غرض نہیں، پیشگوئی کس کے حق میں پوری ہوئی، انھیں تو اس کے اہتمام سے غرض ہے۔ قادیانی پیشگوئیوں کی صداقت کے اس قدر قائل ہیں کہ وہ انھیں بروئے کار لانے کی بھی کوشش کرتے ہیں، چنانچہ ایک پیشگوئی کے مطابق حضرت مسیح علیہ السلام کی بعثت ثانی دمشق کے ایک کنارے پر ہوگی۔ چنانچہ ایک طرف تو قادیان میں منارۃ المسیح بنوایا گیا۔ رہتی کسر مرزا محمود احمد صاحب نے پوری کر دی کہ جب وہ سفر یورپ پر جا رہے تھے یا آ رہے تھے، دمشق ٹھہرے اور وہاں کی مسجد کے منارے پر چڑھے، وہ خود تو "مسیح موعود" نہ تھے، ان کا دعویٰ صرف "مصلح موعود" ہونے کا تھا، لیکن جس حد تک وہ مرزا صاحب کے فرزند اور خلیفہ ہونے تک ان کی نمائندگی کر سکتے تھے، انھوں نے اس پیشگوئی کو اپنے باپ کی طرف سے پورا کر دیا۔

میرا پیشگوئیوں کے متعلق تفصیل بتانے کا مقصد یہ اتمام حجت ہے کہ قادیانی انھیں اپنے مستقبل کا دارومدار سمجھتے ہیں، اب ایک اہم معاملے میں مرزا صاحب کی پیشگوئی سے بالکل الٹ نتیجہ پیدا ہوا۔ قادیان، جس کے متعلق ان کا ایک شعر ہے ۔

زمین قادیان اب محترم ہے
ہجوم خلق سے ارض حرم ہے

جس قدر قادیانیوں کو محبوب ہو سکتا ہے، اس کا اندازہ لگانا مشکل نہیں، قادیان کے متعلق مرزا صاحب نے پیشگوئی کی تھی کہ وہ اتنی ترقی کرے گا کہ اس کا ایک سرا دریائے بیاس تک جا لگے گا اور اس کی شان و شوکت دیکھ کر لوگ کہیں گے کہ کبھی لاہور ہوتا تھا، مطلب یہ ہے، اس وقت اس کی عظمت کے سامنے لاہور مات ہوگا۔ اب خدا کا کرنا کیا ہوا کہ تقسیم برصغیر سے قادیان غالباً متروکہ شہروں میں سب سے زیادہ متاثر و ماؤف ہوا کہ مشرقی پنجاب کے دوسرے شہر تو مسلمانوں کے نکل آنے پر ہندوؤں اور سکھوں نے آباد کر دیے، لیکن قادیان کی کوئی تجارتی یا دوسری اہمیت نہ تھی۔ اس کی اہمیت یہی تھی کہ وہ مرزائیوں کا مرکز ہے، جس تک ریلوے لائن بھی اس لیے بچھائی گئی کہ چوہدری ظفر اللہ خاں وائسرائے کی کونسل کے ریلوے ممبر تھے، ورنہ مسافروں کی آمد و رفت اس کے لیے کوئی جواز مہیا نہ کرتی تھی۔ اس لیے تقسیم پر قادیانی تو اسے چھوڑنے پر مجبور ہو گئے کہ جان کا خطرہ تھا، لیکن ہندوؤں سکھوں نے اسے آباد کرنے کے لائق نہ جانا اور میں نے سنا کہ اب وہاں ہمارے مکانوں میں گدھے بندھے ہیں، گویا قادیان کی صرف رونق ہی ضائع نہ ہوئی، وہ بالکل ویران ہو گیا۔ اس سے زیادہ پیشگوئی کے غلط ہونے کا اہتمام نہ ہو سکتا تھا، چونکہ میں 49ء سے لندن میں تھا اور مجھے تقسیم کے بعد، قادیان کی مکمل تباہی کے بارے میں قادیانیوں کے ردعمل کا علم نہ تھا، اس لیے جب 1950ء میں واپس آیا تو یہ معلوم کرنے کے لیے بہت متجسس تھا کہ اس المیے کا ان کے دلوں میں کیا اثر ہوا، لوگوں کے قدم تو اس پیشگوئی کی تعبیر معکوس سے ڈگمگا گئے ہوں گے، لیکن میری حیرانی کی انتہا نہ رہی، جب میں نے دیکھا کہ اس حادثے سے ان کے کانوں پر جوں تک نہ رینگی۔ یہ احساس کا فقدان تھا یا تاویلوں کی تاثیر، ان کے ایمانوں میں کوئی فرق نہ پڑا تھا۔ یہ تاریخی حقیقت ہے کہ ایک کوشش کبھی نہیں ہوئی، اسلام میں کسی اور نبوت کے اجراء کے لیے دروازہ نہ کھولا گیا، یہ جسارت صرف ہندوستان میں انگریزوں کی علمداری میں ہوئی، قادیانیت، انگریزوں کی سنگینوں کے تلے پروان چڑھی۔ قادیانی نبوت سراسر دوراز کار تاویلات کی تصنیف ہے، کہیں مسیح علیہ السلام کی بعثت ثانیہ کا سہارا لیا گیا ہے، کہیں ضعیف حدیثوں پر انحصار کیا گیا ہے، کہیں پوچ استدلال پر، مثلاً یہ دلیل کہ انعامات خداوندی کبھی بند نہیں ہوتے، تو نبوت کا دروازہ کیسے بند ہو سکتا ہے، جسے ایک قادیانی شاعر نے گھڑی سے تشبیہ دی ہے۔

کیا فائدہ رکھنے کا گھڑی جیب میں یارو
جب وقت کی پڑتال پہ پاتے ہو گھڑی بند

لیکن، جب اللہ تعالیٰ نے نوع انسانی پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ذریعے اپنی نصیحت پوری کر دی تو آپ کو خاتم النبیین قرار دیا۔ اسلام نیا مذہب نہیں، یہ وہی پیغام ہے جو حضرت ابراہیم، حضرت موسیٰ اور حضرت عیسیٰ علیہم السلام پر وحی کیا گیا، لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اس پیغام کی تکمیل ہوئی

اور اس تکمیل اور اتمام نعمت کا خاصا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم کی حفاظت کا ذمہ لیا، جب کہ توریت اور انجیل کے متعلق اس قسم کی ذمہ داری نہیں اٹھائی اور اسی وجہ سے ان میں تحریف ہوئی۔ ان صریح احکامات میں کسی تاویل کی گنجائش نہیں، چونکہ، اسلام میں یہ نکات بنیادی تھے، ان پر پوری امت کا اجماع ہوا اور اسلام میں چودہ سو سال تک کسی نے دعویٰ نبوت نہیں کیا، تا آنکہ قادیان سے مرزا غلام احمد نے اپنی صدا لگائی، اگر یہ کہا جائے کہ ہندوستانی ''نبوت'' کی اس لیے ضرورت پڑی کہ فی زمانہ مسلمانوں کی حالت بہت گر چکی تھی تو امت پر اس سے پہلے بھی بڑے بڑے بحران آئے، جب کسی ''نبوت'' کا بندوبست کیوں نہ ہوا؟ پھر قادیانیوں نے اوّل کام ہی یہ کیا کہ وہ مسلمانوں سے کٹ گئے اور انھوں نے اپنی ڈیڑھ اینٹ کی مسجد الگ تعمیر کی، پھر انھوں نے صرف مسلمانوں سے سروکار ہی نہ رکھا، بلکہ ان کے خلاف کام کیا۔

قادیانیوں نے اپنی ''نبوت'' کے جواز میں عجیب دلیلیں دی ہیں۔ ایک یہ کہ مرزا قادیانی کی ''نبوت'' سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مقام اور بلند ہوتا ہے کہ ان کے امتی بھی ''نبی'' بننے کی صلاحیت رکھتے ہیں، یہ ایک دفاعی دلیل ہے کہ کہیں یہ نہ کہا جائے کہ انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان میں گستاخی کی ہے، ورنہ اس سے صاف معلوم ہوتا کہ

ع چہ بے خبر ز مقام محمد عربی است

اگر انھوں نے ایک طرف یہ کہا تو دوسری طرف ان سے اپنی حقانیت میں یہ بیان بھی سنا گیا کہ اگر چوہدری ظفر اللہ خاں جیسا لائق آدمی (یہ بات ان دنوں خاص طور پر کہی جاتی تھی، جب چوہدری صاحب وائسرائے کونسل کے رکن تھے) مرزا صاحب کو ''نبی'' مانتا ہے تو اس سے زیادہ ان کی ''صداقت'' کا اور کیا ثبوت ہو سکتا ہے! انھی پوچ باتوں نے مجھے قادیانی موقف سے بیزار کیا، مجھے یقین ہو گیا کہ قادیانیوں نے سنجیدگی سے نبوت کے متعلق سوچا نہیں یا ان میں سنجیدہ فکر کی اہلیت ہی نہیں۔ پھر مجھے خیال آیا کہ اگر وہ اپنے عقیدے سے وابستہ ہیں تو دنیا میں لوگ طرح طرح کی بوالعجبوں کی مانتے ہیں، انسانی ذہن ہر عقیدے کا جواز ڈھونڈ لیتا ہے، لیکن، بہر حال قادیانیت کو اسلام کے اس عالمگیر مقصد سے کوئی تعلق نہیں اور اس کا کوئی درک نہیں جو ان الدین عند اللہ الاسلام میں مضمر رکھا گیا ہے کہ اسلام کل انسانیت کے لیے ہے اور اس لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پوری نوع انسانی کے لیے مبعوث فرمائے گئے تھے۔ وہ کسی خاص قوم کے لیے نہیں آئے، جیسا کہ حضرت عیسیٰ کا مقصد بنی اسرائیل کے دین کی تجدید تھی، وہ خاتم النبیین تھے، جس کا مطلب ہے اسلام دنیا کے قیام سے آخیر تک انسانیت کو راہ ہدایت دکھاتا رہے گا اور وہ اس کے سوا اور کوئی نجات اخروی کا ذریعہ نہ پائے گی۔ اس عظیم الشان مشن کا تقاضا تھا کہ قرآن کریم محفوظ رہا اور اس کی ذمہ داری اللہ تعالیٰ نے لے رکھی ہے اور تاریخ کی شہادت ہے، وہ چودہ سو سال بعد بھی حرف بحرف وہی ہے جو رسول اللہؐ زندگی میں تھا اور تا قیامت اسی طرح یہ تحریف سے محفوظ رہے گا اور دوسرے امت مسلمہ کا وجود ثابت و سالم رہے گا، کیونکہ اگر وہ منقسم، منفرق اور منتشر ہو گئے، تو اسلام کی قوت نفوذ ختم ہو

خیر باد کہا اور قادیان چلا آیا جو کہ مرزائیت کا پہلا ہیڈ کوارٹر اور اس کے بانی مرزا غلام احمد قادیانی کی جائے پیدائش ہے۔

1979ء میں، میں نے قادیانی مبلغ بننے کے لیے قادیان میں تعلیم کا آغاز کیا۔ خلیفہ اور دوسرے ذمہ دار لوگ میرا خاص خیال رکھتے تھے، کیونکہ میں قیام پاکستان کے بعد پہلا اور مرزائیت کے آغاز کے بعد دوسرا یا تیسرا عرب طالب علم تھا، جو قادیان میں قادیانیت کی تعلیم حاصل کر رہا تھا۔ میں مرزا غلام احمد کی عربی تصنیفات کے مطالعہ کے علاوہ اس کی اردو تصانیف کو سمجھنے کے لیے اردو زبان بھی سیکھتا تھا۔

قادیان میں میرا قیام تقریباً سات ماہ رہا۔ چھ ماہ ''بیت الضیافۃ'' میں اور ایک ماہ غرفۃ الریاضۃ میں۔ یہ وہی کمرہ ہے جہاں مرزا قادیانی نے نصف برس تک مسلسل روزے رکھنے کے دوران اپنے خود ساختہ دعویٰ میں تمام انبیاء سے ملاقات کی۔

مجھے کہا گیا کہ مرزا کا گھر، جو ''شعائر اللہ'' میں سے ہے، اس میں قیام سے بڑی برکتیں ملیں گی۔ مرزا کا گھر ''بیت الذکر'' ''بیت الفکر'' ''بیت الدعا'' اور ''مسجد مبارک'' وغیرہ نام کے کمروں پر مشتمل ہے۔ بیت سے مراد ایک الگ کمرہ ہے۔ بیت الدعا ایک چھوٹا سا کمرہ ہے جو مرزا نے دعاء کے لیے مخصوص کیا تھا۔ بیت الفکر ایک دوسرا کمرہ ہے جس کو اس نے فکر یعنی تالیف و تصنیف کے لیے خاص کیا تھا۔ ''بیت الذکر'' وہ ذکر کے لیے استعمال کیا کرتا تھا۔ اس کا نام ''مسجد مبارک'' بھی ہے۔ اس کے دروازہ پر لکھا ہے۔ ''من دخله کان امنا'' اور کمرے کی اندرونی طرف دیوار پر لکھا ہے۔ (بشارة تلقاها النبیون) وہ بشارت جو نبیوں کو ملی۔ مسجد کے ساتھ ایک کمرہ ہے جس کا نام ابیہ الحبر الاحمر ہے، ایک اور کمرے کا نام ''حقیقت الوحی'' ہے۔ ان کے علاوہ اور بھی کمرے ہیں۔ قادیان میں اپنی تعلیم کی یہ مختصر مدت گزارنے کے بعد میں حیفہ واپس چلا گیا، تا کہ قادیانی مبلغین کی مدد کروں۔ پھر ایک سال کے بعد مجھے مرزائی لڑکی سے شادی کرنے اور دوسری مرتبہ سالانہ جلسہ میں، جو مرزا کی وصیت کے مطابق ہر سال منعقد ہوتا ہے، شرکت کرنے کے لیے دوبارہ قادیان جانا تھا۔ پھر حیفہ واپس آنے کے بعد 1984ء میں مجھے مرزائی خدام کا اور میری اہلیہ کو لجنۃ اماء اللہ کا سربراہ بنا دیا گیا۔ 1985ء میں خلیفہ رابع مرزا طاہر نے مجھے مرزائی مبشر مقرر کیا اور لندن میں خلافت کے نئے مرکز میں بلا لیا۔ 1986ء کے شروع میں میرے لندن پہنچنے کے فوراً بعد خلیفہ نے پہلی دفعہ اپنی جماعت میں عربی سیکشن کی بنیاد رکھی اور مجھے اس کا ڈائریکٹر مقرر کیا۔ 1988ء میں خلیفہ نے مجھے اپنی تقاریر و خطبات کو عربی میں ترجمہ کرنے کے لیے منتخب کیا اور عربی زبان میں ایک ماہنامہ مجلہ شائع کرنے کی ذمہ داری مجھ پر ڈال دی۔

ان ذمہ داریوں کے علاوہ میں تبلیغی اور تدریسی کاموں میں بھی مشغول رہا۔ مثلاً برطانیہ آنے والے مبلغین کو لیکچرز دینا، برطانیہ میں مقیم مسلمانوں کو دعوت مرزائیت دینے کے لیے تبلیغی مجالس منعقد کرنا،

ان مجالس میں، میں نے مسلمان علماء اور طلبہ سے مرزا غلام احمد قادیانی کے دعاوی کی سچائی کے بارے میں بحث و مباحثہ کیا، جس سے میرے ذہن میں ایسے سوالات پیدا ہوئے، جن کی وجہ سے مجھے مرزا غلام احمد کی شخصیت و دعوت کے بارے میں اپنے مطالعہ کی طرف رجوع کرنا پڑا۔ یہ میرے ترک مرزائیت کی اسباب میں سے ایک تھا۔

ایک، اور سبب، میرا شخصی تجربہ اور مرزائی نظم و ضبط کا مشاہدہ تھا۔ خلیفہ اور داعین پر مشتمل اس نظام کے مشاہدے سے مجھے یقین ہو گیا کہ مرزائیت حق سے بہت دور ایک گمراہ تحریک ہے۔ ادارے میں میرے عملی تجربہ کے اضافہ کے ساتھ ساتھ مرزائی عقائد اور نظام کے بارے میں میرے شکوک و شبہات بھی بڑھتے گئے۔

جون 1988ء میں مخالفین مرزائیت کے نام مرزا طاہر کی ''دعوت مباہلہ'' بھی قابل ذکر ہے۔ اس وقت سے میں منتظر تھا کہ مرزائیت کی حقانیت پر کوئی آسمانی نشانی اور معجزہ ظاہر ہوگا۔ حتیٰ کہ خلیفہ نے پہلی نشانی کے ظہور کا اعلان کیا۔ یعنی صدر پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق شہید کر دیے گئے۔ صدر پاکستان نے اگرچہ دعوت مباہلہ کو قبول کیا نہ اس پر کوئی توجہ دی، لیکن پھر بھی مرزائی (اپنے علم میں) ان کی شہادت کو آسمانی نشان سمجھتے تھے۔ جن مسلم علماء نے دعوت مباہلہ کو قبول کیا تھا اور انسانیت پر مرزائیت کی گمراہی کو آشکارا کیا تھا، وہ صحیح سالم زندگی بسر کر رہے تھے۔ مرزائیوں کے اس طرز عمل پر مجھے حیرت ہوئی اور اس حیرت میں اضافہ، تب ہوا جب خلیفہ طاہر نے اس ''آسمانی نشانی'' کے ظہور پر، خوشی کے اظہار کے طور پر، ''ٹل فورڈ'' میں، جہاں میں مقیم تھا، مرزائیوں میں تقسیم کرنے کے لیے مٹھائی بھیجی۔

اس وقت سے میں اس دعوت مباہلہ کے اصل مقصد کے بارے میں متلاشی ہوا کہ آیا، یہ حقیقت مباہلہ ہے یا محض ڈھونگ؟ خدا سے دعا مانگی کہ **اللھم ارنا الحق حقا و ارزقنا اتباعه و ارنا الباطل باطلا و ارزقنا اجتنا به۔**

میں دس جون کے اعلان مباہلہ اور اس کے وقت کے تعین کے پس پردہ اسباب پر غور کرتا رہا۔ مرزا طاہر احمد نے اعلان مباہلہ سے قریباً ایک سال قبل اعلان کیا تھا کہ اس نے پیرس میں ایک خواب دیکھی ہے، جس میں کہا گیا ہے Friday the 10th (دس تاریخ کو جمعہ کا دن) چنانچہ مرزائی 10 تاریخ والے ہر جمعہ کے دن کسی خاص اور اہم واقعہ کے رونما ہونے کے منتظر رہتے، تا آنکہ خلیفہ نے 10 جون 1988ء بروز جمعۃ المبارک اس انگریزی خواب کو پورا کرنے کے لیے دعوت مباہلہ دی۔ یہ میرے غور و فکر کا ایک پہلو تھا، دوسرے پہلو سے میں نے دنیا میں مرزائیت کے اندرون خانہ نظر ڈالی۔ 1989ء میں، جو مرزائیت کی تاسیس کی صدی پورا کرنے کا سال تھا، میں نے دیکھا کہ ادارہ اپنی سو سالہ کاوشوں کے نتائج کی پردہ پوشی کے لیے نئے اعلانات میں مشغول ہو رہا ہے، جس سے مجھے مرزائیت کے دھوکہ، گمراہی اور خلق خدا کے لیے

ضلالت ہونے میں شک بھی نہ رہا۔ خلیفہ اور ادارہ کی خاص کوشش یہی تھی کہ وہ ہر متعلق و غیر متعلق کے سامنے اپنی سو سالہ کامیابیوں کا اظہار کریں۔ اس صورت حال میں حقیقت کو سمجھ لینا مشکل نہ رہا اور پھر میں جماعت مرزائیہ کے اندرونی و بیرونی احوال سے بخوبی واقف بھی تھا۔ اب میں نے مرزائیت کو ایک نئے نقطۂ نگاہ سے دیکھا۔ میں نے مرزا قادیانی کے قبل ازاں تسلیم شدہ دعاوی کو پرکھا اور اس کے بارے میں علماء اسلام کی تحریرات کا مطالعہ کیا، چنانچہ مجھ پر چند ایسے امور واضح ہوئے، جن سے میں پہلے واقف نہیں تھا یا یوں سمجھیں کہ جاننے کی کوشش ہی نہیں کی تھی۔ مرزائیت سے میرے ذہنی و قلبی بُعد کا آغاز اسی وقت ہو گیا تھا۔ جن اشکالات سے میرا واسطہ پڑا، ان میں سے چند یہ ہیں:۔

1- سچا مرزائی بننے کے لیے اپنی آمدنی کا 6.25 فیصد جماعت کو ادا کرنا لازمی ہے۔

2- مقبرہ الجنتہ میں جگہ حاصل کرنے کے لیے آمدنی کا کم از کم دس فیصد ادا کرنا ضروری ہے۔

3- مرزا کا ساٹھ سال سے متجاوز عمر میں ایک 17 سالہ نوجوان لڑکی سے نکاح پر اصرار کرنا اور یہ کہنا کہ "یہ اللہ کا حکم اور ارادہ ہے" اور پھر جب لڑکی نے اس کو ٹھکرا دیا اور نکاح نہ ہو سکا تو مرزائی یہ عذر کرنے لگے کہ اس پیشین گوئی کا نصف حصہ اس صورت میں پورا ہو گیا ہے۔

4- اس جماعت کی بنیاد پڑے ایک صدی گزر گئی، لیکن اس کا اندرونی ماحول فساد اور خرابی کی نذر ہوتا جا رہا ہے۔ مجھے پختہ یقین ہو گیا کہ یہ جماعت جب اپنی اصلاح پر قادر نہیں ہے تو اہل عالم کی اصلاح کیسے کرے گی؟

5- 99 فیصد مرزائی اسلام سے مرتد ہوئے ہیں، مرزا اپنے دعوے مسیحیت و مہدیت کے باوصف، غیر مسلموں کو تو اسلام میں داخل نہ کر سکا، البتہ مسلمانوں میں سے ہی اپنی ملت تیار کر لی۔

یہ اشکالات "مشتے نمونہ از خروارے" کا مصداق ہیں، بہر حال میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سیرت مبارکہ طیبہ کے ساتھ مرزا کی سیرت کا موازنہ کیا تو مجھے شب و روز کا فرق نظر آیا۔ میں نے ترک مرزائیت اور قبول اسلام کا عزم صمیم کر لیا۔ جون 1989ء میں، میں نے اپنے والدین اور اقرباء سے مل کر انھیں اپنے قبول اسلام کی خوشخبری سنائی۔

17 جولائی 89ء کو میں نے اپنی اہلیہ اور بچوں کے ساتھ مرکز الاحمدیہ میں اپنے مکان کو چھوڑ کر ایک دوسرے مکان میں سکونت اختیار کی۔ میں نے پہلا کام یہ کیا کہ قریبی مسجد میں 21 جولائی 89ء کے خطبہ جمعہ کے بعد مرزائیت سے برات اور قبول اسلام کا اعلان کیا۔ اس کے بعد میں چند دوستوں سے ملا اور انھیں مرزائیت کے بارے میں اپنے تجربات اور مطالعہ سے آگاہ کیا۔ خدا کا شکر ہے کہ میری اہلیہ، بیٹے، بعض رشتہ دار اور دوست بھی مرزائیت کو ترک کر کے اسلام قبول کر چکے ہیں۔ سویڈن میں محترم احمد محمود رئیس قادیانی جماعت، حیفہ میں میرے بھائی صالح عودہ نے اپنے اہل خانہ کے ساتھ اور مراکش اور الجزائر کے

دیگر حضرات نے بھی ترک مرزائیت کر کے اسلام قبول کر لیا ہے۔ **فالحمد للّٰہ رب العالمین اللھم زد و بارک**۔ مرزائی جماعت کے عقائد، مثلاً یہ کہ حضرت عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام اپنی والدہ مکرمہ حضرت مریم علیہا الصلوٰۃ والتسلیمات کے ساتھ ہجرت کر کے کشمیر چلے آئے تھے اور وہاں ایک سو بیس سال کی عمر میں وفات پا گئے اور ان کی قبر بھی وہیں ہے اور یہ کہ ان کا مثیل ''مرزا غلام احمد'' ہے اور اس کا لقب بھی مسیح موعود ہے، تو اگرچہ سبب ترک مرزائیت نہیں بنے۔ البتہ عقائد مرزا کی حقیقت جاننے میں بے حد مددگار ثابت ہوئے۔ سچی بات تو یہ ہے کہ قبول اسلام (ظاہراً) کسی سبب پر موقوف نہیں، بلکہ قانون خداوندی ہے۔ **فمن یرد اللّٰہ ان یھدیہ یشرح صدرہ للاسلام**، البتہ کسی آدمی کے لیے انکشاف حقیقت کو آسان بنا دینا بھی ہدایت ہی ہے۔ مجھ پر اللہ کی یہ رحمت ہوئی کہ اس نے مرزا قادیانی کی حقیقت کے بارے میں علم کو میرے لیے آسان کر دیا۔ مرزا قادیانی جس کو میں ''نبی'' اور صاحب وحی رسول سمجھتا تھا، اس کی ہر بات میرے لیے حق تھی۔ جن کے انکار کی میرے لیے کوئی گنجائش نہ تھی، میں نے سرے سے اس کے ایسے دعاوی کی جانچ ہی نہ کی۔

مثلاً یہ کہ عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والتسلیمات سری نگر کشمیر کے علاقہ میں مدفون ہیں یا یہ کہ اللہ نے اسے خطاب کیا ہے کہ ''**اسمع ولدی انت منی بمنزلۃ توحیدی و تفریدی**'' ایک مخلص قادیانی یا جس کی ذہنی تربیت مرزائی طریق کار کے مطابق ہوئی ہو، وہ مرزا غلام لعین کو اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے افضل نہیں تو کم از کم اسے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کمتر سمجھنے کو تیار نہیں ہے۔ والعیاذ باللہ۔ مرزا غلام احمد اپنی کتاب ''خطبہ الہامیہ'' میں لکھتا ہے:۔

''ہمارے نبی کی روحانیت الف خامس میں اپنی مجمل صفات کے ساتھ طلوع ہوئی۔ اس وقت اس کی ترقی کی انتہا نہ ہوئی تھی، پھر کامل ہوئی اور یہ روحانیت الف سادس کے آخر میں یعنی اس وقت ظاہر ہوئی ہے، تاکہ اپنے کمال ظہور کو پہنچے اور اپنے نور کے غلبہ سے ہمکنار ہو۔ پس میں ہی وہ نور مظہر اور نور معبود ہوں۔ ایمان لاؤ اور کافروں میں سے نہ ہو اور جان لو کہ ہمارے نبی جیسے الف خامس میں مبعوث ہوئے تھے، اسی طرح الف سادس کے آخر میں مسیح موعود کی صورت میں مبعوث ہوئے ہیں، بلکہ حق تو یہ ہے کہ آپ کی روحانیت الف سادس کے آخر یعنی ان ایام میں پہلے سالوں سے زیادہ قوی اور کامل ہے۔''

مرزا غلام احمد قادیانی نے جان لیا تھا کہ وہ اپنے زمانہ کے عام فقراء اور اہل ثروت سے کیسے پیسے بٹور سکتا ہے۔ ایک ایسے زمانے اور ملک میں جہاں جہالت کا دور دورہ تھا، اس نے اسلام اور رسول اسلام کی مدح کے نام پر پیسے بٹورنے شروع کیے، لیکن اس میدان میں وہ تنہا نہ تھا۔ اس نے اپنے لیے ایک خاص بلند مرتبہ پسند کر لیا اور بزعم خویش ایک عام داعی دین سے آہستہ آہستہ مجدد، مہدی، مسیح، آدمؑ اور مافوق کی طرف ترقی کرتا چلا گیا۔ اس کے خوش حال اور مخلص پیروکار اسے خادم اسلام سمجھتے ہوئے اس کا دفاع کرتے رہے۔ وہ اس کے دعویٰ مسیحیت، مہدویت، رسالت، آخر الزمان، مثل محمد اور بروز جمیع انبیاء

میں چھپے ہوئے زہر سے غافل اور جاہل ہیں۔ بالاختصار، مرزا نے دین اسلام کی مدح وتوصیف کے ذریعہ سے پیروکاروں پر اپنے دعاوی کے زہر قاتل کو اسلام کے لبادے میں چھپانے کی کوشش کی۔ وہ جانتا تھا کہ عام مسلمانوں کو لوٹنا بجز اس ذریعہ کے ممکن نہیں ہے۔

یہ مرزائیوں کی بدقسمتی ہے کہ وہ مرزا کے اسلام کی مدح میں چند اشعار اور اس کی ''مزمومہ وحی الٰہی (مثلاً "I Love You" ''انت منی وانا منک انت من ماء نا انت منی بمنزلة عرشی و غیرھا'' کے بدلے میں اس کی نبوت مسیحیت اور مہدویت پر ایقان کر بیٹھے، جب کہ بفضل اللہ، مسلمانوں کی اکثریت نے اس کے مذکورہ دعاوی کو قبول نہیں کیا ہے۔ بہت سے عیسائیوں نے بھی اسلام، رسول اللہؐ اور صحابہ کرامؓ کی مدح میں لکھا ہے، مگر مسلمانوں نے صرف حق کو قبول کیا اور ہمیشہ باطل کی تردید کی ہے۔

میں نے مرزائیت کو اس کے مخصوص منہج کی وجہ سے یا اس سبب سے ترک نہیں کیا ہے کہ اس جماعت میں عموماً گھٹیا قسم کے لوگ کام کرتے ہیں، بلکہ ان میں اچھے آدمی بھی ہیں، لیکن افسوس یہ ہے کہ یہ مرزا غلام احمد سے دھوکہ کھا گئے۔ ان مرزائیوں سے گذارش ہے کہ وہ مرزائیت اور مرزا کے بارے میں مسلمانوں کی کتابوں کا مطالعہ کریں اور خدا سے ہدایت طلب کریں۔ **انه هو الهادی وهو السمیع المجیب.** مرزائی حضرات جان لیں کہ خلیفہ کے حکم کی اطاعت میں مسلمانوں کی ہر قسم کی تحریرات کو نظر انداز کرنے سے ان کے لیے حقیقت کو معلوم کرنا آسان نہیں ہوگا۔ مرزائی، تا حال اپنے آپ کو مسلمان سمجھتے ہیں بلکہ وہ صرف اپنے آپ کو برحق اور باقی سب کو، جن میں مرزا غلام احمد کے منکرین بھی ہیں، باطل پر سمجھتے ہیں۔ انھوں نے اسلام سے ہٹ کر اپنا ایک علیحدہ جماعتی تشخص بنایا ہے۔ جس کو احمدیت یا بقول بعض ''اسلام صحیح'' کہا جاتا ہے۔ اس کے مطابق، مرزائی کا مسلمان کے پیچھے نماز پڑھنا گناہ، مرزائی عورت کا مسلمان سے نکاح معصیت اور مسلمان کی نماز جنازہ پڑھنا منکرات میں سے ہے۔ اس کی وجہ یہ نہیں ہے کہ وہ اپنے آپ کو مسلمان سمجھتے ہیں، بلکہ وہ مسلمانوں کو مسلمان ہی نہیں سمجھتے، کیونکہ ان کے نزدیک جو مسلمان مرزا غلام احمد قادیانی کی اتباع نہیں کرتا، ''غیر احمدی'' یا دوسرے لفظوں میں کافر ہے۔ مرزا اور مرزائیت کی حقیقت کو سمجھتے ہوئے ہی متعدد اسلامی تحریکات نے مرزائیوں کے بارے میں ''غیر مسلم'' ہونے کے فتوے صادر کیے۔ مرزائیت کے مستقبل پر ان فتوؤں کا بڑا اثر پڑا ہے، کیونکہ عالم اسلام اور دنیا پر، مرزائیت کی حقیقت کو واضح کرنے کے لیے، ان فتوؤں نے بڑا اہم کردار ادا کیا ہے۔ ان کی وجہ سے مرزائیت کی ترقی رک گئی ہے اور مرزائی دعوت وتبلیغ سے ہٹ کر اپنے مسلمان ہونے کے دفاع کی کوششوں میں لگ گئے ہیں۔ اگر وہ مرزا غلام احمد کو چھوڑ کر صرف اسلام پر راضی ہوتے، تو انھیں اس دفاع کی ضرورت ہی پیش نہ آتی۔

میں مرزا غلام احمد قادیانی کو سچا ماننے سے انکار کرتا ہوں۔ میں سوچتا تھا کہ دنیا بھر کے مسلمان

جوکلمہ پڑھتے، قرآن مجید کی تلاوت کرتے، نماز، روزہ، حج اور زکوٰۃ کے احکام بجالاتے ہیں، آخر یہ سب لوگ قادیانیوں کے نزدیک کافر کیوں ہیں؟ مرزا قادیانی کی تصویر کا دوسرا رخ آج تک ہم سے چھپایا گیا تھا۔ خاندان مرزا اور قادیانی قیادت کے بارے میں تصورات اور عقیدت کی دنیا بہت حسین تھی، لیکن جب عملاً واسطہ پڑا اور قریب سے دیکھا تو عقیدت کا یہ محل لرزنے لگا۔ دل نے گواہی دی کہ جو لوگ دنیا بھر کی دینی اور روحانی قیادت کے دعویدار ہیں، ان کی اپنی زندگی اس معیار پر پوری نہیں اترتی۔ اسرائیلی حکومت کے ساتھ قادیانی جماعت کے مرکز ''حیفہ'' کے بہت خوشگوار مراسم ہیں۔ اسرائیلی پولیس اور رضا کار فورس میں سینکڑوں قادیانی نوجوان کام کرتے ہیں۔ حیفہ کا قادیانی مرکز اسرائیلی حکومت کا وفادار ہے۔ تنظیم آزادی فلسطین کے ساتھ قادیانیوں کا کوئی تعلق نہیں ہے، بلکہ اسے دشمنوں اور مخالفوں میں شمار کیا جاتا ہے۔ قادیانی مراکز اور عبادت گاہوں کی تعمیر میں اسرائیلی حکومت فنڈز بھی فراہم کرتی ہے اور ہر طرح کا تعاون بھی میسر آتا ہے۔



احمد ہاریادی

# میں نے مرزائیت کیوں چھوڑی؟

میں کدیری شرقی جاوا انڈونیشیا میں 1952ء میں پیدا ہوا۔ پیدائشی مسلمان تھا، کدیری میں ابتدائی تعلیم حاصل کی۔ اعلیٰ تعلیم کے لیے شرقی جاوا کے مرکزی شہر سرابیا کا سفر کیا۔ 1971ء میں وہاں بشیر کن نامی ایک قادیانی سے ملاقات ہوئی جو اصلاً پاکستانی تھا مگر اب انڈونیشیا کا رہائشی ہے۔ اس نے مرزا غلام احمد قادیانی کی کتب پڑھنے کے لیے دیں۔ دینی معلومات نہ ہونے اور دین کی طرف میلان کے باعث اس کی کتابوں کو ہی دین سمجھا اور کسی قدر متاثر ہونا شروع ہوا۔ رفتہ رفتہ قربت بڑھتی گئی تا آنکہ دسمبر 1973ء میں اس نے نہایت عیاری سے مجھ سے قادیانیت کی بیعت کا فارم پر کرایا اور میں نے بنڈونگ کے مربی میاں عبدالحیٔ، جو پاکستان سے مبعوث تھے، کے ہاتھ پر بیعت کی اور باقاعدہ قادیانی سلسلہ میں داخل ہو گیا۔ میری تربیت شروع ہو گئی اور ایک ہفتہ بعد جکارتہ میں خدام الاحمدیہ کا معلوماتی مقابلہ ہوا جس میں ملک بھر کے قادیانی نوجوان شامل ہوئے۔ اس میں مجھے بھی بطورِ خاص شریک کیا گیا۔ میں اس مقابلہ میں اوّل آیا۔ مجھے بہت سارے انعامات سے نواز کر میری حوصلہ افزائی کی گئی۔ میری معلومات اور قادیانیت سے دلچسپی کے باعث قادیانی مبلغین اور مربیوں نے ربوہ پاکستان میں قادیانی مبلغ کے کورس کے لیے بھیجنے کی ترغیب دی اور کوشش کی، مگر انہی دنوں ربوہ اسٹیشن پر نشتر کالج ملتان کے مسلمان طلبہ پر ''ختم نبوت زندہ باد'' کے نعرہ کی پاداش میں قادیانیوں کی جانب سے تشدد کا واقعہ رونما ہوا اور 1974ء کی تحریک شروع ہو گئی۔ یوں میں پاکستان ''مربی کورس'' کے لیے نہ جا سکا۔ بہرحال میں نے اپنے شوق سے قادیانیت کی اچھی طرح معلومات حاصل کر لیں اور میں مقامی علماء کے پاس جا جا کر بحث و مناظرے کرنے لگا۔ ظاہر ہے ان علماء کو قادیانی دجل وفریب سے چنداں واقفیت نہ تھی اور میں قادیانی لٹریچر ازبر کر چکا تھا۔ اس لیے مجھ سے کوئی جیت نہ سکتا تھا۔ حتیٰ کہ انڈونیشیا کے بہت بڑے عالم اور مفسر جناب علامہ حاجی عبدالمالک کریم اللہ المعروف حمکا سے میں جا الجھا اور انھیں بھی اپنے خیال میں لاجواب کر دیا۔

اگست 1975ء میں مجھے قادیانی اور ربوہ کا سفر کیے بغیر اطلاع دی گئی کہ تمھیں صومالیہ کے جزیرہ سوماترا کا مبلغ بنا دیا گیا ہے۔ میں مبلغ بن کر صومالیہ چلا گیا۔ 1975ء سے 1977ء تک میں وہاں کا

مبلغ اور مربی رہا۔ کچھ عرصہ بعد مجھے صومالیہ سے جکارتہ کا مبلغ بنا دیا گیا۔ اسی اثناء میں مجھے مرزا بشیر الدین محمود کے ترجمہ قرآن کو عربی سے انڈونیشی زبان میں منتقل کرنے والی تحقیقی کمیٹی کا رکن نامزد کر دیا گیا۔ میں جکارتہ میں ہی تھا کہ 1979ء کے جلسہ سالانہ کے موقع پر مجھے ربوہ پاکستان اور پھر قادیان بھیجا گیا، جہاں میں نے قادیان اور ربوہ میں بہشتی مقبرہ دیکھا اور میں نے مرزا غلام احمد قادیانی کی قبر کے پاس کھڑے ہو کر اپنی عقیدت ومحبت کے آنسو بہائے اور خوب رویا۔ اس کے بعد میں جکارتہ آ گیا۔ تین سال وہاں مبعوث رہنے کے بعد مجھے مشرقی جاوا کے جزیرہ بالی میں مربی مقرر کیا گیا۔ وہاں ہندوؤں کی اکثریت ہے۔ چھ ماہ تک وہاں رکھا گیا۔ یہ 1980ء کی بات ہے، اس کے بعد مجھے جزیرہ لمبو کا مربی بنایا گیا۔ یہ جزیرہ بالی کی شرقی جانب ہے، جس میں سو فیصد مسلمان آباد ہیں۔ اس جزیرہ میں میرا تقریباً 70 علماء سے تین مسائل میں مناظرہ ہوا یعنی:

1- حیات ونزول عیسیٰ علیہ السلام
2- کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد غیر تشریعی نبی آ سکتا ہے؟
3- کیا مرزا غلام احمد قادیانی اپنے دعویٰ مہدی ومسیح موعود میں سچا تھا یا نہیں؟

ان علماء کو میں نے مناظرہ کے بعد ایک خط کے ذریعہ دعوت مباہلہ دی۔ میرا وہ خط میرے اس رسالہ کے صفحہ 40 پر درج ہے، جس میں، میں نے قادیانیت قبول کرنے اور چھوڑنے کی تفصیلات ذکر کی ہیں۔ (مرا یہ رسالہ انڈونیشی زبان میں مطبوعہ موجود ہے)

بہرحال وہاں کے مقامی علماء اس فتنہ سے کما حقہ واقفیت نہ رکھنے کی بناء پر مباہلے کے لیے تیار نہ ہوئے۔ ایک سال تک یہی سلسلہ جاری رہا۔ اسی اثناء میں حاجی عرفان نامی ایک عالم سے ملاقات ہوئی۔ ان سے مناظرہ ہوا اور پھر میں نے اس کو بھی دعوت مباہلہ دی اور کہا کہ مرزا غلام احمد کے بارے میں آپ کی کیا رائے ہے؟ وہ اپنے دعویٰ میں سچا تھا یا جھوٹا؟ حاجی عرفان صاحب نے کہا کہ مرزا غلام احمد قادیانی سو فیصد جھوٹا، دجال، کذاب اور مرتد تھا۔ میں نے ان سے کہا، کیا آپ سو فیصد یہی اعتقاد رکھتے ہیں؟ انھوں نے کہا ہاں مجھے سو فیصد یقین ہے۔ اس پر میں نے کہا آپ اس پر حلف اٹھائیں اور ٹھیک یہی مطالبہ حاجی صاحب نے مجھ سے کر دیا چونکہ مجھے سو فیصد یقین تھا کہ مرزا غلام احمد قادیانی اپنے دعوؤں میں سچا ہے، اس لیے میں نے حلف اٹھایا اور کہا کہ مرزا غلام احمد قادیانی اپنے تمام دعوؤں میں سچا تھا۔ اگر میں جھوٹا ہوں تو اللہ تعالیٰ مجھ پر تین مہینے کے اندر اندر ایسا عذاب نازل کرے جو دوسروں کے لیے باعث عبرت ہو۔ اس پر حاجی عرفان صاحب نے یہ قسم اٹھائی کہ اگر میں اپنے اعتقاد میں جھوٹا ہوں تو تین مہینے کے اندر اندر مجھ پر اللہ تعالیٰ کا ایسا عذاب نازل ہو جو دوسروں کے لیے باعث عبرت ہو۔ اسی کے ساتھ میں نے حاجی عرفان کا ہاتھ پکڑ کر کہا اگر تین مہینے کے اندر اندر تجھ پر اللہ تعالیٰ کا عذاب نازل نہ ہوا تو آپ میری گردن کاٹ سکتے

ہیں۔ اس پر میرے اور ان کے حلف کی تحریر تیار کی گئی اور دونوں کے دستخط لیے گئے اور اس مباہلہ کی تقریباً چار ہزار فوٹو اسٹیٹ تیار کی گئی۔ یہ چودہ جولائی 1983ء کا قصہ ہے۔

اس کے ایک دن بعد یعنی 15 جولائی 1983ء کو میں نے مرزا طاہر احمد کو خط لکھا اور اس میں، میں نے حاجی عرفان سے اپنے مباہلہ کی روئیداد لکھی اور مباہلہ پر مبنی تحریر کا فوٹو بھی اپنے خط میں بھیج دیا۔ اس پر مرزا طاہر احمد نے جواب دیا کہ:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

R A B W A H
4 Zahur 1362.
4 August 1983.

Dear Ahmad Hariadi Al Pancery,

Assalamo Alaikum.

Thank you for your detailed letter of the 15th July, 1983/Wafa 1362.

May Allah bless you with His eternal favour and grant you the best of this life and of the life to come.

May He further strengthen your faith in Islam and charge you with renewed vigour and determination to serve His cause.

May Allah guide you to the right path and guard you against all evil. Ameen.

Yours Sincerely,

(MIRZA TAHIR AHMAD)
Khalifatul Masih IV

8 AUG 1983

Mr. Ahmad Hariade,
Indonesia.

''اللہ تعالیٰ آپ کو دنیا و آخرت میں کامیابی عطا فرمائے، اللہ تعالیٰ آپ کو اسلام پر مضبوطی عطا فرمائے۔ صراط مستقیم عطا فرمائے اور برائیوں سے بچائے۔''

اس سے میرا اعتقاد و عقیدہ پہلے سے زیادہ مضبوط ہو گیا کہ خلیفہ صاحب نے میرے لیے دعا فرمائی ہے، میں ضرور کامیاب ہوں گا اور میرا دشمن تین ماہ کے اندر اندر ہلاک ہو گا۔ میں نے اس خط کے بعد اٹھتے، بیٹھتے، سوتے جاگتے اللہ تعالیٰ سے خوب دعا مانگی کہ یا اللہ، حاجی عرفان عذاب میں مبتلا ہو جائے اور میں کامیاب ہو جاؤں۔ اس کے علاوہ میں نے اپنے معتقدین سے کہا کہ تم اس مباہلہ کی کامیابی کے لیے صدقہ کے بکرے ذبح کرو۔ چنانچہ اس قادیانی مرکز، جس میں، میں رہتا تھا، 17 بکرے ذبح کیے گئے اور رو، رو کر دعا الگ کی گئی۔ میں رات کو تہجد میں خوب دعا کرتا اور یہ بھی کہتا اے مقلب القلوب! حاجی عرفان کا مرزا غلام احمد قادیانی کی طرف دل پھیر دے ورنہ اسے عذاب میں مبتلا کر دے تا کہ میرا دل مطمئن ہو جائے چونکہ اس وقت مرزائی تعلیمات کا مجھ پر خوب خوب اثر تھا۔ اس لیے اپنی ہدایت کے بجائے مخالف کی ہلاکت کی دعا مانگتا رہا چونکہ میرے اور حاجی عرفان کے مباہلہ پر مشتمل چار ہزار فوٹو اسٹیٹ ملک بھر میں پھیل چکی تھیں اور اس حق و باطل کے معرکہ کی خبریں خوب گرم تھیں کہ تین ماہ تک حاجی عرفان ہلاک نہ ہوا تو وہ میری گردن کاٹ سکے گا۔ اس لیے تین ماہ گزرنے سے ایک ہفتہ قبل پولیس نے مجھے گرفتار کر لیا اور پولیس اسٹیشن لے جا کر مجھے وہ تحریر دکھائی، جس میں، میں نے لکھا تھا کہ اگر میں جھوٹا ثابت ہو جاؤں تو میری گردن کاٹ دی جائے اور کہا، کیا یہ تیری تحریر ہے؟ میں نے کہا جی ہاں۔ اسی طرح حاجی عرفان سے کہا کہ اگر احمد ہاریاوی غائب ہو گیا، یا اسے قتل کر دیا گیا تو اس کے ذمہ دار آپ ہوں گے؟

تین ماہ پورے ہو گئے تو میں نے ایک ایسے قادیانی سے جو حاجی عرفان کا پڑوسی تھا، پوچھا کہ حاجی عرفان کا کیا حال ہے۔ اس نے کہا وہ بالکل ٹھیک ہے۔ میں نے ابھی ابھی اسے دیکھا ہے، وہ اپنے گھر کے سامنے اپنے شاگردوں کے ساتھ باتیں کر رہا تھا۔ اس پر میرے دل میں خیال آیا کہ ایسے کیوں ہوا؟ میں غلطی پر ہوں یا مرزا غلام احمد قادیانی کی وحی غلط تھی کیونکہ مرزا صاحب کا الہام ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ''میں اس کو ذلیل کروں گا، جو تیری اہانت کرے گا'' اس وعدہ الٰہی کے باوجود مرزا صاحب کے اس دشمن کو اللہ تعالیٰ نے آخر کیوں ہلاک نہیں کیا؟ چنانچہ رفتہ رفتہ میرے دل میں قادیانیت کے خلاف شکوک و شبہات پیدا ہونے لگے اور آہستہ آہستہ میرے دل سے قادیانیت نکلنے لگی۔ پہلے اس کی حقانیت پر سو فیصد یقین تھا، تو اب اسی فیصد پھر پچاس فیصد تک رہ گیا۔ جب میرے مغلوب ہونے کی اطلاع قادیانی مرکز کو ہوئی تو مرکز کی جانب سے مجھے کہا گیا کہ تم جزیرہ لمبو سے جزیرہ مالی کی طرف چلے جاؤ مگر میں نے قادیانی مرکز کی بات ماننے سے انکار کر دیا اور میں نے جزیرہ لمبو کو نہیں چھوڑا اور میں حاجی عرفان صاحب کے آنے کا انتظار کرتا رہا۔ مگر وہ نہ آئے۔ یہاں تک کہ مباہلہ کی تاریخ سے دو ہفتے اوپر ہو گئے تو حاجی

عرفان اپنے سینکڑوں ساتھیوں کے ہمراہ میرے پاس آئے اور کہنے لگے کہ میرا اور آپ کا مباہلہ ہوا تھا۔ مدت مقررہ تین ماہ گزر گئے اور مجھ پر اللہ کا عذاب نازل نہیں ہوا۔ آپ نے کہا تھا اگر تین ماہ کے اندر اندر مجھ پر اللہ کا عذاب نازل نہ ہوا تو میں آپ کی گردن کاٹ دوں۔ لہٰذا اپنی گردن لائیے تاکہ میں اسے کاٹ کر یہ اعلان کر سکوں کہ آپ جھوٹے ثابت ہوئے اور مرزا غلام احمد کذاب، دجال اور مرتد تھا۔ اس پر میں نے آگے سے جوابی تقریر شروع کر دی۔ حاجی عرفان نے کہا میں تمہاری تقریر سننے نہیں آیا۔ حسب معاہدہ گردن لائیے تاکہ میں اسے کاٹ کر اعلان حق کر سکوں۔ بہرحال حسب معاہدہ میں نے اپنے آپ کو پیش کر دیا۔ قریب تھا کہ حاجی عرفان صاحب میری گردن کاٹ دیتے، مگر انھوں نے کہا میں اللہ تعالیٰ سے پُرامید ہوں کہ تجھے ہدایت نصیب ہو جائے۔ اس لیے میں تیری گردن نہیں کاٹتا۔ اس کے ساتھیوں نے کہا اگر تم اس کی گردن نہیں کاٹتے تو ہم اس کام کو سرانجام دیتے ہیں۔ حاجی عرفان نے ان کو بھی منع کر دیا۔ اسی اثناء میں فریقین کے تحفظ کے لیے پولیس آ گئی۔ مجھے اور حاجی عرفان کو گرفتار کر کے لے گئی۔

اس سانحہ کے بعد میرے دل میں شکوک وشبہات نے کثرت سے جنم لینا شروع کر دیا کہ ایک طرف تو مرزا غلام احمد ''کشتی نوح'' میں لکھتا ہے کہ ''میری روح ہر اس قادیانی کی مدد کو آئے گی، جو مخلص ہو گا'' اور یہاں باوجود اخلاص کے، میں بری طرح شکست کھا چکا ہوں۔ مگر مرزا صاحب کی روح نے آ کر میری مدد نہیں کی۔ اس ذہنی کشمکش کے طوفان بلاخیز کے سامنے میں مجبور ہو گیا اور قادیانیت کی صداقت کی فلک بوس عمارت مجھے زمین بوس ہوتی نظر آئی۔ میں تین دن کے بعد مجبوراً جزیرہ لمبو سے جزیرہ مالی چلا گیا۔ اب میں قادیانیت کو چھوڑنا چاہتا تھا مگر حالات اور معاملات سے اس قدر مجبور تھا کہ چاروں طرف سے مجھے مشکلات نظر آتی تھیں کہ کہاں سے کھاؤں گا؟ گھر کہاں سے لاؤں گا، بچوں کا کیا ہو گا وغیرہ وغیرہ۔ گویا میں ہر طرف سے قادیانی حصار میں جکڑا ہوا تھا۔ اسی اثناء میں مجھے جزیرہ مالی سے جاوا شرقیہ کے شہر مادیون کے مربی بن جانے کے احکامات موصول ہوئے اور میں بادل نخواستہ وہاں چلا گیا۔ اب مجھ میں وہ جذبہ نہیں تھا جو اس سے قبل تبلیغ قادیانیت کے سلسلہ میں اپنے اندر پاتا تھا۔ جبراً وقہراً اور اپنی مجبوری کی وجہ سے میں بہرحال ان کے ساتھ چل دیا۔ مگر دل کی خلش اور قلق کے باعث میں اس جستجو میں تھا کہ کوئی ملازمت مل جائے تو میں اس منحوس جماعت کو چھوڑ کر ترک قادیانیت کا اعلان کر سکوں۔ اس سلسلہ میں، میں نے پانچ بار برونائی کا سفر کیا۔ قادیانی مرکز کی جانب سے مجھے بار بار روکا گیا کہ خلیفہ کی اجازت کے بغیر آپ ملک سے باہر نہیں جا سکتے۔ میں نے ان کی ایک نہ سنی۔ اللہ تعالیٰ کے فضل اور احسان سے مجھے مالیزیا میں ملازمت مل گئی اور میں ''مؤسسہ الارقم بالدعوۃ'' یعنی اسلامی فاؤنڈیشن میں صرف ونحو کا استاد مقرر ہو گیا۔ اس وقت میں نے وہاں کے اخبار الوطن اور ہفتہ وار جریدہ اسلامیہ اور روزنامہ سینگاپور کے صحافیوں کے سامنے قادیانیت سے برات کا اعلان کر دیا۔ یہ تین سے گیارہ اپریل 1986ء کا واقعہ ہے۔ اس کے بعد

قادیانیوں کی جانب سے ہر طرح کا رابطہ ختم ہو گیا اور میں نے اپنے قادیانیت سے نکلنے کی وجوہات پر مشتمل ایک کتاب لکھی جس کا نام ہے ''میں نے قادیانیت کیوں چھوڑی؟'' اس میں، میں نے واضح کیا کہ دس سال تک قادیانی مبلغ ہونے کے باوجود میں نے قادیانیت کیوں چھوڑی؟ میں نے اس کتاب کو تین ابواب پر تقسیم کیا:

1- قادیانیت سے قبل کے حالات

2- قادیانیت میں داخل ہونے کے بعد کے حالات

3- قادیانیت سے نکلنے کے اسباب و وجوہات

یہ کتاب انڈونیشی زبان میں 76 صفحات پر مشتمل مطبوعہ موجود ہے۔ اس میں، میں نے مرزا طاہر احمد کو دعوت مباہلہ بھی دی ہے۔

دو سال تک، میں ملیشیا میں رہا۔ اسی اثناء میں میری یہ کتاب شائع ہوئی۔ اس کے تمام تر مصارف رابطہ عالم اسلامی انڈونیشیا نے برداشت کیے۔ اسی بناء پر رابطہ عالم اسلامی کے سیکرٹری جنرل جناب ڈاکٹر عبداللہ عمر نصیف نے رابطہ عالم اسلامی انڈونیشیا کو لکھا کہ اس شخص سے ہر طرح کا تعاون کیا جائے اور اس کے تمام مصارف رابطہ عالم اسلامی کی جانب سے پورے کیے جائیں۔ میں واپس انڈونیشیا آ گیا اور مجھے رابطہ کی جانب سے مبلغ نامزد کر دیا گیا۔ تب میری اور مرزا طاہر احمد کی خط و کتابت شروع ہو گئی اور میں نے مرزا طاہر احمد کو دوبارہ مباہلہ کا چیلنج دے دیا:

## مرزا طاہر احمد کو مباہلہ کے چیلنج کا خط

جناب مرزا طاہر احمد صاحب خلیفہ رابع مسیح کذاب، حال ساکن لندن

1- اس بناء پر کہ میں نے اپنی کتاب ''میں نے قادیانیت کیوں چھوڑی؟'' میں آپ کو مباہلہ کا چیلنج دیا تھا۔

2- آپ نے 4 اور 10 جولائی 1988ء کے خطبات جمعہ مسجد الفضل لندن میں اس کا تذکرہ کیا تھا کہ میں، عالم اسلام کے علماء اور خصوصاً علماء پاکستان سے مباہلہ کرنے کے لیے تیار ہوں بلکہ آپ نے علماء کو مباہلہ کا چیلنج دیا تھا اور اسی مناسبت سے آپ نے مباہلہ کی ایک تحریر علماء اسلام خصوصاً علماء پاکستان کے نام بھیجی تھی۔ اسی طرح اس کی ایک کاپی آپ نے مجھے (احمد ہاریادی) کو بھی بھیجی تھی کہ میں اس پر دستخط کر کے آپ کے ساتھ مباہلہ کرنے والوں کی صف میں شامل ہو جاؤں۔

3- مرزا غلام احمد قادیانی اپنی کتاب ''انجام آتھم'' ص 65-66 میں لکھتا ہے کہ مباہلہ پر طرفین کی جانب سے دستخط ہو جانے کے بعد ایک سال کے اندر اندر جھوٹے پر اللہ کی لعنت کا ظہور ہو جاتا ہے۔

4- مرزا غلام احمد قادیانی اکثر و بیشتر اپنے مخالفین کو مباہلہ کا چیلنج دیا کرتا تھا۔

ان چار نکات کی بنیاد پر، میں آپ کے پاس مباہلہ کی تحریر کی ایک مختصر کاپی بھیج رہا ہوں۔ آپ اس پر فوراً دستخط کر دیں تا کہ اسے اخبارات و رسائل میں شائع کیا جائے تا کہ پوری دنیا پر حقیقت حال واضح ہو جائے۔ میں تمھیں اس تحریر پر فوراً دستخط کرنے کی دعوت دیتا ہوں اور میں تمھیں آگاہ کرتا ہوں کہ اگر آپ نے دستخط نہ کیے تو آپ قسم میں حانث ہو جائیں گے۔ آپ دستخط کر کے مردانگی دکھایئے۔ ہیجڑوں کا کردار ادا نہ کیجئے۔

جب آپ مباہلہ کی تحریر پر دستخط کر لیں تو اس کا فوٹو فوراً مجھے بھیج دیں تا کہ اسے شائع کیا جا سکے۔ اگر آپ مباہلہ کے سلسلہ میں جکارتہ آنا چاہیں تو آپ کے آنے جانے کا ٹکٹ میرے ذمہ ہوگا۔ اگر اس مقصد کے لیے ہمیں اپنے مستقر لندن میں بلانا چاہیں تو ہم اپنے ٹکٹ پر وہاں حاضر ہونے کو بھی تیار ہیں۔

سنیئے! میں آپ کے جواب کی انتظار میں رہوں گا۔ مجھے توقع ہے کہ آپ اپنی قسم سے منحرف نہیں ہوں گے۔

احمد ہاریادی سابق قادیانی مبلغ انڈونیشیا

17 محرم 1408ھ مطابق 20 اگست 1988ء

## مرزا طاہر کو مباہلہ کا چیلنج

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

''میں احمد ہاریادی دس سالہ سابق قادیانی مبلغ، اس خط مباہلہ کے ذریعہ اعلان کرتا ہوں اور قسم اٹھاتا ہوں کہ مرزا غلام احمد قادیانی بانی جماعت احمدیہ اپنے دعویٰ نبوت و رسالت میں جھوٹا، مفتری اور کذاب و دجال تھا اور وہ اپنے الہامات میں (جن کے بارے میں وحی کا دعویدار ہے) بھی جھوٹا اور مفتری تھا۔ یہ سب اس کے اپنے ذاتی خیالات و اوہام تھے۔ اگر میں اپنے حلف مباہلہ میں جھوٹا ہوں تو مجھ پر اللہ کی لعنت ہو۔''

احمد ہاریادی، انڈونیشیا

20 اگست 1988ء مطابق 17 محرم 1409ھ

میں نے دعوت مباہلہ اور اپنے خط کے ساتھ مرزا طاہر احمد کو ایک تحریر بھیجی کہ اگر آپ مجھ سے مباہلہ کے لیے تیار ہیں تو تحریر پر دستخط کر دیں:۔

''میں طاہر احمد مسیح کا چوتھا خلیفہ اور عالمی جماعت احمدیہ کا سربراہ احمد ہاریادی کے اس خط کے جواب میں قسم کھاتا ہوں کہ مرزا غلام احمد قادیانی بانی جماعت احمدیہ، جس نے نبوت و رسالت کا دعویٰ کیا تھا، اپنے دعویٰ میں سچا تھا اور اس نے جو کچھ بیان کیا، وہ اللہ کی جانب سے سچی وحی تھی۔ وہ اس کے ذاتی خیالات و اوہام نہیں تھے، اس لیے میں اللہ کی قسم کھاتا ہوں کہ بے شک احمد ہاریادی پر عنقریب اللہ تعالیٰ کی لعنت کی مار پڑے گی اور وہ اس مباہلہ نامہ پر دستخط کرنے کے بعد ایک سال کے اندر اندر ذلیل و رسوا ہو کر

مرجائے گا اور اگر اس پر ایک سال کے اندر اندر مصیبت (عذاب) نازل نہ ہوئی تو میں اور پوری دنیا کے تمام احمدی، قادیانی مذہب چھوڑ کر اسلام میں داخل ہونے کے لیے تیار ہیں۔ پھر ہم سب دین اسلام میں (جو کہ حق ہے) شامل ہو جائیں گے۔"

طاہر احمد، خلیفہ مسیح رابع

اس کے جواب میں مرزا طاہر کی طرف سے ربوہ کے وکیل تبشیر منصور احمد نے انڈونیشیا کے قادیانی امیر کو لکھا:

AHMADIYYA MUSLIM FOREIGN MISSIONS OFFICE

7-5339
16-10-88

مکرم امیر صاحب انڈونیشیا

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کی چٹھی 6432 / 26-9-88 موصول ہوئی۔ جزاکم اللہ۔ آپ نے احمد ہاریادی کے مباہلہ کے چیلنج کے بارہ میں تفصیل تحریر کی ہے اور یہ رائے دی ہے کہ اس کے مقابل پر حضور انور کا دستخط کرنا مناسب نہیں۔ یہ سب تفصیل خدمت اقدس میں پیش کی گئی۔ حضور انور ایدہ اللہ بنصرہ العزیز نے فرمایا ہے کہ احمد ہاریادی سے کہیں کہ مباہلہ کو کسی اخبار میں شائع کرادیں یہی کافی ہے۔ اللہ تعالیٰ جماعت کو کثرت سے تائیدی نشانوں سے نوازے۔

والسلام
خاکسار
منصور احمد
وکیل التبشیر

AHMADIYYA MUSLIM MISSION
27 OCT 1988

دوسری طرف مرزا طاہر نے انڈونیشیا کی تمام قادیانی جماعتوں کو لکھا کہ ہر نماز کے بعد احمد ہاریادی کی ہلاکت کی دعا کریں اور ہر مرکز ایک ایک بکرا ذبح کرے۔ چنانچہ اس مقصد کے لیے کئی سو بکرے ذبح کیے گئے۔

اس کے بعد میں نے انڈونیشیا کے قادیانی مراکز کو تقریباً ایک سو خطوط لکھے کہ مرزا طاہر احمد کو، میں نے مباہلہ کا چیلنج دیا ہے مگر وہ میرے مقابلہ پر نہیں آتا۔ مرزائیوں نے مرزا طاہر احمد کو لکھا کہ اگر آپ سچے ہیں اور احمد ہاریادی جھوٹا ہے اور وہ مباہلہ کا چیلنج بھی آپ کو دے چکا ہے تو اس پر اللہ کا عذاب کیوں

نازل نہیں ہوتا اور وہ ہلاک کیوں نہیں ہوتا؟ اس پر مرزا طاہر احمد اور قادیانی مربی انھیں جواب دیتے رہے کہ عنقریب احمد ہاریادی پر اللہ کا عذاب نازل ہوگا۔

لیکن جب انڈونیشی قادیانیوں کی جانب سے میرے اور حاجی عرفان کے مباہلہ کے نتیجے میں میری شکست اور میرے قادیانیت سے تائب ہونے اور حاجی عرفان کی فتح کے سلسلہ میں مرزا طاہر پر دباؤ بڑھا تو مرزا طاہر نے نہایت غصہ میں انڈونیشیا کے قادیانیوں کے نام اردو زبان میں پندرہ صفحات پر مشتمل ایک خط بھیجا اور لکھا کہ لازم ہے کہ یہ احمدیوں کو پڑھ کر سنایا جائے کہ میں احمد ہاریادی کے مباہلے سے بری ہوں۔ میرا اور احمد ہاریادی کا مباہلہ نہیں ہوا بلکہ یہ ملعون انڈونیشی احمدیوں کا فعل ہے۔ یہ انھوں نے مباہلہ کیا تھا۔ لہٰذا میں اس سے بری ہوں۔

میری مباہلہ والی کتاب شائع ہوئی تو میں نے قادیانی مراکز میں سے ہر ایک کو پانچ پانچ نسخے بھیجے تاکہ ان کو حقیقت معلوم ہو سکے۔ اس کتاب میں، میں نے واضح کیا میرا حاجی عرفان سے مباہلہ ہوا۔ میں نے شکست کھائی، اس لیے قادیانی مذہب جھوٹا ہے پھر میں نے مرزا طاہر کو مباہلہ کا چیلنج دیا مگر وہ آج تک میرے مقابلہ میں نہیں آیا۔

خلاصہ یہ کہ پوری مرزائی امت نے میرے خلاف بددعائیں کیں، کئی سو بکرے ذبح کیے گئے کہ کسی طرح ہمارے گلے کا کانٹا احمد ہاریادی مر جائے اور ہم مسلمانوں کو دھوکہ دے سکیں لیکن آج تک میں الحمد للہ ٹھیک ہوں۔ ہاں البتہ میرے اس مباہلہ کے بعد مرزا طاہر احمد کی بیوی اور قادیانی مراکز انڈونیشیا کے امیر محمود احمد چیمہ کی بیوی مر گئی۔

یہ میری صداقت اور مرزا طاہر کے جھوٹے ہونے کی واضح دلیل ہے۔ بہرحال میں اس کے بعد برمنگھم میں بارہویں عالمی ختم نبوت کانفرنس 1997ء میں بھی مرزا طاہر احمد کو رو در رو مناقشہ، مناظرہ اور مباہلہ کا چیلنج دے چکا ہوں۔ اب میں اس تحریر کے ذریعہ پھر مرزا طاہر احمد کو چیلنج دیتا ہوں۔ اگر وہ یہاں انڈونیشیا میں آنا چاہیں تو اس کے سفر کے تمام مصارف ہمارے ذمہ ہوں گے۔ بڑے شوق سے آئے اور اگر وہ یہاں آنا پسند نہ کریں تو ہمیں جہاں فرمادیں، اپنے اخراجات پر آنے کو تیار ہیں۔

فان لم تفعلوا فاتقوا النار التی وقودھا الناس والحجارۃ۔

جاء الحق وزھق الباطل ان الباطل کان زھوقا۔

میں ایک بار پھر موجودہ قادیانی خلیفہ کو مباہلہ کا چیلنج دیتا ہوں اور انھیں دعوت دیتا ہوں کہ چند روزہ عیش کی خاطر اپنی آخرت برباد نہ کریں بلکہ حضرت محمد عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دامن رحمت سے وابستہ ہو کر اپنے آپ کو جہنم کی آگ اور اللہ تعالیٰ کے عذاب سے بچالیں۔

وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ محمد و آلہ واصحابہ اجمعین۔



ڈاکٹر عبداللہ خان اختر ؒ

# قبول اسلام کی ایمان پرور سرگزشت

جناب عبداللہ خاں اختر جتوئی بلوچ ضلع مظفر گڑھ کے قصبہ جتوئی میں زیر تعلیم تھے کہ ایک قادیانی ٹیچر نے قادیان بھیج دیا۔ تعلیم حاصل کر کے باہر کے ملکوں میں قادیانیت کے مبلغ بن کر گئے۔ پاکستان میں بھی قادیانیت کے منادر ہے۔ 1953ء میں مرزا محمود نے عدالتی تحقیقات میں پیش ہو کر جو بیان دیا، وہ بیان، قادیانی تعلیمات سے انحراف تھا۔ عبداللہ اختر سمجھ گئے کہ قادیانیت فراڈ ہے۔ نئے سرے سے قادیانیت کا مطالعہ کیا اور مسلمان ہو گئے۔ مسئلہ ختم نبوت اور مرزائیت، حیات عیسیٰ علیہ السلام اور مرزا قادیانی کا انکار دا قرار، مرزا کی خطرناک بیماریاں، مرزا اور غیر محرم عورتیں، مرزائیت سے توبہ کے اسباب، مرزا کے شیطانی الہام و شیطانی تحریریں وغیرہ متعدد کتابچے تحریر کیے۔ کچھ عرصہ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے مبلغ بھی رہے۔ قصبہ جتوئی میں انتقال ہوا۔ اللہ تعالیٰ مغفرت فرمائے۔

سب سے پہلے میں اس وحدہ لاشریک خداوند تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ادا کرتا ہوں اور اس کی بے حد حمد اور تعریف کرتا ہوں کہ جس نے مجھے 22 سال تک مرزائیت جیسی گمراہ کن اور اسلام دشمن تحریک میں رہنے کے بعد سچے دل سے توبہ کرنے کی توفیق بخشی۔ گویا کہ میں معصیت اور گنہگاری کے سمندر کی لہروں میں تھپیڑے کھا رہا تھا جبکہ اس کے دست رحمت نے میرا ہاتھ پکڑ کر کنارے پر لا کھڑا کیا۔ پھر میں اس پاک ذات پر لاکھوں درود اور سلام بھیجتا ہوں جو کہ تمام دنیا اور مافیہا بلکہ تمام جہانوں کے لیے رحمت بن کر آئے، جن کی ذات بابرکات کے طفیل تمام جہان آباد کیے گئے اور وہ تمام انبیاء کرام کے سردار ہیں اور خداوند تعالیٰ کے سب سے زیادہ محبوب ہیں، جن کا دیا ہوا ضابطہ حیات، قیامت تک کے لیے اور اس کے بعد بھی تمام جن وانس کی ہدایت ونجات کا موجب ہے، جن کے نام کا ہلالی جھنڈا قیامت تک لہراتا رہے گا، جن کے بعد کسی اور نبی، رسول اور پیشوا کی ضرورت باقی نہیں رہتی، جن کی پاک زندگی کا ایک ایک لمحہ ہر ذی شعور انسان کو درس ہدایت دے رہا ہے۔ الحمدللہ میں نے ان کے پاک دامن کو پھر سے پکڑ لیا ہے۔

اے میرے پیارے خدا تو رحیم و کریم ہے تو مجھ پر احسان فرما اور میری 22 سالہ ان سرگرمیوں کو معاف فرما دے جو میں نے تائید مرزائیت میں صرف کی ہیں۔ میں تیرے دربار میں کھڑا ہو کر سچے دل سے

پھر توبہ کرتا ہوں کہ تو میری توبہ کو قبول فرما اور اے میرے پیارے محبوب خدا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! آپ مجھے پھر سے اپنے دامن رحمت میں جگہ دیں اور اے میرے پیارے مسلمان بھائیو! میں آپ سب سے بھی معافی چاہتا ہوں اور درخواست کرتا ہوں کہ آپ بھی خداوند تعالیٰ کے دربار میں میری توبہ کی قبولیت کے لیے دعا کریں، تاکہ میرے تمام گزشتہ گناہ معاف ہو جائیں اور آئندہ تائید اسلام میں ہی میری تمام زندگی صرف ہو اور قیامت کے دن ان لوگوں میں شامل ہو کر اٹھوں، جو محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سچے عاشق تھے۔ آمین۔

میں اپنا مختصر سا تعارف کرانا بھی ضروری سمجھتا ہوں۔ میں جتوئی ضلع مظفر گڑھ کا رہنے والا ہوں اور جتوئی بلوچ خاندان سے تعلق رکھتا ہوں۔ جب میں مقامی سکول کی آٹھویں جماعت میں پڑھتا تھا، تو میرا انگلش ٹیچر قاضی ظہور اللہ صاحب، کسی غلط فہمی کی بناء پر مرزائی ہو گیا اور جلسہ پر قادیان بھی گیا۔ جب واپس آیا تو اس نے مرزائیت کی تبلیغ شروع کر دی۔ کرنا، خدا کا ایسا ہوا کہ میں مڈل کا فائنل امتحان دے کر مارچ 1931ء میں بذریعہ چودھری محمد عبداللہ خان صاحب، برادر حقیقی سر ظفر اللہ خان صاحب، قادیان چلا گیا اور ظاہری حالات دیکھ کر میں نے بیعت کر لی۔ مگر میرے رہبر اس ٹیچر صاحب نے مرزائیت سے توبہ کر لی۔ تکمیل تعلیم کی غرض سے میں "مدرسہ احمدیہ" میں داخل ہو گیا اور ساتویں جماعت تک تعلیم پائی، جس میں دنیاوی تعلیم کے علاوہ دینی تعلیم بھی حاصل کی۔ ترجمۃ القرآن، تفسیر، ادب، صرف ونحو کے علاوہ احادیث اور فقہ کی کتب بھی ختم کیں۔ اسی دوران، مطالبہ تحریک جدید کے جواب میں، میں نے بھی غیر ممالک میں جا کر تبلیغ کرنے کے لیے اپنا نام پیش کر دیا۔ چنانچہ مشرقی ممالک میں جانے والے مبلغین کے گروپ میں مجھے سنگاپور اور ملایا، میں برائے تبلیغ بھیج دیا گیا۔ ساڑھے تین سال تک تبلیغ کرنے کے بعد واپس قادیان آیا اور تھوڑا عرصہ بعد ایک معزز خاندان میں میری شادی ہو گئی اور مختلف اداروں میں کام کرتا رہا۔ پاکستان بن جانے پر میں نے مظفر گڑھ میں آباد ہو کر پاکستان میڈیکل ہال کھولا اور پھر جتوئی چلا آیا۔ اتنے میں ربوہ بھی مرکز بن چکا تھا اور اپنے بال بچے لے کر وہاں چلا گیا اور پھر بطور مبلغ کام کرنے لگا۔ ضلع سرگودھا میں جگہ جگہ جلسے کرائے، مناظرے کیے اور خوب زور وشور سے مرزائیت کا پرچار کرتا رہا۔ اتنے میں تحریک ختم نبوت 1953ء شروع ہو گئی۔ تحریک کے ایام میں بھی، میں نے تائید مرزائیت میں بہت نمایاں کام کیا، مگر میرے دل میں ایک خلش سی ضرور پیدا ہوئی اور دماغ، نظر ثانی کرنے کی طرف مائل ہوا۔ چنانچہ میں نے خالی الذہن ہو کر لٹریچر کا دوبارہ مطالعہ شروع کر دیا۔ تحریک کے بعد مارشل لاء بھی ہٹ گیا تھا کہ میں نے رمضان شریف کے مبارک مہینہ میں کوٹ مومن کی جامع مسجد میں ترک مرزائیت کا اعلان کر دیا۔ پھر 22 سال بعد چار بچے اور ایک بیوی لے کر اپنے وطن میں واپس آ گیا ہوں۔

قادیانیوں ہی کی مصدقہ کتب سے میں انشاء اللہ ثابت کروں گا کہ سکھوں اور انگریزوں سے مل

کر، پنجاب میں، مرزا غلام احمد قادیانی کے باپ مرزا غلام مرتضیٰ اور اس کے چچا غلام محی الدین اور اس کے بڑے بھائی مرزا غلام قادر، کس طرح نہتے مسلمانوں پر وار کرتے رہے اور ان کے مال، جان اور عزت کو کس طرح برباد کرتے رہے اور سکھوں اور انگریزوں کی فوج میں داخل ہو کر کس طرح ہزاروں مسلمانوں کو تلوار کے گھاٹ اتارتے رہے۔ حتیٰ کہ اس زمانے کے آخری شہید حضرت شاہ اسمٰعیل شہیدؒ، جنھوں نے سکھوں کے خلاف علم جہاد بلند کیا تھا، ان کو بھی، انھیں کے ہاتھوں جام شہادت پینا پڑا اور ضلع ہزارہ میں اب تک ان کے خون کا قطرہ قطرہ یہ گواہی دے رہا ہے۔ مرزا بشیر الدین محمود احمد صاحب اپنی کتاب ''سیرۃ مسیح موعودؑ'' میں تاریخی طور پر فخر کے ساتھ مندرجہ ذیل واقعات درج کرتے ہیں:۔

''آخر اپنی تمام جاگیر کھو کر عطا محمد بیگوال، سردار فتح سنگھ آہلووالیہ کی پناہ میں چلا گیا اور 12 سال تک امن وامان سے زندگی بسر کی۔ اس کی وفات پر رنجیت سنگھ نے، جو رام گڑھیہ مل کی تمام جاگیر پر قابض ہو گیا تھا، غلام مرتضیٰ کو واپس قادیان بلا لیا اور اس کی جدی جاگیر کا ایک بہت بڑا حصہ اسے واپس دے دیا۔ اس پر غلام مرتضیٰ اپنے بھائیوں سمیت مہاراجہ کی فوج میں داخل ہوا اور کشمیر کی سرحد اور دوسرے مقامات پر قابل قدر خدمات انجام دیں۔''

(گویا سکھوں کے مخالف مسلمانوں کو ہمیشہ تہ تیغ کرتا رہا۔ ناقل) پھر لکھتے ہیں۔

''نونہال سنگھ، شیر سنگھ اور دربار لاہور کے دور دورے میں غلام مرتضیٰ ہمیشہ فوجی خدمات پر مامور رہا۔ 1841ء میں یہ جرنیل ونچوار کے ساتھ منڈی اور کلو کی طرف بھیجا گیا۔''

یعنی جہاں بھی مسلمان سکھوں کے خلاف سر اٹھاتے تھے، ان کو ختم کرنے کے لیے قادیانی نبی کے باپ ہی کو بھیجا جاتا تھا اور وہ ان کو تہ تیغ کیے بغیر واپس نہ آتا تھا۔ چنانچہ آگے لکھتے ہیں:۔

''اور 1842ء میں ایک پیادہ فوج کا کمیدان بنا کر پشاور روانہ کیا گیا۔ ہزارہ کے مفسدے میں اس نے کارہائے نمایاں کیے اور جب 1848ء کی بغاوت ہوئی تو یہ اپنی سرکار (سکھوں، ناقل) کا نمک حلال رہا اور اس کی طرف سے (مسلمانوں کے خلاف، ناقل) لڑا۔ اس موقع پر اس کے بھائی (مرزائے قادیان کے چچا) غلام محی الدین نے بھی اچھی خدمات کیں۔ جب بھائی مہاراج سنگھ اپنی فوج لیے دیوان مولراج کی امداد کے لیے ملتان کی طرف جا رہا تھا تو غلام محی الدین...... نے مسلمانوں کو بھڑکایا اور مصر صاحب دیال کی فوج کے ساتھ ''باغیوں'' (مسلمان مجاہدین، ناقل) سے مقابلہ کیا اور ان کو شکست فاش دی۔ ان کو سوائے چناب کے

کسی اور طرف بھاگنے کا راستہ نہ تھا، جہاں چھ سو سے زیادہ آدمی (مجاہد، ناقل) ڈوب کر مر گئے۔"

مندرجہ بالا واقعات تو صرف سکھوں کے عہد حکومت سے تعلق رکھتے ہیں۔ یہ تو اسلام دشمنی کا صرف ایک نمونہ ہے، دوسرا نمونہ جو کہ انگریزوں کے عہد حکومت سے تعلق رکھتا ہے، ذیل میں درج کرتا ہوں:

"الحاق کے موقع پر اس خاندان کی جاگیر ضبط کی گئی مگر 700 روپیہ کی پنشن غلام مرتضٰی اور اس کے بھائیوں کو عطا کی گئی اور قادیان اور اس کے گرد و نواح کے مواضعات پر ان کے حقوق مالکانہ رہے۔ اس خاندان نے غدر 1857ء کے دوران بہت اچھی خدمات کیں، غلام مرتضٰی نے بہت سے آدمی بھرتی کیے اور اس کا بیٹا غلام قادر، جنرل نکلسن صاحب بہادر کی فوج میں اس وقت تھا۔ جبکہ افسر موصوف نے تریمو گھاٹ پر 46 نیٹو انفنٹری کے باغیوں کو، جو سیالکوٹ سے بھاگے تھے، تہ تیغ کیا۔ جنرل نکلسن صاحب بہادر نے غلام قادر کو ایک سند دی، جس میں یہ لکھا ہے 1857ء میں خاندان قادیان ضلع گورداسپور تمام دوسرے خاندانوں سے زیادہ نمک حلال رہا۔"

"نظام الدین کا بھائی امام الدین (مرزائے قادیان کا چچا زاد بھائی، ناقل) جو 1904ء میں فوت ہوا۔ دہلی کے محاصرے کے وقت ہاڈسن ہارس (رسالہ) میں رسالدار تھا اور اس کا باپ غلام محی الدین تحصیلدار تھا۔"

(سیرۃ مسیح موعود، مصنفہ مرزا بشیر الدین محمود احمد، ص 6 تا 8)

اب آپ مرزا غلام احمد صاحب کا اپنا بیان پڑھیے، جو اس نے، اپنے باپ کی اسلام دشمنی اور انگریز دوستی کے اعتراف پر اپنی کتاب "البریہ" میں لکھا ہے اور اس کے لڑکے مرزا بشیر احمد صاحب ایم۔ اے نے اپنی کتاب سیرۃ المہدی کے صفحہ 120 پر درج کیا ہے:۔

"میرے والد صاحب مرزا غلام مرتضٰی اس نواح میں ایک مشہور رئیس تھے۔ گورنر جنرل کے دربار میں بزمرہ کرسی نشین رئیسوں کے ہمیشہ بلائے جاتے تھے۔ 1857ء میں انھوں نے سرکار انگریزی کی خدمت گزاری میں پچاس گھوڑے معہ پچاس سواروں کے اپنی گرہ سے خرید کر دیے تھے اور آئندہ گورنمنٹ کو اس قسم کی مدد کا عندالضرورت وعدہ بھی دیا اور سرکار انگریزی کے حکام وقت سے، بعوض خدمات عمدہ عمدہ چٹھیات خوشنودی مزاج، ان کو ملی تھیں۔"

"غرض وہ حکام کی نظر میں بہت ہر دلعزیز تھے اور بسا اوقات ان کی دلجوئی کے لیے

حکام وقت ڈپٹی کمشنر اور کمشنر ان کے مکان پر آ کر ان کی ملاقات کرتے تھے۔"

اب ناظرین کرام پر یہ بات آشکار ہو چکی ہے کہ قادیان کا خاندان محض اپنی جاگیر اور جاہ و جلال کی خاطر مسلمانوں کے خون کا سودا پہلے سکھوں سے اور پھر انگریزوں سے کرتا رہا اور ہمیشہ مسلمانوں کے خلاف کافروں کی طرف سے نبرد آزما رہا۔ لہٰذا جہاں مرزائے قادیان کے والد اور دوسرے بزرگوں نے مسلمانوں کے خون کے ساتھ ہولی کھیلی تھی، وہاں خود مرزا صاحب نے بھی یہی فرض ادا کیا مگر دوسرے طور و طریقہ سے جیسا کہ خود بھی لکھتے ہیں "سیف کا کام قلم سے ہے دکھایا ہم نے" اب میں مرزا صاحب کی اپنی اسلام دشمنی اور انگریز دوستی کے متعلق ٹھوس واقعات کی بناء پر کارروائیوں کو درج کرتا ہوں۔

## تعلیم

مرزا بشیر الدین محمود اپنی کتاب "سیرۃ مسیح موعود" کے صفحہ 14 پر اپنے نبی باپ کی تعلیم کے متعلق یوں رقم طراز ہیں:۔

"جب آپ بچہ ہی تھے تو آپ کے والد نے ایک استاد آپ کی تعلیم کے لیے ملازم رکھا جن کا نام فضل الٰہی تھا۔"

"اس کے بعد دس سال کی عمر میں فضل احمد نامی ایک استاد ملازم رکھے۔"

"اس کے بعد سترہ اٹھارہ سال کی عمر میں مولوی گل علی شاہ آپ کی تعلیم کے لیے ملازم رکھے۔"

ظاہر ہے قریباً 25 سال کی عمر تک مرزا غلام احمد صاحب، دینی اور دنیوی تعلیم حاصل کرتے رہے تاکہ بڑے ہو کر اپنے اکتسابی علم کے زور سے لوگوں کو اپنے دام تزویر میں لا سکیں اور تلوار کے ذریعے نہیں بلکہ قلم کے زور سے مسلمان قوم کو انگریزوں کا مطیع اور فرمانبردار بنا سکیں۔

## ملازمت

اب میں وہ واقعہ درج کرتا ہوں جس کی بنا پر انھوں نے سیالکوٹ میں ملازمت اختیار کی۔ آپ یہ واقعہ پڑھئے اور داد دیجئے کہ کس طرح نبی بننے والے شخص نے پنشن کا 700 روپیہ چند دنوں میں ناجائز طریقوں سے اڑا کر ختم کیا اور پھر اپنی بداعمالیوں کے پیش نظر گھر واپس نہ آیا بلکہ سیالکوٹ میں ایک معمولی ملازمت اختیار کی۔

ان کا لڑکا مرزا بشیر احمد صاحب ایم۔ اے سیرۃ المہدی کے ص 43-44 پر اپنی والدہ کی روایت یوں درج کرتا ہے:

"بیان کیا مجھ سے والدہ صاحبہ نے ایک دفعہ اپنی جوانی کے زمانہ میں حضرت مسیح

موعود تمھارے دادا کی پنشن وصول کرنے گئے تو پیچھے مرزا امام الدین بھی چلا گیا۔ جب آپ نے پنشن وصول کر لی تو وہ آپ کو پھسلا کر اور دھوکہ دے کر بجائے قادیان لانے کے، باہر لے گیا اور ادھر ادھر پھرتا رہا۔ پھر جب اس نے سارا روپیہ اڑا کر ختم کر دیا تو آپ کو چھوڑ کر چلا آیا۔ مسیح موعود اس شرم سے گھر نہیں آئے...... اس لیے آپ سیالکوٹ شہر میں ڈپٹی کمشنر کی کچہری میں قلیل تنخواہ پر ملازم ہو گئے۔"

مجھے اس روایت پر حاشیہ آرائی کرنے کی ذرا بھی گنجائش نظر نہیں آتی کیونکہ ہر شخص اس کا مفہوم اور مطلب خود ہی سمجھ سکتا ہے اور اندازہ لگا سکتا ہے کہ کیا نبوت جیسا اعلیٰ ترین اور پاکیزہ درجہ کو حاصل کرنے والوں کے اعمال اور کردار نعوذ باللہ ایسے ہی ہوتے ہیں؟

اب میں یہ بیان کرتا ہوں کہ سیالکوٹ میں کس طرح انھوں نے عیسائی مشنری سے ساز باز کی اور خفیہ طور پر کس طرح مسلمانوں میں سے مسئلہ جہاد کے مٹانے کی ذمہ داری اپنے سر پر لی اور کس طرح خفیہ طور پر تنخواہ بھی وصول کرتے رہے اور پھر ان کی عربی زبان کی لیاقت کا انگریزوں کو کیونکر پتہ چلا اور وہ ان کو اپنا ایجنٹ بنانے کے لیے کیونکہ مجبور ہوئے، یہ سب کچھ آپ "پڑھیے"۔

"مرزا صاحب کی لیاقت سے کچہری والے آگاہ نہ تھے، مگر چونکہ اسی سال کے اوائل گرما میں، ایک عرب نوجوان محمد صالح نام شہر میں وارد ہوئے، ان پر جاسوسی کا شبہ ہوا۔ ڈپٹی کمشنر صاحب، جن کا نام پرکسن تھا، محمد صالح کو اپنے محکمہ میں بغرض تفتیش حالات طلب کیا۔ ترجمان کی ضرورت تھی۔ مرزا صاحب چونکہ عربی میں کامل استعداد رکھتے تھے اور عربی زبان میں تحریر و تقریر بخوبی کر سکتے تھے، اس لیے بلا کر حکم دیا کہ جو بات ہم کہیں، عرب صاحب سے پوچھو اور جو جواب وہ دیں، اردو میں ہمیں لکھواتے جاؤ۔ مرزا صاحب نے اس کام کو کما حقہ ادا کیا اور آپ کی لیاقت لوگوں پر منکشف ہوئی۔"

("سیرۃ المہدی" حصہ اول، ص 154-155)

جب مرزا صاحب کی لیاقت کا انگریزوں کو علم ہو گیا اور پھر ان کے خاندان کی مسلمانوں سے غداری اور انگریزوں کی سچی وفاداری کا جائزہ بھی لے لیا تو پھر ایک عیسائی مشنری مسٹر ریورنڈ بٹلر ایم۔ اے کی معرفت ان کی خدمات حاصل کیں۔ مرزا بشیر الدین محمود صاحب اپنی کتاب "سیرۃ مسیح موعود" میں لکھتے ہیں:

"آپ کا سوانح نگار لکھتا ہے کہ ریورنڈ بٹلر ایم۔ اے سیالکوٹ مشن میں کام کرتے تھے، جن سے حضرت صاحب کے بہت سے مباحثات بھی ہوتے رہتے تھے۔

جب ولایت واپس جانے لگے تو خود کچہری میں آپ کے پاس ملنے کے لیے چلے آئے اور جب ڈپٹی کمشنر صاحب نے پوچھا کہ کس طرح تشریف لائے ہیں؟ تو ریورنڈ مذکور نے کہا کہ صرف مرزا صاحب کی ملاقات کے لیے اور جہاں آپ بیٹھے تھے، وہیں سیدھے چلے گئے اور کچھ دیر بیٹھ کر واپس چلے گئے۔ یہ ان دنوں کا واقعہ ہے جب گورنمنٹ برطانیہ کی نئی نئی فتح کو پادری لوگ اپنی فتح کی علامت قرار دیتے تھے۔"

"ریورنڈ بٹلر آپ کی نیک نیتی اور اخلاص اور تقویٰ کو دیکھ کر متاثر تھے۔" (نہیں نہیں!! بلکہ وہ مسلمانوں سے غداری اور انگریزوں سے وفاداری پر آمادگی سے متاثر تھے۔ناقل)

"اور باوجود اس بات کو محسوس کرنے کے کہ یہ شخص میرا شکار نہیں۔ ہاں ممکن ہے کہ میں اس کا شکار ہو جاؤں اور باوجود طبعی نفرت کے جو ایک صید کو صیاد سے ہوتی ہے، وہ دوسرے مناظرین کی نسبت مرزا صاحب سے مختلف سلوک کرنے پر مجبور ہوئے اور جاتے وقت کچہری میں ہی آپ سے ملنے کے لیے آ گئے اور آپ سے ملے بغیر جانا پسند نہ کیا۔"

امید ہے کہ ناظرین کرام اس نکتہ کو سمجھ گئے ہوں گے کہ مسٹر بٹلر، جو کہ ولایت واپس جا رہا تھا، مرزا صاحب سے مکمل معاہدہ کیے بغیر نہیں جا سکتا تھا۔ آخر کار تکمیل معاہدہ کے بعد بٹلر تو ولایت چلا گیا اور مرزا صاحب ملازمت چھوڑ کر گھر آ گئے اور دوسری خفیہ ملازمت کا چارج لے لیا۔

مرزا محمود صاحب آگے لکھتے ہیں:۔

"قریباً چار سال آپ سیالکوٹ میں ملازم رہے لیکن نہایت کراہت کے ساتھ۔ آخر والد صاحب کے لکھنے پر فوراً استعفا دے کر واپس قادیان آ گئے۔"

("سیرۃ مسیح موعود" ص16 تا18)

## خفیہ ملازمت

آپ حیران ہوں گے کہ خفیہ ملازمت کا یہاں کوئی ذکر تک نہیں، آپ یونہی الزام لگا رہے ہیں۔ لیجئے وہ بھی، میں درج کر دیتا ہوں۔ مرزا بشیر احمد صاحب ایم۔ اے "سیرۃ المہدیٰ" حصہ اوّل کے صفحہ 48 پر لکھتے ہیں:۔

"بیان کیا مجھ سے جھنڈا سنگھ ساکن کالہواں نے کہ میں بڑے مرزا صاحب کے پاس آیا جایا کرتا تھا۔ ایک دفعہ مجھے بڑے مرزا صاحب نے کہا کہ جاؤ غلام احمد کو

بلا لاؤ، ایک انگریز حاکم میرا واقف ضلع میں آیا ہے۔ اس کا منشا ہو تو کسی اچھے عہدہ پر ملازم کرا دوں۔ جھنڈا سنگھ کہتا تھا کہ میں مرزا صاحب کے پاس گیا تو دیکھا چاروں طرف کتابوں کا ڈھیر لگا کر اس کے اندر بیٹھے ہوئے کچھ مطالعہ کر رہے ہیں۔ میں نے بڑے مرزا صاحب کا پیغام پہنچا دیا۔ مرزا صاحب آئے اور جواب دیا ''میں تو نوکر ہو گیا ہوں۔'' بڑے مرزا صاحب کہنے لگے، اچھا کیا واقعی نوکر ہو گئے ہو؟ مرزا صاحب نے کہا ''ہاں! ہو گیا ہوں۔'' بڑے مرزا صاحب نے کہا: ''اچھا اگر نوکر ہو گئے ہو تو خیر ہے۔''

اب ملازمت کا اقرار تو موجود ہے مگر نہ بڑے مرزا صاحب نے پوچھا کہ کیا ملازمت ہے اور نہ ہی چھوٹے مرزا صاحب نے بتایا کہ میں کس کام پر ملازم ہوں، کیونکہ جھنڈا سنگھ کے سامنے بھید کھل جانے کا اندیشہ تھا۔ چونکہ ملازمت سخت خطرناک اور خفیہ تھی، اس لیے اس سے قبل اس کا ذکر انھوں نے اپنے باپ سے بھی نہیں کیا تھا، تاکہ راز فاش نہ ہو جائے۔ اب آپ یہ بھی سوال کریں گے کہ ان کو تنخواہ کتنی اور کیسے ملتی تھی۔ لیجیے وہ بھی میں درج کر دیتا ہوں۔ دیکھیے مرزا صاحب نے اس راز کو چھپانے کے لیے کیا کیا ہتھکنڈے استعمال کیے؟ پہلے خواب اور پھر الہام کا لبادہ اوڑھ کر مخلوق خدا کو الو بناتے رہے ہیں۔

مرزا بشیر احمد ایم۔ اے اپنی کتاب ''سیرۃ المہدی'' حصہ سوم ص 101-102 پر درج کرتے ہیں:

''مرزا دین محمد صاحب ساکن لنگروال ضلع گورداسپور نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک مرتبہ حضرت مسیح موعود نے مجھے صبح کے قریب جگایا اور فرمایا کہ مجھے خواب آیا ہے۔ میں نے پوچھا کیا خواب آیا ہے؟ فرمایا میں نے دیکھا ہے کہ میرے تخت پوش کے چاروں طرف نمک چنا ہوا ہے۔ میں نے تعبیر پوچھی تو کتاب دیکھ کر فرمایا کہ کہیں سے بہت سا روپیہ آئے گا۔ اس کے بعد میں چار دن وہاں رہا۔ میرے سامنے ایک منی آرڈر آیا جس میں ہزار سے زائد روپیہ تھا۔ مجھے اصل رقم یاد نہیں۔''

''ہم نے دیکھا تو منی آرڈر بھیجنے والے کا پتہ اس پر درج نہیں تھا۔ حضرت صاحب کو بھی پتہ نہیں لگا کہ کس نے بھیجا ہے۔''

اب میں پوچھتا ہوں کہ یہ روپیہ کہاں سے آیا تھا؟

ممکن ہے کہ کوئی سر پھرا مرزائی یہ کہہ دے کہ اللہ میاں نے اپنے نبی کو خفیہ طور پر روپیہ بھیجا تھا، تو میں عرض کرتا ہوں کہ مرزا صاحب کا اللہ میاں اگر ان کو روپیہ بھیجتا تو وہ ''ٹیچی ٹیچی'' فرشتہ کے ہاتھ بھیجتا نہ کہ منی آرڈر اور ڈاک خانہ کے ذریعہ بھیجتا۔ لہٰذا میرا دعویٰ ہے کہ یہ ایک ہزار سے زائد روپیہ کا منی آرڈر اس ملازمت کی تنخواہ تھی، جس کا اقرار گزشتہ روایت میں مرزا صاحب نے اپنے باپ کے سامنے کیا ہے۔ چونکہ

ملازمت بھی خفیہ تھی، اس لیے لازمی تھا کہ تنخواہ بھی خفیہ طریقے سے ادا ہوتی۔

اب آخری سوال یہ رہ جاتا ہے کہ وہ ملازمت کیا تھی؟ اس کا جواب خود مرزا صاحب کی اپنی تحریرات پیش کرتی ہیں۔ آپ یہ تو پڑھ ہی چکے ہیں کہ سیالکوٹ سے آنے کے بعد وہ ہر وقت کتابوں ہی کے مطالعہ میں الگ ہی الگ بیٹھ کر مستغرق رہتے تھے۔ اب ان کی سب سے پہلی کتاب ''براہین احمدیہ'' چھپی ہے۔ اس میں اپنی خفیہ ڈیوٹی کو یوں ادا کرتے ہیں:۔

> ''یہ امر قابل تذکرہ ہے جس پر گورنمنٹ انگلشیہ کی عنایات اور توجہات موقوف ہیں کہ گورنمنٹ ممدوحہ کے دل پر اچھی طرح یہ امر مرکوز کرنا چاہیے کہ مسلمانان ہند، ایک وفادار رعیت ہے۔'' ''کیونکہ بعض ناواقف انگریزوں نے اس دعویٰ پر اصرار کیا کہ مسلمان لوگ سرکار انگریزی کے دلی خیر خواہ نہیں ہیں اور انگریزوں سے جہاد کرنا فرض سمجھتے ہیں۔''
>
> ''افسوس کہ بعض کوہستانی اور بے تمیز سفہاء کی نالائق حرکتیں اس خیال کی تائید کرتی ہیں۔'' ''لیکن محقق پر یہ امر پوشیدہ نہیں رہ سکتا کہ اس قسم کے لوگ اسلامی تدوین سے دور اور مجبور ہیں۔'' ''پس ظاہر ہے کہ ان کی یہ ذاتی حرکات ہیں نہ کہ شرعی پابندی سے اور ان کے مقابل پر ان ہزارہا مسلمانوں کو دیکھنا چاہیے کہ جو ہمیشہ جانثاری سے خیر خواہی دولت انگلشیہ کی کرتے رہے ہیں اور کرتے ہیں۔ 1857ء میں جو فساد ہوا، اس میں بجز جہلاء اور بدچلن لوگوں کے اور کوئی شائستہ نیک بخت مسلمان جو باتمیز تھا، ہرگز مفسدہ میں شامل نہیں ہوا، بلکہ پنجاب میں بھی غریب غریب مسلمانوں نے سرکار انگریزی کو اپنی طاقت سے زیادہ مدد دی۔ چنانچہ ہمارے والد صاحب مرحوم نے بھی باوصف کم استطاعتی کے اپنے اخلاص اور جوش خیر خواہی سے پچاس گھوڑے اپنی گرہ سے خرید کر اور پچاس مضبوط اور لائق سپاہی بہم پہنچا کر سرکار میں بطور مدد کے نذر کیے تھے اور اپنی غریبانہ حالت سے بڑھ کر خیر خواہی دکھلائی۔''
>
> ''بہرحال مسلمان بھائیوں پر لازم ہے کہ متحد ہو کر خیر خواہی ظاہر کریں۔''
>
> ''ایسی سلطنت سے لڑائی اور جہاد کرنا جس کے زیر سایہ مسلمان لوگ...... زندگی بسر کرتے ہوں اور جس کی عطیات سے ممنون منت اور مرہون احسان ہوں اور جس کی مبارک سلطنت حقیقت میں ہدایت اور نیکی پھیلانے کے لیے کامل مددگار ہو، قطعی حرام ہے۔''

''سو اس عاجز کی دانست میں قرین مصلحت یہ ہے کہ انجمن اسلامیہ لاہور، کلکتہ اور بمبئی وغیرہ یہ بندوبست کریں کہ چند نامی مولوی صاحبان، جن کی فضیلت اور علم اور زہد اور تقویٰ اکثر لوگوں کی نظر میں مسلم الثبوت ہو۔ اس امر کے لیے چن لیے جائیں کہ اطراف واکناف کے اہل علم کہ اپنے مسکن کے گرد ونواح میں کسی قدر شہرت رکھتے ہوں، اپنی اپنی عالمانہ تقریریں جن میں برطبق شریعت حقہ سلطنت انگلشیہ سے، جو مسلمانان ہند کی مربی ومحسن ہے، جہاد کرنے کی صاف صاف ممانعت ہو۔ ان علماء کی خدمت میں بہ ثبت سواہیر بھیج دیں کہ جو بموجب قرارداد بالا اس خدمت کے لیے منتخب کیے گئے ہیں اور جب سب خطوط جمع ہو جائیں کہ جو مکتوبات علمائے ہند کے نام سے موسوم ہوسکتا ہے، کسی خوشخط مطبع میں بصحت تمام چھاپا جائے اور پھر دس بیس نسخہ جات اس کے گورنمنٹ میں اور باقی نسخہ جات متفرق مواضع پنجاب و ہندوستان، خاص کر سرحدی ملکوں میں تقسیم کیے جائیں اور گورنمنٹ انگلشیہ پر بھی صاف باطنی مسلمانوں کی اور خیر خواہی اس رعیت کی کماحقہ کھل جائے گی اور بعض کوہستانی جہلاء کے خیالات کی اصلاح بھی بذریعہ اسی کتاب کی وعظ ونصیحت کے ہوتی رہے گی۔ بالآخر یہ بات بھی ظاہر کرنا ہم اپنے نفس پر واجب سمجھتے ہیں کہ سلطنت ممدوحہ کو خداوند تعالیٰ کی نعمت سمجھیں۔''

''اور اس کا شکر بھی ادا کریں لیکن پنجاب کے مسلمان بڑے ناشکر گزار ہوں گے، اگر وہ اس سلطنت کو، جو ان کے حق میں خدا کی ایک عظیم الشان رحمت ہے، نعمت عظمیٰ یقین نہ کریں۔''

''پس فی الحقیقت یہ سلطنت ان کے لیے ایک آسمانی برکت کا حکم رکھتی ہے۔''

''حقیقت میں خداوند کریم ورحیم نے اس سلطنت کو مسلمانوں کے لیے ایک باران رحمت کر کے بھیجا۔''

''کیا ایسی سلطنت کی بدخواہی جائز ہوسکتی ہے حاشا وکلا ہرگز نہیں۔''

''ہم سچ سچ کہتے ہیں کہ دنیا میں آج یہی ایک سلطنت ہے، جس کے سایہ عاطفت میں بعض بعض...... مقاصد ایسے حاصل ہوتے ہیں جو کہ دوسرے ممالک میں ہرگز ممکن الحصول نہیں۔ شیعوں کے ممالک میں جاؤ تو وہ سنت جماعت کے وعظوں سے برافروختہ ہوتے ہیں اور سنت جماعت کے ملکوں میں شیعہ اپنی رائے ظاہر کرنے سے خائف ہیں۔ ایسا ہی مقلدین، موحدین کے شہروں میں اور موحدین،

مقلدین کے بلاد میں دم نہیں مار سکتے۔"

"آخر یہی سلطنت ہے جس کی پناہ میں ہر ایک فرقہ امن و امان اور آرام سے رائے ظاہر کر سکتا ہے۔" "سلطنت انگلشیہ کی آزادی نہ صرف ان خرابیوں سے خالی ہے بلکہ اسلامی ترقی کی بدرجہ غایت ناصر و موید ہے۔ مسلمانوں پر لازم ہے کہ اس خداداد نعمت کی قدر کریں۔" (الملتمس۔ غلام احمد عفی عنہ)

یہی وہ ملازمت تھی جس کا ذکر میں نے اوپر کیا، جس کی تنخواہ جناب مرزا جی صاحب، ایک ہزار سے بھی زیادہ ماہوار پاتے تھے۔ یہ تو ابتداء تھی، آگے آگے دیکھیے ہوتا ہے کیا۔

دیکھنا تو یہ ہے کہ کیا علماء کرام اور دیگر مسلمانوں نے اس تحریر کو پڑھ کر مرزا صاحب کی تجویز کو پسند کر کے قبول کیا یا اس کو پڑھ کر دکھ اور قلق محسوس کیا اور ایسی تحریرات سے نہ صرف بیزاری کا اظہار کیا بلکہ ایسی کارروائیوں کو روکنے اور بند کرنے کے لیے سخت خطوط بھی لکھے۔ چنانچہ مرزا صاحب خود ہی لکھتے ہیں کہ

"تھوڑا عرصہ گزرا کہ بعض صاحبوں نے مسلمانوں میں سے اس مضمون کی بابت کہ جو حصہ سوم کے ساتھ گورنمنٹ انگریزی کے شکر کے بارے میں شامل ہے، اعتراض کیا ہے اور بعض نے خطوط بھی بھیجے اور بعض نے سخت اور درشت لفظ بھی لکھے کہ انگریزی عملداری کو دوسری عملداریوں پر کیوں ترجیح دی، لیکن ظاہر ہے کہ اسلام کا ہرگز یہ اصول نہیں کہ مسلمانوں کی قوم جس سلطنت کے ماتحت رہ کر اس کا احسان اٹھاوے، اس کے ظل حمایت میں بامن اور آسائش رہ کر اپنا رزق مقسوم کھاوے، اس کے انعامات متواترہ سے پرورش پاوے، پھر اسی پر عقرب کی طرح نیش چلاوے۔" ("براہین احمدیہ" حصہ چہارم)

مندرجہ بالا اقتباسات سے ظاہر ہے کہ مرزا صاحب رزق مقسوم بھی انگریزوں کا کھاتے تھے اور انھیں کے انعامات متواترہ سے پرورش بھی پاتے تھے۔ اس لیے اگر وہ اس کو آسمانی رحمت سمجھتے تھے تو ان کو یہ مدح اور توصیف بھی زیب دیتی تھی۔ مگر کیا دوسرے مسلمانوں کے ساتھ بھی انگریزوں کا یہی سلوک تھا؟ بلکہ اس کے برخلاف مسلمانوں کی تمام سلطنت پر قبضہ کر لیا تھا۔ بہادر شاہ کو قید کر دیا تھا۔ ہر اس شخص کو جو مسلمانوں کی سلطنت کا حامی تھا، قتل کر دیا۔ ان کی عورتوں کو بیوہ اور بچوں کو یتیم بنا دیا تھا اور شاہی خاندان کے افراد جو بچ رہے تھے، در در کی بھیک مانگ رہے تھے۔ غرضیکہ مسلمانوں کے بچے بچے کو انگریزوں نے اپنا دشمن جان کر کچل ڈالا تھا تاکہ کوئی مسلمان دوبارہ سر نہ اٹھا سکے۔ ان حالات کے پیش نظر مسلمانوں کے جذبات کب ٹھنڈے ہو سکتے تھے۔ جس قوم نے ایک ہزار سال متواتر ہندوستان پر عدل اور انصاف کے ساتھ حکومت کی ہو، اس کے بعد یکدم انگریزوں نے نہ صرف ان کی سلطنت چھین لی بلکہ اقتصادی لحاظ سے

بھی اس کے معاشرہ کو تہس نہس کر دیا اور اس کے مقابلہ میں اس قوم کو ان پر مسلط کر دیا جس پر بڑی شان و شوکت سے حکومت کر چکے تھے، وہ کس طرح انگریزوں جیسی مکار اور دجال صفت قوم کی غلامی میں رہ کر خوش ہو سکتے تھے۔ مرزا صاحب کی اس تحریر نے ان کے زخموں پر نمک پاشی کی مگر چونکہ حکومت وقت مرزا صاحب کی پشت پناہی کر رہی تھی، اس لیے مسلمان بیچارے کیا کر سکتے تھے۔ باوجود تمام مشکلات کے مسلمانوں کے دلوں میں رہ رہ کر ایک ولولہ ضرور اٹھتا تھا اور انگریزوں کے خلاف بسا اوقات علم جہاد بلند کرتے ہی رہتے تھے۔ چنانچہ 1857ء میں بھی اسی جذبہ کے ماتحت علم جہاد بلند کیا تھا۔ مگر مرزا صاحب نے ان کو "جہلاء اور بدچلن" کے خطاب سے نوازا ہے کیونکہ مرزا صاحب کا خاندان اور خود مرزا صاحب تو مسلمانوں کے خون کا سودا انگریزوں کے ساتھ کر چکے تھے اور اس کے عوض پنشن، تنخواہیں اور دیگر مراعات حاصل کر رہے تھے۔ اس لیے باوجود یہ کہ تمام علمائے کرام اور دیگر مسلمانوں نے مرزا صاحب کی مندرجہ بالا تحریر سے سخت بیزاری کا اظہار کیا تھا، مگر مرزا صاحب نے اپنے کام کو جاری رکھا کیونکہ وہ دنیوی مفادات کی وجہ سے انگریزوں کے ساتھ نمک حلالی اور مسلمانوں کے ساتھ غداری کرنے پر مجبور تھے۔ ذرا مرزا صاحب کی مندرجہ ذیل تحریرات کو پڑھیے اور ان کو ان کی اس جسارت پر داد دیجیے۔ لکھتے ہیں:

"اب اے بھائیو! ایک دوسرا کام ہے جو میں شروع کرنا چاہتا ہوں۔ آپ لوگ یقین سمجھیں، سرکار انگریزی اس درخت کی طرح ہے جو پھلوں سے لدا ہوا ہو اور ہر ایک شخص جو میوہ چینی کے قواعد کی رعایت سے اس درخت کی طرف ہاتھ لمبا کرتا ہے تو کوئی نہ کوئی پھل اس کے ہاتھ میں آ جاتا ہے۔ ہماری بہت سی مرادیں ہیں جن کا مرجع اور مدار خدا تعالیٰ نے اس گورنمنٹ کو بنا دیا ہے اور ہم یقین رکھتے ہیں کہ رفتہ رفتہ وہ ساری مرادیں اس مہربان گورنمنٹ سے ہمیں حاصل ہوں گی۔"

("تبلیغ رسالت" جلد پنجم ص 4)

"اس گورنمنٹ محسنہ سے ہرگز جہاد درست نہیں بلکہ سچے دل سے اطاعت کرنا ہر مسلمان کا فرض ہے۔" (تبلیغ رسالت جلد ششم ص 65)

"میرے نزدیک واجب التعظیم اور واجب الاطاعت اور شکر گزاری کے لائق گورنمنٹ انگریزی ہے۔" ("تبلیغ رسالت" جلد ششم، ص 114)

"ہم اس گورنمنٹ سے دلی اخلاص رکھتے ہیں اور دلی وفادار اور دلی شکر گزار ہیں۔" (تبلیغ رسالت جلد ششم ص 115)

اگرچہ مرزا صاحب کی مکاری، قوم فروشی اور غداری اظہر من الشمس ہے مگر دیکھیے مرزا صاحب انگریزوں کو خوش کرنے کے لیے کیا کیا چالیں چلتے رہے ہیں کہ جمعہ کے خطبہ میں بھی مسلمان بادشاہوں کی

طرح انگریزوں کے نام کا خطبہ بھی پڑھا جائے، لکھتے ہیں کہ

''ہم رعایا کی یہ تمنا ہے کہ جس طرح اسلامی ریاستوں میں ان سلاطین کا شکر کے ساتھ خطبہ میں ذکر ہوتا ہے ہم بھی...... اور بلاد کے مسلمانوں کی طرح یہ دائمی شکر جمعہ کے ممبروں پر اپنا وظیفہ کر لیں کہ سرکار انگریزی نے...... ہم پر بھی عنایات کی نظر کی ہے۔''

''بالآخر ہم رعایا کی دعا ہے کہ ہماری گورنمنٹ کو خدا تعالیٰ ہمارے سروں پر قائم رکھے۔'' (''تبلیغ رسالت'' جلد پنجم، ص 10)

## پولیٹیکل خیر خواہی

''گورنمنٹ کی خوش قسمتی سے برٹش انڈیا میں مسلمانوں میں سے ایسے لوگ معلوم ہو سکتے ہیں جن کے نہایت مخفی ارادے گورنمنٹ کے برخلاف ہیں، اس لیے ہم نے اپنی محسن گورنمنٹ کی پولیٹیکل خیر خواہی کی نیت سے اس مبارک تقریب پر یہ چاہا کہ جہاں تک ممکن ہو، ان شریر لوگوں کے نام ضبط کیے جائیں جو اپنے عقیدہ سے اپنی مفسدانہ حالت کو ثابت کرتے ہیں۔'' (''تبلیغ رسالت'' جلد پنجم، ص 21)

''میں دعوے سے کہتا ہوں کہ تمام مسلمانوں میں سے اوّل درجہ کا خیر خواہ گورنمنٹ انگریزی کا میں ہوں، کیونکہ تین باتوں نے مجھے خیر خواہی میں اوّل درجہ پر بنا دیا ہے۔ اوّل والد مرحوم کے اثر نے، دوم اس گورنمنٹ عالیہ کے احسانوں نے، تیسرے خدا تعالیٰ کے الہام نے۔'' (''تبلیغ رسالت'' جلد ششم، ص 53)

محکوم کے الہام سے اللہ بچائے
غارت گر قوم ہے وہ صورت چنگیز
وہ نبوت ہے مسلماں کے لیے برگ حشیش
جس نبوت میں نہیں قوت و شوکت کا پیام

(اقبال ''ضرب کلیم'' ص 51)

''آج سے انسانی جہاد جو تلوار سے کیا جاتا تھا، خدا کے حکم کے ساتھ بند کیا گیا ہے اب اس کے بعد جو شخص کافر پر تلوار اٹھاتا اور اپنا نام غازی رکھتا ہے، وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نافرمانی کرتا ہے۔''

''سو اب میرے ظہور کے بعد تلوار کا کوئی جہاد نہیں۔ ہماری طرف سے امن اور صلح کاری کا سفید جھنڈا بلند کیا گیا ہے۔'' (''تبلیغ رسالت'' جلد نہم، ص 47)

''یاد رہے کہ مسلمانوں کے فرقوں میں سے یہ فرقہ جس کا خدا نے مجھے امام اور پیشوا اور رہبر مقرر فرمایا ہے، ایک بڑا امتیازی نشان اپنے ساتھ رکھتا ہے اور وہ یہ کہ اس فرقہ میں تلوار کا جہاد بالکل نہیں اور نہ اس کی انتظار ہے۔'' ''اور قطعاً اس بات کو حرام جانتا ہے۔'' (''تبلیغ رسالت'' جلد نہم، ص 83)

اگر میں مرزا صاحب کی اسلام دشمن اور انگریز نواز تحریرات کو درج کروں تو بہت بڑی ضخیم کتاب بن جائے گی۔ لہٰذا اس کو مختصر کر کے مرزا صاحب کی صرف ذیل کی تحریرات پر ختم کرتا ہوں، جن کی وجہ سے میں نے مرزائیت سے علیحدگی اختیار کی ہے۔

''تریاق القلوب'' کے ص 25-26 پر مرزا صاحب یوں رقمطراز ہیں:

''میری عمر کا اکثر حصہ اس سلطنت انگریزی کی تائید اور حمایت میں گزرا ہے اور میں نے ممانعت جہاد اور انگریزی اطاعت کے بارے میں اس قدر کتابیں اور اشتہار شائع کیے ہیں کہ اگر وہ رسائل اور کتابیں اکٹھی کی جائیں تو پچاس الماریاں اس سے بھر سکتی ہیں۔ میں نے ایسی کتابوں کو تمام ممالک عرب اور مصر اور شام اور کابل اور روم تک پہنچا دیا ہے۔ میری ہمیشہ کوشش رہی ہے کہ مسلمان سلطنت کے سچے خیر خواہ ہو جائیں۔''

''اور جہاد کے جوش دلانے والے مسائل جو احمقوں کے دلوں کو خراب کرتے ہیں، ان کے دلوں سے معدوم ہو جائیں۔''

''میں جانتا ہوں کہ خدا تعالیٰ نے اپنے خاص فضل سے میری اور میری جماعت کی پناہ اس سلطنت کو بنا دیا ہے۔ یہ امن جو اس سلطنت کے زیر سایہ ہمیں حاصل ہے نہ یہ امن مکہ معظمہ میں مل سکتا ہے نہ مدینہ میں اور نہ سلطان روم کے پایہ تخت قسطنطنیہ میں۔''

اب مرزا صاحب نے واشگاف الفاظ میں بیان کر دیا کہ ان کی ڈیوٹی انگریزوں کی طرف سے یہ مقرر ہوئی تھی کہ مسلمانوں کے دلوں سے جہاد کے خیال کو مٹا کر انگریزوں کی اطاعت کا جذبہ ان کے دلوں میں بٹھا دے۔ لہٰذا انھوں نے اپنی ڈیوٹی کو واقعی ایمانداری سے ادا کیا ہے۔

آخر میں، میں یہ بھی ثابت کر دیتا ہوں کہ یہ مرزائیت کا پودا خود انگریزوں نے لگایا تھا اور وہ ہمیشہ اس کی آبیاری بھی کرتے رہے ہیں تا کہ مسلمانوں میں ہمیشہ انتشار کا منبع جاری رہے اور ہماری حکومت ہمیشہ ہمیشہ کے لیے ان پر جاری وساری رہے۔

مرزا صاحب اپنے قلم کو ہر بار سے رقمطراز ہیں کہ.........

''سرکار دولت مدار ایسے خاندان کی نسبت جس کو پچاس برس کے متواتر تجربہ سے وفادار اور جانثار ثابت کر چکی ہے اور جس کی نسبت گورنمنٹ کے معزز حکام نے ہمیشہ مستحکم رائے سے اپنی چٹھیات میں یہ گواہی دی ہے کہ وہ قدیم سے سرکار انگریزی کے پکے خیر خواہ اور خدمت گزار ہیں۔ اس خود کاشتہ پودا کی نسبت نہایت حزم اور احتیاط اور تحقیق اور توجہ سے کام لے اور اپنے ماتحت حکام کو اشارہ فرمائے کہ وہ بھی اس خاندان کی ثابت شدہ وفاداری اور اخلاص کا لحاظ رکھ کر مجھے اور میری جماعت کو ایک خاص عنایت اور مہربانی کی نظر سے دیکھیں۔ ہمارے خاندان نے سرکار انگریزی کی راہ میں اپنے خون اور جان دینے سے فرق نہ کیا اور نہ اب فرق ہے۔ لہٰذا ہمارا حق ہے کہ ہم خدمات گزشتہ کے لحاظ سے سرکار دولت مدار کی فوری عنایت اور خصوصیت توجہ کی درخواست کریں۔''

(''تبلیغ رسالت'' جلد ہفتم، ص19-20)



محمد صالح نور

# قادیانیت، حقائق نامہ

جناب محمد صالح نور بڑے عالم، فاضل اور ذہین وفطین انسان ہیں۔ وہ خاندانی اور وراثتی قادیانی تھے۔ مرزا محمود کی اوباشیوں کو دیکھا تو دل پارہ پارہ ہوگیا۔ قادیانیت کو چھوڑ کر لاہوری گروپ سے جا ملے۔ مرزا محمود کی ایسی خبر لیتے کہ اسے کسی سمت چین نصیب نہ ہوتا۔ زندگی بھر مرزا محمود کی کرتوتوں سے قادیانی قوم کو باخبر کرتے رہے۔ 1972ء کے صمدانی انکوائری کمیشن میں اپنا بیان ریکارڈ کرایا جو قادیانی مظالم کی آنکھوں دیکھی کہانی ہے۔ حضرت مولانا تاج محمود صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے قریبی تعلق تھا۔ ان کی وفات کے بعد مولانا تاج محمودؒ کے بیٹے صاحبزادہ طارق محمود صاحب ربوہ گئے۔ صالح نور لاہور سے اپنے کسی عزیز کو ملنے کے لیے ربوہ آئے ہوئے تھے۔ ان حضرات کا پتہ چلا تو عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے مرکز، ''مسجد محمدیہ'' میں آئے۔ صاحبزادہ طارق محمود صاحب سے بغلگیر ہوئے۔ اتنا روئے کہ وہاں موجود حضرات کی بھی چیخیں نکل گئیں۔ بعد میں قدرت حق نے کرم کیا۔ قادیانیت کی طرح مرزائیت (یعنی لاہوری گروپ) کو بھی چھوڑ کر مسلمان ہو گئے۔ متعدد رسائل وکتب تحریر کیں جو زیادہ تر لاہوری قادیانی اختلافات پر مشتمل ہیں۔ ملازمت کے لیے سعودی عرب چلے گئے تھے۔ قدرت حق انھیں ایمان پر ثابت قدم رکھے۔ آمین۔

میں ایک قادیانی گھرانے میں، 1927ء میں، پیدا ہوا۔ میرے والد محمد یامین قادیانی تھے۔ میں ربوہ میں، تحریک جدید میں، نائب وکیل التعلیم کی حیثیت سے کام کرتا تھا۔ 1948ء میں قادیان (بھارت) سے پاکستان آیا اور ربوہ کے نزدیک ''احمد نگر'' میں رہائش اختیار کر لی۔ 1949ء میں ربوہ قائم ہوا تو میں وہاں منتقل ہو گیا۔ بعدازاں، جب قادیانی جماعت نے مرزا بشیر الدین محمود کے ایما پر مجھے ربوہ سے نکال دیا تو میں اپنی بیوی اور دو بچوں کے ہمراہ قصور آ گیا۔ ربوہ سے نکالے جانے کے بعد میں نے اپنا مذہب تبدیل کر لیا۔ اب میں قادیانی نہیں، مسلمان ہوں۔

قادیان کی آبادی ملی جلی تھی۔ ہندو اور سکھ بھی قادیان میں رہتے تھے، لیکن قادیانی اکثریت میں تھے۔ جب میں ربوہ آیا تو یہ ٹاؤن کمیٹی تھی، جس کے سربراہ مرزا ناصر احمد کے بھائی تھے۔ ربوہ کی نواحی بستیوں میں غیر احمدی آبادی زیادہ ہے۔ سالانہ جلسہ کے موقع پر قادیانی کوشش کرتے ہیں کہ مسلمانوں کو

ربوہ میں لائیں، تاکہ انھیں قادیانیت قبول کرنے کی ترغیب دیں۔

میں نے تحریک جدید کے علاوہ کسی دوسرے شعبے میں کام نہیں کیا، البتہ جب میں قادیان میں تھا تو میں نے بطور رضا کار، کار خاص کے سربراہ، جسے محتسب کہا جاتا ہے، کے ساتھ کام کیا تھا۔

## قادیانی تنظیمیں

انجمن احمدیہ، 1906ء میں، قادیان میں قائم کی گئی۔ قیام پاکستان کے بعد انجمن کا مرکز، قادیان سے ربوہ منتقل ہو گیا۔ احمدیہ جماعت کو چار طبقوں میں تقسیم کیا گیا ہے: ایک حصہ عورتوں پر مشتمل ہے، اسے لجنہ اماء اللہ کہتے ہیں۔ دوسرا حصہ انصار اللہ کہلاتا ہے۔ اس میں صرف مرد ہوتے ہیں، جن کی عمر چالیس سال یا اوپر ہو۔ تیسرا حصہ خدام الاحمدیہ ہے، جو 15 سے 40 سال کے درمیان عمر کے مردوں پر مشتمل ہے۔ چوتھا حصہ اطفال الاحمدیہ کہلاتا ہے۔ اس میں پندرہ سال سے کم عمر کے بچے ہوتے ہیں۔ ہر (Locality) میں ایک افسر ہوتا ہے، جسے زعیم کہتے ہیں، جو اپنی آبادی کے رہائشیوں کی سرگرمیوں پر نظر رکھتا ہے اور ہر قابل ذکر واقعہ کی اطلاع امور عامہ کو دیتا ہے۔ ربوہ میں بھی ایسی ہی تنظیم ہے۔ ہر محلہ کی ایک انتظامیہ ہوتی ہے، جو زعیم کے تحت ہوتی ہے۔ ربوہ شہر میں تمام زعیم ایک صدر عمومی کے تحت ہوتے ہیں۔ ربوہ میں یہ تنظیمیں اس لیے قائم کی گئی ہیں کہ کمیونٹی کو مختلف سرکاری محکموں سے آزاد رکھا جائے۔ اس کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ ربوہ میں سوسائٹی اس قدر Exclusive ہو گئی ہے کہ باہر کا کوئی آدمی یہ معلوم نہیں کر سکتا کہ اس سوسائٹی کے اندر کیا ہو رہا ہے۔ خدام الاحمدیہ کے تمام ارکان پورے ملک سے ربوہ میں سال میں ایک مرتبہ تین چار روز کے لیے جمع ہوتے ہیں۔ وہاں خدام الاحمدیہ کو گھڑ سواری، شوٹنگ اور تنظیمی امور میں تربیت دی جاتی ہے۔ امور عامہ اپنے انتظام کے لیے خدام الاحمدیہ کو بطور پولیس فورس استعمال کرتا ہے۔ 1956ء میں، جب میں ربوہ میں رہتا تھا، خدام الاحمدیہ کی تعداد ہزار، ڈیڑھ ہزار نوجوانوں پر مشتمل تھی، جبکہ ربوہ کی تمام آبادی پانچ سے چھ ہزار تک تھی۔ میں آخری مرتبہ تین سال قبل ربوہ گیا تھا۔ اب ربوہ کی آبادی تقریباً بارہ، تیرہ ہزار کے قریب ہو گی۔ یہ تعداد ربوہ کے واقعہ سے قبل تھی اور اب، اس واقعہ کے بعد بہت سے احمدی ''ہجرت'' کر کے ربوہ پہنچ گئے ہیں اور اب ان کی آبادی پچیس تیس ہزار کے قریب ہو گی۔ ربوہ میں ٹاؤن کمیٹی بھی ہے۔ یہاں جو لوگ زمین پٹہ پر حاصل کریں، اسے دفتر آبادی ربوہ میں ایک رجسٹر میں درج کیا جاتا ہے۔ یہ ''صدر انجمن احمدیہ'' کی ایک برانچ ہے۔ ربوہ میں زمین کے سودوں کا اندراج گورنمنٹ کے مقرر کردہ رجسٹرار یا سب رجسٹرار کے دفتر میں نہیں ہوتا، بلکہ انجمن کے دفتر میں ہوتا ہے۔ انصار اللہ کو کوئی خاص کام سپرد نہیں کیا جاتا کیونکہ یہ بوڑھے لوگوں پر مشتمل ہے۔ مرزا بشیر الدین محمود خدام الاحمدیہ سے Manual Labour حاصل کیا کرتے تھے تاکہ ان میں پست ذہنیت پیدا ہو۔ اپنے لیے سیلاب زدگان کی امداد کر کے نام حاصل کرتے ہیں۔ دراصل، وہ خدمت خلق کا کام اپنے چہروں کی سیاہی دھونے اور اپنی

شہرت قائم کرنے کے لیے کرتے ہیں۔

امانت کے شعبہ نے، جو تمام احمدیوں کے لیے بینک کا کام دیتا ہے، خواہ وہ پاکستان میں ہوں یا بیرون پاکستان، احمدیوں کو یہ ہدایات دیں کہ دوسرے بینکوں میں اپنی رقوم جمع نہ کرائیں۔ یہی وجہ ہے کہ ربوہ میں بینک کھولنے کا کوئی فائدہ نہیں، کیونکہ احمدیوں کو اپنے حسابات شعبہ امانت میں جمع کرانے پڑتے ہیں۔ دیگر بینکوں کی کسی بھی شاخ میں احمدی لین دین نہیں کرتے۔ یہ بینک بیرونی کرنسی کا کام نہیں کرتا۔ بیرونی کرنسی کا کام سٹیٹ بینک کی معرفت کیا جاتا ہے۔

صدر انجمن احمدیہ کے تحت دارالقضاۃ کا ایک الگ محکمہ ہے جو باہمی جھگڑوں کا فیصلہ کرتا ہے۔ دیوانی نوعیت کے مقدمات کا فیصلہ دارالقضاۃ میں ہوتا ہے، جبکہ فوجداری جھگڑوں کا تصفیہ امور عامہ کراتا ہے۔ امور عامہ کے شعبے کے سربراہ کو ناظر امور عامہ اور ان کے نائب کو نائب ناظر کہتے ہیں۔ جب میں ربوہ میں رہتا تھا، ان دنوں ان دونوں نظارتوں پر فوج کے ریٹائرڈ افسران فائز تھے۔ میجر ریٹائرڈ عارف زمان ناظر تھے اور کیپٹن خادم حسین نائب ناظر تھے۔ ربوہ میں تمام قابل دست اندازی کیسوں کی اطلاع ربوہ پولیس کو نہیں دی جاتی۔ بعض ایسے کیسوں میں امور عامہ اپنے ورشن دے کر پولیس کو رپورٹ دیتی ہے۔ امور عامہ یا کسی اور شعبے کی قانون میں کوئی اتھارٹی نہیں ہے کہ وہ قابل دست اندازی جرم کا فیصلہ کرے، لیکن اس کے باوجود امور عامہ اور دارالقضاۃ والے ایسے مقدمات کا فیصلہ کرتے ہیں۔ گویا شعبہ امور عامہ پولیس کے فرائض انجام دیتا ہے۔ دارالقضاۃ کے فیصلوں کے خلاف اپیل ایک بورڈ کے پاس جاتی ہے اور خلیفہ وقت، آخری اتھارٹی ہوتا ہے۔ اگر کوئی شخص ان عدالتوں کے فیصلوں کی نافرمانی کرے تو اس کا سوشل بائیکاٹ کیا جاتا ہے۔ اس کے خلاف تعزیری کارروائی بھی کی جاتی ہے، جس میں جماعت سے خارج کرنا شامل ہے۔ دراصل، پہلا قدم سوشل بائیکاٹ ہے۔ اگر اس سے معاملہ نہ سدھرے تو اسے ربوہ سے نکال دیا جاتا ہے اور آخری چارۂ کار کے طور پر اسے جماعت سے خارج کر دیا جاتا ہے۔ خلیفہ کے خاندان کے لوگ اس کارروائی سے مستثنیٰ ہیں۔

ادارہ اصلاح وارشاد کو پہلے ادارہ دعوت وتبلیغ کہا جاتا تھا۔ جب 1953ء کے بعد تبلیغ رک گئی تو اس کو ادارہ اصلاح وارشاد کہا جانے لگا۔ تحریک جدید کے بہت سے شعبے ہیں۔ وکیل المال، وکیل الایوان، وکیل التبشیر، وکیل التعلیم اور وکیل الزراعت۔ تبشیر مشنری باہر بھیجتے ہیں۔ ربوہ میں ایک محکمہ کار خاص امور عامہ کے محکمے کے تحت ہے۔ یہ جاسوسی کرنے والی تنظیم ہے۔ اس شعبہ پر خرچ ہونے والی رقم کا آڈٹ نہیں کیا جا سکتا۔

## انتقامی کارروائیاں

تشدد کرنا ربوہ والوں کا عام اصول ہے۔ میں متعدد مظالم کا شکار رہا ہوں جو میرے خلاف احمدیہ

گروہ نے کیے۔ میں صرف ایک ہی نہیں، جسے ستایا گیا، بلکہ ہر روز کسی نہ کسی شخص کو ایسے مظالم کا شکار ہونا پڑتا ہے۔

ان دنوں مجھے اس وقت کے خلیفہ مرزا بشیر الدین محمود کی ذاتی زندگی کے متعلق ان کے کچھ ناگفتہ بہ حالات معلوم ہوئے تھے، جن کا ذکر میں نے اپنے دوستوں سے کیا تھا۔ جب مرزا صاحب کو اس کا علم ہوا تو انھوں نے میرے سمیت پچاس کے قریب افراد کے سوشل بائیکاٹ کا حکم دے دیا۔ مجھے جماعت سے خارج کر دیا گیا اور ملازمت سے الگ کر کے ربوہ سے نکال دیا گیا میرے بچوں کو روک لیا گیا۔ خلیفہ صاحب نے میرے سسر کو یہ فتویٰ دیا کہ یہ (میں) مرتد ہو گیا ہے، اس لیے اس کی بیوی اس کے نکاح میں نہیں رہ سکتی۔ ہم پچاس آدمی ربوہ سے باہر آ گئے۔ میرے تمام رشتے دار ربوہ میں ہیں۔ ان سب کو بہت تکلیفیں دی گئیں۔ ان کی زندگیاں اجیرن کر دی گئیں۔ اس کے بعد جب کبھی میں ربوہ کسی مرگ یا کسی دوسرے موقع پر جاتا تو مسلح آدمی میرا پیچھا کرتے۔

1958ء تا 1959ء میں، میں سالانہ جلسہ کے موقع پر ربوہ گیا تھا کیونکہ ان دنوں شادیاں وغیرہ بھی ہوتی ہیں اور ربوہ کے مکینوں کے تمام رشتہ دار وہاں ان تقریبات کے لیے جمع ہوتے ہیں۔ مجھے میرے بھانجے نے بتایا کہ امور عامہ کے ملازموں کی طرف سے مجھے اغوا کرنے کا پروگرام بنایا گیا ہے، وہ ایک کار میں کچھ عورتوں کے ساتھ میرا تعاقب کریں گے۔ اس نے مجھے یہ بھی بتایا کہ وہ نہ صرف مجھے ماریں گے، بلکہ میرے خلاف یہ الزام بھی لگائیں گے کہ میں نے ان عورتوں کو چھیڑا ہے، لیکن میں نے ایک ہوٹل میں داخل ہو کر اور دوسرے راستے سے نکل کر ایک دوست کے گھر میں پناہ لے لی۔ میرے ساتھ پروفیسر غلام رسول، محمد یوسف ناز اور چوہدری نور نبی بھی تھے۔ پروفیسر غلام رسول میرے ساتھ بھاگ جانے میں کامیاب ہو گئے، مگر دوسرے دونوں کو پکڑ لیا گیا اور امور عامہ کے دفتر لے جایا گیا۔ پروفیسر غلام رسول نے اس اغوا کی تحریری رپورٹ ربوہ چوکی کے ایس آئی کو دی۔ آدھ گھنٹے کے بعد میرے دوسرے ساتھی یوسف ناز اور نور نبی واپس آ گئے اور بتایا کہ عبدالعزیز بھانبڑی نے اپنے امور عامہ کے کارکنوں کو جھڑکا کہ انھوں نے ہم چاروں کو کیوں نہ گرفتار کیا۔ اس کے بعد دونوں کو چھوڑ دیا گیا۔

1965ء میں میرے والد صاحب بیمار ہو گئے اور میں ربوہ میں ان کی خدمت کے لیے گیا۔ اس دوران میں قادیانی گروہ کے سربراہ مرزا ناصر احمد نے پیغام بھیجا کہ چونکہ میرے والد پرانے احمدی ہیں، اس لیے مرزا صاحب ان کی تیمارداری کے لیے آنا چاہتے ہیں، لیکن شرط یہ ہے کہ صالح نور (مریض کا لڑکا) مریض کے پاس موجود نہ ہو۔ اس پر میرے والد صاحب نے جواب دیا کہ میرا بچہ میری خدمت کر رہا ہے، مرزا صاحب خود تکلیف نہ کریں۔

1967ء میں میری والدہ فوت ہو گئیں۔ انھیں میری جدائی کا بہت غم تھا، اسی غم میں وہ فوت ہو

گئیں۔ انھیں اس سے قبل فضل عمر ہسپتال میں داخل کرایا گیا۔ انچارج ڈاکٹر منور احمد، جو مرزا ناصر احمد کے بھائی ہیں، نے انھیں دیکھنے سے انکار کر دیا، کیونکہ وہ میری ماں تھیں۔ ان کا ہسپتال ہی میں انتقال ہوا۔ جب میں ہسپتال میں اپنی والدہ کو دیکھنے کے لیے گیا تو ان کی موت میں صرف آدھ گھنٹہ رہ گیا تھا، اس لیے انھیں کسی دوسرے ہسپتال میں منتقل کرنا ممکن نہ تھا، باوجودیکہ ان کو فضل عمر ہسپتال میں اس روز بالکل نظر انداز کر دیا گیا تھا، جس دن ان کی موت واقع ہوئی۔ ایک دوسرے موقع پر، میرے والد صاحب نے مرزا ناصر احمد سے درخواست کی کہ میری ہمشیرہ کا نکاح پڑھائیں۔ انھوں نے نہ صرف نکاح پڑھانے سے انکار کر دیا، بلکہ حکم دیا کہ چونکہ صالح نور مرتد ہے، اس لیے جو اس کی ہمشیرہ کا نکاح پڑھائے گا، اسے ربوہ سے نکال دیا جائے گا۔

جماعت احمدیہ کی طرف سے ربوہ کے ہر شہری کی یہ ڈیوٹی لگائی گئی ہے کہ کسی بھی ناخوشگوار واقعہ کی اطلاع امور عامہ کے شعبے کو فوراً مہیا کریں۔ اس شعبے کی کارکردگی کی ایک مثال یہ ہے کہ ربوہ میں ایک گھر میں رقعے موصول ہوتے تھے، جو عورتوں کو لکھے جاتے تھے۔ یہ شک ظاہر کیا گیا کہ میں یہ رقعے اپنے بھانجے عبدالجلیل ظفر کے ذریعے بھجواتا ہوں۔ اس شک پر اسے امور عامہ کے دفتر لے جایا گیا اور خوب مارا پیٹا گیا۔ بعد میں امور عامہ والوں کو یہ علم ہو گیا کہ اس معاملے میں میرا ہاتھ ہے، نہ میرے بھانجے کا۔ اس وقت میرے بھانجے کی عمر تقریباً چودہ پندرہ سال تھی۔

میں نے احمدیہ کمیونٹی کی جانب سے ہراساں کیے جانے کے بارے میں متعدد افسروں کو درخواستیں بھی دی تھیں، لیکن کسی نے میری مدد نہ کی۔ جب میں نے پولیس انسپکٹر انچارج لالہ تھانہ لالیاں حبیب اللہ خان کو یہ اطلاع دی کہ مجھے اور میرے رشتہ داروں کو ہراساں کیا جا رہا ہے، تو اس نے اپنی مجبوری کا اظہار کیا اور کہا کہ اگر مجھے قتل بھی کر دیا جائے، تو ربوہ میں اسے ایک گواہ بھی شہادت کے لیے نہ ملے گا۔ انھوں نے مجھے مشورہ دیا کہ ربوہ سے دور ہی رہوں یا پھر جب وہاں جانا ہو تو پولیس کی مدد بھی لے کر جاؤں۔ میں نے ،اس سلسلہ میں، پولیس اور فوج کے اعلیٰ حکام کو مارشل لاء کے دنوں میں کئی درخواستیں دیں، لیکن ان سب کا بھی کوئی نتیجہ نہ نکلا۔

1956ء سے اب تک 19 سال ہو گئے ہیں، میرے سسرال والے مجھ سے نہیں مل سکتے، کیونکہ وہ جانتے ہیں کہ اگر وہ مجھ سے ملے تو ان کا بھی وہی حشر ہو گا، جو میرا ہوا۔

## قادیانی ظلم و ستم

1954-55ء میں لائل پور (فیصل آباد) کے مولوی غلام رسول جنڈیالوی کا لڑکا اپنے دو ساتھیوں کے ساتھ ربوہ گیا۔ انھیں ریلوے سٹیشن پر خدام الاحمدیہ اور فرقان فورس کے ارکان نے پکڑ لیا۔ انھیں ''خدام'' نے جامع احمدیہ کے قریب اور پھر امور عامہ کے دفتر کے صحن میں سخت مارا پیٹا، یہاں تک کہ

ان کی ہڈیاں ٹوٹ گئیں، جس کے نتیجے میں مولوی غلام رسول کا لڑکا موقع ہی پر مر گیا، لیکن پولیس نے اس واقعہ کو دوسرا رنگ دے دیا اور پولیس مقابلہ ظاہر کر کے مقدمہ درج کر لیا۔ ربوہ، تھانہ لالیاں کی حدود میں واقع ہے اور متعلقہ پولیس افسر احمد یہ گروہ سے باقاعدہ وظیفہ پاتے ہیں۔

ربوہ میں رہنے والے میرے رشتہ داروں نے بتایا کہ ایک سال قبل ایک وکیل سیر کے لیے ربوہ گئے۔ ان کے ساتھ انتہائی بدسلوکی کی گئی، ان کے کپڑے تک پھاڑ دیے گئے، اس شک کی بنا پر کہ وہ جاسوس ہیں۔ مولوی عبدالمنان عمر، جو خلیفہ اوّل مولوی نور الدین کے بیٹے ہیں، کو بھی ربوہ سے نکالا گیا۔ پچھلے بیس سال میں، وہ صرف دو تین مرتبہ ربوہ جا سکے، اس لیے کہ وہ جب بھی ربوہ جاتے ہیں، ان کا پیچھا کیا جاتا ہے۔ مرزا بشیر الدین نے یہ اعلان کیا تھا کہ کوئی احمدی ان کے اور ان کی بیوی کی طرف نہ دیکھے۔ جب وہ اپنی والدہ کی قبر پر فاتحہ پڑھنے کے لیے آئیں اور کوئی ان کو سر راہ مل جائے، تو تھوک کر اپنا چہرہ پھیر لے۔ عبدالمنان نے مجھے خود بتایا تھا کہ خدام الاحمد یہ نے ان کے اغوا کا پروگرام بنایا تھا، مگر بروقت پتہ چل جانے سے انھیں تو نکلنے کا موقع مل گیا، لیکن مرزا رشید احمد کو وہاں سے نکلتے ہوئے غلطی سے اغوا کر لیا گیا۔ انھیں امور عامہ کے دفتر لے جایا گیا اور پھر وہاں چھوڑ دیا گیا کیونکہ وہ مرزا غلام احمد قادیانی کا پوتا ہے۔

کچھ اختلافات کی بنا پر، دوسرے خلیفہ مرزا بشیر الدین نے مولوی عبدالکریم مباہلہ کے، قادیان میں واقع، گھر کو نذر آتش کرا دیا تھا اور اس کو قادیان سے نکلوا دیا تھا۔ یہ واقعہ میرے بچپن کے دنوں کا ہے۔ مولوی عبدالکریم مباہلہ پر حملے بھی کیے گئے۔ مولوی صاحب اور خلیفہ صاحب کے درمیان اختلافات، بعض ناگفتہ بہ حالات کی بنا پر، پیدا ہوئے تھے۔ مولوی عبدالحمید مباہلہ بھی احمدی تھے۔ چند سال بعد، ایک اور احمدی مسٹر فخر الدین ملتانی نے خلیفہ صاحب کے کردار کی بنا پر، ان پر بعض اعتراضات کیے تھے۔ انھوں نے کہا تھا کہ مرزا بشیر الدین خلافت چھوڑ دیں یا اپنی اصلاح کریں۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ مرزا بشیر الدین نے فخر الدین ملتانی کو مروا دیا۔ ایسے ہی حالات میں شیخ عبدالرحمٰن مصری کو قادیان سے نکال دیا گیا۔

خلیفہ صاحب کے علم میں لائے بغیر ربوہ میں کوئی واقعہ نہیں ہو سکتا۔ خلیفہ وقت کے حکم کو، احمدی ہر دوسرے حکم پر فوقیت دیتے ہیں، خواہ وہ حکم ملک میں کسی بھی مجاز اتھارٹی کی طرف سے دیا گیا ہو۔ اگر کسی کو ربوہ سے نکالنے کا حکم دیا جائے اور وہ اس کی تعمیل نہ کرے، تو اسے ربوہ شہر کی حدود سے باہر اٹھا کر پھینک دیا جاتا ہے اور اس کا مکمل سماجی بائیکاٹ کیا جاتا ہے۔ خلاف ورزی کرنے والے کا سائے کی طرح پیچھا کیا جاتا ہے۔ خدام الاحمدیہ کیطرف سے خلاف ورزی کرنے والے کو جسمانی سزا بھی دی جاتی ہے۔ ربوہ چھوڑنے تک ہی نہیں، بلکہ موت تک یہ سلوک کیا جاتا ہے۔ اگر کوئی غیر احمدی ربوہ میں ان کے عقائد کے خلاف کوئی نعرہ وغیرہ لگائے، تو امور عامہ کو رپورٹ کیا جاتا ہے۔ امور عامہ والے کوئی کارروائی کرنے سے پہلے خلیفہ صاحب کی منظوری لیتے ہیں۔ یہ درست ہے کہ بطور پالیسی، ربوہ والے، قوت کا استعمال اپنے

مخالفین پر کرتے ہیں، اور اس پالیسی کی منظوری ہمیشہ خلیفہ وقت کی طرف سے حاصل رہتی ہے۔ اس معاملے میں، احمدی یا غیر احمدی میں تمیز نہیں کی جاتی۔ تشدد کے بہت سے واقعات ربوہ میں ہوئے، لیکن وہ مخفی رکھے گئے۔ جن لوگوں کو خلیفہ سے اختلاف ہوتا ہے، انھیں جماعت سے نکال دیا جاتا ہے۔ ایسے اختلافات کچھ وقفہ کے بعد ہوتے رہتے ہیں۔ اب بھی ربوہ میں بہت سے ایسے لوگ موجود ہیں، جو تنظیم احمدیہ جماعت سے اختلاف رکھتے ہیں۔

جن لوگوں کو جماعت سے نکالا گیا، ان میں سے چند ایک کے نام درج ذیل ہیں:

راجہ منور احمد ایم پی اے کے بڑے بھائی راجہ بشیر احمد رازی، پروفیسر غلام رسول ایم۔ اے گورنمنٹ کالج شیخوپورہ، میاں عبدالمنان عمر مالک روزنامہ جمہور، عبدالوہاب عمر اور عبدالسلام عمر کو اپنے خاندانوں سمیت، عبدالرحمٰن خادم، مناظر ربوہ کے بھائی ملک عزیز الرحمٰن ایڈووکیٹ گجرات، پروفیسر فیض الرحمٰن فیضی، عطاء الرحمٰن، راحت ملک، چوہدری صلاح الدین خاں ناصر، جماعت کے تین مبلغین مرزا لطیف اکبر، مرزا سلیم اختر، مرزا شفیق انور (یہ تینوں بھائی ہیں)، محمد صادق شبنم گوجرانوالہ اور عبدالرب خان برہم لائل پور۔

## قادیانی......اپنے عقائد کے آئینے میں

میں نے تمام احمدیہ لٹریچر پڑھا ہے۔ احمدیوں نے قرآنی آیات کی معنوی تحریف کی ہے اور تعبیر مختلف کی ہے۔ میں نے ایک احمدیہ مسجد کی تصویر دیکھی ہے، جو نائیجیریا میں بنائی گئی ہے۔ اس پر کلمہ اس طرح لکھا ہے۔

''لا الہ الا اللہ احمد رسول اللہ'' ایسا اس لیے کیا جا رہا ہے کہ احمدی کمیونٹی افریقہ میں مرزا غلام احمد کو ایک نبی کی حیثیت سے پیش کرتی ہے۔ پاکستان میں ان کا کلمہ وہی ہے، جو عام مسلمانوں کا ہے، لیکن نائیجیریا میں انھوں نے کلمہ تبدیل کیا ہے۔

عام مسلمانوں میں اس بات کا پراپیگنڈہ کیا جا رہا ہے کہ احمدی ربوہ اور قادیان کو مکہ اور مدینہ سے زیادہ متبرک سمجھتے ہیں۔ یہ بات بے بنیاد نہیں ہے، کیونکہ مرزا بشیر الدین نے کہا تھا کہ مکہ اور مدینہ کے چشمے خشک ہو گئے ہیں اور قادیان اور ربوہ کے چشمے پھوٹے ہیں۔ مرزا غلام احمد کے صحیح پیروکار مکہ اور مدینہ کو قادیان پر فوقیت دیتے ہیں۔

مرزا بشیر الدین محمود کا یہ بھی فتویٰ ہے کہ جو مرزا غلام احمد قادیانی کو نبی نہ مانے، خواہ ان کے بارے میں سنا بھی نہ ہو، وہ کافر اور خارج از اسلام ہے۔ اس فتویٰ پر تمام احمدی عمل کرتے ہیں۔ اسی لیے سر ظفر اللہ نے قائداعظمؒ کا جنازہ پڑھنے سے انکار کر دیا تھا۔

احمدیوں نے اپنا الگ کیلنڈر بنایا ہوا ہے، جس کے مہینوں کے نام اس طرح ہیں: نبوت، اخاء،

تبلیغ، امان، ہجرت وغیرہ۔ یہ درست ہے کہ احمدی، غیر احمدی امام کے پیچھے نماز نہیں پڑھتے، اس لیے وہ عام مسلمانوں کی مسجد میں نہیں جاتے۔ بیت اللہ میں بھی احمدی امام کعبہ کے پیچھے نماز نہیں پڑھتے۔ میرا ایمان ہے کہ جو شخص نبی ہونے کا دعویٰ کرے، وہ خود بخود اسلام کے دائرہ سے خارج ہو جاتا ہے۔

مسٹر احمد نور ایک کابلی احمدی تھے۔ انھوں نے اپنے نبی ہونے کا دعویٰ کیا تھا۔ ایک اور آدمی خواجہ اسماعیل، جو زندہ ہیں اور لندن میں رہتے ہیں، انھوں نے بھی نبوت کا دعویٰ کیا۔ وہ بھی احمدی تھے۔ ان کے علاوہ بھی کئی احمدیوں نے نبی ہونے کے دعوے کیے، لیکن مجھے ان کے نام یاد نہیں۔

## بیرون ممالک میں قادیانی مشن

عرب ممالک میں پہلے کچھ احمدیہ مشن قائم تھے، مگر جب عربوں کو ختم نبوت کے بارے میں احمدیوں کے عقیدے کا پتہ چلا، تو وہ مشن بند کرا دیے گئے۔ میرے علم کے مطابق انڈونیشیا اور ملائیشیا کے علاوہ، مشرق وسطیٰ کے تمام اسلامی ممالک میں احمدی مبلغوں کا داخلہ بند ہے۔ اس کی بڑی وجہ احمدیوں اور ان ممالک کے باشندوں کے درمیان ختم نبوت کے مسئلہ پر اختلاف ہے۔

احمدیوں کے بارے میں یہ کہا جاتا ہے کہ وہ اسرائیل کے ایجنٹ ہیں۔ یہ تاثر، اس بنا پر، قائم کیا گیا ہے کہ اسرائیل میں احمدی مشن ہے۔ حیفہ (اسرائیل) میں قائم احمدی مشن جاسوسی کے مرکز کے طور پر بھی استعمال ہوتا ہے۔ پاکستان سے جو احمدی، اسرائیل جاتے ہیں، وہ ڈبل پاسپورٹ رکھتے ہیں۔ وہ پہلے کسی افریقی ملک میں پاکستانی پاسپورٹ پر جاتے ہیں، وہاں سے کسی دوسرے ملک کے پاسپورٹ پر اسرائیل جاتے ہیں۔ دوسرے ملکوں کے پاسپورٹ وہ خفیہ رکھتے ہیں۔ بیرون ملک جانے والے مبلغوں کو تمام ضروری معلومات احمدیہ جماعت مہیا کرتی ہے۔ پاسپورٹ رکھنے کا طریقہ ایسے ممالک کے لیے استعمال کیا جاتا ہے، جن کے ساتھ پاکستان کے سفارتی تعلقات نہ ہوں۔ حیفہ (اسرائیل) میں احمدی مشن ایک ماہوار پرچہ "البشریٰ" کے نام سے شائع کرتا ہے۔ اس کے ایڈیٹر مولوی ابوالعطاء اللہ دتہ، مولوی محمد شریف اور حافظ بشیر الدین عبیداللہ رہے ہیں۔ اسرائیل جانے والے مبلغوں کو صرف عربی زبان سے واقف ہونا چاہیے اور احمدی لٹریچر کا مطالعہ کیا ہونا چاہیے۔ جہاں تک مجھے علم ہے، آج تک کوئی اسرائیلی یہودی مشن کے ذریعے احمدی نہیں ہوا۔

## قادیانیوں کی پاکستان دشمنی

تقسیم ملک کے وقت، مرزا بشیر الدین اکھنڈ بھارت کے حق میں تھے۔ انھوں نے اپنے اس خیال کی تبلیغ کے لیے تمام ذرائع استعمال کیے۔ ان کا اکھنڈ بھارت کا حامی ہونا اس خیال پر مبنی تھا کہ اس طرح ہندوؤں اور سکھوں میں تبلیغ کے زیادہ مواقع ہوں گے اور دوسرے یہ کہ احمدی زیادہ محفوظ ہوں گے۔

مرزا بشیرالدین محمود خلیفہ نے یہ کہا تھا کہ خدام الاحمدیہ اسلام کی قوت ہے، اور یہ کہ احمدیہ جماعت بہت جلد برسرِاقتدار آنے والی ہے۔ اپنی تعلیم مکمل کرنے کے بعد نوجوان احمدیوں کو سول اور ملٹری کی مختلف سروسز میں بھرتی کیا جاتا ہے۔ انجمن احمدیہ کی ہدایات کے تحت، اس پالیسی پر پاکستان کے معرضِ وجود میں آنے سے پہلے عمل کیا جاتا رہا اور آج بھی اس پر عمل ہو رہا ہے۔

1956ء میں افواج پاکستان میں پچاس سے سو تک احمدی کمشنڈ افسران تھے۔ بعض احمدی افسروں کو ریٹائرمنٹ کے بعد ربوہ کی انتظامیہ میں ملازم رکھ لیا جاتا ہے۔ بیعت میں شامل ہونے سے ہر احمدی اپنے آپ کو ایک Brotherhood کا فرد سمجھتا ہے، اس لیے، احمدی اس رشتے کی وجہ سے ایک دوسرے کی مدد کرنا ضروری سمجھتے ہیں، خواہ یہ مدد جائز یا ناجائز طریقے سے ممکن ہو۔

احمدیہ کمیونٹی پاکستان کا انتظام سنبھالنے کی امید لگائے بیٹھی ہے۔ وہ ایک دن فاتحانہ طور پر قادیان میں داخل ہونے کی امید بھی لگائے بیٹھے ہیں۔ میں نے یہ بات مرزا بشیرالدین، مرزا ناصر احمد اور دیگر قادیانی رہنماؤں کی تقریروں سے اخذ کی ہے۔ ایک دفعہ سول ڈیفنس آفیسر بہاولپور رانا محمد یوسف، جو احمدی ہیں، نے دورانِ گفتگو مجھے کہا تھا کہ یہ ملک صرف اسی صورت بچ سکتا ہے، جب اس کا سربراہ، نہ صرف سخت گیر ہو، بلکہ اس کا تعلق خدا سے ہو۔ اس پر میں نے تجویز کیا کہ پاکستان میں ایسا آدمی تو صرف مرزا ناصر احمد، موجودہ سربراہ احمدیہ کمیونٹی ہے، تو انھوں نے میری اس بات سے اتفاق کیا۔ اپنے سیاسی مقاصد کے حصول کے لیے قادیانی جماعت ربوہ میں تیاریاں کر رہی ہے۔ کوئی غیر احمدی ربوہ میں رہائش نہیں رکھ سکتا، کیونکہ ربوہ کی کمیونٹی اپنی سرگرمیوں کو مخفی رکھنا چاہتی ہے۔

مرزا بشیرالدین محمود کی خواہش تھی کہ سیاسی غلبہ حاصل کیا جائے۔ آج کل کا ربوہ، انتظامی لحاظ سے، 1947ء سے قبل کے قادیان کا نمونہ ہے اور سیاسی برتری حاصل کرنے کے لیے، ربوہ کے لوگوں کے عزائم اسی طرح ہیں، جیسے قادیان کے لوگوں کے عزائم تھے۔ احمدیوں نے اقتدار میں شامل ہونے کے لیے پاکستان پیپلز پارٹی کا ساتھ دیا تھا۔

احمدی عام مسلمانوں کو دشمن کہتے ہیں۔ ربوہ شہر میں، کاروبار میں بھی، کوئی غیر احمدی نہیں ہے، اس لیے کہ ایک احمدی کو، کاروبار میں بھی، غیر احمدی پر ترجیح دی جاتی ہے۔

قادیانیوں نے، قیامِ پاکستان کے فوراً بعد، انجمن احمدیہ پاکستان کے نام سے ایک اور انجمن قائم کر لی اور سندھ میں واقع اصل انجمن کی تمام جائیداد قبضہ میں کر لی، کیونکہ ان دنوں کسٹوڈین مسٹر عبداللہ خان تھے، جو احمدی ہیں اور سر ظفر اللہ خاں کے بھائی ہیں۔ پاکستان میں انجمن کی جائیداد، جو بھارت میں رہ گئی تھی، کے خلاف کوئی کلیم نہ دیا گیا کیونکہ خلیفہ صاحب کا یہی حکم تھا، البتہ، انھوں نے خود اپنی ذاتی جائیداد، جو بھارت میں چھوڑی تھی، اس کا کلیم دیا اور جائیداد حاصل کر لی۔ خلیفہ نے ہر احمدی کو یہ حکم دیا تھا کہ

قادیان میں چھوڑی ہوئی ذاتی جائیداد کا کلیم داخل نہ کریں، کیونکہ ہم جلدی قادیان واپس چلے جائیں گے۔

فرقان فورس، جس کا میں ممبر تھا، 1948ء میں کشمیر کے محاذ نوشیرہ پر لڑی تھی، میں وہاں اس محاذ پر تین ماہ تک لڑا تھا۔ ایک دو سال بعد اس کو جنرل گریسی نے ختم کر دیا تھا۔ اس پر، اس فورس کو پاکستانی فوج نے جو اسلحہ دیا تھا، وہ پرسانل آفیسر ریلویز میں غلام محمد اختر کی زیر نگرانی ایک ریلوے ویگن میں ربوہ لایا گیا۔ اس اسلحہ کو محمود مسجد کے قریب زیر زمین دفن کر دیا گیا۔ ایک شخص ملک رفیق، جو میجر رفیق کہلاتا ہے، اس اسلحہ بارود کا انچارج تھا۔

## حرف آخر

بعض حقائق پر سے عدیم کے باعث پردہ اٹھانے سے قاصر رہا ہوں۔ پھر اگر کوئی ایسا موقعہ پیدا ہوا تو انشاء اللہ العزیز لکھا جائے گا، ابھی بعض موضوع تشنہ رہ گئے ہیں جن کا اجمالاً ذکر کر دینا ضروری ہے، جو یہ ہیں:

1- جماعت ربوہ کا نظام سراسر ایک سیاسی نظام ہے۔

2- قادیانی خلیفہ کی جماعتوں کی عصمتوں اور امانتوں کے بارے میں رویہ۔

3- قادیانی خلیفہ اور خاندان خلافت کی مالی بے راہ رویاں اور دھاندلیاں۔

4- ربوہ میں ایک آمرانہ نظام اور اس کی چیرہ دستیاں۔

5- صدر انجمن احمدیہ قادیان جو 1906ء میں بنائی گئی اور وہ اب تک قادیان میں کام کر رہی ہے اور وہ ایک ہندوستانی انجمن ہے۔ اس کی تمام جائیداد جو پاکستان میں ہے، اس پر خلیفہ صاحب کا یا انجمن احمدیہ پاکستان کا ناجائز قبضہ۔ صدر انجمن احمدیہ قادیان نے بھارت میں اپنی جائیداد اس بنیاد پر واگزار کروائی کہ اس انجمن نے ایک لحہ کے لیے بھی بھارت کو نہیں چھوڑا اور ادھر خلیفہ صاحب نے پاکستان میں اس انجمن کی تمام جائیداد پر اس بنیاد پر قبضہ کر لیا کہ وہ انجمن ہجرت کر کے پاکستان میں آ گئی ہے۔ سوچنے والوں کے لیے مقام حیرت اور جائے عبرت ہے کہ کیا یہی مومنانہ شان ہے، جس کا سبق تمام دنیا کو دیا جاتا ہے۔

6- انکم ٹیکس اور سیل ٹیکس میں حکومت وقت کے قانون کی خلاف ورزی۔

7- سٹہ کا کاروبار جو خود خلیفہ صاحب کرتے رہے اور سودی کاروبار۔

8- انجمن کی بعض جائیدادوں پر خلیفہ صاحب کا بلطائف الحیل قبضہ اور جماعت کی خاموشی۔

9- 1953ء میں مولانا ابوالاعلیٰ مودودی کو عقائد میں مناسب تبدیلی کی پیشکش اور احمدی نام حذف کر دینے کی خواہش کا اعلان اور تبلیغی ادارہ کے نام میں تبدیلی اور مبلغین کی بجائے مربیان کی تاویل لفظی۔

10- بیماری کے ایک طویل عرصہ میں خلیفہ صاحب کی عبادات سے محرومی اور ان کے تمام ان ساتھیوں کا، جن پر انھیں زندگی بھر ناز رہا، ایک ایک کر کے اس دنیا سے رخصت ہو جانا اور ان کے دو چھوٹے بھائیوں کی وفات۔

11- خلیفہ صاحب نے جس قدر مبلغین یورپ، امریکہ اور افریقہ میں بھجوائے ہوئے تھے، ان میں سے ان لوگوں کا ستون سے علیحدہ ہو جانا، جن سے بہت بھاری توقعات وابستہ رکھی گئی تھیں اور جن کی اچھی خاصی تعداد ہے۔

12- بے شمار قادیانیوں کا خلیفہ صاحب کے ظلم وستم کا نشانہ بننا اور جماعت اور مرکز سے علیحدگی اور مقاطعہ و بائیکاٹ کی صعوبتیں برداشت کرنا۔

ان موضوعات کے لیے ایک دفتر درکار ہے اور اس کے لیے وقت اور فرصت چاہیے، اس لیے اشارۃً ذکر کر دیا گیا ہے۔

ورق تمام ہوا اور "مدح" باقی ہے
سفینہ چاہیے اس "بحر بیکراں" کے لیے



ڈاکٹر حافظ فدا الرحمان

# قادیانیت سے واپسی

فضل عمر ہسپتال ربوہ کے ڈاکٹر حافظ فدا الرحمان نے 29 مئی 1982ء کو اپنے کنبہ کے سات افراد سمیت مجلس تحفظ ختم نبوت ربوہ کے مرکز میں آ کر اسلام قبول کر لیا۔ وہ بستی رندان کوٹ چھٹہ، ڈیرہ غازی خان کے رہنے والے ہیں۔ انھوں نے بہاولپور قائداعظم میڈیکل کالج سے ایم بی بی ایس کیا۔ دو سال وکٹوریہ ہسپتال میں ملازمت اختیار کی۔ خیر پور میں میڈیکل آفیسر بھی رہے، پھر اپنی جماعت کے کہنے پر ربوہ فضل عمر ہسپتال آ گئے۔ انھوں نے اپنے خاندان کے دوسرے افراد، طاہرہ فدا، صفیہ ناز، اللہ نواز، رب نواز، شاہد نواز، حمیدہ ناز سمیت اسلام قبول کر لیا، جس کی خبر جملہ قومی اخبارات نے تفصیل کے ساتھ شائع کی۔ انھوں نے قادیانیت سے تائب ہونے کے اسباب پر مشتمل درج ذیل بیان لکھ کر روزنامہ "نوائے وقت" میں شائع کروایا۔

میں ایک خاندانی مرزائی تھا۔ میرے خاندان کے بزرگوں نے ڈیرہ غازی خان سے پیدل چل کر قادیان میں مرزا غلام احمد قادیانی کے ہاتھ پر بیعت کی تھی۔ پھر ہمارے یہ بزرگ اپنی آنے والی ہر نسل کو مرزائیت اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت کے خلاف نفرت کی تعلیم دیتے رہے۔ اس معاشرے کے لڑکے لڑکیاں جب کمسنی کے دور سے گزرتے ہیں، تو ان کو ربوہ کے جامعہ احمدیہ میں داخل کرا کے بقیہ تعلیم کی تکمیل تک پڑھاتے ہیں۔ اس جامعہ احمدیہ میں ایسی تعلیم دی جا رہی ہے کہ مرزائیت کے بغیر وہ کچھ نہیں سمجھ سکتے۔ اگر کوئی لڑکا سمجھنے کی کوشش کرے بھی، تو وہ مفید نہیں کیونکہ ان کو ایسی ذمہ داریاں سونپ دی جاتی ہیں، جو ان کے ذہنوں کو مفلوج کر دیتی ہیں اور وہ انہی بندھنوں میں بندھ جاتا ہے۔

ربوہ میں ان کی انجمن کی تنظیم شروع ہوتی ہے۔ اس کی شاخیں غیر ملکوں میں بھی ہیں۔ ان کی مشنریاں بھی ہیں۔ وہاں رہنے والے بھی اس مرض میں مبتلا ہیں، پھر تمام لوگ جو خاندانی مرزائی ہیں یا ازسرنو مرزائی ہوتے ہیں، ان کی تمام جائیداد، ملازمتیں، کاروبار زندگی، اولاد کی تعلیم و تربیت، سب کچھ انہی کے ہاتھ میں آ جاتی ہے۔

سارے کا سارا نظام ان کے اشارے پر رقص کرتا ہے۔ لوگوں سے وقف زندگی کے فارم پر کروا

لیتے ہیں، جو ساری زندگی کے لیے ان کے زر خرید غلام ہو جاتے ہیں۔ ایسی صورت میں یہ لوگ شریعت محمدی کو کیا جانیں، کیا سمجھیں، یہ لوگ حقیقتاً مجبور محض ہوتے ہیں۔

پھر کئی سادہ لوح، پڑھے لکھے لوگوں کو رشتوں کا لالچ، غیر ممالک بھجوانے کا لالچ، نقد رقم کی امداد کا لالچ دے کر اسلام سے منحرف و خارج کر لیتے ہیں۔ (توبہ نعوذ باللہ)

اگر میں ان چیزوں کی تفصیل عمر بھر لکھوں تو ختم نہ ہوگی۔ میں نے ربوہ میں آ کر قریب سے ان کو دیکھا۔ نتیجتاً میں نے مرزائیت ترک کر دی۔ میرا قلم اس کو ''دجال'' کا ہی صحیح نام دے سکتا ہے۔ اسی دجال کے دعویٰ نبوت سے لے کر، آج تک کی تمام کتب حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان میں گستاخی کا مجموعہ ہیں۔ حیرت ہوتی ہے کہ ایک وجود رکھنے والے ایک آدمی نے کئی دعوے کیے ہوئے ہیں، جو سراسر غلط اور بے بنیاد ہیں۔ مثلاً

1- دجال لکھتا ہے کہ میں خدا کی بیوی ہوں۔
2- ''ایک غلطی کا ازالہ'' کے حاشیہ پر لکھتا ہے کہ نیم بیداری کے عالم میں حضرت فاطمۃ الزہرا نے میرا سر اپنی ران پر رکھ لیا۔ (توبہ نعوذ باللہ)
3- میں عیسیٰ علیہ السلام ہوں۔ (نعوذ باللہ)
4- وہ درجات و کمالات عطا ہوئے کہ مجھے خدا نے محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پہلو بہ پہلو کھڑا کر دیا۔ (نعوذ باللہ)
5- میں اپنے وقت کا نبی ہوں۔ (توبہ نعوذ باللہ من ذالک) ان کی تمام تر تصنیفات ایسی فحش و بے بنیاد باتوں پر مبنی ہیں۔

ان وجوہات کی بنا پر میں نے خفیہ طور پر تمام تاریخی اور عربی کتب، سیرت و تفاسیر کا مطالعہ کیا۔ پچھلے دنوں ان دجالوں کے مکر و فریب کا نیا خطرناک اور بے دینیت کا پہلو سامنے آیا، جس نے ان کی بے دینی کو بے نقاب کر دیا۔ مرزا ناصر، چھوٹے دجال نے کشف کے طور پر مرزائیوں کو کہا کہ لا الہ الا اللہ کہو گویا محمد رسول اللہ کاٹ دیا گیا ہے، جس کا زندہ ثبوت ربوہ کے ہر چوک میں بینر لگے ہوئے ہیں۔ کلمہ شریف کا دوسرا جز و محمد رسول اللہ کٹا ہوا ملے گا۔ توبہ توبہ، نعوذ باللہ۔

میرے دل میں خیال پیدا ہوا کہ میں نے کافی سوچ بچار کے بعد فیصلہ کیا کہ وجود ایک، دعوے کئی۔ اس قسم کا جھوٹ بولنے والا کبھی سچا نہیں ہو سکتا، اس لیے میں نے مرزا ناصر کو ایک خط لکھا کہ میں ختم نبوت کے سلسلے میں چند ایک سوالات کرنا چاہتا ہوں۔ آپ مجھے جواب دیں تو انھوں نے مرزا طاہر کو لکھا کہ معلوم ہوتا ہے کہ ہمارے ایک مستقل آدمی کے پھسلنے و نکلنے کا خدشہ پیدا ہو رہا ہے۔ آپ ان سے فوری ملیں۔ لندن یا کسی دوسرے ملک کی پیشکش کریں۔ مرزا طاہر نے مجھے خفیہ طور پر بلا کر علیحدگی میں ملاقات

کی۔ میرے سوالات سننے کی بجائے دوسری مراعات دینے اور لالچ وغیرہ کی باتیں کرنے لگا۔ میں نے بڑی جدوجہد کے بعد آخر کار متذکرہ چند سوالات کر ڈالے۔ اس سے کوئی جواب نہ بن پڑا۔ میں ان کے دارالضیافت ربوہ میں مرزا کو، خارج از اسلام اور دجال وغیرہ کے الفاظ کہہ کر اٹھ کھڑا ہوا۔ اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ اے زبردست طاقت والے رب، مجھے سیدھا راستہ دکھا، تو رات کو خواب میں مجھے نیک بزرگ کی طرف سے اشارہ ملا، جو میں نے اپنے کانوں سے سنا کہ قولوا لا اله الا الله محمد رسول الله. یہ آواز سنتے ہی میں نے مصمم ارادہ کرلیا کہ اب مجھے درمصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جانے میں دیر نہیں کرنی چاہیے اور فوراً مشرف بہ اسلام ہونا چاہیے۔ جب میرے اہل خانہ یعنی میری بیوی طاہرہ فدا، چھوٹے سالے، ساس وغیرہ، اس خواب و دیگر حالات سے آگاہ ہوئے تو سب کے سب اپنی عاقبت سنوارنے کے لیے تیار ہو گئے۔ میں گھر والوں کی طرف سے بھی اطمینان پا کر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کر کے سیدھا مجلس تحفظ ختم نبوت ربوہ میں مسجد محمدیہ ریلوے سٹیشن پہنچا۔ وہاں قاری شبیر احمد، مولانا احمد یار چاریاری سے ملاقات ہوئی۔ ان بزرگوں کے ساتھ چل کر مجلس تحفظ ختم نبوت ربوہ کے دوسرے مرکز مسلم کالونی میں مولانا اللہ دسایا صاحب کے پاس پہنچا۔ (اتفاقاً) علامہ مولانا محمد لقمان علی پوری، مولانا خدا بخش شجاع آبادی بھی موجود تھے۔ ان بزرگوں کی معرفت، میں دین کی دولت سے مالا مال ہو کر واپس آیا۔ چلے والا نزد لالیاں مولانا احمد یار نقشبندی مبلغ مجلس تحفظ ختم نبوت نے اپنے مکان میں مجھے میرے اہل وعیال سمیت رکھا۔ رات کو جلسہ ہوا۔ میں نے اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے اپنے مسلمان بھائیوں کے سامنے، جو جلسے میں حاضر تھے، اللہ تعالیٰ کو گواہ بنا کر اپنے مسلمان ہونے کا اعلان کیا۔ میری تقریر کا خلاصہ یہ ہے:

> ''امت محمدیہ کا ایمان اس اساس پر قائم ہے کہ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خدا کے آخری نبی ورسول ہیں۔ آپؐ کے بعد مدعی نبوت ورسالت، سلسلہ وحی کے اجرا کا قائل کذاب ودجال ہے اور اسلامی تعزیرات کی رو سے سزاوار قتل ہے۔
> امت محمدیہ کا حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ میں سب سے پہلے اس بات پر اجماع ہوا کہ مدعی نبوت، کافر اور قتال کے لائق ہے اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد پہلا جہاد مسیلمہ کذاب مدعی نبوت کے خلاف ہوا۔ برصغیر میں استعماری سازش نے مرزا غلام احمد قادیانی دجال سے دعویٰ نبوت کروا دیا۔ اس نے دعویٰ نبوت کے ساتھ انبیاء علیہم السلام، صحابہ کرامؓ، اہل بیتؓ، عامتہ المسلمین پر سب وشتم کی بوچھاڑ کی اور اپنے نہ ماننے والوں کو کافر اور دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا، جس کے باعث امت مسلمہ نے بالاتفاق اسے کافر قرار دیا۔ مفکر پاکستان علامہ اقبالؒ نے نہ صرف اس فتویٰ کی تصدیق کی بلکہ انگریزوں سے

قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کا مطالبہ بھی کیا۔ میں شکر کرتا ہوں کہ اسلامیان پاکستان کی محنت بار آور ہوئی اور 1973ء کے آئین میں ترمیم کے ذریعے 7 ستمبر 1974ء کو نیشنل اسمبلی نے مرزا غلام احمد قادیانی دجال کے ہر دو گروپ، لاہوری و قادیانی کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا۔ اب اللہ تعالیٰ نے وطن عزیز پاکستان کی کرسی صدارت پر جنرل محمد ضیاء الحق کو متمکن کیا ہے۔ صدر مملکت خدا اور رسول اور قرآن و سنت کے شیدائی ہونے کے ساتھ ساتھ پاکستان میں اسلامی نظام کے مؤید و داعی ہیں۔ میں حکومت پاکستان سے، استدعا کرتا ہوں کہ قادیانیوں کی تخریب کاری کا سدباب کریں اور برادران اسلام سے اپیل کروں گا کہ وہ سادہ لوگوں کو قادیانیوں کے شکنجے سے نجات دلانے کی کوشش کریں۔ دعا ہے کہ حق کا بول بالا ہو، کفر کا منہ کالا ہو۔ میرے لیے دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ مجھے دین کی خدمت کی توفیق اور استقامت عطا کرے۔ آمین۔



پروفیسر ڈاکٹر محمد اسماعیل
(شعبہ عربی و اسلامیات جامعہ ابادان، ابادان۔ نائجیریا)

# گمراہی سے ہدایت تک

میں اللہ کے سامنے بہ قسم یہ اقرار کرتا ہوں کہ میں قادیانی فرقہ اور ان کے مذہب قادیانیت کے خلاف، کسی قسم کا ذاتی بغض و کینہ نہیں رکھتا۔ میرا یہ پختہ ایمان ہے کہ ہر شخص ذاتی طور پر اپنے دین اور اپنے اختیار کردہ مذہب کے لیے اللہ کے سامنے خود ذمہ دار اور جواب دہ ہے۔ قادیانیت سے توبہ کے سلسلے میں میری اس تحریر کا اصل مدعا بالکل واضح الفاظ میں صرف یہ اعلان کر دینا ہے کہ میری تحقیق کے مطابق قادیانیت، اسلام نہیں۔ یہ اعلان اس لیے بھی ضروری ہو گیا ہے کہ اکثر و بیشتر مواقع پر، میں نے محسوس کیا کہ قادیانیت کے ساتھ میری وابستگی، دوسروں کو قادیانی مذہب اپنانے میں معاون ثابت ہو رہی ہے۔

اس لیے جب قادیانیت کی اصل حقیقت مجھ پر منکشف ہوئی تو میں نے اپنی ذمہ داری اور بوجھ سے سبکدوش ہونے کی کوشش کی اور دل میں یہ بات آئی کہ اس حقیقت سے انھیں بھی باخبر کروں جس کو اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے مجھ پر منکشف کیا ہے۔

موجودہ کاوش سے میرا مقصد دراصل یہ ہے کہ جو لوگ خلوص دل کے ساتھ قادیانیت کی حقیقت کے متلاشی ہیں، ان کو صحیح صورت حال سے آگاہ کروں...... اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے ان کو عقل سلیم عطا کرے اور صراط مستقیم دکھائے۔ میں ان کے حق میں یہ دعا کرتا ہوں کہ اللہ انھیں اس کی توفیق عطا فرمائے کہ وہ غلط راستے کو ترک کرنے اور جھوٹ سے کنارہ کشی کرنے کے معاملہ میں شجاعت اور جرأت مندی سے کام لیں۔

ترجمہ: ''اور اس شخص سے زیادہ کون ظالم ہوگا جس کو اس کے رب کی آیتیں یاد دلائی جائیں، وہ ان سے اعراض کرے۔ ہم ایسے مجرموں سے بدلہ لیں گے۔''

(الم السجدہ: 22)

ترجمہ: ''آپ (ان سے) کہیے کہ کیا ہم تم کو ایسے لوگ بتائیں جو اعمال کے اعتبار سے بالکل خسارہ میں ہیں۔ یہ لوگ ہیں جن کی دنیا میں کی کرائی محنت، سب گئی

گزری ہوئی اور وہ (بوجہ جہل کے) اسی خیال میں ہیں کہ وہ اچھا کام کر رہے
ہیں۔ یہ وہ لوگ ہیں جو رب کی آیتوں کا (یعنی کتب الٰہی کا) اور اس کے ملنے کا
(یعنی قیامت کا) انکار کر رہے ہیں۔ سو (اس لیے) ان کے سارے کام غارت ہو
گئے تو قیامت کے روز ہم ان کے (نیک اعمال) کا ذرا بھی وزن قائم نہ کریں گے
(بلکہ) ان کی سزا وہی ہو گی یعنی دوزخ، اس سبب سے کہ انھوں نے کفر کیا تھا اور
(یہ کہ) میری آیتوں اور پیغمبروں کا مذاق بنایا تھا۔'' (الکہف: 104-102)

ان دنوں ہندوستان کے مرزا غلام احمد قادیانی کے متبعین کے خلاف عالمی سطح پر ایک زوردار شورش برپا ہے۔ آنجہانی مرزا صاحب نے 1908ء میں اپنی وفات سے قبل خود کو اور اپنے متبعین کو ''احمدی'' کے نام سے ممتاز کیا تھا (جو بعد میں دو فرقوں میں تقسیم ہو گئے)۔ یہ شورش خاص کر ان مسلمانوں میں پھیلی ہوئی ہے، جو یہ سمجھتے ہیں کہ قادیانی اسلام کے نام پر خفیہ طور پر ان کے حقوق پر ڈاکہ ڈال رہے ہیں۔ اس وجہ سے دوسرے مقامات کے مقابلہ میں پاکستان میں یہ تنازعہ اور اس کی تلخی زیادہ محسوس کی جا رہی ہے۔ یہ صورت حال انھیں صرف مذہبی طور پر ہی نہیں بلکہ سیاسی طور پر متاثر کر رہی ہے۔

جیسا کہ پاکستان کے نام سے ظاہر ہے، یہ ملک اسلام کے نام پر عالم وجود میں آیا۔ اسی وجہ سے پاکستان کے دستور کی دفعات میں ایک دفعہ یہ بھی رکھی گئی کہ ملک کے اعلیٰ سیاسی منصب پر صرف مسلمان ہی فائز ہو سکتا ہے۔ یہ دفعہ کسی مذہبی تعصب کے تحت شامل نہیں کی گئی۔ اس کا منشاء صرف اسلام کی مصلحتوں کا تحفظ تھا جو ہمیشہ سے پاکستان کا سرکاری مذہب رہا ہے۔

حصول آزادی کے بعد ہی سے پاکستان کے مسلمان، اپنی حکومتوں سے یہ مطالبہ کرتے رہے ہیں کہ قادیانیت کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے اور یہ مان لیا جائے کہ قادیانیوں کا تعلق ایسی اقلیت سے ہے جس میں سے نہ وزیر اعظم منتخب ہو سکتا ہے اور نہ صدر اور اس کا مطلب یہی تھا کہ پاکستان کی نظریاتی حدود کا بھی تحفظ ہو سکے۔

ساری دنیا میں مسلمانوں کی ایک زبردست اکثریت نہ قادیانیت کو اسلام سمجھتی ہے اور نہ ان کو مسلمان مانتی ہے۔ آیئے دیکھیں کہ قادیانیوں کے خلاف دنیا کے مسلمانوں کے اس موقف کی حمایت یا مخالفت میں کیا کیا دلیلیں پیش کی جا سکتی ہیں۔

بچپن میں میری تربیت کچھ ایسے ماحول میں ہوئی تھی کہ ہندو پاکستان کے قادیانی تبلیغی مشنوں کو میں عزت کی نگاہ سے دیکھتا تھا۔ یہ مشن ہماری دینی سرگرمیوں کی نگرانی اور رہنمائی کرتے تھے۔ جب یہ جماعتیں ہمارے بزرگوں اور ان کی وساطت سے ہم تک پہنچیں تو اسی اعتماد کی وجہ سے ہم ان کی تمام باتوں پر پورا پورا یقین کر لیتے تھے۔

ان کے وعظ بظاہر قابل عمل معلوم ہوتے تھے اور ان کے استدلال کو ہم نیک نیتی کے ساتھ قبول کرلیا کرتے تھے۔ وہ لوگ ان مسائل میں اپنے دعوؤں کو ثابت کرنے کے لیے اسلامی کتابوں کا حوالہ دیتے تھے اور ہم اپنے اعتماد کی وجہ سے ان حوالوں کی چھان بین کیے بغیر ہی، بے چون و چرا قبول کرلیا کرتے تھے۔

ان کا طریقہ کار یہ تھا کہ وہ ہمیں مسلمانوں کے سواداعظم سے بیگانہ کردیں، جن کی اسلامی طرز زندگی میں وہ کیڑے نکالا کرتے تھے۔ اس طرح اپنے زعم میں وہ قادیانیت کے نام پر ہمارے سامنے حقیقی اسلام پیش کرتے تھے۔

وہ اکثر ہمیں یہ تاثر دیتے کہ تقسیم ملک سے قبل ہندوستان میں اور اس کے بعد پاکستان میں قادیانیوں کو جس شدید مخالفت کا سامنا کرنا پڑا، وہ قادیانیت کی صداقت کا حتمی ثبوت ہے کیونکہ کوئی نبی خود اپنی ہی بستی یا اپنے ہی ملک میں آسانی سے قبول نہیں کیا جاتا۔ یہ دلیل بھی ہمیں قابل فہم نظر آتی تھی۔ اس لیے پرخلوص اعتماد کے ساتھ ہم ان کے پیچھے چلتے رہے۔

اسی اعتماد کے ساتھ ہم نے قادیانی نوجوانوں کی کانفرنس سے 1972ء میں خطاب کیا تھا۔ بعد ازاں کچھ ایسے واقعات رونما ہوئے جن کی روشنی میں مجھے قادیانیوں کے ان دعوؤں کا، جو اس وقت تک مقبول ہوچکے تھے، ازسرنو جائزہ لینا پڑا تاکہ ان کے حوالوں کی مزید چھان بین کی جاسکے۔

میرا مقصد دراصل یہ تھا کہ قادیانیوں کے خلاف روز افزوں مخالفت کے مقابلے کے لیے خود کو مضبوطی کے ساتھ تیار کروں۔ یونیورسٹی کے ایک استاد کی حیثیت سے مجھے اس بات کا پورا پورا احساس تھا کہ قادیانیت کی جماعت میں، میں جو اعلانات کرتا رہتا ہوں، ان کے لیے یہ ضروری ہے کہ وہ مستند اسلامی کتب کے حوالہ جات پر مبنی ہوں، مگر قادیانی تبلیغی مشن کے حوالہ جات کی اس چھان بین کے مایوس کن نتائج برآمد ہوئے۔

اللہ تعالیٰ اور انسان دونوں کے سامنے مجھے اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ ان کے دعوؤں اور ان کے مفروضہ مقاصد کی، خود انھیں کی خاطر میں نے، جتنی زیادہ چھان بین کی اتنی ہی وضاحت سے مجھ پر منکشف ہوا کہ قادیانی تبلیغی مشن دنیا کی آنکھوں میں دھول جھونک رہا ہے اور اپنے بہت سے متبعین کی لاعلمی سے ناجائز فائدہ اٹھا رہا ہے۔ اکثر وہ ایسے مصنفین کا حوالہ دیتے ہیں جو کھل کر قادیانی عقائد کے خلاف ہیں مگر یہ حوالے چالاکی کے ساتھ ایسے طور پر پیش کیے جاتے ہیں کہ محسوس ہو کہ یہ مصنفین قادیانی عقائد ہی کی حمایت کررہے ہیں۔ ایک قاری اور حقیقت حال کا متلاشی یہ بات صرف اسی وقت محسوس کرسکتا ہے جب وہ حوالہ جات کی بنیادی کتابوں کا خود مطالعہ کرے اور ان کے سیاق و سباق کو ذہن میں رکھ کر انھیں پڑھے۔ مثال کے طور پر دعوائے نبوت کی حمایت میں اکثر و بیشتر قادیانی اس حدیث کا حوالہ دیتے ہیں جو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زوجہ مطہرہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے منسوب کی جاتی ہے ''یہ کہو کہ آپ نبیوں کی مہر

ہیں یہ نہ کہو کہ آپؐ کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا۔"

یہ بات قابل ذکر ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپؐ کی زوجہ مطہرہؓ کی طرف منسوب یہ حوالہ صحاح ستہ یعنی بخاری، مسلم، ابوداؤد، ابن ماجہ، ترمذی اور نسائی، امام مالک کی موطا یا مسند امام ابن حنبل یا مشکوٰۃ المصابیح وغیرہ حدیث کی ایسی کتابوں میں موجود نہیں ہے جو عالمی سطح پر مانی ہوئی حدیث کی کتابیں ہیں۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی یہ حدیث مجہول الاسناد اور ناقابل اعتبار ہے۔ نیز بخاری ومسلم کی احادیث متواترہ، مرفوعہ کے مقابلے میں حجت نہیں۔ مگر قادیانیوں کے یہاں، یہی حدیث بڑی گراں قدر سمجھی جاتی ہے، اس لیے مستند احادیث کو سامنے رکھ کر ہمیں اس کا جائزہ لینا چاہیے۔ یہ بات ذہن میں رہے کہ قادیانی جماعت اس حدیث کا حوالہ صرف یہ ثابت کرنے کے لیے دیتی ہے کہ "خاتم النبیین" سے مراد نبی آخرالزماں نہیں ہیں۔

ان کلمات کی تشریح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک مثال کے ذریعہ واضح فرمائی ہے جو صحیح مسلم، فضائل 26 میں موجود ہے۔ آپؐ نے فرمایا کہ میری مثال مجھ سے پہلے انبیاء کے ساتھ ایسی ہے جیسے کسی شخص نے گھر بنایا اور اس کو بہت عمدہ اور آراستہ و پیراستہ کیا مگر اس کے ایک گوشہ میں ایک اینٹ کی جگہ تعمیر کے لیے چھوڑ دی۔ پس لوگ اس کے دیکھنے کو جوق در جوق آتے ہیں اور خوش ہوتے ہیں اور کہتے جاتے ہیں کہ یہ ایک اینٹ بھی کیوں نہ رکھ دی گئی۔ (تاکہ مکان کی تعمیر مکمل ہو جاتی) چنانچہ میں نے اس جگہ کو پر کیا اور مجھ سے ہی قصر نبوت مکمل ہوا اور میں ہی خاتم النبیین ہوں (یا) مجھ پر تمام رسل ختم کر دیے گئے۔

مذکورہ حوالہ جات اور دوسری مستند احادیث سے یہ بالکل واضح ہو جاتا ہے کہ خاتم النبیین کا مفہوم خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نزدیک بھی یہی تھا کہ آپ افضل الانبیاء اور اللہ کے سارے نبیوں میں سب سے آخری نبی تھے اور آپ کے بعد کوئی اور نبی آنے والا نہیں ہے۔ یہی وہ سبب ہے جس کی وجہ سے قرآن کریم نے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خاتم النبیین کے لقب سے یاد کیا ہے اور اس پر قرآن مجید کا واضح اعلان موجود ہے:

> "محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں ہیں لیکن اللہ کے رسول ہیں اور سب نبیوں کے ختم پر ہیں اور اللہ تعالیٰ ہر چیز خوب جانتا ہے۔"

یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ آپ کے خاتم النبیین ہونے کے ذکر کا اس بات سے کیا تعلق ہے کہ آپ کا کوئی فرزند باقی نہ رہے۔ مفسرین نے یہ بیان کیا ہے کہ آپ کے سیدالانبیاء ہونے کے باوجود آپ کے فرزند کا منصب نبوت پر فائز نہ ہونا آپؐ کی عظمت شان کے مناسب نہ تھا اور ادھر اللہ تعالیٰ کو آپؐ

کے بعد کوئی اور نبی بھیجنا نہیں تھا۔ اس لیے اللہ تعالیٰ کی یہی مرضی تھی کہ آپ کے کوئی نرینہ اولاد باقی نہ رہے۔ چنانچہ آپؐ کے یہاں کسی فرزند کا زندہ نہ رہنا بھی اس بات کی ایک بین دلیل ہے کہ آپ خاتم النبیین ہیں۔

چونکہ قادیانیوں کے ذہن سے یہ خیال مسلط رہا ہے کہ ہر قیمت پر مرزا غلام احمد کی نبوت ثابت کی جائے، اس لیے یہ لوگ نہایت عجیب وغریب طور پر اور بے شرمی اور ڈھٹائی کے ساتھ اپنے اس مقصد کی حمایت میں قرآن پاک کی بعض آیتوں کے معنی اور تفسیر، توڑ مروڑ کر پیش کرتے ہیں۔ اس قسم کی ہیر پھیر انھوں نے قرآنی آیت و من یطع اللّٰہ و الرسول...... کے ترجمہ میں کی ہے۔ وہ کہتے ہیں "اور جو کوئی اللہ اور اس کے اس نبی...... کی اطاعت کرتا ہے۔" اس آیت کے جن کلمات کا ترجمہ قادیانی مشن "اور اس کے اس نبی" کی شکل میں کرتے ہیں، وہ قرآن کے عربی متن میں والرسول ہیں، جن کے معنی ہر اعتبار و معیار سے صرف "اور رسول" ہی ہو سکتے ہیں۔ ان کے کوئی اور معنی ہو ہی نہیں سکتے۔ قرآن کے سیاق و سباق سے انحراف کرتے ہوئے (قادیانی) تبلیغی مشن نے جو ترجمہ فی الواقع کیا ہے، وہ ان عربی کلمات کے ہو سکتے ہیں "ورسولہ ہذا" یعنی اس کا یہ رسول۔ اگر نام نہاد تبلیغی مشن کی اس کرتوت کا اس کے منطقی نتیجہ تک پیچھا کیا جائے تو اس کے معنی یہی نکلیں گے کہ قرآن میں اپنی طرف سے اضافہ کرنے کی کوشش کی گئی ہے اور بلاشبہ اسلامی نقطۂ نظر سے یہ ایک سنگین جرم ہے۔ اس لیے کہ اگر صرف قادیانیوں کے ترجمہ کو شائع کیا جائے تو ان کلمات کی حد تک یہ ترجمہ متن سے بالکل مختلف ہو جائے گا۔

کیا ابھی وہ وقت نہیں آیا کہ نائیجیریا اور دوسرے افریقی ممالک کے مسلمان جو قادیانی مشن کی رفاقت کا دم بھرتے ہیں، اپنی اس رفاقت پر نظر ثانی کریں، اگر وہ واقعی دل سے اس اسلام سے دلچسپی رکھتے ہیں، جس سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دنیا کو روشناس کرایا۔

قادیانی مشن نے اس آیت شریفہ کے صرف ابتدائی حصہ میں اس لیے اضافہ کیا ہے کہ اپنے غلط ترجمہ کے ذریعہ پوری آیت سے اس کی چول ملا کر اسے اپنی غرض سے ہم آہنگ کر دیں۔ پوری آیت کا ترجمہ یوں ہے:۔

> "اور جو شخص اللہ اور رسول کا کہنا مان لے گا تو ایسے اشخاص بھی ان حضرات کے ساتھ ہوں گے، جن پر اللہ تعالیٰ نے انعام فرمایا ہے یعنی انبیاء اور صدیقین اور شہداء اور صلحاء اور یہ حضرات بہت اچھے رفیق ہیں۔" (النساء: 69)

اس آیت کی غلط تفسیر پیش کر کے قادیانی کہتے ہیں کہ خدا اور رسول کی اتباع کر کے کوئی شخص نبوت کے اعلیٰ منصب پر فائز ہو سکتا ہے۔ وہ یہ بھی کہتے ہیں کہ ایسے جو بھی نبی، محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد مبعوث ہوں گے، ان کے لیے ضروری ہے کہ وہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شریعت پر اور قرآن پر عمل

کریں، کیونکہ ان کو یہ روحانی مرتبہ براہ راست نہیں ملے گا بلکہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اتباع کے طفیل میں ہی ملے گا۔

اس غلط تفسیر کرنے کا سبب صرف یہ ہے کہ اس متفقہ رائے کے خلاف، جس پر مسلمانوں کی زبردست اکثریت کا اجماع ہے اور جس میں خود محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رائے مبارک بھی شامل ہے، یہ ثابت کیا جا سکے کہ مرزا غلام احمد بھی، اللہ کے ایک رسول اور نبی تھے (نعوذ باللہ) یہ بات عجیب معلوم ہوتی ہے کہ قادیانی مشن نے دنیا والوں کو اس تفسیر سے آگاہ کیوں نہیں کیا جو قرآنی الفاظ کی مستند قاموس کی روشنی میں کی گئی ہے۔ مثلاً مفردات راغب یا اس کی روشنی میں جو قرآن و حدیث، مفسرین و محدثین کی مشہور و معروف کتابوں میں منقول ہے۔ قادیانی یقیناً اس تفسیر سے انکار نہیں کر سکتے جس کو اسلامی علوم اور تفسیر قرآن کے مستند علماء اس آیت کے بارے میں آئندہ آنے والی نسلوں کے لیے احاطہ تحریر میں لا چکے ہیں۔

اس آیت کی تفسیر پر بحث کرتے ہوئے ابن کثیر (بیروت ایڈیشن 1969ء جلد 1، صفحہ 522) کہتے ہیں: ''یعنی جو کوئی بھی اللہ اور اس کے رسول کے بتائے ہوئے احکام پر چلتا ہے اور ان چیزوں سے بچتا ہے، جس سے اللہ اور اس کے رسول نے منع کیا ہے تو اللہ سبحانہ تعالیٰ اس کو اپنے عالیشان محل میں ان لوگوں کے ساتھ رکھے گا جس پر اس نے انعام فرمایا اور ان کو رفاقت عطا فرمائے ان نبیوں کی، پھر ان کے بعد مذکور صدیقین کی، پھر شہیدوں کی اور عام مومنوں کی جو متقی ہیں اور جو چھپ چھپ کر اور اعلانیہ نیک عمل کرتے ہیں پھر اللہ تعالیٰ ان کی تعریف یوں بیان فرمائے گا: ''یہ بڑی اچھی رفاقت میں ہیں۔''

حدیث کی بہت سی کتابیں مثلاً مسلم، مسند احمد بن حنبل وغیرہ کی روایات میں اس واقعہ کا ذکر موجود ہے جو اس آیت کا شان نزول ہے۔ مدینہ کے انصار میں سے ایک شخص محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا، جس کا چہرہ اداس تھا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سے اداسی کا سبب دریافت فرمایا۔

''اے رفیق میں کیوں تمھیں اداس دیکھتا ہوں؟''

''اے اللہ کے رسول میں کسی سوچ میں پڑ گیا ہوں۔''

''وہ کیا ہے؟''

ہم لوگ رات دن آپ کی خدمت میں حاضر ہوتے رہتے ہیں۔ آپ کے روئے مبارک کو دیکھتے ہیں اور آپ کی صحبت سے مشرف ہوتے ہیں۔ شاید کل قیامت کو آپ نبیوں کے پاس اٹھ جائیں اور آپ تک ہماری رسائی نہ ہو سکے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انھیں کوئی جواب نہیں دیا۔ پھر حضرت جبرائیلؑ وحی میں آیت لائے اور فرمایا کہ وہ لوگ جو اللہ اور رسول کی اطاعت کرتے ہیں، روز قیامت انبیاء وغیرہم کے ساتھ ہوں گے۔ یہ ہے آیت کا شان نزول اور اس کی یہ سادی تفسیر۔ یہ اتنی واضح

ہے کہ کسی مزید تشریح کی ضرورت باقی نہیں رہتی۔

میری صرف یہی خواہش ہے کہ قادیانی حضرات مناسب انداز میں اس پر غور وخوض کریں اور ان مذہبی عقائد کو مسترد کردیں، جن کے جال میں ان کے مبلغین نے بڑی کامیابی کے ساتھ انھیں پھنسا رکھا ہے۔

یہ امر مسلم ہے کہ کوئی شخص یا ایک جماعت جمہور کو ہمیشہ ہمیشہ کے لیے دھوکہ میں نہیں رکھ سکتی۔ کسی نہ کسی دن اس فریب کی قلعی کھل جائے گی۔ نائیجیریا کے قادیانیو! ذرا غور کرو اور نظر ثانی کرو (اپنے گمراہ کن عقائد پر) اب رہی بات اس قرآنی آیت کی:

**یبنی ادم اما یاتینکم رسل منکم یقصون علیکم ایتی فمن اتقی و اصلح فلا خوف علیھم ولا ھم یحزنون. (الاعراف:35)**

قادیانی مشن نے اپنے حوالہ میں جو اس کا ذکر کیا ہے، تو وہ بھی سیاق وسباق سے بالکل ہٹ کر غلط تفسیر بیانی کی ہے، ایک کہانی ہے جس کا مقصد صرف یہ ہے کہ یہ لوگ اپنے اس غلط نظریہ کی پشت پناہی کریں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد بھی سلسلہ نبوت جاری ہے۔

قرآن کی تکذیب اور معنوی تحریف کے ساتھ ساتھ قادیانیوں کا ایک دوسرا عقیدہ یہ بھی ہے کہ وہ مسلمانوں کی نماز جنازہ میں شریک نہ ہوں۔ قرآن کی مخالفت کے علاوہ یہ عقیدہ محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایک حکم کی بھی مخالفت کرتا ہے۔ ایک حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا یہ قول جو ابن ماجہ، الفتن 8 حنبل 4/278-357 اور 382 میں مروی ہے، یوں آیا ہے:

> ”میری امت کا اجماع غلطی پر نہیں ہوگا۔ تم معشر المسلمین پر سواد اعظم کے فیصلوں پر عمل کرنا واجب ہوگا۔ جس شخص نے ایک بالشت کے برابر بھی امت سے کنارہ کشی اختیار کی تو اس نے گویا اسلام کے حلقے کو اپنی گردن سے اتار پھینکا۔“

یہ حدیث بھی حقیقتاً اس قدر واضح ہے کہ کسی تشریح کی ضرورت نہیں ہے۔ قادیانیوں کا ایک عقیدہ یہ بھی ہے کہ اپنی لڑکیوں کی شادی مسلمانوں سے نہ کریں۔ یہ بھی اسی ضمن میں آتا ہے۔ اپنے اس عقیدہ کی حمایت میں وہ اسلام کے اس حکم کا حوالہ دیتے ہیں کہ مسلمان عورتوں کی شادی غیر مسلموں کے ساتھ نہیں کرنی چاہیے۔ اس کے معنی تو یہ ہوئے کہ قادیانی لوگ مسلمانوں کو کافر سمجھتے ہیں۔ اس عقیدہ کا جواز صرف اسی صورت میں پیش کیا جا سکتا ہے جبکہ قادیانیت کو اسلام سے بالکل ہی مختلف مذہب قرار دیا جائے ورنہ بصورت دیگر یہ عقیدہ بالکل ہی ناجائز اور ناقابل دفاع ہو جاتا ہے۔ ایسی صورت میں اگر سعودی عرب کی حکومت یا کوئی اور حکومت قادیانیت کو غیر اسلام اور قادیانیوں کو غیر مسلم سمجھتی ہے تو کون ہے جو اس حقیقت کو مان لینے کے بعد بھی آسانی سے ان حکومتوں کو مورد الزام ٹھہرائے گا۔

قادیانیوں کی ایک دوسری خصوصیت جو انھیں مسلمانوں سے الگ تھلگ کر دیتی ہے، ان کی وہ

چالبازی ہے جس کے ذریعہ سے وہ اپنے آپ کو مسلمانوں پر مسلط کرتے رہتے ہیں، یہ جانتے ہوئے کہ مسلمان ان کو منہ نہیں لگاتے وہ اپنی جماعت کے تعلیم یافتہ ارکان کو حکومت کی کلیدی اسامیوں پر فائز کرانے کی کوشش کرتے ہیں اور ایسے افراد کی وساطت سے اسلام کے نام پر قادیانیت کے مفاد میں پوشیدہ طور پر بالواسطہ سرگرم عمل رہتے ہیں۔

میرا خیال ہے کہ قادیانی حضرات کے لیے اب وہ وقت آ گیا ہے کہ دنیا کے سامنے اپنا موقف ظاہر کر دیں کہ وہ مسلمان نہیں ہیں۔ اگر وہ خود کو مسلمان سمجھتے ہیں تو ان کو مسلمانوں کی اجماعی رائے پر عمل کرنا ہوگا اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد کسی نبی کے تابع کے خیال سے دستبردار ہونا پڑے گا، دیگر باطل اور جھوٹے عقائد کو بھی یکسر چھوڑنا ہوگا۔ انھیں اسلام کو مستحکم اور متحد کرنے کے لیے دوسرے مسلمانوں کے دوش بدوش کام کرنا ہوگا۔ وہ اس فریضہ کو دوسرے مسلمانوں سے مل جل کر ہی بخوبی انجام دے سکتے ہیں۔ بجائے اس کے کہ وہ اپنے گمراہ کن عقیدوں اور طرز عمل کے ذریعہ انھیں الگ تھلگ کر دیں۔ بخلاف اس کے اگر قادیانی کسی مخصوص جماعت سے تعلق رکھتے ہیں اور یہ نئی پیداوار ہیں تو انھیں چاہیے کہ دوسرے مسلمانوں سے الگ رہیں اور اپنی امتیازی حیثیت کا اعلان کر دیں تا کہ جو لوگ قادیانیت اختیار کریں، ان کو شروع سے ہی اس بات کا علم ہو جائے کہ وہ ایک نئے مذہب میں داخل ہو رہے ہیں، بجائے اس کے کہ وہ اس غلط فہمی میں مبتلا رہیں کہ وہ مسلمان ہیں۔

قادیانیت کے نام کو چمٹائے رکھنے کے لیے یہ عذر کافی نہیں ہے کہ ایک طبقہ غلام احمد کو صرف مجدد مانتا ہے۔ اس کا سبب یہ ہے کہ (اگر انھیں مجدد فرض بھی کر لیا جائے تو) اسلام میں صرف یہی ایک صاحب مجدد نہیں ہوئے ہیں۔ مختلف اوقات میں بہت سے مصلحین اسلام، غلام احمد قادیانی سے قبل آ چکے ہیں اور ان میں سے ہر ایک نے اسلام کی مجموعی ترقی کے لیے خصوصی فرائض انجام دیے ہیں۔ مگر ان میں سے کسی نے بھی نبوت کا دعویٰ نہیں کیا۔ اسلام نے ایسی کوئی شرط عائد نہیں کی ہے۔ کوئی مصلح اپنی ایک خاص جماعت بنا کر اس کا کوئی خاص نام رکھ دے۔ غلام احمد سے قبل کبھی کسی سابق مجدد نے ایسا نہیں کیا۔ مثلاً اسلام کے سب سے رفیع الشان مصلح وہ حضرت امام غزالی ؒ تھے۔ انھوں نے کبھی کسی خاص نام سے کوئی خاص جماعت نہیں بنائی (اس کے علاوہ اسلام کے کسی مجدد یا مصلح نے کبھی خود یہ دعویٰ نہیں کیا کہ اللہ نے اسے مجدد یا مصلح بنا کر بھیجا ہے، یہ لقب تو ان کی زندگی میں یا وفات کے بعد ان کی دینی خدمات کے اعتراف میں، جمہور انھیں دیتی ہے جو شخص خود اس قسم کا دعویٰ کرے اور اپنی مجددیت کا ڈھنڈورا پیٹے، وہ یقیناً کوئی فریبی ہی ہوسکتا ہے۔

میں اس سے بخوبی واقف ہوں کہ جہاں تک نائیجیریا اور دوسری جگہ مثلاً لاہوری قادیانیوں کا تعلق ہے، وہ دعویٰ کرتے ہیں کہ غلام احمد صرف ایک مجدد یا مصلح تھے۔ یہ بات قابل ذکر ہے کہ مسلمان،

دونوں جماعتوں میں کوئی فرق نہیں کرتے۔ یہی وجہ ہے کہ سعودی عرب کی حکومت بھی ان دونوں کے ساتھ یکساں معاملہ کرتی ہے اور اپنے اس موقف کی یہ دلیل پیش کرتی ہے کہ اگر ان دونوں جماعتوں کے درمیان کوئی معتدبہ فرق ہے تو یہ دونوں ایک ہی مشترک نام یعنی ''احمدیت'' سے کیوں موسوم ہیں۔ سارے قادیانیوں کے نزدیک ''احمدیت'' (یا احمدی) کا نام بانی قادیانیت یعنی غلام احمد قادیانی کے نام پر ہی رکھا گیا ہے، ان کو ایک دوسرے نام ''قادیانی'' سے بھی یاد کرتے ہیں جو مرزا غلام احمد کی جائے ولادت ہندوستان کے قصبہ ''قادیان'' سے منسوب ہے۔

قادیانی اسے پسند کریں یا نہ کریں، قادیانیت یا تو معدوم ہو کر صرف تاریخ کی کتابوں میں باقی رہ جائے گی یا کسی اور مذہب کی شکل میں تبدیل ہو جائے گی۔

(لاہوری جماعت یہ دعویٰ بھی کرتی ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے کبھی دعویٰ نبوت نہیں کیا بلکہ قادیانی جماعت نے غلام احمد کی تحریروں میں تحریف کر کے انھیں مدعی نبوت بنا دیا۔ اگر اسے صحیح فرض کر لیا جائے تو ایک جماعت دوسری جماعت کے نزدیک کافر ہو گئی۔ بایں ہمہ کسی جماعت نے دوسری جماعت کے خلاف کفر کا فتویٰ صادر نہیں کیا۔ اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ دونوں جماعتیں اپنی اپنی جگہ ایک ہی مقصد کی خدمت کر رہی ہیں۔

اگر یہ سچ ہے (بقول قادیانیوں کے) کہ قادیانیت عین اسلام ہے تو کیا وجہ ہے کہ قادیانی مسلمانوں کے درمیان قادیانیت کی تبلیغ کرتے پھرتے ہیں۔ کیا اس تبلیغی مہم سے ظاہر نہیں ہوتا کہ قادیانیت بذات خود ایک الگ مذہب ہے؟ اگر قادیانیت کوئی نیا مذہب نہیں ہے تو ان کے مبلغ اپنے قادیانیوں کو یہ سبق کیوں پڑھاتے ہیں۔ ''کہ جب بھی کوئی احمدی کسی نئی جگہ جائے اور آس پاس کوئی دوسرا احمدی نہ پائے تو وہ اس وقت تک اکیلا ہی نماز پڑھتا رہے جب تک کہ دوسروں کو احمدی نہ بنا لے'' اور پھر بعد میں ایسے ''نو احمدیوں'' کے ساتھ باجماعت نماز کا اہتمام کر لے'' یہ ہیں وہ سوالات جو قادیانیت کے بارے میں، ذہن میں ابھرتے ہیں۔

میری تمنا ہے کہ نائیجیریا اور دیگر ممالک کے قادیانی غور و فکر کریں اور قادیانیت کے ساتھ اپنی وابستگی پر نظر ثانی کریں۔ اگر وہ واقعی حقیقی اسلام سے دلچسپی رکھتے ہیں تو گرہ باندھ لیں کہ اس سوال کا جواب ''قادیانیت'' نہیں ہے۔

اگر میرا موقف غلط ثابت ہو جائے تو میرے والد مجھے مردود اور عاق کر دیں، اجتماعی طور پر قادیانی مجھ پر لعنت بھیجیں اور مجھے سولی پر چڑھا دیں۔ بخلاف اس کے اگر میرا موقف درست ثابت ہو تو نائیجیریا کے سارے قادیانیوں پر، جن میں میرے خونی اور خاندانی رشتہ دار بھی شامل ہیں، واجب ہو جاتا ہے کہ (قادیانیت کے ساتھ) اپنے تعلق پر نظر ثانی کریں جیسا کہ میں نے خود کیا ہے۔

اللہ عزوجل کے حضور خشوع وخضوع کے ساتھ دست بدعا ہوں کہ اللہ انھیں سچے اسلام کی راہ دکھائے اور اس پر گامزن ہونے کی انھیں توفیق دے۔

والسلام علی من اتبع الھدی (طہ:47)

اخیر میں نہایت سنجیدگی اور خلوص کے ساتھ، میں ان سب لوگوں سے جو اسلام کی سچی محبت اور تلاش میں اب تک قادیانیت سے چپٹے ہوئے ہیں، اپیل کرتا ہوں کہ وہ اچھی طرح یہ سمجھ لیں کہ کسی اعتبار سے بھی قادیانیت اسلام نہیں ہے۔ یہ حقیقت ہے کہ اس کے بانی نے اس کو قادیانیت کا نام دیا، یہ اس بات کی نشان دہی کرتا ہے کہ شروع سے (اسلام سے جدا) یہ ایک نیا مذہب رہا۔ علاوہ بریں قادیانیوں کے چند بنیادی عقائد اور اعمال، قادیانیت کو اسلام سے بالکل جدا کر دیتے ہیں۔ مجھے اس حقیقت کا اعتراف ہے کہ ہر شخص اس معاملہ میں آزاد ہے کہ وہ اپنی پسند کے مطابق جو مذہب چاہے اختیار کرے اور اس کے مطابق عمل کرے۔ بلاشک وشبہ، یہ قانونی قواعد وضوابط اور بنیادی انسانی حقوق کی قرارداد کے عین مطابق ہے۔ بایں ہمہ یہ بات بھی اہم ہے کہ ایک شخص کا ذہن اس کام کے بارے میں بہت صاف ہونا چاہیے جسے کہ وہ کر رہا ہے۔ اس بات سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ قادیانیت اسلام سے الگ کوئی اور ہی مذہب ہے۔ اس لیے اس کے کٹر پیروؤں کو قرآن کے اس ارشاد کو یاد رکھنا چاہیے اور اس پر غور وفکر کر لینا چاہیے کہ "جو بھی اسلام کے علاوہ کسی اور مذہب کا طالب ہو تو اس سے وہ مذہب قبول نہیں کیا جائے گا اور آخرت میں وہ خسارہ پانے والوں میں ہوگا؟



رشید احمد خالد

# جب قدرت نے راہنمائی فرمائی

میرا نام رشید احمد خالد ہے۔ میں قادیانی گھرانے میں پیدا ہوا۔قادیان کی کفریہ اور غلیظ فضا میں آنکھ کھولی۔باپ سے مرزا قادیانی کے عقائد باطلہ اور خرافات وراثت میں حاصل کیں اور بالغ ہونے پر ایک کٹر اور متعصب قادیانی تھا۔میں نے مرزائیت کا لٹریچر خوب پڑھا اور قادیانیت کے بارے میں اچھی خاصی معلومات حاصل کرلیں۔پاکستان بننے کے بعد میں دار الکفر ربوہ منتقل ہو گیا۔یہاں میں نے بڑے زور وشور سے قادیانیت کا پرچار شروع کردیا۔میری خدمات کو دیکھتے ہوئے مجھے مرزا ناصر کے ذاتی سٹاف میں شامل کرلیا گیا۔وقت گزرتا گیا اور میں کفرو الحاد کی دلدل میں دھنستا گیا۔لیکن ایک اہم نکتہ بیان کرتا جاؤں،جس نے میری کایاپلٹ دی کہ قادیانی ہونے کے باوجود مجھے حضرت علی ہجویریؒ سے بے پناہ عقیدت تھی اور میں اکثر ان کے مزار اطہر پر حاضری دیا کرتا تھا۔آج سے تقریباً تین سال پہلے مجھے درد گردہ شروع ہوگیا۔بڑے بڑے قادیانی ڈاکٹروں سے علاج کروایا لیکن تکلیف بڑھتی گئی۔اس پریشانی کے عالم میں ایک رات سو گیا لیکن میرے بخت جاگ اٹھے۔خواب میں مجھے حضرت علی ہجویریؒ کی زیارت نصیب ہوگئی۔انہوں نے پوچھا ''کیوں پریشان ہو'' میں نے نہایت مودبانہ انداز میں جواب دیا ''درد گردہ نے ناک میں دم کررکھا ہے'' حضرتؒ نے دعا کی اور جب میں خواب سے بیدار ہوا تو درد گردہ سے مکمل نجات پا چکا تھا۔ایک رات پھر مجھے حضرتؒ کی خواب میں زیارت نصیب ہوئی۔حضرتؒ نے پوچھا کیوں پریشان ہو'' میں نے جواباً عرض کیا بچوں کے کچھ معاملات ہیں۔اس سلسلے میں بڑا فکر مند ہوں۔حضرتؒ نے دعا فرمائی اور میری وہ مشکلات بھی چند دنوں میں حل ہوگئیں۔ایک رات پھر حضرتؒ کی زیارت نصیب ہوئی اور حضرتؒ نے مجھے حکم دیا کہ مرزائیت پر لعنت بھیج کر مسلمان ہو جا۔صبح بیدار ہوا تو میں نے مسلمان ہونے کا اعلان کر دیا اور میرے ساتھ میرے بیوی بچے بھی مرزا قادیانی پر لعنت بھیج کر مسلمان ہوگئے۔ہمارے مسلمان ہونے کی خبر رائل فیملی پر برق بن کر گری اور جھوٹی نبوت کے ایوانوں میں ہلچل مچ گئی۔قادیانی میری جان لینے کے درپے ہوگئے۔قادیانی قواعد کے مطابق پہلے مجھے لالچ دیا گیا۔میں نے انکار کر دیا،پھر دھمکایا گیا۔خوفناک مستقبل کی پیشین گوئیاں کی گئیں۔لیکن میں نے نبوت کے ان قزاقوں سے ببانگ دہل

کہہ دیا کہ یہ گردن کوئی کفری گردن نہیں جو جھک جائے۔اب اس جسم میں جناب خاتم النبین صلی اللہ علیہ و سلم کی محبت سے بھرا ہوا خون دوڑتا ہے۔ یہ گردن کٹ تو سکتی ہے جھک نہیں سکتی اور میں نے نبوت کے لٹیروں کو للکار کے یہ بھی کہہ دیا کہ میں ربوہ نہیں چھوڑوں گا اور یہیں ختم نبوت کا مورچہ قائم کر کے تمہاری جعلی نبوت کا پول کھولوں گا۔گھر کا بھیدی ہونے کے ناتے تمہاری سیاہ کرتوتوں سے لوگوں کو آگاہ کروں گا۔
میری کھری کھری باتیں سن کر قادیانیوں کے تن بدن میں آگ لگ گئی اور ایک رات جب میں چنیوٹ سے گھر واپس آ رہا تھا تو راستے میں مجھ پر فائرنگ کی گئی،لیکن جسے اللہ رکھے اسے کون چکھے۔ میں صاف بچ گیا۔تھانے میں،میں نے ابتدائی رپورٹ درج کروادی اور ان کے خلاف تھوڑی بہت کارروائی بھی ہوئی۔

میں نے اب قادیانیوں کو واشگاف الفاظ میں کہہ دیا ہے،میری ایک جان کیا،اگر رب العزت مجھے ہزار جانیں بھی عطا کرے تو میں آمنہ کے لال کی ختم نبوت پر نچھاور کر دوں گا لیکن تمہاری انگریزی نبوت کا تعاقب کرنا نہیں چھوڑوں گا۔

کیونکہ میں قادیانیوں کا تربیت یافتہ آدمی تھا اور ان کے کفر و الحاد کے داؤ پیچ اچھی طرح سمجھتا ہوں،لہٰذا اب میں ان کے لیے بہت خطرناک ثابت ہو رہا ہوں۔خداوند کریم کا شکر ہے کہ اب تک میں تینتیس قادیانیوں کو اسلام قبول کروا چکا ہوں اور انشاء اللہ زندگی کے آخری سانس تک ہر قادیانی تک جناب خاتم النبین صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا پیغام پہنچاتا رہوں گا۔



محمد اللہ وسایا ڈیروی

# میں مسلمان کیوں ہوا؟

جناب ایم اللہ وسایا ڈیرہ غازی خان کے رہنے والے تھے۔ ورزی کا کام کرتے تھے۔ آزاد خیال تھے، قادیانیت کے نرغے میں آ گئے۔ قادیانیت کی روحانی و مالیاتی برکات سے مستفید ہوئے۔ بعد میں مسلمان ہو گئے۔ ''قادیانیت سے اسلام تک'' ایک کتابچہ تحریر کیا جو قادیانی عقائد کی بیخ کنی پر مشتمل ہے۔

مجھے اس حقیقت کا اظہار کرتے ہوئے مسرت محسوس ہوتی ہے کہ میں ایک عرصہ تک ارتداد و ضلالت کے مہلک گڑھوں میں دھکے کھانے کے بعد اب حلقہ بگوش اسلام ہو گیا ہوں اور آج میں نے خاتم الانبیاء حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا دامن ختم نبوت مضبوطی کے ساتھ تھام لیا ہے۔ اللہ تعالیٰ اسی پر میرا خاتمہ کرے! آمین!!...... ارتداد کی زندگی کا تفصیلی خاکہ پیش کرنے کے لیے دفتر درکار ہیں۔ یہاں پر مختصر طور پر یہ بات بیان کرنی ہے کہ میں نے مرزائیت سے توبہ کیوں کی؟...... اور وہ کون سے اسباب و علل ہیں جنھوں نے مجھے قادیانی کذاب کا دامن چھوڑ کر دامن مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تھامنے پر مجبور کیا......!

میں مغربی پاکستان کے ایک پسماندہ ضلع ڈیرہ غازی خان کا باشندہ ہوں۔ شہر میں گھڑیوں کی میری ایک دکان ہے۔ میں شروع سے ہی ان باتوں میں دلچسپی لیا کرتا تھا کہ ''مسلمان قوم'' چونکہ آج کل انتہائی پسماندگی اور ذلت کا شکار ہے، اس قوم کی اصلاح کے لیے ضرور کوئی نیا اقدام کرنا چاہیے......! اس سلسلہ میں دین و مذہب کی تبلیغ و اشاعت کے لیے ملک بھر میں جتنی جماعتیں اور تنظیمیں موجود تھیں، ان کی سرگرمیوں کا بغور مطالعہ کرتا رہا...... مرزائی مبلغین جب ارتداد کی تبلیغ کرتے تو وہ بھی ''قوم'' کی اصلاح اور مسلمانوں میں زندگی کی نئی روح پھونکنے کے عزائم کا اظہار کرتے۔ چنانچہ وہ لوگ مرزا غلام احمد قادیانی اور دوسرے مرزائی حضرات کے ایسے ایسے اقوال پیش کرتے جو ان ہی باتوں سے متعلق ہوتے......! ان لوگوں کی طرف سے ایسی باتوں کا اعلان میرے جذبہ عقیدت کو اور تقویت پہنچاتا۔ میں نے دل و دماغ سے یہ باور کر لیا کہ مرزائیت بھی ''اسلام'' ہی کی تبلیغ و اشاعت کا دوسرا نام ہے اور یہ گروہ بھی اسلام میں وہی مقام

رکھتا ہے، جو مقام دوسرے مسلمان فرقوں مثلاً دیوبندی، بریلوی وغیرہ کو حاصل ہے۔

ایک طرف عقیدت و احترام کا یہ عالم تھا کہ علماء کرام اور دوسرے لوگوں کی زبان سے مرزائیت کے بارے میں کوئی اختلافی کلمہ سننے کے باوجود میرے دل کی کیفیت یہ تھی کہ مخالفین مرزائیت کی بات سن کر مجھے تشویش لاحق ہو جاتی......! اور میرے دل میں ہمیشہ یہ کھٹکا رہتا کہ اگر میں مر گیا تو میری نجات کی صورت کیا ہوگی......؟ کیوں نہ اس بارے میں پوری تحقیق کر کے صحیح اقدام کر لیا جائے......!

یہاں ڈیرہ غازی خاں میں بہت سے علماء کرام اور ان کی مذہبی جماعتیں موجود ہیں، لیکن خدا بھلا کرے "کارکنان مجلس تحفظ ختم نبوت" کا کہ انھوں نے نہ صرف مسلم قوم کو مرزائیت کے پرفریب جال سے بچانے کے لیے سردھڑ کی بازی لگائی، بلکہ ملک کو مرزائیوں کی غدارانہ سرگرمیوں سے محفوظ و مامون رکھنے کے لیے ایسی خدمات انجام دی ہیں کہ مورخ ان سنہری خدمات کو کبھی بھی فراموش نہیں کر سکتا......!

تلاش حق کے لیے میں نے مجلس تحفظ ختم نبوت کے ارکان سے معلومات حاصل کرنا شروع کیں۔ انھوں نے پوری ہمدردی اور پرخلوص جذبات سے میری رہنمائی کی......!

پہلے مسئلہ ختم نبوت سمجھانے کے لیے مثبت طور پر مختلف کتابیں اور پمفلٹ مجھے مطالعہ کے لیے دیے...... جب اس بارے میں میری دلچسپی بڑھ گئی تو میں نے حقیقت مرزائیت معلوم کرنے کے لیے مرزائیت کا لٹریچر پوری توجہ اور غور کے ساتھ پڑھنا شروع کیا......!

چنانچہ جن باتوں کو محض جذبہ عقیدت میں اندھا ہو کر نظر انداز کر جاتا تھا، اب ان کی قباحت مجھ پر آشکار ہونے لگی اور اسلام، خدا، رسولؐ اور قرآن کے متعلق مرزا غلام احمد قادیانی یا دوسرے مرزائی حضرات جو گستاخانہ، اشتعال انگیز اور انتہائی فحش الفاظ استعمال کرتے تھے، اب وہ میرے لیے ناقابل برداشت حد تک پہنچ گئے۔

میں نے انتہائی غور و فکر کے بعد یہ رائے قائم کی کہ مرزائیت کوئی سچا مذہب تو در کنار...... عام شریف انسانوں کا مسلک بھی نہیں ہو سکتا۔ مرزائیت کا لٹریچر گستاخیوں، اشتعال انگیزیوں اور فحش کلمات سے بھرپور ہے۔

## مرزائیت کا اصلی چہرہ

مرزائیت کوئی خاص مذہبی فرقہ نہیں، بلکہ اسلام کے ایک ایک رکن، ایک ایک جزو اور اس کے ایک ایک تصور کے خلاف بہت بڑی سازش ہے۔

انگریز نے ہندوستان میں اپنے اقتدار کے تحفظ اور اسلام کے خاتمہ کے لیے "مرزائیت" کو جنم دیا...... پھر اس کی پرورش کے لیے اپنی مالی اور جانی امداد کے تمام دروازے کھول دیے......!

مسلمان ہندوستان میں چونکہ ایک "غلام" کی حیثیت سے زندگی کے انتہائی تلخ ایام گزار رہے

تھے، اس لیے وہ من حیث القوم تحریک آزادی وطن سے اپنی پوری توجہ فتنہ مرزائیت کے استیصال کی طرف تو مبذول نہ کر سکے، البتہ جزوی طور پر ایک جماعت ایسی ضرور رہی جو استخلاص وطن کی تحریک میں نمایاں خدمات انجام دینے کے ساتھ ساتھ "مرزائیت" کے خلاف برسرپیکار رہی۔

"فتنہ مرزائیت" کے بارے میں چند نمایاں باتیں پیش کی جاتی ہیں۔ ان پر خصوصی توجہ دینے کے بعد قارئین کرام خود ہی فیصلہ کریں کہ اس قسم کے نظریات وعقائد کی موجودگی میں اسلام کا تقدس اور اس کی عظمت وشوکت کس طرح باقی رہ سکتی ہے؟

## خدا تعالیٰ

اسلام نے خالق کائنات خدا تعالیٰ کا تصور یہ پیش کیا ہے کہ وہ ایک ایسی پاک اور منزہ ذات ہے جس کے ساتھ کسی قسم کا عیب، برائی اور بے ہودہ پن کا تصور بھی گناہ عظیم ہے......!

خدا تعالیٰ کی ذات وصفات میں کوئی بھی ہمسر یا شریک نہیں۔ مخلوقات میں سب سے افضل مخلوق، انسان ہے۔ اگر کوئی شخص کسی "انسان" کی ادنیٰ صفت کو بھی اللہ تعالیٰ کی ذات سے وابستہ کرے گا تو وہ خدا کے ہاں بہت بڑا مجرم ہوگا۔ مثلاً انسان کھاتا ہے، پیتا ہے، نکاح کرتا ہے اور بچے جنتا ہے۔ اگر کھانے پینے اور بچے جننے کی صفت خالق کائنات "خدا تعالیٰ" کی ذات سے بھی وابستہ کردی جائے تو خدا تعالیٰ کا تقدس کہاں باقی رہا......؟

فتنہ مرزائیت کے بانی مرزا غلام احمد قادیانی نے سب سے پہلے اسلام کے اس تصور کی اس طرح مٹی پلید کی کہ

> "خدا تعالیٰ نے میرے ساتھ نکاح کیا اور پھر میرے ساتھ وہی کام کیا جو عام انسان اپنی عورتوں کے ساتھ کرتے ہیں۔ بعد ازیں مجھے حمل ٹھہرا...... اور مجھے ان تمام مراحل سے گزرنا پڑا جن سے عورتوں کا گزر ہوتا ہے! (ملخصاً)

...... چنانچہ مرزا غلام احمد قادیانی کے ایک مرید نے ایک ٹریکٹ بعنوان "اسلامی قربانی" میں لکھا ہے......!

> "حضرت مسیح موعود نے ایک موقع پر اپنی حالت یہ ظاہر فرمائی کہ کشف کی حالت آپ پر اس طرح طاری ہوئی کہ گویا آپ عورت ہیں اور "اللہ تعالیٰ نے رجولیت" کی قوت کا اظہار فرمایا۔"

(ٹریکٹ 34 "اسلامی قربانی" مصنفہ قاضی یار محمد قادیانی، مطبوعہ ریاض الہند پریس، امرتسر)

قارئین کرام خود ہی فیصلہ کریں کہ جب خدا تعالیٰ کی ذات کے ساتھ اس قسم کے فحش کلمات وابستہ کیے جائیں تو خدا کی ذات کے متعلق اسلام کا بنیادی مقدس تصور کس طرح باقی رہ سکتا ہے......!

اسلام سے اختلاف رکھنے والے "بعض کافروں" نے خالق کائنات کے وجود سے تو انکار کیا ہے، لیکن آج تک خدا تعالیٰ کی ذات کے ساتھ اس قسم کا گندا اور فحش تصور کسی نے بھی پیش نہیں کیا جو بے ہودگی مرزا غلام احمد قادیانی نے کی ہے۔

## حضرت محمدؐ رسول اللہ

خدا تعالیٰ کی ذات کے متعلق ایک مقدس عقیدے اور پاکیزہ نظریے کے بعد اسلام نے دوسرا تصور، انبیاء و رسل کے متعلق یہ پیش کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انسانوں کی رہنمائی اور ہدایت کے لیے انسانوں میں سے ہی انبیاء و رسل مبعوث فرمائے ہیں اور ان تمام انبیاء کرام میں سے حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو اپنا آخری پیغمبر اور رسول بنا کر بھیجا۔ خدا نے آپ پر اپنی آخری کتاب قرآن مجید نازل فرما کر اس بات کا اعلان کر دیا ہے کہ انسانوں کی فلاح و نجات کے لیے جو کچھ میں نے نازل کرنا تھا، وہ کر دیا، اب حضرت محمد مصطفیٰؐ پر نبوت و رسالت ختم کر دی گئی ہے......!

قرآن مجید پر کتاب......اور اسلام پر اپنے دین کو مکمل کر دیا ہے!

گویا......اسلامی عقائد و نظریات میں حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی ذات اقدس کو ایک مرکزیت عطا فرمائی گئی ہے......! اگر پیغمبر علیہ السلام کی ذات کا واسطہ درمیان سے ہٹا دیا جائے تو نہ خدا کے متعلق صحیح تصور قائم رہتا ہے اور نہ ہی اسلام کا کوئی دوسرا نظریہ......! اسلام کی مرکزیت تباہ کرنے کے لیے مرزا غلام احمد قادیانی نے سب سے شرمناک جسارت یہ کی کہ حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی ذات اقدس کے متعلق یہ تصور پیش کیا:

"جس "محمد رسول اللہ" کے ساتھ اسلام کی مرکزیت قائم ہے، وہ میں ہی ہوں۔"

چنانچہ اس دعویٰ کی دلیل کے لیے مرزا غلام احمد نے سب سے پہلے ہندوؤں کے نظریہ تناسخ سے اپنی تائید حاصل کی اور یہ بات ثابت کرنے کی کوشش کی کہ ایک انسان بہت سی روحوں میں منتقل ہو کر ایک زمانہ گزر جانے کے بعد پھر اپنی پہلی شکل اور پہلی حیثیت میں رونما ہو سکتا ہے......!

مرزا صاحب لکھتے ہیں:

> "غرض جیسا کہ صوفیوں کے نزدیک مانا گیا ہے کہ مراتب وجود دوریہ ہیں، اسی طرح ابراہیم علیہ السلام نے اپنی خو اور طبیعت اور دلی مشابہت کے لحاظ سے قریباً اڑہائی ہزار برس اپنی وفات کے بعد پھر عبداللہ پسر عبدالمطلب کے گھر جنم لیا اور محمد کے نام سے پکارا گیا۔ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم۔

("تریاق القلوب" ص 298، ایڈیشن سوم، مہتمم طبع و اشاعت بکڈپو قادیان)

مرزا غلام احمد نے نظریہ تناسخ کی تائید کے بعد اپنے لیے اس دعوے میں گنجائش پیدا کر لی کہ وہ

خود محمد رسول اللہ بن گئے۔

چنانچہ لکھا ہے:

''حق یہ ہے کہ خدا تعالیٰ کی وہ پاک وحی جو میرے پر نازل ہوتی ہے، اس میں ایسے لفظ ''رسول'' اور ''مرسل'' اور ''نبی'' کے موجود ہیں، چنانچہ میری نسبت یہ وحی اللہ ہے۔ محمد رسول اللہ (الایہ) اس وحی الٰہی میں میرا نام محمد رکھا گیا اور رسول بھی۔''

(''ایک غلطی کا ازالہ'' مصنفہ مرزا قادیانی، ص 14)

''میں محمد مجتبیٰ ہوں اور احمد مختار ہوں۔''

(''تریاق القلوب'' ص 6)

مرزا غلام احمد قادیانی نے نظریہ تناسخ کی رو سے یہ دعویٰ کیا کہ جو ''محمد رسول اللہ'' ملک عرب میں پیدا ہوئے، جو پیغمبر آخر الزمان کی حیثیت میں مبعوث ہوئے تھے، وہ میں ہی ہوں۔

اس دعوے کے بعد حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بعثت ثانیہ میں جو شکوک وشبہات پیدا ہو سکتے تھے، اس ابہام کو ان واضح الفاظ سے دور کر دیا:۔

''ہمارا عقیدہ ہے کہ دوبارہ حضرت محمد رسول اللہ ہی آئے ہیں۔ اگر محمد رسول اللہ پہلے نبی تھے، تو اس بعثت میں بھی نبی ہیں۔ اگر محمد رسول اللہ کے انکار سے پہلے انسان کافر ہو جاتا تھا تو اب بھی آپ کے انکار سے انسان ضرور ضرور کافر ہو جائے گا۔ ہم نے مرزا کو بحیثیت مرزا نہیں مانا، بلکہ اس لیے کہ خدا نے اسے محمد رسول اللہ فرمایا ہے۔''

(تقریر مفتی اعظم قادیانی جماعت مولوی سرور شاہ...... ''الفضل'' 27 دسمبر 1914ء ص 7)

''اور یہ اس لیے ہے کہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ تھا کہ وہ ایک دفعہ اور خاتم النبیین کو دنیا میں مبعوث کرے گا جیسا کہ آیت اخرین منھم سے ظاہر ہے۔ پس مسیح موعود خود محمد رسول اللہ ہے جو اشاعت اسلام کے لیے دوبارہ دنیا میں تشریف لائے۔ اس لیے ہم کو کسی نئے کلمہ کی ضرورت نہیں، ہاں اگر محمد رسول اللہ کی جگہ کوئی اور آتا تو ضرورت پیش آتی۔''

(''کلمۃ الفصل'' ص 158)

گویا اس طرح یہ ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے کہ حضرت محمد رسول اللہ ہی دراصل مرزا غلام احمد قادیانی کی شکل میں دوبارہ مبعوث ہوئے ہیں۔ اس بعثت ثانیہ کے دعوے کے ساتھ ساتھ ان باتوں کی بھی تصریح کر دی کہ حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دونوں بعثتوں پر ایمان لانا ضروری ہے،

لیکن ان دونوں بعثتوں میں ایک امتیاز اور خصوصیت یہ ہے کہ بعثت اولیٰ ناقصہ تھی اور بعثت ثانیہ تامہ اور اکمل ہے۔ مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنے کلام میں اس بات کا اعلان کیا ہے:

روضہ آدم کہ تھا وہ نامکمل اب تلک
میرے آنے سے ہوا کامل بجملہ برگ و بار

(''درثمین'' اردو، ص 112)

''حق یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی روحانیت ان دنوں (مرزا غلام احمد کا زمانہ) میں بہ نسبت ان (حضور علیہ السلام کا زمانہ) سالوں کے اقویٰ واکمل واشد ہے، بلکہ بدر کامل چودھویں رات کے چاند کی طرح ہے۔''

(''خطبہ الہامیہ'' مصنفہ مرزا غلام احمد، ص 181)

مرزا غلام احمد قادیانی نے اسلام کی جڑ کاٹنے اور اس کی مرکزیت کو نیست و نابود کرنے کے لیے دوسرا انتہائی گستاخانہ تصور یہ پیش کیا کہ جس طرح ایک انسان ترقی کر کے خود ''محمد رسول'' بن سکتا ہے (نعوذ باللہ) بعینہٖ ایک انسان ترقی کے منازل طے کر کے اپنی محنت اور کوشش سے بڑھ بھی سکتا ہے۔

اس نظریہ کی تائید میں مرزا بشیر الدین محمود خلیفہ قادیان نے اپنے ایک خطبے میں اعلان کیا ہے:

''اگر کوئی شخص مجھ سے پوچھے کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بھی کوئی شخص بڑا درجہ حاصل کر سکتا ہے تو میں کہا کرتا ہوں کہ خدا نے اس مقام کا دروازہ بند نہیں کیا۔ ہم یہ کہتے ہیں کہ اگر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کوئی شخص بڑھنا چاہے تو بڑھ سکتا ہے۔''

(خطبہ مرزا محمود، مندرجہ ''الفضل'' 16 جون 56ء، ص 8)

''یہ بالکل صحیح بات ہے کہ ہر شخص ترقی کر سکتا ہے اور بڑے سے بڑا درجہ پا سکتا ہے، حتیٰ کہ محمد رسول اللہ سے بھی بڑھ سکتا ہے، کیونکہ اگر روحانی ترقی کی تمام راہیں ہم پر بند ہیں تو اسلام کا کچھ بھی فائدہ نہیں ہے اور پھر اس میں کوئی خوبی بھی نہیں کہ ایک کو بڑھا دیا جائے اور دوسرے کو بڑھنے نہ دیا جائے۔''

(بیان مرزا محمود، مندرجہ ''الفضل'' 17 جولائی 1922ء، ص 5)

حضرت خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات اقدس پر اس قسم کے گستاخانہ اور ناقابل برداشت حملے کے بعد مرزا غلام احمد قادیانی نے تیسرا اقدام یہ کیا کہ اس نے اپنے پیروکاروں اور مریدوں کو وہی درجہ عطا کیا جو حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جانثار ساتھیوں اور فداکار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو حاصل ہے، چنانچہ مرزا غلام احمد نے لکھا ہے:

''جو شخص میری جماعت میں داخل ہوا، درحقیقت سردار خیر المرسلینؐ کے صحابہؓ میں

داخل ہوا۔" ("خطبات الہامیہ" ص 171)

مرزائیوں میں مرزا غلام احمد کے اس اعلان کی رو سے ان لوگوں کو "صحابہ کرام" کے خطاب سے یاد کیا جاتا ہے اور ان میں سے جو مر گئے ہیں، ان کے ناموں کے ساتھ "رضی اللہ عنہم" لکھا جاتا ہے تا کہ مرزا غلام احمد کے صحابہ کو حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صحابہ کرام کے ساتھ مماثلت تامہ حاصل ہو جائے......!

## اہانت وگستاخی

اہانت وگستاخی کا یہ پہلو یہیں پر ختم نہیں ہو جاتا، بلکہ مرزا غلام احمد اور اس کی امت نے انبیاء کرام، بزرگان دین اور اولیاء کرام کی شان میں وہ وہ گستاخانہ اور اشتعال انگیز جملے استعمال کیے ہیں کہ ایک شریف انسان انھیں قطعاً برداشت نہیں کر سکتا......!

خوف طوالت کی وجہ سے یہاں پر چند حوالہ جات درج کر کے اس بحث کو ختم کیے دیتا ہوں اور فیصلہ قارئین پر چھوڑتا ہوں کہ جو لوگ حدود شرافت پھاند کر اس حد تک کمینگی اور سفلہ پن پر اتر آئیں، ایک عام شریف انسان...... ان کے ساتھ اپنی عقیدت کی گرہیں کب تک باندھ سکتا ہے......؟

## حضرت مسیحؑ

مرزا غلام احمد قادیانی نے حضرت مسیح بن مریم علیہ السلام کی شان اقدس میں لکھا ہے:

"یسوعؑ کے ہاتھ میں سوائے مکر وفریب کے اور کچھ نہیں تھا، پھر افسوس کہ نالائق عیسائی ایسے شخص کو خدا بنا رہے ہیں۔ آپ کا خاندان بھی نہایت پاک اور مطہر ہے۔ تین دادیاں اور نانیاں آپ کی زنا کار اور کسبی عورتیں تھیں، جن کے خون سے آپ کا وجود ظہور پذیر ہوا......!" (ضمیمہ "انجام آتھم" ص 7 "نور القرآن" 2، ص 12)

## حضرت حسینؓ

"تم نے مشرکوں کی طرح حسین کی قبر کا طواف کیا۔ پس وہ تمھیں نہ چھڑا سکا اور نہ مدد کر سکا۔ تم نے اس کشتہ سے نجات چاہی کہ جو نومیدی سے مر گیا اور بخدا اس کی شان مجھ سے زیادہ نہیں۔ میرے پاس خدا کی گواہیاں ہیں۔ پس تم دیکھ لو اور میں خدا کا کشتہ ہوں اور تمہارا حسین دشمنوں کا کشتہ ہے۔ پس فرق کھلا کھلا اور ظاہر ہے۔ تم نے خدا کے جلال و مجد کو بھلا دیا اور تمہارا ورد صرف حسین ہے۔ کستوری کی خوشبو کے پاس گوہ کا ڈھیر ہے......!" (اعجاز احمدی، ص 81، "درثمین" عربی، ص 240)

اب...... اس شخص کا اپنا کیریکٹر اور اخلاق ملاحظہ کیجئے جو (نعوذ باللہ) محمد رسول اللہ کا روپ

دھار کر قادیان میں مبعوث ہوا جو رسول کریم علیہ السلام سے بڑھ کر ہے، جو ابن مریم اور حسین بن علی سے افضل ہے۔

"چونکہ حضرت مرزا صاحب نبی ہیں، اس لیے ان کو موسم سرما کی اندھیری راتوں میں غیر محرم عورتوں سے ہاتھ پاؤں دبوانا اور ان سے اختلاط و مس کرنا منع نہیں ہے بلکہ کار ثواب اور موجب رحمت و برکات ہے۔"

("الفضل" 20 مارچ 1928ء، ص 6 قادیان "سیرۃ المہدی" حصہ سوم، ص 210-212 "الحکم" 17 اپریل 1897ء)

اخلاق و کردار کے اعتبار سے اس قسم کا گھٹیا انسان، جو غیر محرم عورتوں سے پاؤں دبوائے، سرد اندھیری راتوں میں غیر عورتوں سے اختلاط و مس کرے، جب یہ کہے کہ میں "محمد رسول اللہ" ہوں تو خدا کے لیے بتایا جائے...... کہ اس گستاخانہ، اشتعال انگیز اور انتہائی ناگفتہ بہ حربے کی چوٹ کہاں جا کر پڑتی ہے......؟

ان باتوں سے اسلام کی عظمت کو کس طرح پارہ پارہ کیا گیا ہے۔

میں نے جب اس قسم کے فحش حوالہ جات دیکھے تو ایک ایک حرف پر میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ مجھ میں اتنی تاب نہ تھی کہ ان حوالہ جات پر نگاہ جما سکوں۔ میں نے انتہائی فکر و تجسس کے بعد یہ رائے قائم کی ہے کہ دور حاضر میں اسلام کی سب سے بڑی خدمت فتنہ مرزائیت کا استیصال ہے۔ جب تک یہ فتنہ موجود ہے، اسلام کی عظمت و شوکت کا باقی رہنا مشکل ہی نہیں، بلکہ ناممکن ہے......!



## عزیز احمد

# نیا سفر

جناب عزیز احمد ٹھیکیدار چک جھمرہ ضلع فیصل آباد کے رہنے والے تھے۔ خاندان مسلمان تھا۔ 1927ء میں قادیانیت کے ہتھے چڑھ گئے۔ چک جھمرہ کی قادیانی جماعت کے روح رواں ہو گئے۔ اتفاق سے قادیانی ملازمین چک جھمرہ میں بسلسلہ ملازمت آئے۔ ان کے کرتوت دیکھے، ڈنرنری ہسپتال کے اسسٹنٹ قادیانی کی ''پتنگ بازی'' ہائی سکول کے قادیانی ہیڈ ماسٹر کی اغلام بازی، ایک نام نہاد معزز چودھری قادیانی کی شراب نوشی اور ایک قادیانی عربی ٹیچر سودہ کی زناکاری دیکھ کر پریشان ہو گئے۔ قادیانیوں کی یہ حرام کاریاں دیکھ کر سوچتے تھے کہ شاید انفرادی کمزوریاں ہیں۔ ربوہ رہائش اختیار کی تو مرزا محمود سے لے کر اس کی بیوی تک، بازار و کوچہ سے لے کر محلات تک، مٹی سے لے کر اینٹ وگارا تک، پانی سے لے کر کیچڑ تک سب کو ان حرام کاریوں میں مبتلا پا کر عقیدت کی دیوار زمین بوس ہوگئی۔ ان کو تعلیم الاسلام کالج ربوہ کا ٹھیکہ دیا گیا۔ ربوہ انجمن و مرزا محمود کے مالیاتی کرشموں کو دیکھا تو چیخ اٹھے۔ قادیانیوں نے ان کے خلاف اپنی عدالت میں کیس دائر کر دیا۔ جس کے متعلق خود عزیز احمد لکھتے ہیں ''احمدی وکیلوں نے وہ جھوٹ بولے کہ کوئی بڑے سے بڑا مفتری اور کاذب آدمی دیدہ دلیری کے ساتھ شاید قتل کے مقدمہ میں بھی جھوٹ نہ بول سکتا ہو اور ہر جھوٹ بولنے کے بعد احمدی حضرات ایک خاص تمسخر اپنے ہونٹوں پر لاتے تھے اور اپنی داڑھیوں پر فخریہ اور فتح مندانہ انداز میں ہاتھ پھیرتے تھے۔ محترم جج نے مضحکہ خیز فیصلہ کیا۔ 1927ء میں قادیانیت کی خاطر ایمان کو چھوڑا تھا۔ 1947ء کے بعد عقیدت کی خاطر اپنے وطن چک جھمرہ کو چھوڑا۔ ربوہ میں قادیانی قیادت کی اخلاق باختگی، حرام کاری دیکھ کر 15 مارچ 1951ء میں قادیانیت کو چھوڑ کر مسلمان ہو گئے۔ (خود ربوہ کی کہانی، ربوہ والوں کی زبانی) ایک کتابچہ میں یہ حالات تحریر کیے ہیں۔

خاکسار نے 1927ء میں جماعت قادیانی میں شمولیت کی۔ گو ہمارے خاندان میں بعض افراد کا اس جماعت سے تعلق تھا مگر ہمارے گھر میں مجھ سے ہی ابتداء ہوئی۔ میرے والد محترم میاں فضل کریم صاحب مرحوم منڈی چک جھمرہ میں ایک بہترین، نیک اور ذی عزت مسلمان تھے۔ شہر اور علاقہ کے ہندو اور مسلمانوں کو ان سے خاص عقیدت تھی مگر میرے احمدیت کو قبول کرنے سے مسلمان صاحبان کو مجھ سے دینی اور دنیاوی اختلافات پیدا ہوئے۔ میں نے اس مخالفت کے ان اثرات کو اہمیت نہ دی۔ اوائل میں تو

شاید میری قبول احمدیت محض رسمی ہو گی مگر متواتر قادیان میں آمد و رفت اور دیگر احمدی رشتہ داروں کے خوشگوار تعلقات سے متاثر ہو کر جماعت احمدیہ سے ایک عقیدت ہو گئی اور اس سلسلہ کو محض خدا تعالیٰ کی خوشنودی کے ماتحت دنیاوی تکلیفات پر ترجیح دی اور ہر رکاوٹ کا مقابلہ کیا۔ اپنی اس چوبیس سالہ زندگی میں سلسلہ احمدیہ سے خلوص دل سے تعلقات رکھے۔ اپنے کئی عزیزوں، دوستوں اور ملازموں کا احمدیت سے تعارف کرایا اور حضرت مسیح موعود کی تائید میں تبلیغی اجلاس منعقد کرائے اور احمدیت کا پیغام عوام تک پہنچایا اور اپنی فرض شناسی کا ثبوت دیا۔ تقسیم ملک سے پیشتر چک جھمرہ میں صرف خاکسار ہی مقامی احمدی تھا۔ چند احمدی ملازمین وقتی طور پر وہاں رہے اور ان کی نمونہ زندگی سے متاثر ہو کر اور کسی کو شامل ہونے کا موقع نہ ملا۔ ایک مویشی ہسپتال میں ویٹرنری اسسٹنٹ تھے۔ جن کو ''پتنگ بازی'' کا بہت شوق تھا۔ ہائی سکول کے ہیڈ ماسٹر صاحب ایک بدترین اخلاق سوز فعل کے مرتکب رہے۔ ایک معزز چودھری صاحب نے ہمیشہ شراب نوش فرمانے کا شغل جاری رکھا اور اب موجودہ ایک عربی ٹیچر صاحب سود لینا معیوب خیال نہیں فرماتے بلکہ ان کی مقرر کردہ شرح سود ہے، مگر پٹھانوں کی طرح بہت زیادہ ہے۔ ایک محترمہ اور میرے دوست کے خانگی حالات بہت شرمناک رہے۔ موضع جنڈانوالہ ایک قریبی گاؤں کے مولوی نذیر احمد صاحب برق خاندانی احمدی نے، کئی ہندو اصحاب کو حضرت مسیح موعود کا خصوصی نمائندہ ظاہر کر کے بہت زیادہ لوٹا اور بدترین فعل کیے۔ میرے پاس ان کا ایک پارسی کے نام خط موجود ہے، جس میں کہ انھوں نے اس پارسی کو احمدیت میں شمولیت کی دعوت دی ہے اور اس کی چھوٹی بچی کا رشتہ خود اپنے لیے خداوندی حکم کے ماتحت طلب کیا ہے اور خود میں، ایک سو مردی طاقت موجود ہونے کا اظہار کیا ہے۔ اس خط سے ان لوگوں میں ایک ہیجان پیدا ہو گیا تھا۔ وہ خط عنقریب آپ حضرات کے مطالعہ کی غرض سے شائع کرا دیا جائے گا۔ غرضیکہ ان حالات کے ماتحت اور کسی مسلمان کو چک جھمرہ سے احمدیت میں شامل ہونے کا حوصلہ نہ ہوا اور میرے لیے مزید مشکلات کا سامنا ہوا۔ مگر ان احمدی حضرات کے افعال، میرے عقائد پر اثر انداز نہ ہو سکے۔ انفرادی کمزوریاں سمجھ کر جماعت احمدیہ کی تعلیم پر شکر کیا اور احمدیت کو خدا تعالیٰ کی طرف سے یقین کرتے ہوئے اپنے عقیدہ پر چٹان کی طرح قائم رہا۔ کراچی میں ایک بہت بڑے ڈاکٹر ہیں جو کہ حضرت مسیح موعود کے عزیزوں سے ہیں اور موجودہ خلیفہ صاحب کے نزدیکی رشتہ دار ہیں۔ انھوں نے خانگی حالات کے زیر اثر چند ذی عزت احمدیوں کو ہم خیال بنا کر ایک پارٹی بنائی ہوئی ہے جو کہ اس موجودہ قادیانی جماعت اور ان کے امیر کے خلاف زہر اگلتی رہتی ہے۔ میں نے ہمیشہ اس پارٹی سے عدم تعاون رکھا اور کبھی بھول کر بھی ان کے بیانات پر یقین نہ کیا بلکہ ذی اقتدار کمزور احمدیوں کا ایک فتنہ سمجھا اور بعض گھریلو حالات کے غلط اثرات پر یقین کیا۔ میں بہرکیف ایک دنیادار انسان تھا۔ مگر دینی عقائد پر عمل کرنے کی تمنا ضرور تھی۔ گنہگار ضرور تھا مگر ہمیشہ خدا تعالیٰ سے دینی اور دنیاوی برکات حاصل کرنے میں میری دعائیں شامل

رہیں۔ چنانچہ 1949ء کراچی میں مجھے اپنے نئے ''مرکز احمدیہ ربوہ'' میں ٹھیکیداری کا کام کرنے کی ترغیب دی اور وہاں پر ہونے والی تعمیری سرگرمیوں کا ذکر کیا اور ربوہ میں دینی اور دنیاوی لحاظ سے مجھے میرا مستقبل نہایت روشن دکھایا گیا۔

ربوہ جیسی مقدس جگہ پر سکونت اختیار کرنے اور بچوں کی بہترین تعلیم و تربیت کے ذرائع پیدا ہونے پر ایک والہانہ خوشی ہوئی۔ تھوڑے ہی عرصہ میں اپنے کاروبار کو سمیٹا۔ مکان وغیرہ فروخت کیا، دفتر اور کاروباری پلاٹ واقف کاروں کے سپرد کیا اور اپنے خانگی اور رہائشی سامان کو کھلے پلاٹ میں چھوڑ کر سالانہ جلسہ سے پہلے پہلے ربوہ آ گیا۔ ربوہ میں ابھی عمارتی نقشہ جات کی تکمیل ہونا باقی تھی۔ اس لیے عارضی طور پر ٹیوب ویل کا ایک سرکاری کام حاصل کر لیا اور اپنی رہائش ایک واقفیت کی بنا پر کسی دوست کے ساتھ ربوہ میں اختیار کر لی اور ہر رات کو خود بھی وہاں آ جایا کرتا تھا۔ ربوہ میں سلسلہ عالیہ احمدیہ کے افسران اور ان کے متعلقہ عملہ سے بہترین تعلقات قائم کر لیے۔ گو ان کی طرف سے ناجائز فرمائشیں بھی ہوا کرتی تھیں اور میں محض تقدس کے ماتحت ان کی فرمائشیں پوری کر دیا کرتا تھا کیونکہ مذہبی طور پر ان لوگوں کو حق بجانب خیال کیا جاتا تھا۔ مگر قابل برداشت حد تک آخرکار مجھے ٹی۔ آئی ہائی سکول ربوہ کی عمارت بنانے کا ٹھیکہ مل گیا۔ تب میں نے اپنے میٹریل سے انجمن کی عارضی زمین پر اپنا رہائشی مکان تعمیر کر لیا اور اپنی مکمل ذمہ داری پر اس کی تعمیر شروع کر دی۔ تب تک میرے محترم حضرت صاحب کوئٹہ تشریف لے جا چکے تھے۔ سرکاری کام کو اپنے منشی کے سپرد کیا جو کہ اس کام کو چلا نہ سکا اور میں نے اس کام پر توجہ دینا اپنے لیے ناممکن خیال کیا۔ کام بند کر دیا گیا۔ اب سلسلہ کے ان افسران سے بھی ویسی ملاقات کرنے کا وقت نہ ملتا تھا کیونکہ میرے نزدیک سب سے ضروری فرض، سلسلہ کی تعمیر پر نگرانی کرنا تھا۔ میرے اس فرض کے ماتحت ان افسران کو میرا وہاں ان کے در دولت پر حاضر نہ ہونا یقیناً ناپسند آیا اور تعمیر افسر صدر انجمن احمدیہ ربوہ نے میرے دیے ہوئے ٹینڈر پر میرے نام کے کام کا ایک حصہ اپنے ایک دوسرے ٹھیکیدار کو خود بخود دے دیا اور تعمیر کا میٹریل براہ راست اس دوسرے ٹھیکیدار کو سپلائی کیا جاتا تھا۔ پانی کی بھی سخت تکلیف دی گئی۔ اپنی ضرورت کے مطابق اپنے لیے میٹریل مجھے خود سپلائی کرنا پڑا، جو کہ معاہدہ کے خلاف تھا اور میرے لیے یہ کام سخت تکلیف دہ تھا کیونکہ ہر کام جس کو کرنا پڑا، وہ فوری ضرورت کے ماتحت ہوا اور بہت رکاوٹوں سے ہوا۔ افسران نے باقاعدہ مصدقہ طور پر کام کا ایگریمنٹ بھی نہ کیا حالانکہ بار بار تحریری طور پر اس ضرورت کا اظہار کیا مگر ہر وقت وعدوں پر ٹال مٹول ہوتی رہی۔ تعمیری کام میں جو مشکلات دی گئیں، مختلف افسران کو مختلف اوقات میں، موقع پر اس تکلیف کی اطلاع دی اور اس کے نقصانات کا اظہار کیا۔ حالانکہ بار بار تحریری طور پر اس ضرورت کا اظہار کیا مگر کسی نے کوئی توجہ نہ دی اور کسی طریقے سے بھی کوئی مشکل حل نہ ہوئی بلکہ میری ان

تکلیفات میں ہمیشہ اضافہ ہوتا چلا گیا۔ جس قسم کے تعلقات یہ احمدی حضرات مجھ سے چاہتے تھے، وہ مجھے یقیناً پسند نہ تھے کیونکہ محض ایمانداری اور نیک نیتی کے ماتحت اپنے مرکز میں کام شروع کیا تھا۔ اگر دنیادارانہ طریقہ پر ہی کام کرنا تھا تو پھر دنیا بہت تھی۔ اس مقام کو تو دین کا مرکز سمجھا اور دین داری طریقہ پر کام کرنا پسند تھا۔ میرے نظریہ میں یہ کام قوم کا تھا۔ انجینئرنگ کے لحاظ سے کسی کو اعتراض کی گنجائش نہ ہو سکی اور اگر محض تعلقات اور میرے خوددارانہ رویہ کی وجہ سے یہ لوگ مجھ سے شاکی تھے، تو مجھے ان کی خاطر کسی طرح بھی منظور نہ تھی۔ اب مجھے صرف حضور کا انتظار تھا۔ میرے خیال میں حضور کی آمد مبارک پر یہ تکلیفات فوری طور پر دور ہونا لازمی امر تھا۔

یہ افسران لوگ محض غلط فہمی کی بنا پر خود کو عوام پر ہر لحاظ سے فوقیت دیتے تھے اور عوام کی نسبت ان کو ایک خاص امتیاز حاصل تھا۔ ان کا طرزِ عمل ان کے مذہب سے جداگانہ تھا۔ ملک کے دیگر سرمایہ دار لوگوں سے ان کی ذہنیت ملتی جلتی ہے اور ربوہ کے افسران بغیر سرمایہ کے ہی احمدی عوام کو حقیر ترین مخلوق خیال کرتے ہیں، کیونکہ احمدیت کا ماحول بہرکیف امیرانہ ہے اور ان افسران کو تقریباً ہر وقت ایسے ہی لوگوں سے واسطہ رہتا ہے، اس لیے ان کی ذہنیت یقیناً سرمایہ دارانہ ہو چکی ہے، جس کو کوئی خوددار احمدی برداشت نہیں کر سکتا۔ چاہے وہ کس قدر غریب یا ان کے رحم پر ہی کیوں نہ ہو اور نہ ہی کوئی مومن اور نیک احمدی ان کے نمونہ زندگی کو دیکھ کر ان کو پسند کر سکتا ہے۔ ان لوگوں کے ظاہر و باطن میں ایک نمایاں فرق ہے۔ یہ لوگ نہ صرف اپنے ''امیرالمومنین'' کو دھوکا دیتے ہیں، بلکہ یہ ہمیشہ ایک عورت کی طرح خود کو بھی دھوکے میں رکھتے ہیں۔ ان کی بول چال، شکل و شباہت، میل ملاپ، رہنے سہنے غرضیکہ ہر فعل اور حرکت میں تصنع اور بناوٹ ہے۔ یہ لوگ کسی ناواجب حرکت یا عمل کو ظلم اور بے انصافی خیال ہی نہیں کرتے۔ جس احمدی دوست کو میرے اس بیان سے اختلاف ہو، وہ اس کی صداقت کے امتحان کے لیے وہاں خود رہ کر دیکھے۔ وہاں رہنے سے اسے اس حقیقت کا پتہ بخوبی چل جائے گا۔

ٹی۔ آئی ہائی سکول ربوہ کی عمارت چھت تک پہنچ کر نامکمل رہ گئی کیونکہ چھت کا سامان انجمن نے جان بوجھ کر نہ منگوایا تھا۔ یہ ان لوگوں کی مکمل اور کامیاب سازش تھی کیونکہ ان کی سابق سب چالیں اور طرزِ حکومت، کام کو بند کرنے میں محض ناکام ہو کر رہ گئی تھیں۔ آخری انسانیت سوز ان لوگوں نے یہ حرکت بھی کی کہ میری لاگت شدہ رقم کو تا اختتام عمارت روکنے کا اعلان کر دیا۔ یہ ان کی ایک گہری چال تھی۔ ایک ٹھیکیدار یا کسی تجارتی معاملہ میں ایک معقول رقم حقدار کو ادا نہ کی جائے تو یقیناً کاروباری صورت پر اس کا اثر بہت گہرا پڑے گا۔ حالانکہ عمارتی قانون کی رو سے اور ٹینڈر کی رو سے ان لوگوں کو میری لاگت معہ ہرجانہ کے ادا کرنی چاہیے تھی۔ مگر شاید ایسے لوگوں کو انسانیت برقرار رکھنے کی چنداں ضرورت نہیں ہوتی کیونکہ یہ لوگ خود کو

مذہب کے اجارہ دار خیال کرتے ہیں۔ مذہبی طور پر یا اپنی الہامی کتاب کا صرف مطالعہ کر کے عوام کے سامنے اپنا مظاہرہ کرنا چاہتے ہیں اور شاید سننا بھی منظور نہ ہو بلکہ ان کے سامنے بیٹھنا ضروری خیال کرتے ہیں تاکہ یہ ضروری اور لازمی دنیاوی روزگار ہمیشہ قائم رہ سکے ورنہ ان کو نہ اپنی ذمہ داری کا احساس ہے اور نہ ہی اپنے امیر جماعت کی عزت کا پاس، غریب اور عوام احمدی کو تو ایک بدترین انسان بھی خیال نہیں کیا جاتا، چہ جائیکہ وہ زیادہ مخلص اور ایماندار اور ذمہ دار ہی کیوں نہ ہو۔ ان افسران کی ہمیشہ یہ کوشش رہتی ہے کہ کسی نووارد احمدی کو ان کی سوسائٹی کے اندرونی حالات کا علم نہ ہو سکے، ان کی زندگی کا کوئی پہلو اجالے میں نہ آ سکے، ہمیشہ اندھیرا رہے اور جو کوئی کچھ دیکھ پائے، اس کی زبان بند کر دی جائے اور دوسروں کی آنکھوں کو بند کر دیا جائے۔ اپنی طاقت پر ناز ہوتا ہے اور خدا تعالیٰ کی گرفت کے منکر ہوتے ہیں غرضیکہ اسی دوران میں جونیئر کوارٹرز تحریک جدید کے ٹینڈر ہوئے۔ کم ریٹ ہونے کی بنا پر مجبوراً اس نئے محکمہ کو بھی میرا ٹینڈر ہی منظور کرنا پڑا۔ اس میں میٹریل ہمارے ذمہ تھا۔ اوورسیر صاحب نے تین دفعہ ٹینڈر کی رقومات میں کمی بیشی کرائی۔ ہر ٹھیکیدار کے لیے یہ ایک انوکھی بات ہو سکتی ہے مگر شاید ان کی روزمرہ کی عادت ہو۔

اس کل کام کا 1/3 حصہ مجھے ملا۔ 1/3 حصہ کرم نواب محمد احمد صاحب کو دیا گیا اور 1/3 حصہ خود تعمیر کمیٹی نے خود تعمیر کرنے کے لیے ریزرو رکھا مگر حسب قاعدہ خود شروع نہ کیا۔ اس میں بھی محکمہ کی خود بے ایمانی تھی۔ اگر وہ خود کام کرتے تو ان کا ایک نمونہ قائم ہو جاتا۔ مگر ان کی منشا تو ہمارے کاموں میں نقص نکال کر ہم کو بھگانے کی تھی اور روزانہ اجرت پر کام چلانا تھا، جس میں کہ ان لوگوں کو بے ایمانی کی بنا پر ایک معقول بچت ہوتی ہے، جیسا کہ اب کام ہو رہا ہے۔ یہی ان کی منشا تھی۔

اگریمنٹ جونیئر کوارٹرز تحریک جدید ہونے کے دوسرے روز ہی دریائے چناب میں طغیانی آ گئی اور ربوہ کے چاروں طرف کے راستے بند ہو گئے۔ اگریمنٹ میں ایک شرط یہ بھی تھی کہ ارضی اور سماوی حادثات کی بنا پر ٹھیکیدار پابند اختتام کام وقت مقررہ نہ ہوں گے۔ چنانچہ ''حضور'' بھی واپس سیدھے ربوہ تشریف نہ لا سکے۔ بلکہ ان کو ایک عرصہ تک لاہور رکنا پڑا۔ چنانچہ جب کار کے ذریعے سڑک کچھ آمدورفت کے قابل ہوئی تو حضور تشریف لائے۔ کچھ روز ان کے آرام فرمانے کے بعد حضور کی خدمت میں عمارت سکول کی تکلیفات کا ذکر کیا۔ تین چار عریضے تحریر کرنے کے بعد جب حضور نے کوئی جواب نہ دیا تو پھر دوبارہ ایک مکمل خط تحریر کیا۔ جس میں سب تکلیفات کی تفصیل دی اور اپنے کچھ روپیہ کا مطالبہ کیا۔ جس کو اصل پیمائش یا نرخ کے جھگڑے سے کوئی تعلق نہ تھا اور حضور سے عرض کی گئی کہ میٹریل کی سپلائی میں بے انصافی کر کے مجھے شدید نقصان پہنچایا گیا ہے۔ کوئی حق رسی نہیں ہوئی۔ سفر میں حضور کو اس لیے اطلاع نہیں دی گئی کہ مرکزی نظام کی برائیوں کی اطلاع حضور کی صحت پر مزید اثر انداز نہ ہو۔ حضور کی طبیعت متواتر ناساز رہی

ہے۔ میں نے اضافہ نہیں کرنا چاہا۔ اب حضور تشریف لے آئے ہیں۔ ایک تحقیقاتی کمیٹی کا تقرر فرما دیں جو آزادانہ تحقیق کر کے تعمیری کاموں میں رکاوٹوں کی اصل وجوہات حضور کے سامنے پیش کرے۔ نیز مجھے سکول کی رقم کی ادائیگی کا ہونا اس لیے بھی ضروری ہے کہ سلسلہ کے تحریک جدید کے کام بھی کرنا ہے۔ 4 اکتوبر 1950ء کو میں نے یہ خط لکھا۔ 6 اکتوبر کو مجھے حضور کے روبرو حاضر ہونے کا موقعہ ملا۔ مجھے بڑی خوشی ہوئی، سب رسومات ملاقات ادا کیں مگر مجھ اکیلے کو شرف ملاقات نہ بخشا گیا، بلکہ تحریک جدید کی تعمیر کمیٹی کے ساتھ ہی مجھے کمرہ ملاقات میں بلایا اور حضور نے بغیر مجھ سے کچھ دریافت کیے، مکرمی میاں عبدالرحیم احمد صاحب کو حکم دیا کہ عزیز احمد صاحب ٹھیکدار تصدیق شدہ احمدی ہیں؟ جواب ملا: حضور تعارف امور عامہ میں مصدقہ طور پر رجسٹرڈ ہیں اور تعمیری کمیٹی کے بھی منظور شدہ ٹھیکیدار ہیں۔ مقامی امیر جماعت چک جھمرہ نے بھی ان کی تصدیق کی ہے اور ربوہ کے فاضل جج نے بھی ان کو تصدیق کیا ہے اور محتسب صاحب نے بھی تحقیق کرنے کے بعد ان کا نام منظور فرمایا ہے اور یہ واقعی دیرینہ مخلص احمدی ہیں۔ کوئی شک وشبہ پیدا نہیں ہو سکا۔ حضور نے فرمایا کہ میاں عزیز احمد صاحب کے خلاف محکمہ قضا میں جونیئر کوارٹرز تحریک جدید ربوہ بروقت تعمیر نہ کرنے کے جرم میں ہرجانہ کا دعویٰ دائر کر دو۔ صاحب صدر نے فرمایا: بہت اچھا حضور۔

مگر چودھری مشتاق احمد باجوہ ایل۔ ایل۔ بی، جو انگلینڈ سے واپس تشریف لائے ہیں، نے عرض کی: حضور جس روز ایگریمنٹ ہوا ہے، دوسرے ہی روز دریا کی طغیانی کے باعث سب راستے مسدود ہو گئے تھے اور معاہدہ میں حوادثات ارضی وسماوی کی رو سے میعاد مقررہ پر اختتام کی پابندی ضروری نہیں رہتی۔

حضور نے فرمایا کہ ''بجلی گر گئی تھی، جس کی وجہ سے میعاد بڑھ سکتی ہے؟''

مشتاق صاحب نے کہا کہ ''حضور پانی کی وجہ سے سب راستے بند ہو گئے تھے۔ بنیاد کے کام میں چونا روڑی میں ملایا جانا ضروری تھا جو کہ باہر سے لایا جاتا تھا۔ چنیوٹ میں بھی نایاب تھا، اس لیے کام میں روک واقع ہو گئی۔''

حضور نے فرمایا کہ ''نہیں ان کی نیت کام کو ختم کرنے کی نہیں ہے۔''

مشتاق صاحب نے کہا کہ حضور جب بھی راستے قابل گزر ہوئے ہیں، انھوں نے چونے کی گاڑی لالیاں سٹیشن پر اتروالی ہے اور بذریعہ ٹرک ڈھلائی کرائی ہے۔ اب تک روڑی و چنائی پتھر کا کام ہو چکا ہے، مزید کام جاری ہے اور سرگودھا میں لکڑی کا کام ہو رہا ہے۔ اصل میعاد مطابق معاہدہ اگر نہ بھی بڑھائی جائے تو 16 جنوری 1951ء ہے اور اب 6 اکتوبر 1950ء ہے۔

حضور نے فرمایا کہ جلسہ کی ضرورت کے ماتحت ہم کو یہ کوارٹرز 20 دسمبر 1950ء کو مکمل چاہئیں۔ معاہدہ کرنے والے افسروں نے غلطی کی ہے جو میعاد رکھی ہے، اگر یہ جلسہ تک کام ختم نہ کریں گے، تو بعد میں ہم ان کو کام کرنے ہی نہ دیں گے اور لیبر کو ان کے ہاں کام کرنے سے روک دیں گے اور پھر یہ اصل

میعاد تک کام کو کیسے ختم کرسکیں گے؟

کچھ وقفہ کے بعد مشتاق صاحب مایوس ہوکر بولے کہ حضور معاہدہ کے قانون کے مطابق قبل از میعاد دعویٰ نہیں ہوسکتا۔

حضور نے فرمایا کہ قانون ہم بتائیں گے، آپ دعویٰ کریں۔

مشتاق صاحب نے دریافت کیا کہ حضور نواب محمد احمد صاحب جو کام چھوڑ ہی گئے۔

حضور نے فرمایا کہ ہاں ان پر دعویٰ کرنا ہی پڑے گا۔ چنانچہ 8 اکتوبر کو جماعت احمدیہ کی خود ساختہ عدالت میں، مجھ پر دعویٰ ہوگیا۔ پورے تین دن تک مقدمہ کی کارروائی ہوتی رہی۔ صبح چائے سے لے کر نماز ظہر تک اور نماز عصر سے لے کر نماز عشاء تک مقدمہ کی سماعت فاضل جج نے کی۔

مدعی کی طرف سے تین احمدی وکیل عدالت عالیہ احمدیہ میں ساتھ پیش ہوتے رہے اور میں غریب اکیلا بغیر کسی جرم کے قید محض میں رہا۔ مدعی کے وکیلوں نے وہ جھوٹ بولے کہ کوئی بڑے سے بڑا مفتری اور کاذب آدمی، دیدہ دلیری کے ساتھ شاید قتل کے مقدمہ میں جھوٹ بول سکتا ہے اور ہر جھوٹ بولنے کے بعد وہ احمدی حضرات تمسخر اپنے ہونٹوں پر لاتے تھے اور اپنی مخصوص داڑھیوں پر فخریہ اور فتح مندانہ انداز میں ہاتھ پھیرتے تھے۔ محترم جج نے مضحکہ خیز فیصلہ کیا۔ پھر اس کی اپیل کو بھی غیر قانونی قرار دیا اور میرے اپیل میعاد کے مطالبہ پر بتایا گیا کہ یہ فیصلہ خود خلیفہ صاحب کے ایما اور منشا پر یوں کیا گیا ہے۔ اس لیے اپیل کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ چنانچہ جو فیصلہ ہوا، اس کے مطابق میں نے کام کو پورا کردیا اور تب فیصلہ شدہ جرمانہ منسوخ سمجھا گیا۔ فیصلہ کیونکر شرطیہ تھا، عاید کردہ شرط جب میں نے پوری کردی تو پھر سب عدالتی کارروائی محض میری شخصیت اور میرے وقار کو برباد کرنے کی بنا پر کیا گیا ورنہ یہی حکم مجھے اگر معمولی حالت میں بھی دیا جاتا تو میں پھر بھی اس کی تعمیل کرتا، جبکہ ہر دو فریق احمدی خیال کیے گئے تھے۔ تو پھر اس بناوٹ اور دروغ گوئی کے کیا معنی تھے اور میرے اس جائز مطالبہ کو، جس کی بنا پر مجھ پر دعویٰ کیا گیا تھا، یعنی سکول رقم کی ادائیگی، وہ سو آج تک بھی نہ ہوسکی، بلکہ تحریک جدید کے کام کو چلانے کے لیے چودھری شریف احمد صاحب ٹھیکیدار 3 ایبٹ روڈ لاہور سے، جنھوں نے کہ بڑی جدوجہد اور خلوص دلی سے تعمیری کام شروع کیا تھا، نہایت اخلاق سوز اور وحشیانہ حرکات معزز احمدی افسران حضرات نے روا رکھیں اور ہم سے بصد مجبوری کام بند کروایا گیا۔

مندرجہ بالا ہر الزام کے ثبوت میں مصدق تحریریں موجود ہیں۔ احمدی حضرات ملاحظہ فرما سکتے ہیں۔ میں اپنے معزز احمدی حضرات کو یقین دلاتا ہوں کہ ربوہ کے مرکزی احمدی ملازمین اور افسران سلسلہ کے اخلاقی اور عملی نمونہ کو اگر نزدیک سے دیکھا جائے تو احمدیت کی تعلیم پر قطعاً کوئی عمل نہیں ہے۔ یا مجبوراً

یوں کہا جائے گا کہ تعلیم کو سمجھنا ہی مشکل ہے اور یہ تعلیم میں ہی کوئی خاص فرق ہوگا کیونکہ وہاں پر اکثریت ایسے احمدیوں کی ہے، جو وہاں پر منافقانہ زندگی گزار رہے ہیں۔ ان کے دل احمدیت سے بیزار ہیں۔ بعض تو وہاں کی منظم برائیوں میں شامل ہیں اور بعض نفرت کا اظہار کرتے ہیں مگر احمدیت کو چھوڑ نہیں سکتے۔ دنیاوی روزگار کا مسئلہ درپیش ہے، پھر رشتہ داروں کا بھی ایک ایسا جال ہے جس سے کہ نکلنا بہت مشکل ہے۔ افسران لوگ عوام کو بھائی تو درکنار انسان بھی خیال نہیں کرتے۔ ان کے دلوں میں ناجائز حکومت کرنے کا خبط سوار ہے۔ کوئی کسی کے ظلم کے خلاف آواز نہیں اٹھا سکتا۔ دھڑے بندیوں اور پارٹی بازیوں میں ہر ایک پھنسا ہوا ہے۔ وہاں پر جھوٹ، فریب، دھوکا، بے انصافی اور ظلم کا ایک منظم جال بنا ہوا ہے۔ قادیان میں جو تھوڑا بہت تقدس باقی رہ گیا تھا، افسوس کہ یہاں پر سب کچھ مفقود ہے اور خدا کے بندوں کو گمراہ کیا جا رہا ہے۔ مرزا صاحب کو سب کچھ علم ہے، ان سے کوئی بات پوشیدہ نہیں۔

1- محمد علی صاحب ٹھیکیدار سیٹھ کو تقریباً آٹھ ہزار روپیہ کا نقصان دے کر باہر نکال دیا۔
2- لطیف احمد ٹھیکیدار کو بھی سیٹھ کے کاروبار میں سخت نقصان دیا اور اس سے بے انصافی کی۔
3- عبدالعزیز صاحب بھانبڑی نے کشمیری کو محض حضرت مسیح موعود کے نام کو بلند کرنے کی بنا پر اس قدر عبرتناک سزا دی کہ ربوہ کی پہاڑیاں بھی اس کی چیخ و پکار سے کانپ اٹھیں۔
4- پلاٹوں کی الاٹمنٹ میں اس قدر بے انصافی ہو رہی ہے اور عوام مکانات نہ ہونے کی وجہ سے زمین کے لیے نالاں ہیں۔ مگر کوئی شنوائی نہیں ہو رہی۔
5- بندوقوں کی جو پیشگی رقم لی گئی ہے، اس کی واپسی پر کبھی کسی نے غور ہی نہیں کیا۔
6- سندھ کی سٹیٹوں میں ظلم، بے انصافی اور پرلے درجے کی بے ایمانی ہو رہی ہے، بلکہ خود انجمن احمدیہ کو بہت بے دردی سے لوٹا جا رہا ہے۔
7- ربوہ کے افسران نے اپنی ناجائز آمدن کے معقول ذرائع بنا رکھے ہیں۔
8- خاندان مسیح موعود کے بعض حالات بہت حد تک قابل اعتراض ہو چکے ہیں۔
9- واقفین زندگی کے ساتھ مناسب سلوک نہیں کیا جاتا۔ جس کی بنا پر اکثر لوگ نالاں ہیں۔
10- بیرونی ممالک کے مبلغین کے ساتھ انصاف نہیں کیا جاتا۔
11- جماعت ربوہ میں سرمایہ دارانہ ذہنیت اور محض دنیاداری پیدا ہو چکی ہے۔
12- ربوہ میں خاص طبقہ موجود ہے جو کہ احمدیت کا دشمن ہے لیکن بظاہر دوست ہے۔
13- میرے ساتھ جو کچھ ہوا ہے آخر وہ کس بنا پر ہوا ہے جبکہ میرا کوئی قصور نہیں تھا۔
14- میرے تعمیر کردہ مکان کو میرے چھوڑ دینے کے بعد ٹٹیاں بنانے کے لیے کیوں تجویز کیا گیا دعویٰ کے بعد جو سراسر ناواجب اور غیر منصفانہ سلوک ہمارے ساتھ افسران تمیہ نے روا رکھا

انسانیت کو بھی اس سے عار ہونی چاہیے۔ جن افسران کو حضور کی آمد سے پہلے ہم لوگوں سے زیادتی کرنے میں کچھ بھی حجاب تھا۔ حضور کے دعویٰ کرنے کے ارشاد ہونے پر اور حضور کے نظریہ کو دیکھ کر وہ لوگ بے انصافیوں، وعدہ خلافیوں اور مظالم ڈھانے میں بیباک ہو گئے بلکہ انسانیت کے دائرہ سے بھی باہر ہو گئے۔ حتیٰ کہ ہمارا وقار، ہمارا حال، ہمارا گھر، ہماری آزادی سب کچھ چھین لی گئی۔ ہمارا تعمیری سامان ضبط کر لیا گیا۔ جو ہمارا سامان امیر محلّہ نے اپنے پاس امانت رکھوالیا، وہ بھی واپس نہیں کیا گیا۔ ہمارا کام بند کر دیا، تحریک جدید کی پیائش اور کٹوتی، کوئی رقم بھی ادا نہیں کی گئی۔

اور بالکل یہی کچھ چودھری شریف احمد ٹھیکیدار 3 ایبٹ روڈ لاہور کے ساتھ ہوا۔ اس کی مکمل تحریرات کی نقل، جو اس نے دوران تعمیر سلسلہ کے ارکان کو ارسال کی تھیں، میرے پاس موجود ہیں۔

6 فروری 1950ء سے لے کر آج تک متعدد بار اخبار ''آزاد'' ''مغربی پاکستان'' اور ''زمیندار'' میں ان مظالم کے خلاف احتجاج کیا گیا ہے مگر کوئی شنوائی نہیں ہوئی اور نہ ہی ارباب حکومت نے ان مظالم کے انسداد کرنے پر توجہ دینی ضروری خیال کیا ہے۔ شاید جماعت احمدیہ سرمایہ داروں اور ذی اقتدار لوگوں کی جماعت ہے اور ان کے نزدیک ہر فعل قانون کی زد سے باہر خیال کیا گیا ہے ورنہ کوئی وجہ نہیں ہو سکتی کہ یہ لوگ اس قدر جابرانہ حکومت کا مظاہرہ کر سکیں۔ جماعت احمدیہ نے میری آواز کے خلاف آج تک ایک حرف بھی تردید میں تحریر نہیں کیا جس سے کہ صاف ظاہر ہے کہ میرے پاس صداقت ہے۔ میرے بیانات میں غلط بیانی کا شائبہ تک نہیں اور پھر کسی حد تک میرے پاس ان حقائق کی تائید میں تحریرات بھی موجود ہیں، جس سے کہ انحراف نہیں کیا جا سکتا۔ وہ جماعت احمدیہ کی طرف سے تصدیق شدہ اور مہر شدہ ثبت کی گئی ہے۔ حضور نے اپنے ایک خطبہ میں خود میرے بیانات کی حرف بحرف تائید کر دی ہے اور جو کچھ کہ میں نے اس کی تائید اپنے الفاظ میں کی ہے۔

بہر کیف اس سلسلہ کی صداقت پر شک کرتے ہوئے 15 مارچ 1951ء کو احمدیت سے علیحدگی اختیار کر لی ہے۔ کسی دنیاوی غرض کے ماتحت نہیں، بلکہ جماعت مذکورہ کی دنیادارانہ رویہ سے متاثر ہو کر مگر میں جماعت کو واضح کر دینا چاہتا ہوں کہ آخر مجھے بھی احمدیت کبھی پیاری تھی۔ میں اس پر دل و جان سے فدا تھا۔ تیئس چوبیس سال کا عرصہ عمر کا ایک خاص حصہ ہوتا ہے۔ تمام عمر اس سوسائٹی اور اسی ماحول میں گزاری۔ کانوں نے یہی ایک آواز سنی تھی۔ یہ خیال بھی نہ تھا کہ کبھی ان کانوں میں اس کے خلاف آواز بھی قبول کی جائے گی۔ یہ خدا تعالیٰ کی شان ہے۔

اللہ اکبر، بعض منافق اور بے ایمان اور بے ایمان احمدی کہیں گے کہ میرا ایمان پہلے ہی سے کمزور ہوگا۔ ان کو خدا تعالیٰ کے عذاب سے ڈرنا چاہیے اور ان کو فوراً خود اپنے گناہوں کا جائزہ کرنا چاہیے۔

مجھے علم ہے کہ بیرونی جماعتوں کے احمدی حضرات صدق دل سے ایمان رکھتے ہیں اور ان کو مرکزی نام نہاد احمدیوں، افسروں اور اہلکاروں کا کچھ بھی علم نہیں اور وہ محض خدا تعالیٰ کی رضا کے ماتحت یہاں جھکے ہوئے ہیں۔ ان کا ربوہ کے منافقین ظالموں سے کبھی واسطہ نہیں پڑا ہوگا۔ ان سے میری خاص طور پر درخواست ہے کہ میرے اس بیان کو کسی مخالف کا سمجھ کر پھینک نہ دیں بلکہ مطالعہ فرمائیں اور پھر اس کا امتحان کریں اور اگر یہ سب کچھ ٹھیک ہو تو پھر ٹھنڈے دل سے غور کریں۔ یہ ضرور ہوگا سوسائٹی کے لحاظ سے رشتہ داریوں کے تعلقات کی بنا پر اقتصادی طور پر بہت سی مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ مجھ پر خود ان سب حالات نے اپنے اثرات ڈالے مگر خدا تعالیٰ ہر مشکل کو آسان کر سکتا ہے۔ مومن کا ہر قدم خدا تعالیٰ کی رضا کے ماتحت اٹھتا ہے اور پھر جو قدم اٹھتا ہے، وہ مضبوط ہوتا ہے، ظاہر و باطن ایک ہوتا ہے۔ مجھے بھی ربوہ کے ایک معمولی رشتہ دار نے منافقانہ زندگی گزارنے کی ترغیب دی تھی اور اپنی مثال پیش کی تھی مگر منافق سے کافر ہزار درجہ بہتر ہے۔ جو احمدی اپنی زندگی منافقین میں گزار رہے ہیں، وہ اپنی زندگیوں پر اپنی اولادوں پر ظلم کرتے ہیں۔ ان سے انتقام لینے والا خود خدا تعالیٰ ہوگا۔

اللہ تعالیٰ سب کو ہدایت دے، گمراہی سے بچائے اور ہر مشکل کو آسان کرے اور آخرت نیک کرے۔ آمین، ثم آمین۔



رفیق احمد باجوہ

# کلیجہ تھام لو پہلے، سنو پھر داستاں میری

جناب رفیق باجوہ خاندانی طور پر قادیانی تھے۔ بھٹو صاحب نے جب پرائیویٹ تعلیمی اداروں کو قومی تحویل میں لیا تو یہ ان دنوں ربوہ تعلیم الاسلام کالج میں زیر تعلیم تھے۔ انھوں نے اس ادارہ کو سرکاری تحویل میں آنے کے فیصلہ کو دل سے قبول کر لینے کے لیے قادیانی قیادت پر زور ڈالا تو قادیانی قیادت ان کے خلاف ہو گئی۔ ربوہ میں ان پر قاتلانہ حملہ کیا گیا۔ یہ خون آلودہ کپڑوں اور زخمی دل کے ساتھ مولانا تاج محمودؒ کے ہاں فیصل آباد آئے۔ حضرت مرحوم کے اخلاق محمدی کو دیکھ کر مسلمان ہو گئے۔ رفیق باجوہ کے خاندان کو ربوہ چھوڑ کر مجبوراً چونڈہ آبائی گاؤں جانا پڑا۔ بھائی پر ظلم و ستم کے قادیانی حادثہ کو دیکھ کر بہن بھی مسلمان ہو گئی۔ موصوف چونڈہ میں تھے تو قادیانی احمقوں نے ان پر پھر قاتلانہ حملہ کیا، قدرت نے کرم کیا، وہ بال بال بچ گئے۔ آغا شورش کاشمیریؒ اور مولانا تاج محمودؒ نے حکومت پنجاب کو متوجہ کیا تو قادیانیوں کو لینے کے دینے پڑ گئے۔ بڑے قد آور، خوش رو، چٹے گورے کڑیل جوان ہیں۔ بعد میں کینیڈا چلے گئے' آج کل سیالکوٹ سے ہفت روزہ ''صدائے آدم'' کے نام سے پرچہ نکالتے ہیں۔

میرے دادا چوہدری رحمت خاں باجوہ سفید پوش ضلع سیالکوٹ دوسرے کئی لوگوں کی طرح مرزائیت کا شکار ہوئے اور انھوں نے مرزا غلام احمد قادیانی کے ہاتھ پر بیعت کی۔ میرے والد چوہدری بشیر احمد باجوہ پیدائشی قادیانی تھے۔ انھوں نے مذہبی عقیدت کے جوش اور جنون میں مرزا بشیر الدین محمود کی اپیل پر بہترین سرکاری ملازمت چھوڑ کر مرزائیت کے لیے زندگی وقف کر دی اور معمولی تنخواہ پر گزر اوقات کرنا قبول کر لیا۔

میرے والد اور والدہ دونوں کے خاندان مرزائیت سے متعلق تھے، پھر میری پیدائش بھی ربوہ کے خالص مرزائی ماحول میں 1952ء میں ہوئی۔ ظاہر ہے کہ میرا مرزائی ہونا ایک قدرتی بات تھی۔ میرے گھر والوں کے کہنے کے مطابق میرا نام بھی مرزا بشیر الدین محمود ہی نے تجویز کیا تھا۔

ایسے حالات میں، اکیس برس گزارنے کے دوران، میں یہ تصور بھی نہیں کر سکتا تھا کہ میں مرزائیت سے تائب ہو جاؤں گا اور یہ بات میرے وہم و گمان میں بھی نہ آ سکتی تھی، اسی لیے میں ایک مخلص

مرزائی طالب علم کی حیثیت سے مذہبی اور جماعتی سرگرمیوں میں حصہ لینے لگا۔ پہلے اطفال الاحمدیہ، جو مرزائی بچوں کی مذہبی اور جماعتی تنظیم ہے، اس کا ممبر رہا۔ اس کے بعد مرزائی نوجوان رضا کاروں کی تنظیم خدام الاحمدیہ میں سرگرم رکن رہا۔ میں جماعتی سرگرمیوں میں جیسے جیسے زیادہ حصہ لینے لگا، ویسے ویسے مجھے ربوہ کے ماحول کو بہ غور طور پر دیکھنے اور سمجھنے کا موقع ملا۔ میں بھی دوسرے اندھے مقلدوں کی طرح اگرچہ مرزائیت کا بڑا فدائی تھی، لیکن جب میں یہ دیکھتا کہ دوسرے لوگوں اور مرزا صاحب کے خاندان کے لوگوں میں نمایاں فرق روا رکھا جاتا ہے تو ہلکی سی خواہش میرے دل و دماغ پر آ جاتی، جس کی تکلیف اور کڑھن میں محسوس کر کے سوچ میں پڑ جاتا۔

ہر بچے کے جذبات اپنے ماں باپ کے متعلق نازک ہوتے ہیں۔ قدرتی طور پر مجھے بھی اپنے والدین سے بے پناہ محبت ہے، جبکہ میں ان کا اکلوتا بیٹا ہوں اور انھوں نے مجھے بڑے پیار، محبت اور شفقت سے پالا۔ میرا اپنے والدین پر اس لیے بھی دل دکھتا کہ وہ ایک زمیندار گھرانے کے چشم و چراغ ہوتے ہوئے محض جماعت کے لیے نہایت عسرت اور قناعت کی زندگی بسر کر رہے ہیں۔

جب میں اپنے والد صاحب سے شاہی خاندان کے افسروں کا تحکمانہ سلوک دیکھتا تو میرا دل ٹکڑے ٹکڑے ہو جاتا، لیکن میں پھر اپنے دل کو تسلی دیتا کہ وہ ہمارے مذہبی پیشوا ہیں، ان میں روحانیت ہے اور وہ جماعت کے لیے قابل احترام ہیں، اس لیے خاموش رہتا۔ مرزا صاحب کے خاندان کے افراد کا اپنے آپ کو شاہی خاندان قرار دینا اور ربوہ کے دوسرے تمام مکینوں کا اپنے آپ کو خاندان غلاماں تصور کر لینا میرے دل میں ہر وقت کھٹکتا رہتا، پھر جبکہ میرے کانوں میں اس شاہی خاندان کے بعض شہزادوں کے ناگفتہ بہ حالات بھی پہنچنے لگے۔ میں میٹرک میں پڑھتا تھا کہ ایک روز مجھے ربوہ کے ہی ایک دوست نے ایک کتابچہ ''تاریخ احمدیت'' پڑھنے کے لیے دیا۔ معلوم ہوا کہ جماعت کے بعض لوگ مرزا محمود کے خلاف بغاوت کرنے پر مجبور ہوئے اور وہ اس طرح کہ ان کے پاس خلیفہ صاحب کے بعض رنگین اور سنگین راز تھے، جن کی وجہ سے ان کی عقیدت خلیفہ صاحب سے ختم ہو گئی۔ مرزا محمود نے ان رنگین اور سنگین رازوں کے افشا کے ڈر سے ان صاحبان پر قاتلانہ حملے کرائے اور انھیں قادیان اور ربوہ سے نکلنا پڑا۔ میرے ذہن میں یہ جستجو شروع ہوئی کہ وہ رنگین اور سنگین راز کیا تھے؟ جن کی وجہ سے عبدالرحمٰن مصری اور میاں عبدالمنان جیسی عظیم شخصیتوں کی عقیدت خلیفہ صاحب سے ٹوٹ گئی اور خلیفہ صاحب نے جماعت کے اتنے بڑے بڑے ستونوں کو قتل کروانے کی کوشش کی اور وہ جانیں بچا کر مرزائیت کے مراکز سے چلے گئے۔ میں نے اس سلسلہ میں بہت کوشش کی، لیکن میں بھی دوسرے مرزائیوں کی طرح ربوہ کے مخصوص ماحول میں کنویں کا مینڈک ہی تھا، اس لیے کوئی مجھے کچھ کہہ دیتا اور کوئی مصلحت آمیز نصیحت کر کے خاموش کرا دیتا اور میں پھر خاموش ہو جاتا۔ ماں باپ کی جماعت کے ساتھ جو عقیدت تھی، اس کے پیش نظر بھی اور ان کے احترام اور

خوف کی وجہ سے بھی ان کے سامنے اپنے یہ خدشات نہ ظاہر کرتا تھا۔ اگرچہ میری جماعت کے متعلق سرگرمیاں جاری رہیں، لیکن میں ربوہ کے پورے ماحول میں گھل مل کر اس کا مزید مشاہدہ اور مطالعہ کرتا رہا۔

اب میں تعلیم الاسلام کالج کا طالب علم تھا۔ اپنی افتادِ طبع کے باعث میری سرگرمیاں طالب علموں کے لیے بھی خیر خواہانہ اور رفاہی تھیں۔ نتیجہ یہ ہوا کہ طالب علموں میں نمایاں اور ممتاز تھا۔ انہی دنوں مجھے ربوہ کے ایک اور دوست نے ایک اور کتاب پڑھنے کے لیے دی۔ یہ کتاب مظہر ملتانی کی لکھی ہوئی تھی۔ مظہر ملتانی قادیان کے رہنے والے، جماعت کے ایک ''شہید'' فخر الدین ملتانی کے بیٹے ہیں۔ وہ بھی قادیان کے ماحول میں رہتے رہتے اور خلافتی ماحول کے قریب ہو کر بعض رنگین اور سنگین رازوں سے آگاہ ہو گئے اور اب پاکستان میں انھوں نے یہ کتاب ''تاریخ محمودیت'' شائع کی، جو کئی بار شائع ہو چکی ہے، جس کے متعلق یہ بھی بتایا گیا کہ مرزائیوں نے حکومت میں اپنا اثر و رسوخ استعمال کر کے اس کتاب پر پابندی لگوا کر اسے خلافِ قانون قرار دلوا دیا ہے اور اب یہ کتاب چوری چھپے لوگوں کے پاس پہنچتی ہے اور لوگ اسے پڑھتے ہیں۔ یہ باتیں سن کر میری اس کتاب سے دلچسپی بڑھ گئی اور میں نے بھی اسے چوری چوری اوّل سے آخر تک پڑھا۔ اس کتاب میں لگ بھگ تیس معتبر اور خالص باا ثر مرزائیوں کی مرزا محمود احمد خلیفہ ربوہ کے کردار کے متعلق موکد بعذاب اللہ شہادتیں درج تھیں۔ اس کے علاوہ عبدالرحمٰن مصری صاحب کا دل دہلا دینے والا، مرزا محمود احمد خلیفہ کے نام خط درج تھا۔ یہ کتاب پڑھ کر مجھ پر ساری حقیقت حال واضح ہو گئی۔ میں بھی دوسرے مرزائیوں کی طرح اس کتاب کو غلط اور گمراہ کن کہہ دیتا، لیکن بعض چیزیں اور باتیں میرے علم میں مسلسل آ چکی تھیں، جن کا مجھ کو بالکل یقین حاصل ہو چکا تھا۔ میرے ان خیالات کا سلسلہ اس کتاب کے مندرجات سے بالکل جڑ گیا اور میرا ذہن بالکل صاف ہو گیا۔ ربوہ میں شاہی خاندان کی ساری روحانیت اور پیشوائی مجھ پر روشن ہو گئی۔ مجھے بالکل یقین ہو گیا کہ یہ شاہی خاندان کے افراد کی فرعونیت اور دوسرے لوگوں کی غلامی، کسی مذہبی اور روحانی برتری یا کمتری کی وجہ سے نہیں، بلکہ یہ لوگ صرف دولت اور ربوہ میں اپنی طاقت کے بل بوتے پر خدائی کر رہے ہیں اور یہاں رہنے والے لوگ محض پیٹ کی مجبوریوں کی وجہ سے ذلت اور خواری پر مجبور ہیں۔ اب میرا ذہن بالکل بغاوت پر آمادہ ہو گیا، اس لیے کہ میری طبیعت پیٹ کی خاطر یا محض اپنے والدین کی مجبوری کی خاطر جھوٹ کو سچ، سیاہ کو سفید کہنے کے لیے آمادہ نہ تھی۔

اسی دوران پیپلز پارٹی کی تحریک شروع ہوئی اور بھٹو صاحب نے ''سلطانی جمہور کا آتا ہے زمانہ'' کا نعرۂ رستاخیز بلند کیا۔ یہ نعرہ میرے جذبات کے عین مطابق تھا کیونکہ میں بھی

ع جو نقش کہن تم کو نظر آئے مٹا دو

کا قائل تھا۔ چنانچہ میں نے اپنے مکان پر پیپلز پارٹی کا جھنڈا ربوہ کے خداؤں کی مرضی کے خلاف لہرا دیا۔

ربوہ کے شاہی خاندان اور اس کے کاسہ لیس حواریوں نے بہت کوشش کی لیکن میں نے جھنڈا اتارنے سے انکار کر دیا۔ یہ میری ربوہ کے خداؤں کے خلاف پہلی بغاوت تھی۔ مرزا ناصر احمد خلیفہ ربوہ، اس سے پہلے اپنے سالانہ جلسہ میں سوشلزم کے خلاف فتویٰ صادر کر چکے تھے۔ کسی مرزائی کو ربوہ میں کیسے جرأت ہو سکتی تھی کہ خلیفہ صاحب کی مرضی کے خلاف دم مار سکے، لیکن میں نے پیپلز پارٹی کی عوامی تحریک کے لیے یہ جھنڈا لہرائے رکھا اور ہمارے مکان چھوڑنے کے آخری دن تک یہ جھنڈا وہاں لہراتا رہا۔

پیپلز پارٹی برسر اقتدار آ گئی اور اس سے پہلے ہی مرزا ناصر احمد صاحب اور ان کے حواری بھی بھٹو صاحب کے آستانہ عالیہ پر حسب عادت سجدہ ریز ہو چکے تھے کیونکہ ہر چڑھتے سورج کی پوجا کرنا اور اسے ھذا ربی کہنا ان کی عادت ہے۔

تعلیم الاسلام کالج ربوہ کو حکومت نے اپنی تحویل میں لے لیا اور میں حکومت کے اس اقدام سے خوش تھا کہ کم از کم کالج کی فضا تو مرزائیت کی آمریت سے آزاد ہو گی اور یہاں ہم آزادی کی فضا میں اپنی تعلیم جاری رکھ سکیں گے، لیکن ربوہ نے اپنی آہنی گرفت کالج پر مضبوط کی ہوئی تھی۔ وہ اندر ہی اندر حکومت کے اس اقدام پر کڑھ رہے تھے اور ساتھ ہی ساتھ طلبہ سے کالج کے واجبات اور ہوسٹل کے بقایا جات وصول کر کے ہڑپ کر رہے تھے۔ میں نے طلبہ سے مل کر اس ظلم کے خلاف آواز بلند کی کہ اب کالج حکومت کی تحویل میں ہے اور اب یہ سرکاری ادارہ ہے۔ ربوہ والوں کو کوئی حق نہیں پہنچتا کہ طلبہ سے پچھلے بقایا جات وصول کر کے ہڑپ کریں۔ یہ سرکاری فنڈ ہیں، انھیں سرکاری خزانہ میں جمع ہونا چاہیے، لیکن پرنسپل ایک تو مرزائی اور دوسرا ان کا زر خرید، تیسرا اپنے بعض عیوب کی وجہ سے ان کا خوشامدی۔ وہ ٹس سے مس نہ ہوا، بلکہ اس نے ایک روز طلبہ سے خطاب کرنے کے دوران مرزائی غنڈوں سے مجھ پر حملہ کرا دیا۔ کالج کے تمام طلبہ، مرزائی غنڈوں کی اس حرکت سے مشتعل ہو گئے اور انھوں نے کالج میں ہڑتال کر دی۔

اب پرنسپل صاحب کے حواس گم ہو گئے۔ انھوں نے کالج میں جوڑ توڑ شروع کر دیے، لیکن وہ طلبہ کے اتحاد کو توڑنے میں ناکام رہے۔ اگلے روز تمام طلبہ، جن میں احمدی اور غیر احمدی سب شامل تھے، نے بیٹھ کر فیصلہ کیا کہ اس ظلم کے خلاف آواز بلند کی جائے اور پریس کے ذریعہ حکومت کے نوٹس میں یہ معاملہ لایا جائے۔ چنانچہ طلباء کا ایک وفد دوسرے روز چنیوٹ پہنچا اور انھوں نے پریس کلب چنیوٹ میں قومی اخبارات کے نمائندگان کی ایک پریس کانفرنس طلب کی۔

یہ ناخوشگوار فریضہ طلبہ نے میرے سپرد کیا کہ میں ان کی طرف سے کالج میں روا رکھی جانے والی تمام بے قاعدگیوں اور دھاندلیوں پر روشنی ڈالوں۔ میں نے پریس میں وہ تمام چیزیں دے دیں جو کالج کے قومی تحویل میں آ جانے کے بعد مرزائیوں کی بے جا مداخلت، خیانت، خرد برد وغیرہ کی صورت میں کی جا رہی تھیں۔

تیسرے روز اخبارات میں ہماری پریس کانفرنس کی روداد شائع ہوگئی۔ پھر کیا تھا، ایوان خلافت ربوہ میں زلزلہ آ گیا۔ ایک طوفان بدتمیزی برپا ہوگیا۔ احمدی طلباء کے والدین کی پیشیاں شروع ہوگئیں۔ ان سے پوچھ گچھ شروع ہوگئی۔ سفارتی اور نظارتی سطح پر انکوائریاں شروع ہوگئیں اور بعض طالب علموں کے متعلق کالج سے اخراج اور دوسری سزاؤں کے فیصلے ہونے لگے۔ چوتھے روز ہمیں معلوم ہوا کہ ڈاکٹر عبدالخالق وزیر تعلیم پنجاب لائل پور آ رہے ہیں۔ ہمارا ایک نمائندہ وفد، ان کی خدمت میں لائل پور پہنچا اور انھیں بتایا کہ تعلیم الاسلام کالج کس طرح فسطائیت کی زد میں ہے۔ حکومت کے قومی ملکیت میں لینے کی پالیسی کی مٹی پلید کی جا رہی ہے۔ طلبہ کے خلاف مختلف سزاؤں کے فیصلے ہو رہے ہیں اور خوف و ہراس کی فضا پیدا کی جا رہی ہے۔

ڈاکٹر عبدالخالق نے طلبہ کی شکایات سن لیں اور گہری ہمدردی کا اظہار کرتے ہوئے غالباً ربوہ کے لفظ سے مرعوب ہو کر ٹال دیا۔ وہاں سے واپسی پر طلبہ نے لاہور جا کر گورنر ہاؤس کے سامنے مظاہرہ کرنے کا فیصلہ کیا۔ اگلے روز سو طلبہ کا ایک نمائندہ وفد گورنر ہاؤس پہنچا اور اپنے مطالبات پہنچائے اور حکومت کو بتایا کہ تعلیم الاسلام کالج ربوہ کے پرنسپل صاحب ربوہ کے مذہبی دکانداروں کے آلہ کار بنے ہوئے ہیں۔ گورنمنٹ کی نیشنلائزیشن کی پالیسی کی مٹی پلید کر رہے ہیں۔ خدارا حکومت کو اس طرف توجہ دینی چاہیے۔ دوسرے روز وفد وزیر اعلیٰ سے بھی ملا اور ان کے سامنے بھی ربوہ میں طلبہ کے برخلاف کی جانے والی زیادتیوں پر احتجاج کیا۔ وزیر اعلیٰ نے طلبہ کے تحریری مطالبات پر پرنسپل صاحب کے نام پرزور نوٹ لکھا اور طلبہ کو دے دیا۔ وفد ربوہ واپس پہنچ گیا۔ معلوم ہوا کہ پرنسپل صاحب تمام رہنما طلبہ کے خلاف تعزیری کارروائی کا فیصلہ کر چکے ہیں۔ ادھر ربوہ کی ہامانی سرکار بد سے بدتر قسم کے فیصلے کر رہی ہے۔ جونہی طلبہ نے وزیر اعلیٰ پنجاب کا وہ حکم نامہ پرنسپل صاحب کو پیش کیا، پرنسپل صاحب آپے سے باہر ہوگئے اور اس حکم نامہ کو پھاڑ کر پھینک دیا۔

اب طلبہ نے سوچا کہ اس غنڈہ گردی اور ظلم سے بچنے کا اور کیا طریقہ ہوسکتا ہے۔ طے پایا کہ طلبہ کا ایک وفد چنیوٹ کے مشہور عالم دین مولانا منظور احمد چنیوٹی اور مجلس تحفظ ختم نبوت کے رہنما مولانا تاج محمود، ایڈیٹر ''لولاک'' لائل پور کو ملے اور ان واقعات سے انھیں باخبر کیا جائے تاکہ وہ عوامی احتجاج کے ذریعہ ان ظالموں کو ظلم سے باز رکھیں۔ چنانچہ ایک وفد میری سرکردگی میں چنیوٹ اور لائل پور، ان حضرات کی خدمت میں پہنچا۔ اس وفد میں نصف احمدی طلبہ اور نصف غیر احمدی طلبہ شامل تھے۔ مولانا منظور احمد صاحب نے واقعات سن کر فرمایا کہ ہم اس ظلم کے خلاف عوام میں زبردست احتجاج کریں گے اور حکومت کو سٹیج کے ذریعہ ان واقعات سے آگاہ کریں گے۔ مولانا تاج محمود کے پاس جب وفد پہنچا تو انھوں نے بتایا کہ میں نے آپ لوگوں کی پریس کانفرنس کی رپورٹ اخبارات میں پڑھ کر اندازہ کرلیا تھا کہ اب آپ کی

خیر نہیں ہے۔ ربوہ کے مذہبی آمروں کے خلاف ربوہ کے اندر سے صدائے احتجاج بلند ہو اور پھر اس میں احمدی لڑکے شامل ہوں، مرزائیوں کے نزدیک قیامت سے کم نہیں ہے اور مرزائی اس قیامت پر کوئی بڑی قیامت بپا کریں گے۔ انھوں نے ہمیں بڑی شفقت اور پیار سے یہ باور کرایا کہ ہمارا یہ طریقہ جذبات اور محض جوش میں آ جانے کا طریقہ ہے اور اس راہ میں ہمارے لیے بڑے خطرات ہیں۔ بہتر یہ تھا کہ آپ اس طرح احتجاج نہ کرتے، تھوڑا صبر سے کام لیتے تو شاید آپ لوگوں کو زیادہ پریشانی نہ ہوتی۔ پھر ہماری دلجوئی کے لیے اٹھے اور اپنا ایک فائل ہمیں دکھایا کہ میں نے آپ لوگوں کی پریس کانفرنس پڑھ کر ہی گورنر صاحب، صدر مملکت اور دوسرے متعلقہ وزرا اور حکام کو تار دے دیے تھے۔ یہ تار بڑے جچے تلے الفاظ میں مفصل قسم کے تار تھے۔ حکومت کو فوری طور پر مداخلت کرنے اور طلبہ کے حقوق کے تحفظ کی طرف متوجہ کیا ہوا تھا۔

مولانا بڑے بااخلاق طریقہ سے پیش آئے اور نصیحت کی کہ ہم اب بھی احتجاج کا انداز چھوڑ کر اپنی تعلیم کی طرف متوجہ ہوں، ورنہ نقصان کا خدشہ زیادہ ہے۔ اس دو گھنٹہ کی ملاقات میں جو بات میں نے خاص طور پر نوٹ کی، وہ یہ تھی کہ مولانا، جماعت احمدیہ کے سخت خلاف ہونے کے باوجود یہ کوشش نہیں کر رہے تھے کہ ان طلبہ کو مرزائیوں کے خلاف بھڑکا کر استعمال کیا جائے۔ انھیں ہماری جانوں، تعلیم اور ہمارے مستقبل کی فکر زیادہ تھی۔ جب انھیں بتایا گیا کہ اس وفد میں احمدی طلبہ بھی شامل ہیں تو انھوں نے بڑی شفقت سے فرمایا کہ آپ سب لوگ میری اولاد ہیں، ملک کا سرمایہ ہیں اور اس قوم کی متاع عزیز ہیں۔ جب وفد نے انھیں یقین دلایا کہ یہ سب احمدی طلبہ مرزائیوں کے اس وقت سخت خلاف ہیں، تو انھوں نے پھر بھی یہی کہا کہ ٹھیک ہے، یہ لوگ وقتی طور پر ان کے مخالف ہیں لیکن میں انھیں مرزائیوں سے لڑا کر انھیں قتل کرانے کا گناہ اپنے سر لینے کے لیے تیار نہیں ہوں۔ میں مرزائیوں کا مخالف ہوں لیکن میری مخالفت ذاتی نہیں، مذہبی اور دینی عقیدوں کی وجہ سے ہے۔ میں اس مخالفت کو اصولوں کی بنیاد پر انسانیت، شرافت اور خود دین کی حدود میں رکھ کر جاری رکھے ہوئے ہوں۔

پھر مولانا نے نصیحت آمیز لہجہ میں فرمایا کہ عزیزو! تم دراصل مرزائیوں کی تصویر کے اس رخ سے آگاہ نہیں ہو کہ وہ اپنی تنظیم میں اختلاف رائے رکھنے والوں سے کیا سلوک روا رکھتے ہیں؟ اس لحاظ سے ان کی ایک مستقل تاریخ ہے، جس کی تفصیل میں، میں نہیں جانا چاہتا کیونکہ آپ میرے مہمان ہیں اور میں آپ کی دل آزاری کرنا نہیں چاہتا، البتہ یہ ضرور کہوں گا کہ اگر تم اس تاریخ سے واقف ہوتے تو تم اس طرح پریس کانفرنس اور مظاہرے نہ کرتے اور اختلاف رائے کا یا بیزاری کا کوئی اور طریقہ اختیار کرتے۔ میں چونکہ مرزائیوں کی اس تاریخ سے آگاہ ہوں، اس لیے تمھیں یہ مشورہ دے رہا ہوں...... پھر مولانا نے کہا کہ عجیب بات ہے کہ خود مرزائی مسلمان معاشرے میں انتہائی اختلاف رائے رکھنے کا حق مانگتے ہیں، مسلمانوں کی دل آزاری کرتے ہیں، اشتعال انگیز عقیدوں کا اظہار اور عبارتوں کا پرچار کرتے ہیں اور اگر

ان کے، اس اختلاف کے پیش نظر یا ان کی اس مردم آزاری کے پیش نظر انھیں کچھ کہا جائے تو آسمان سر پر اٹھا لیتے ہیں کہ دیکھو مسلمان کتنے ظالم ہیں، ہمیں اختلاف رائے اور اختلاف عقیدہ کا حق نہیں دیتے، حکومت اور عوام میں مظلوم بننے کی کوشش کرتے رہتے ہیں، لیکن قادیان میں اور اب ربوہ میں اگر ان کے عقیدے رکھنے کے باوجود، ان کا ممبر اور وفادار ہونے کے باوجود کوئی ذرا سا اختلاف کر دے تو فوراً بائیکاٹ، اخراج اور قتل وغیرہ پر آمادہ ہو جاتے ہیں۔

مولانا یہ باتیں کر رہے تھے اور میں اس سوچ میں تھا کہ یہ وہ لوگ ہیں جن کی خدا جانے کیسی بھیانک تصویر ہمیں ربوہ میں دکھائی جاتی رہی ہے۔ بہرحال میں مولانا کی باتوں سے بہت متاثر ہوا۔ دوسرے ساتھی بھی بڑے مطمئن ہوئے اور یہ فیصلہ کیا کہ ہڑتال ختم کر دیں گے اور اپنی تعلیم کی طرف متوجہ ہوں گے اور اب آئندہ مرزائیوں کے خلاف اپنے اتحاد کو قائم رکھتے ہوئے اخلاقی جنگ لڑیں گے، جوش اور جنون کے بغیر تحریک آزادی کو جاری رکھیں گے۔

مولانا نے ہمارے ایک ایک کے نام اور پتے دریافت کیے اور تحریر کر لیے اور ہمارے ساتھ جو غیر احمدی طلبہ تھے، انھیں فرمایا کہ تم اپنی اس تحریک میں اپنے ساتھی احمدی طلبہ کے مذہبی جذبات کا احترام رکھتے ہوئے وہاں کام کرو۔ بڑی محبت سے چائے وغیرہ پلائی اور رخصت کر دیا۔

واپسی پر میں سارے راستے یہ سوچتا گیا کہ یہ لوگ ہیں جن کا نقشہ ہمیں کچھ کا کچھ بتایا جاتا رہا ہے اور ہم بھی انھیں خدا جانے کیا سمجھتے رہے ہیں، لیکن آج معلوم ہوا کہ یہ کتنے بلند اخلاق اور کشادہ ذہن لوگ ہیں اور جنھیں ہم پیشوا، مقتدا اور نبی زادے سمجھتے رہے ان کا اخلاق و کردار کیا ہے؟ ربوہ واپسی ہوئی۔ شام ہو گئی تھی۔ میں اپنے گھر پہنچا تو گھر کے سب لوگ پریشان تھے۔ یہ 12 دسمبر 1972ء کی شام تھی۔ مجھے محسوس ہوا کہ ہمارے ساتھ کچھ ہونے والا ہے کیونکہ صبح سے ہی ہمارے گھر کے اردگرد ربوہ کی سکیورٹی فورس گھیرا ڈالے ہوئے تھی۔ تھوڑی دیر گزری تو خدام الاحمدیہ اور ناظر امور عامہ کے پانچ سو غنڈوں نے میرے گھر کا گھیراؤ کر لیا۔ ان غنڈوں کی قیادت مرزا ناصر احمد خلیفہ ربوہ کا ایک بیٹا مرزا لقمان احمد کر رہا تھا۔ غنڈوں کی صف اوّل میں ظہور احمد باجوہ ناظر امور عامہ، رشید غنی پروفیسر تعلیم الاسلام کالج ربوہ، عزیز ساجد پرنسپل طبیہ کالج ربوہ، حمید اللہ صدر خدام الاحمدیہ مرکزیہ ربوہ شامل تھے۔ یہ غنڈے بندوقوں، پستولوں، کلہاڑیوں اور ڈنڈوں سے مسلح تھے۔

غنڈوں کے ایک بڑے سرغنہ سمیع اللہ، جو نائی یا سیال ہیں، انھوں نے غنڈوں کو للکارا کہ اگر یہ لوگ کنڈا نہیں کھولتے تو دیواریں پھلانگ کر گھر میں داخل ہو جاؤ اور رفیق باجوہ کو قتل کر دو۔ غنڈے گھر کی چاردیواری پر چڑھ گئے، جس پر گھر کی باپردہ خواتین نے بے پردہ ہو کر چیخ و پکار کی اور غنڈوں کا مقابلہ کیا۔ کسی احمدی مومن کو ہم پر ترس نہ آیا۔ غنڈے دیواروں سے اتر گئے۔ مجھے میری والدہ نے گھر میں کہیں

چھپایا ہوا تھا۔ محاصرہ جاری رہا۔ کسی نے جب پولیس چوکی میں اس غنڈہ گردی کی اطلاع دی تو پولیس نے مداخلت کرنے سے معذوری کا اظہار کر دیا۔ لالیاں تھانہ میں پولیس سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کی گئی تو معلوم ہوا ربوہ کے آپریٹر نے فون کا رابطہ لالیاں سے کاٹ رکھا ہے۔ آخر رات 2 بجے کسی نہ کسی طریقہ سے میں گھر سے باہر نکلنے میں کامیاب ہو گیا۔ اور دسمبر کی سردی میں ربوہ سے دور ایک بستی میں جا کر رات کا بقیہ حصہ گزارا۔ اگرچہ میں تو ربوہ سے نکلنے میں کامیاب ہو گیا اور غنڈوں کے ہاتھ آنے اور قتل کیے جانے سے بچ گیا، لیکن جب غنڈوں کو معلوم ہوا کہ میں اندر نہیں ہوں اور نکلنے میں کامیاب ہو گیا ہوں تو انھوں نے ہمارے گھر کا سارا سامان مکان سے نکال کر دروازے کے باہر لا کر رکھ دیا۔ گھر والوں کو اندر سے نکال کر باہر کر دیا۔ مکان کے دروازے مقفل کر دیے گئے اور میرے والد کو، جو پیدائشی احمدی اور اس بڑھاپے کی عمر تک مفلسانہ اور مخلصانہ زندگی بسر کر کے احمدیت کے لیے وقف تھے، ربوہ سے فوراً نکل جانے کا حکم دے دیا گیا۔ والد صاحب بیچارے کہیں سے ٹرک لائے اور سامان لاد کر اپنے آبائی گھر چونڈہ میں بال بچوں کو لے کر چلے گئے۔

جب مجھے یہ اطلاع ملی کہ میرے والدین کے ساتھ یہ سلوک ربوہ کے جھوٹے نبی زادوں نے روا رکھا ہے تو میں نے دل میں سوچا کہ اگر کوئی خطا ہو سکتی تھی تو میری تھی، لیکن میرے ماں باپ نے کیا قصور کیا تھا کہ ان سے یہ سلوک روا رکھا گیا۔ ان کا قصور صرف یہ ہے کہ انھوں نے اپنے اکلوتے بیٹے کو قتل کرنے کے لیے غنڈوں کے سپرد نہیں کیا۔ اب مجھے یقین اور بالکل یقین حاصل ہو گیا کہ یہ ربوہ اور اس کی نبوت، مسیحیت اور روحانیت وغیرہ سے فراڈ اور خالص دکانداری ہے۔ مجھ پر مرزائیت کی ساری حقیقت واضح ہو گئی۔ مجھے مولانا تاج محمود کی باتیں ایک ایک کر کے یاد آنے لگیں کہ وہ کہتے تھے کہ "آپ لوگ اس جماعت کی تاریخ سے آگاہ نہیں ہیں۔"

میں نے اگلے روز مولانا تاج محمود صاحب کو ایک چٹھی لکھی اور ایک آدمی کے ذریعہ پہنچائی اور تمام واقعات سے آگاہ کیا اور دل میں فیصلہ کیا کہ ان جھوٹوں کو اب ہمیشہ کے لیے چھوڑ دینا ہے۔ مرزائیت سے توبہ کر لینی ہے اور آئندہ زندگی مرزائیت کے اندھے کنویں کی بجائے عالمگیر سچائی کے علمبردار اسلام کی رہنمائی میں بسر کرنی ہے۔ جب اس مرد درویش مولانا صاحب کو میری مصیبت کی اطلاع ہوئی تو انھوں نے مجھے جواباً درج ذیل دستی خط تحریر کیا۔

16 دسمبر 1972ء

عزیزی رفیق احمد باجوہ صاحب طول عمرہ

السلام علیکم و رحمتہ اللہ۔ آپ کا خط ملا۔ خدا کی قدرت ہے، آپ کا خط ملنے سے پہلے ہی میں سخت بے چین تھا۔ خدا کا شکر ہے کہ آپ کی جان بچ گئی۔ مجھے انتہائی دکھ ہے کہ آپ اور آپ کے والدین سے اس نام نہاد جماعت نے انتہائی ناروا سلوک کیا ہے۔ بدقسمتی سے میری اور آپ کی ملاقات چنیوٹ کی

پریس کانفرنس کے بعد ہوئی۔ اگر مجھے معلوم ہوتا تو میں آپ کو پریس کانفرنس نہ کرنے دیتا، بلکہ یہ پریس کانفرنس ہم کسی اور ذریعہ سے کر لیتے۔ خیر جو اللہ کو منظور تھا، ہوا۔ مجھے خصوصاً آپ کے والدین کی پریشانی کا بھی بہت رنج ہوا ہے جو خواہ مخواہ ان ظالموں کے ظلم کا نشانہ بن گئے ہیں۔

ظہیر چٹھہ دو رات سے میرے پاس ٹھہرے ہوئے ہیں۔ وہ زخمی ہوئے، اسی طرح غضنفر علی کو ضربات آئیں۔ ان دونوں کی طرف سے لالیاں تھانہ میں رپورٹ درج ہو گئی ہے۔ ایک دفعہ آج اسی معاملہ کو لے کر ملک معراج خالد سے بھی ملا ہے۔ رات میری ایس پی جھنگ سے بھی فون پر بات ہوئی ہے۔ آج ڈپٹی کمشنر صاحب چنیوٹ اور ربوہ پہنچا ہوا ہے۔ انھیں کہلوا کر بھیجا ہے کہ پہلے پرنسپل کو تبدیل کیا جائے، طلبہ کو تحفظ دیا جائے۔ جنھیں ضربات پہنچی ہیں، ان کے مقدمات درج کیے جائیں اور مجرموں کو سزائیں دلوائی جائیں۔

کل صبح ظہیر چٹھہ اپنے دوسرے ساتھیوں کے ہمراہ لائل پور میں پریس کانفرنس کر کے سارے حالات پریس میں لا رہا ہے۔ آپ کے لیے دل مضطرب ہے، لیکن آپ اپنے والدین کے اطمینان کے بغیر نہ آئیں۔ ویسے میرے پاس آئیں تو آپ انشاء اللہ حفاظت میں ہوں گے۔ ظہیر صاحب وغیرہ بھی آپ کو ملنا چاہتے ہیں۔ جواب سے ضرور مطلع کریں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو سرفراز فرمائے اور آپ کی مدد فرمائے۔ والسلام

دعا گو

تاج محمود

مولانا کا یہ خط پڑھ کر کچھ دنوں بعد میں ان کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اس وقت تک لالیاں کی پولیس، چنیوٹ کے حکام اور ضلع جھنگ کے افسران بالا ربوہ نوازی کا حق ادا کر چکے تھے۔ سرکاری کالج کے ربوائی پرنسپل نے چن چن کر لڑکوں کو کالج سے نکال دیا۔ ظہیر چٹھہ کو ہمدردی کے شیشہ میں اتارا اور لالیاں لے جا کر کالج چھوڑنے کا سرٹیفکیٹ دے دیا۔ اسلم وڑائچ نے گجرات کالج میں اور انور دیو نے سرگودھا کالج میں داخلہ لے لیا۔ مولانا نے بہت شفقت اور اخلاق سے اپنا گرویدہ کر لیا۔ میں نے ان کے ''لولاک'' میں اپنے اسلام قبول کر لینے اور مرزائیت کو ترک کر دینے کا اعلان بھی کر دیا۔ مولانا نے نصیحت کی کہ میں چونڈہ میں اپنے ماں باپ کی خدمت بجا لاؤں اور اپنی تعلیم کی تکمیل کروں۔ اب میں اپنے ماں باپ کی خدمت کرتا ہوں اور اپنی تعلیم کی تکمیل میں ہمہ تن مصروف ہوں۔

میرے چونڈہ میں جانے سے وہاں سے اللہ نے ایک چھوٹی سی مسجد کو مرزائیوں کے ناپاک وجود سے پاک کر دیا ہے۔ میں اس میں بچوں کو قرآن مجید کی تعلیم دیتا ہوں، ان میں جذبہ جہاد اور حب وطن اجاگر کرتا ہوں۔ اس مسجد میں چونڈہ کے علمائے کرام کا باری باری درس قرآن مجید ہوتا ہے۔ اللہ نے اس طرح مجھ پر مرزائیت کی حقیقت واضح کر دی اور مجھے حلقہ بگوش اسلام بنا دیا ہے۔



محترمہ بشریٰ باجوہ

# الوداع قادیانیت!

میرے دادا چوہدری رحمت خان صاحب باجوہ سفید پوش چونڈہ نے مرزا غلام احمد کے ہاتھ پر بیعت کی اور میرے والد صاحب نے مرزا بشیر الدین محمود کی اپیل پر سرکاری ملازمت سے استعفیٰ دے کر قادیانی جماعت کے لیے زندگی وقف کی۔ ربوہ کی سیاسی اور مذہبی سرگرمیوں میں حصہ لینے کے ہزاروں مواقع میسر آئے، شروع سے ہی ربوہ میں رہنے کے باعث ایک ہی قسم کا لٹریچر پڑھائے جانے کی وجہ سے ہمیں حقیقت حال سے بالکل بے خبر رکھا جاتا تھا۔ وہاں کی سیاسی اور مذہبی سرگرمیوں کے تحت ''احمدیت'' کی تبلیغ کی جاتی اور حضرت رسول اکرم خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں تقریبات میں شاذ و نادر ہی سرگرمی ہوتی اور وہ محض اخباری کارروائی کے لیے منعقد کی جاتی تھیں۔

تعلیم الاسلام کالج ربوہ میں طلباء کی تنظیم بنانے پر مرزا ناصر کے حکم سے 12 دسمبر 1972ء کو تقریباً تین صد (300) غنڈوں نے ربوہ میں میرے بھائی رفیق احمد باجوہ پر قاتلانہ حملہ کیا۔ کچھ غنڈوں نے باپردہ گھر کی چار دیواری پھاندی۔ مرزا ناصر احمد، جن کا دعویٰ ہے کہ جماعت احمدیہ تمام دنیا کی اصلاح اور اسلام کی اشاعت کے لیے خدا تعالیٰ کی طرف سے بنائی گئی ہے، بالکل غلط ثابت ہوا۔ قادیانیوں کا کام محض لوگوں کو مذہب کی آڑ میں بے وقوف بنانا اور بلیک میلنگ اور ہٹلر کے نقش قدم پر چل کر ان پر تسلط قائم رکھنا ہے۔ اس پر میں نے پھر سے جماعت احمدیہ کے لٹریچر کا مطالعہ کیا اور اس کے ساتھ ہی اسلامی تعلیمات کا موازنہ کیا تو مجھ پر یہ حقیقت کھل گئی کہ قادیانی ایک جھوٹے مذہب کے علمبردار ہیں۔

محکمہ امور عامہ، ربوہ شہر میں، عموماً، احمد کمیونٹی کے لیے وہی کام انجام دیتا ہے جو محکمہ پولیس انجام دیتا ہے۔ جب کوئی ربوہ کی انتظامیہ کے خلاف ہو جائے یا اس کے اندرونی معاملات کے خلاف آواز اٹھائے تو محکمہ امور عامہ اس کا معاملہ اپنے ہاتھ میں لے لیتا ہے۔ اس کے لیے، ان کا طریقہ واردات یہ ہے کہ وہ ایسے فرد کے خلاف نوجوان لڑکیوں کو چھیڑنے کا الزام عاید کرتے ہیں۔ امور عامہ کے پاس ایسی نوجوان لڑکیاں موجود رہتی ہیں، جو پولیس کے پاس جا کر رپورٹ لکھواتی ہیں کہ فلاں شخص نے ان کو چھیڑا ہے۔ امور عامہ والے بعض افراد کو اپنے دفتر میں لے جا کر ننگا کر کے تشدد کرتے ہیں۔ وہ لڑکیوں کو چھیڑنے

کا بہانہ اس لیے کرتے ہیں کہ کوئی پولیس کو اپنے ساتھ ہونے والے تشدد کی شکایت نہ کرے۔ امور عامہ میں ربوہ میں رہنے والے ہر شخص کی فائل بنتی ہے، جس میں اس کی گھریلو، مذہبی اور سیاسی سرگرمیوں کا ریکارڈ رکھا جاتا ہے۔ جب کسی کی قابل اعتراض سرگرمی کی اطلاع ملتی ہے، اسی وقت اس کی فائل کھل جاتی ہے۔

ربوہ میں اس کے علاوہ خدمت خلق کے نام سے ایک تنظیم ہے۔ پہلے اس کا نام حفاظت مرکز تھا۔ ان کا کام یہ ہوتا ہے کہ خلیفہ وقت اور تمام آبادی کو بیرونی خطرہ سے بچاؤ کے لیے ان کی حفاظت کریں۔ کئی ایسے شعبے ہیں جن کا کام فنڈز اکٹھا کرنا ہے۔ اس طرح کا ایک شعبہ بیت المال ہے۔ اس کے علاوہ وکیل التبشیر اور وقف جدید جیسے محکمے بھی ہیں جو ربوہ میں کیے جانے والے فیصلے کو اندرون و بیرون ملک احمدیوں تک پہنچاتے ہیں۔ یہ فیصلے مذہبی بھی ہوتے ہیں اور سیاسی بھی۔ البتہ وقف جدید شہری تنظیموں سے Deal نہیں کرتا۔ شہری تنظیموں کے ساتھ رابطہ پرائیویٹ سیکرٹری ٹو سربراہ کمیونٹی رکھتا ہے۔ نظارت تعلیم کا شعبہ، تعلیمی اداروں کو کنٹرول کرتا ہے جو کمیونٹی کے تحت چلتے ہیں۔ ہنگامی حالات میں اس کے فرائض یہ ہوتے ہیں کہ تعلیمی ادارے بند کر کے ان اداروں میں زیر تعلیم طلبہ کو رضا کاروں کی حیثیت سے استعمال کیا جائے۔ ربوہ میں ایک دفتر رشتہ ناطہ بھی ہے۔ اس کا کام یہ ہے کہ احمدیوں کے آپس میں رشتے طے کرائے۔ اس شعبے کا کام یہ بھی ہے کہ اس بات کا اطمینان کرلے کہ کوئی احمدی لڑکی کسی غیر احمدی لڑکے کے ساتھ شادی نہ کرالے۔ قواعد کے تحت ایک احمدی لڑکی کو، جو کسی غیر احمدی لڑکے سے شادی کرلے، بائیکاٹ وغیرہ کی سزا دی جاتی ہے۔

ربوہ میں ایک دفتر کمیٹی آبادی ہے۔ اس دفتر میں جائیداد غیر منقولہ کے سودوں کا اندراج ہوتا ہے۔ اس دفتر کی یہ ذمہ داری ہے کہ ربوہ کی جائیداد میں سے کوئی حصہ کسی غیر احمدی کے پاس نہ چلا جائے۔ خواتین کے دو شعبے قائم کیے ہیں۔ 15 سال سے اوپر کی عورتیں لجنہ اماء اللہ کی تنظیم سے منسلک ہیں۔ اس تنظیم کے تحت عورتوں کو اپنے گھروں میں بچوں کے اندر غلامانہ ذہنیت پیدا کرنے کی تربیت دی جاتی ہے۔ دوسری تنظیم ناصرات الاحمد یہ ہے، جس میں پندرہ سال سے کم عمر کی بچیاں شامل ہیں۔

مورخہ 25 جنوری 1974ء کو چونڈہ کے مرزائی توہین قرآن، توہین مسجد اور توہین اسلام کے مرتکب ہوئے، جس سے ثابت ہو چکا ہے کہ قادیانیوں کا واحد مقصد اسلام کو دنیا سے ختم کرنا ہے، اس لیے میں آج مورخہ 30 جنوری 1974ء کو واشگاف الفاظ میں اعلان کرتے ہوئے مرزائیت سے توبہ کر کے حلقہ بگوش اسلام ہو رہی ہوں۔



مولانا عبدالکریم مباہلہ

# باطل سے حق کی طرف

میرے خیالات قیاس پر مبنی نہیں بلکہ تجربہ کی بناء پر ہیں، کیونکہ راقم الحروف خود عرصہ 16'17 برس قادیانیت کا شکار رہ چکا ہے۔ معمولی قادیانی نہیں بلکہ آنریری (بلاتنخواہ) مبلغ ہوتے ہوئے، میں قادیانیت کی تبلیغ کرنا اپنا فرض سمجھتا تھا۔ مگر خداوند کریم کے فضل واحسان نے قادیانیت کی حقیقت کو مجھ پر آشکارا کر دیا اور اس گروہ کے اندرونی حالات نے مجھے اس نتیجہ پر پہنچایا کہ یہ کوئی مذہبی جماعت نہیں بلکہ تجارتی کمپنی ہے۔ اس لحاظ سے مجھے یہ حق پہنچتا ہے کہ میں اپنے خیالات کا اظہار کروں اور ناظرین سے درخواست کروں کہ وہ میرے تجربہ سے فائدہ اٹھائیں۔

1- قادیانی کمپنی نے وفات مسیح علیہ السلام اور امکان نبوت کے مسئلہ کو صرف اور صرف اس لیے اپنے معتقدات میں شامل کر رکھا ہے تاکہ دنیا انھیں ایک مذہبی گروہ خیال کرے۔ قادیانی کمپنی کو خوب معلوم ہے کہ اس اختلاف کے موجد وہ خود نہیں بلکہ بہاء اللہ ایرانی یا ہمارے زمانہ کے چند نئی روشنی کے پروردہ لوگ ہیں۔ یہی وہ اشخاص ہیں جن کے خیالات کی روشنی میں قادیانی کمپنی نے اپنا مذہب یا بالفاظ دیگر کاروبار شروع کیا۔ ان مسائل پر قادیانی کمپنی نے اس لیے حد سے زیادہ زور دیا تاکہ دنیا بھی سمجھے کہ ان خیالات کی موجد یہی کمپنی ہے اور اہل اسلام اور قادیانیوں کا اختلاف ایک مذہبی اختلاف ہے۔ نتیجہ یہ ہوگا کہ پبلک یہ اندازہ ہی نہ کر سکے گی کہ یہ گروہ کوئی تجارتی گروہ ہے۔

قادیانی کمپنی کو اپنا کاروبار شروع کرنے کی جرأت اس بات سے ہوئی کہ انھوں نے ہندوستان کی حالت کا مطالعہ کیا۔ انھوں نے دیکھا کہ اس ملک کے باشندوں کی یہ ذہنیت ہے کہ وہ ایک اشتہاری عامل کے گرویدہ ہو جاتے ہیں اور متعدد جھوٹے پیر ان کے مال ومتاع پر ڈاکہ ڈالنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں، تو کیا یہ کوئی مشکل کام ہے کہ ایک دو باتوں کو بناء اختلاف قرار دے کر مذہب کے پردہ میں کاروبار شروع کر دیا جائے۔

2- قادیانی کمپنی نے ایک یہ چیز بھی اپنے لیے مفید خیال کی کہ ان ہر دو مسائل پر جب کبھی گفتگو ہو

گی تو اس میں صرفی، نحوی، لغوی، منطقیانہ، فلسفیانہ، غرضیکہ ہر قسم کی علمی بحث ہوگی۔ عوام الناس جو اس بحث کو سنیں گے، وہ ان علوم سے بے بہرہ ہوں گے، وہ کیا اندازہ کریں گے کہ درست بات کون کہہ رہا ہے۔ پس جھگڑا ہوگا، جو تیز وطرار، چالاک و ہوشیار ہوگا، پبلک اس سے متاثر ہوگی۔ پبلک کیا سمجھے کہ از روئے علوم اسلامیہ کون صحیح بات کہہ رہا ہے؟ اس جھگڑے کا نتیجہ یہ ہوگا کہ حاضرین میں سے کوئی ایک آدھ ہماری طرف ہو جائے گا اور باقی ہمارے مخالف رہیں گے۔ بہرکیف سودا مہنگا نہ ہوگا۔ اگر اس زمانہ میں دہریت پھیل سکتی ہے اور لوگ خدا کے بھی منکر ہو سکتے ہیں تو کیا قادیانیت کا پرچار نہیں ہوسکتا۔

-3 مذکورہ بالا امر کی وضاحت اس مثال سے ہو سکتی ہے کہ وفات مسیح علیہ السلام یا امکان نبوت پر ایک قادیانی اور مسلمان عالم میں مناظرہ ہو، مناظرہ میں قرآن کریم اور احادیث کی رو سے بحث ہوگی۔ صرفی، نحوی، باتیں بھی ہوں گی۔ دونوں طرف کے مناظر اپنے اپنے دلائل پیش کریں گے۔ سامعین کون ہوں گے، وہ لوگ جو عربی علوم سے تہی دست ہیں۔ اب معزز ناظرین خیال فرمائیں کہ مناظرہ اس لیے کیا جاتا ہے کہ لوگ فیصلہ کرسکیں کہ حق وصداقت کس طرف ہے؟ لیکن غور فرمایئے کہ دونوں مناظروں کا مباحثہ وہ لوگ سن رہے ہیں، جو خود ان علوم کے ناموں سے بھی ناآشنا ہیں، جن کی رو سے بحث کی جارہی ہے، چاہیے تو یہ، کہ مناظرہ سننے والے وہ لوگ ہوں جو دونوں مناظروں سے بھی زیادہ علم رکھتے ہوں، جو یہ فیصلہ دے سکیں کہ کون درست کہہ رہا ہے، مگر تعجب ہے کہ مناظرہ کی منصف وہ پبلک بن جاتی ہے، جو خود ان علوم سے قطعی ناواقف ہے۔

کیا اس امر سے انکار کیا جاسکتا ہے کہ مروجہ سکولوں کی دسویں جماعت کا امتحان وہی لے سکتا ہے جو خود انٹرنس پاس ہو۔ اسی طرح ایف۔ اے کا امتحان، وہ لے سکتا ہے جو خود بی۔ اے ہو۔ بی۔ اے کا امتحان وہ لے سکتا ہے جو خود ایم۔ اے ہو۔ جب دنیاوی معاملات میں دنیا کا طرز عمل یہ ہے تو کیا وجہ ہے کہ ہم دینی معاملات میں خود منصف بن بیٹھیں اور یہ خیال کرلیں کہ دینی مباحث کا فیصلہ ہم کرسکتے ہیں۔

-4 میرا یہ مطلب نہیں کہ ہر جگہ کے لوگ اس بات کا خیال نہیں کرتے اور مناظرہ کروا کر خود منصف بن جاتے ہیں کیونکہ بہت سے مقامات ہیں، جہاں قادیانیوں نے اپنا داؤ چلانا چاہا مگر وہاں کے لوگوں نے یہ کہا کہ ہم مناظرہ کا فیصلہ نہیں کرسکتے۔ یہ مشکل ہے کہ ہم پہلے ان علوم کو حاصل کریں، جن کی رو سے مناظرہ ہوگا اور پھر تمہارا مناظرہ سنیں۔ یہ وہ زمانہ نہیں کہ ہر شخص علوم دینیہ سے واقفیت حاصل کرنا ضروری خیال کرتا ہے۔ اس لیے بہتر صورت یہ ہے کہ ایک ثالث مقرر کرو جو غیر جانبدار ہو اور اس قابل ہو کہ تم دونوں کے بیانات کا موازنہ کر کے فیصلہ صادر کر

سکے۔ چنانچہ اس جواب پر قادیانی بھاگ اٹھے کیونکہ ان کا مقصود طلب حق تو ہوتا نہیں۔ اگر ہو تو وہ فوراً ثالث مان لیا کریں مگر ان کو اپنے دلوں کی حقیقت معلوم ہے، اس لیے ثالث کبھی نہ مانیں گے، بلکہ وہ تو جھگڑا چاہتے ہیں تاکہ جھگڑا میں اپنے فائدہ کی راہ اختیار کر سکیں۔

5- اگر کسی جگہ ثالث مقرر کرنے کے لیے قادیانی سے کہا جائے تو ان کے مناظر تقدس آمیز لہجہ میں کہا کرتے ہیں کہ اگر ان مسائل میں کسی عالم کو ثالث بنانے کی ضرورت ہے تو معاذ اللہ، یہ اسلام پر ایک خطرناک حملہ ہے۔ گو قرآن و حدیث کے علوم اس قدر مشکل ہیں کہ تم لوگ ان کو سمجھ بھی نہیں سکتے اور دو مناظروں کی گفتگو سن کر فیصلہ نہیں کر سکتے۔ خداوند کریم نے قرآن کریم کو نہایت آسان بنایا ہے تاکہ ہر شخص باآسانی سمجھ سکے۔ پس کسی ثالث کی ضرورت نہیں۔ اگر تم ثالث کا مطالبہ کرو گے تو بالفاظ دیگر قرآن پاک پر ایک حملہ کرو گے گویا یہ ایسی کتاب ہے کہ اسے سمجھا ہی نہیں جا سکتا۔

اس سوال کا جواب اس مناظر کو یہ دینا چاہیے۔

1- جناب من! اگر آپ کا قول درست تسلیم کیا جائے تو آپ کو کیا ضرورت تھی کہ دس سال کے لمبے عرصہ میں مولوی فاضل بنتے۔ مناظرہ کرنے کی مشق کے لیے دو تین سال صرف کرتے۔ آخر آپ اتنے سال قادیان میں ٹریننگ حاصل کرنے کے بعد مناظرہ کے لیے تشریف لائے ہیں تو کیا یہ قرآن پاک یا اسلام پر خطرناک حملہ نہیں کہ آپ نے اپنے عمل سے یہ ثابت کیا کہ ان علوم کو سمجھنے یا ان مسائل پر گفتگو کرنے کے لیے اپنی زندگی کا بیشتر حصہ آپ کو تیاری میں گزارنا پڑا۔ لطف تب تھا جب آنجناب بھی ہماری طرح ان باتوں سے بے بہرہ ہوتے اور پھر گفتگو کرتے۔ آپ کے عمل نے ہی ثابت کر دیا کہ ان مسائل پر گفتگو کرنے کے لیے قابلیت کی ضرورت ہے۔ اگر آپ کو بحث کرنے کے لیے ان علوم کی ضرورت ہے تو ہمیں فیصلہ کرنے کے لیے ان چیزوں کی ضرورت کیوں نہیں؟

2- آپ کے تقدس آمیز وعظ کے چکمہ میں ہم نہیں آ سکتے۔ اگر کسی مریض کے علاج کے لیے ڈاکٹر بننے کی ضرورت ہے اور باقاعدہ تعلیم حاصل کرنی ضروری ہے، اگر مصنف بننے کے لیے علم ادب کی ضرورت ہے، اگر انسان کو اپنی روزی پیدا کرنے کے لیے کسی صنعت و حرفت کا سیکھنا ضروری ہے، تو کوئی وجہ نہیں کہ علوم دینیہ میں دخل دینے کے لیے کسی علم کی احتیاج کا اظہار کیا جائے۔ اگر ہم ان علوم سے ناواقف ہیں تو فیصلہ کا آسان طریق یہ ہے ایک ثالث کا تقرر ہو جو خود عالم ہو اور بہترین فیصلہ دے سکے۔

3- اگر تم بغیر ثالث گفتگو کرنا چاہتے ہو تو ہم اس کے لیے بھی تیار ہیں بشرطیکہ تم ایسے موضوع پر

بحث کرو، جس میں کسی علم کی ضرورت لاحق نہ ہو اور صرف اردو کا جاننا کافی ہو مثلاً مسئلہ ''صداقت مرزا'' کا موضوع ہے۔ مرزا قادیانی کی اکثر کتب اردو میں ہیں۔ ہم میں سے ہر شخص اس زبان کو سمجھتا ہے۔ اس موضوع پر مناظرہ کرو اور فیصلہ بالکل آسان ہوگا۔ آخر تم خود بھی تو یہی کہتے ہو کہ وفات مسیح علیہ السلام اور امکان نبوت کے مسائل مرزا قادیانی نے پیش کر کے اہل اسلام کو ایک خطرناک جہالت سے نکالنا چاہا ہے۔ پس مرزا کی صداقت پر بحث کرلو۔ اگر وہ سچا ثابت ہوگیا تو اس میں یہ بات بھی آ گئی کہ وہ ان مسائل میں بھی سچا ہے یا نہیں آپ کے پیغمبر یعنی مرزا قادیانی کا یہ فتویٰ موجود ہے۔

''ظاہر ہے کہ جب ایک بات میں کوئی جھوٹا ثابت ہو جائے تو پھر دوسری باتوں میں بھی اس پر اعتبار نہیں رہتا۔''

(''چشمہ معرفت'' صفحہ 222)

اس فتوے کی رو سے ہماری بات تم کو تسلیم کرنی پڑے گی کہ صداقت مرزا پر بحث کافی ہے۔

-4 وفات مسیح علیہ السلام یا امکان نبوت کے مسائل پر تم کو بحث کرنے کی ضرورت صرف اس وجہ سے ہے کہ تم مرزا کی صداقت کو واضح کرو۔ وفات مسیح علیہ السلام ثابت کرتے ہو، اس لیے کہ مرزا مثیل مسیح علیہ السلام بن سکے، امکان نبوت ثابت کرتے ہو اس لیے کہ مرزا نبی یا پیغمبر بن سکے۔ آخر یہ ساری تکلیف صداقت مرزا کو منوانے کے لیے تو ہے۔ پس جو چیز تم نے ان مسائل کے بعد پیش کرنی ہے کیوں پہلے ہی اس امر پر بحث نہیں کرتے جو تمہارا اصل مقصود ہے، ناک کو ہاتھ لگانا ہے تو سیدھے لگاؤ، چکر ڈال کر ہاتھ لگانے سے کیا فائدہ؟ اگر تم صداقت مرزا ثابت کرنے میں کامیاب ہو گئے تو تمہاری ہر بات سچی۔ ورنہ سب جھوٹ۔

-5 اگر تم یہ کہو کہ صداقت مرزا کے سلسلہ میں بھی بعض معیار پیش ہوں گے جن میں پھر علوم کی واقفیت ضروری ہوگی۔ تو ہم یہ اقرار کرتے ہیں کہ مناظرہ میں صرف اردو اقوال پیش ہوں گے۔ اگر کوئی مرزا کی عربی عبارت ہوگی تو خود مرزا کا اردو ترجمہ پیش کریں گے۔ ہمیں عربی الفاظ سے کوئی تعلق نہ ہوگا۔ ہمارا مقصود تو صرف یہ ہے کہ ایسے طریق سے بحث ہو کہ حاضرین اس سے فائدہ اٹھا سکیں۔ اردو عبارت میں کیا جھگڑا ہر شخص اردو عبارت کو دیکھ کر فیصلہ صادر کر سکے گا اور ہمیں کسی ثالث کی ضرورت نہ ہوگی اور نہ کسی علم سے واقفیت کی احتیاج۔

پس یہ وہ طریق ہے جس سے ہر شخص قادیانیوں سے گفتگو کر سکے گا مگر آپ دیکھیں گے کہ قادیانی اس بات سے کیونکر بھاگتے ہیں۔

حقیقت یہ ہے کہ کتب مرزا، تردید مرزا کے لیے کافی ہیں۔

-6 قادیانیوں سے گفتگو کرتے وقت ہمیشہ یہ خیال رہے کہ قادیانی کبھی ایک بات پر نہ ٹھہرے گا۔ ہمیشہ ایک بات کو چھوڑ کر دوسری طرف رخ کرے گا اور بحث کو اس جگہ لے جائے گا، جہاں جھگڑا ہو اور گفتگو بغیر نتیجہ رہ جائے۔ پس ہمیشہ گفتگو کرتے وقت یہ مدنظر رکھئے کہ جو چیز آپ پیش کریں، آخر وقت تک اس بات کو دہراتے جائیں اور اس سے جواب کا مطالبہ کیجئے اور ہر وقت یہ پیش نظر رہنا چاہیے کہ گفتگو مختصر ہو اور ایک وقت میں ایک ہی بات ہو۔

قادیانی ہوشیار و چالاک پارٹی ہے، موقعہ کے مناسب حال چال چلنا ان کا دستور العمل ہے۔ جونہی ان کو معلوم ہو گا کہ ہمارا مدمقابل مسلمان ہمیں دندان شکن جواب دے گا، وہاں فوراً بحث سے گریز کریں گے اور یہ تقریر شروع کر دیں گے کہ اسلام مصائب میں گھرا ہوا ہے، مناظروں کو چھوڑ دو۔ آپس میں متحد ہو کر اسلام کی ترقی کی کوشش کرو، ہمارے خلیفہ نے اسلام کے درد سے متاثر ہو کر یہ حکم دے رکھا ہے۔

> ''میں ان کو نصیحت کرتا ہوں اور وہ یہ کہ اب تک ہماری جماعت سے ایک غلطی ہوئی ہے، میں نے بارہا اس سے روکا بھی ہے مگر اس جماعت نے جو اخلاص میں بے نظیر ہے، تاحال اس پر عمل نہیں کیا اور وہ یہ کہ مباحث کو ترک کرو۔ میرے نزدیک وہ شکست ہزار درجہ بہتر ہے، جو لوگوں کے لیے ہدایت کا موجب ہو، بہ نسبت اس صلح کے جو لوگوں کو حق سے دور کرے۔ پس ایک دفعہ پھر جب کہ ہمارے مبلغ تبلیغ کے لیے جا رہے ہیں، انھیں اور دوسروں کو بھی نصیحت کرتا ہوں کہ مباحثات کو چھوڑ دیں اور ایسا طرز اختیار کریں، جس سے دوسروں کے ساتھ ہمدردی اور خدا تعالیٰ سے خشیت ظاہر ہو۔'' (''الفضل'' 11 جولائی 1925ء، صفحہ 4)

اس حکم کی رو سے ہم مناظرہ یا بحث نہیں چاہتے، پس قادیانیوں کے ہر ہتھکنڈا کو سمجھئے اور اسے کہئے کہ اگر اسلام کا فی الواقعہ درد ہے تو دیہات میں تمھارے آدمی روزانہ بحث و مناظرہ کیوں کرتے ہیں؟ اس لیے کہ وہاں لاعلمی ہے اور وہاں کے لوگ تمھیں اپنا شکار نظر آتے ہیں۔ تمہاری یہ چال صرف ''صداقت مرزا'' کی بحث سے فرار اختیار کرنے کے لیے ہے۔ رہا تمھارے خلیفہ کا حکم، سو تمہاری دو رنگیاں ہم خوب جانتے ہیں۔ خلیفہ قادیان کا مذکورہ بالا حکم تم نے پیش کیا مگر اسی اخبار کے صفحہ 5 پر اس کا یہ قول بھی موجود ہے، جس سے صاف عیاں ہے کہ اس کا اصل مقصود کیا ہے؟

> ''مگر ساتھ ہی یہ خیال رکھنا چاہیے کہ وہ مبلغ کی حیثیت سے نہیں جا رہے ہیں بلکہ مدبر کی حیثیت سے جا رہے ہیں، ان کا کام یہ دیکھنا ہے کہ اس ملک میں کس طرح تبلیغ کرنی چاہیے۔''

اگر اسلام کا درد ہے تو آؤ سیدھی طرح مسلمانوں کو دائرہ اسلام سے خارج قرار دینے سے

تحریری توبہ نامہ لکھ دو۔ بہرکیف میں برادران اسلام سے یہ کہوں گا کہ وہ بھی کسی امر پر بحث کرنے سے پہلے دشمن کی چال سمجھا کریں۔ اگر قادیانی خود مناظرہ کا میدان گرم کرنے کی کوشش کرے تو آپ یہی حوالہ پیش کر کے دریافت کیا کریں کہ تمھارے خلیفہ کا تو حکم ہے کہ مناظرہ نہ کرو۔ تم کیوں ایسا کرتے ہو، اگر وہ خود ہی یہ معلوم کر لے کہ میرا مدمقابل دندان شکن جواب دے گا اور مناظرہ سے فرار اختیار کرے اور اسلام کے درد کا اظہار کرنا شروع کرے، تو آپ ان کے ساتھیوں کا حال بیان کریں جو عموماً قادیانی اخبار میں درج ہوتا ہے کہ فلاں جگہ مناظرہ ہوا۔ فلاں جگہ بحث ہوئی اور دریافت کریں کہ وہاں مناظرے کیوں ہوتے ہیں؟ صاف بات کیوں نہیں کہتے کہ تم مرزا کی کتابوں کے حوالہ جات سے گھبراتے ہو۔ ہاں اگر کوئی ناواقف حال مل جائے تو مناظرہ کی ڈینگ مارتے ہو۔ ایسے موقع پر اس موضوع پر گفتگو یہ ہوا کرے کہ حضرت! ہم آپ کی چالوں سے واقف ہیں وقت وقت کی چال چلنا آپ کا شیوہ ہے۔

بہر رنگے کہ خواہی جامہ مے پوش

من انداز قدت را مے شناسم

تم کوئی گفتگو کرو، تمہارا آخری نقطہ مرزا کی تبلیغ ہو گی۔ پس آؤ اسی موضوع پر گفتگو کر کے قصہ ختم کریں۔ بعض اوقات قادیانی مناظرہ سے انکار کیا کرتے ہیں۔ تھوڑی دیر کے بعد پھر ان کی رگ جوش مارا کرتی ہے اور مناظرہ کے لیے گفتگو شروع کر دیتے ہیں۔ ایسے موقعہ پر جب سوال کیا جائے کہ اب کیوں بحث کرتے ہو تو کہہ دیا کرتے ہیں کہ یہ بحث نہیں تبادلہ خیالات ہے۔ غرضیکہ یہ لوگ منٹ منٹ کے بعد اپنا رنگ بدلا کرتے ہیں۔ پس پوری ہوشیاری سے پہلے ان کی چال دیکھا کریں اور پھر گفتگو شروع کیا کریں۔

## مذہب کے پردہ میں تجارت

میرے ذاتی تجربہ اور تحقیقات کا خلاصہ یہ ہے کہ قادیانی گروہ کوئی مذہبی جماعت نہیں بلکہ ایک تجارتی کمپنی ہے، جس نے مذہب اور روحانیت کو اپنا سرمایہ تجارت بنا رکھا ہے۔ ہر آدمی ان کے کلام و وعظ اور تحریروں سے یہ چیز با آسانی معلوم کر سکتا ہے کہ وہ اپنی ہر بات کو تقدس آمیز لہجہ میں پیش کرنے کے عادی ہیں اور اس امر کی پوری کوشش کی جاتی ہے کہ وہ خود کو ایک باخدا گروہ ظاہر کریں۔ مگر ایک محقق بنظر غور حالات و واقعات پر غور کرے گا، تو اس پر، اس حقیقت کا انکشاف ہو جائے گا کہ اس کمپنی نے مذہب کی اوڑھنی اوڑھ کر تقدس و روحانیت کے پردہ میں ایک جال بچھا رکھا ہے۔ پبلک پر اپنا اثر ڈالنے کے لیے قرآن کریم کا درس بھی ہے (جس کا مقصود من گھڑت تاویلات سے اپنے پیغمبر کی صداقت بیان کرنا ہوتی ہے) بعض اوقات بوقت ضرورت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سیرت بھی بیان کی جاتی ہے۔ تقدس سے بھرپور وعظ بھی ہوتے ہیں۔ غرضیکہ دینداری کی پوری نمائش ہوتی ہے لیکن اندرونی حالات و خیالات کی پڑتال کی جائے تو ایک اور ہی سین نظر آتا ہے۔ آپ اس نقطہ نگاہ سے دیکھیے کہ کیا یہ گروہ ایک مقدس

جماعت ہے یا یہ تمام کاروبار تجارتی اغراض پر مبنی ہے۔ مثلاً اس پاکٹ بک میں ان کے عقائد کا ذکر ہوگا۔ ان عقائد کی موجودگی میں اگر کوئی قادیانی آپ کے سامنے اتحاد اتحاد کی رٹ لگانی شروع کرے اور درد مندانہ الفاظ سے آپ کو متاثر کرنے کی کوشش کرے، تو آپ نے ان عقائد کو پیش کر کے مطالبہ کرنا ہوگا کہ تمہارے فتنہ انگیز عقائد کی موجودگی میں تمہارا یہ وعظ محض گرگٹ کی طرح رنگ بدلتا ہے۔ جس طرح دوکاندار ہر گاہک کے مناسب حال گفتگو کرتا ہے اسی طرح تم اپنے عقائد کی رو سے اپنی جماعت کو تو مسلمانوں کو تباہ و برباد کرنے کے لیے انتہائی کوشش صرف کرنے پر زور دیتے ہو اور دن رات انھیں تلقین کرتے ہو کہ ہمارا فرض ہے کہ مسلمانوں کو موت کے گھاٹ اتاریں اور یہ ثابت کر دیا کہ پہلا مسیح تو خود سولی پر چڑھنے کے لیے آیا تھا مگر یہ مسیح مخالفین کو سولی پر چڑھانے کے لیے آیا ہے۔ مگر مسلمانوں سے جب کلام کرتے ہو تو اتحاد اتحاد کی رٹ لگانا شروع کر دیتے ہو۔ اگر یہ دوکاندارانہ اصول نہیں تو اور کیا ہے؟

اسی طرح وہ تمام گالیاں جو مرزا قادیانی نے حضرت مسیح علیہ السلام کے حق میں دیں، قادیانی کہیں گے کہ یہ عیسائیوں کے یسوع مسیح کے متعلق ہیں۔ اس کے جواب میں آپ مرزا قادیانی کا وہ قول پیش کریں گے، جس میں وہ ملکہ معظمہ کو ایک درخواست بھیجتا ہوا خود کو یسوع کی روح بتاتا ہے۔ ہر دو امور کا مقابلہ کر کے آپ ثابت کریں گے کہ قادیانیوں کا مقصود صرف مطلب براری ہے۔ مسلمانوں کو خوش کرتا ہوا تو کہہ دیا کہ ہم عیسائیوں کے مخالف ہیں۔ ان کو ساکت کرنے کے لیے اور اسلام کی حفاظت کے لیے ان کے یسوع مسیح کو گالیاں دی گئی ہیں۔ تم جانتے ہو کہ یہ لوگ کس بے باکی سے اسلام پر اعتراض کرتے ہیں، ان کا علاج ہی یہی ہے۔ اگر عیسائیوں سے واسطہ پڑے، ان سے کوئی مطلب ہو تو قادیانی یسوع مسیح کی تعریف میں رطب اللسان نظر آتے ہیں۔ حتیٰ کہ اپنی نسبت یہ ارشاد فرماتے ہیں کہ یسوع کی روح مجھ میں موجود ہے اور میں یسوع کے نام پر دنیا میں آیا ہوں اگر یہ وقت وقت کی باتیں نہیں، تو اور کیا ہیں؟

جس چیز کو مفید سمجھا جاتا ہے، اس کو بیان کر دیا جاتا ہے، خواہ وہ پہلی باتوں کے صریح مخالف و متناقض ہی کیوں نہ ہو۔ قادیانی کمپنی کے اس طرز عمل کی تائید خود ان کے الفاظ میں سنئے۔ خلیفہ قادیان ”نصائح مبلغین“ کے صفحہ 20 پر اپنے مبلغوں کو ہدایات دیتا ہوا لکھتا ہے:

> ”مبلغ کا فرض ہے کہ ایسا طریق اختیار نہ کرے کہ کوئی قوم اسے اپنا دشمن سمجھے۔ اگر یہ کسی ہندوؤں کے شہر میں جاتا ہے، تو یہ نہ ہو کہ وہ سمجھیں کہ ہمارا کوئی دشمن آیا ہے بلکہ وہ یہ سمجھیں کہ ہمارا پنڈت ہے۔ اگر عیسائیوں کے ہاں جائے تو سمجھیں کہ ہمارا پادری ہے۔ وہ اس (مبلغ) کے جانے پر ناراض نہ ہوں، بلکہ خوش ہوں۔ اگر یہ اپنے اندر ایسا رنگ پیدا کرے تو پھر غیر احمدی کبھی تمہارے شہر میں جانے پر کسی مولوی کو نہ بلائیں گے، نہ ہندو کسی پنڈت کو اور نہ عیسائی کسی پادری کو، بلکہ وہ

تمھارے ساتھ محبت سے پیش آئیں گے۔'' (''نصائح مبلغین'' صفحہ 20)

ان الفاظ سے قادیانی خلیفہ کا مطلب صاف اور واضح ہے، صریح الفاظ میں وقت وقت کی راگنی الاپنے کی ہدایت کی گئی ہے۔ عجیب تر یہ کہ ایک طرف اس درجہ نرمی اور ملاطفت کی تعلیم اور دوسری طرف ہندو اور عیسائیوں کو بے نقط گالیاں دی گئی ہیں۔ وجہ صرف یہ کہ ان گالیوں سے مقصود مسلمانوں کو اپنی کار گزاری دکھا کر ان کی جیبوں کو خالی کرنا ہے۔ غرضیکہ اس کمپنی کا مذہب ''با مسلماں اللہ اللہ با برہمن رام رام'' کا مصداق ہے، جس کا انھوں نے خود بھی اقرار کیا ہے۔

# قادیانی عقائد

## اتحاد و اتفاق کا وعظ

قادیانی جب کبھی نو تعلیم یافتہ یا ان اشخاص سے جو قادیانیوں کے عقائد سے ناواقف ہوتے ہیں، ملتے ہیں تو انہی کے مذاق کے مطابق گفتگو شروع کرتے ہیں۔ ان کے وعظ کا ملخص یہ ہوتا، کہ اسلام چاروں طرف سے مصائب میں گھرا ہوا ہے، مسلمانوں پر تزلزل و ادبار کا دور دورہ ہے۔ ان حالات میں جو لوگ باہمی تکفیر بازی کا مشغلہ اختیار کرتے ہیں، دراصل وہی اسلام کے جانی دشمن ہیں۔ آج وقت یہ ہے کہ آپس کے اختلاف کو بالائے طاق رکھا جائے، آپس میں کوئی جھگڑا نہ کیا جائے۔ ہر وہ شخص جو لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کا قائل ہے۔ خواہ وہ کسی فرقہ سے تعلق رکھتا ہو، ایک دوسرے سے متحد ہو کر غیروں کے مقابلہ میں سینہ سپر ہو جائے۔ تنگ خیالی کو دور کر دیا جائے۔ غرضیکہ ایسی تقریر کریں گے جو ایک ناواقف حال پر بھی اثر ڈالے کہ یہ قادیانی اسلام اور مسلمانوں کے مصائب سے پوری پوری ہمدردی رکھتے ہیں اور انھیں ان کی تکالیف کا اس قدر احساس ہے کہ شاید رات کی نیند بھی ان پر حرام ہو چکی ہے۔

چونکہ قادیانیوں کا یہ ہتھکنڈا آج کل عام ہے کیونکہ ان کے خیال میں کالجوں کے تعلیم یافتہ لوگ مذہب سے ناواقف ہوتے ہیں۔ وہ اپنے ہی مذہب سے واقف نہیں تو ان کو قادیانیوں کے عقائد کا کیا علم ہو گا؟ اس لیے قادیانی ان کی مجالس میں، اور مسائل کو چھوڑتے ہوئے یہی حربہ اختیار کرتے ہیں، جس سے ان کا مقصود یہ ہوتا ہے کہ مسلمان طالب علموں یا دوسرے ناواقف حال اصحاب کو متاثر کر کے علماء اسلام سے متنفر کیا جائے اور ان کے ذہن نشین کیا جائے کہ فساد کے بانی یہی ''مولوی'' ہیں، جن کا مشغلہ باہمی تکفیر بازی ہے۔ جب اس نفرت دلانے میں کامیابی ہو گی اور یہ لوگ اپنے علماء کے مواعظ حسنہ سے مستفید ہی نہ ہوں گے تو ان کو آہستہ آہستہ اپنے رنگ پر لایا جائے گا اور قادیانیت کے پرچار میں بہت زیادہ آسانیاں ہو جائیں گی۔

چونکہ قادیانی آج کل زیادہ تر اس حربہ کو استعمال کرتے ہیں۔ اس لیے ضروری ہے کہ سب سے

پہلے ان کے عقائد کو نقل کر کے دکھایا جائے کہ اصل حقیقت کیا ہے؟ تکفیر بازی کس کا مشغلہ ہے؟ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ پڑھنے والوں کو کون دائرۂ اسلام سے خارج بتاتا ہے؟ مسلمانوں کے پیچھے نماز پڑھنا کون حرام سمجھتا ہے؟ مسلمانوں سے رشتہ و ناطہ ناجائز اور ان کے معصوم بچوں کا جنازہ تک پڑھنا کون حرام بتاتا ہے؟

ان کے، ان عقائد کی روشنی میں ہر شخص سمجھ سکے گا کہ ان کا اتحاد کا وعظ کیا حقیقت رکھتا ہے، ان کا ہمدردانہ لیکچر دراصل شاطرانہ چال ہوتی ہے۔ ورنہ حقیقت یہ ہے کہ آج اتحاد کا کوئی دشمن ہے تو قادیانی، مسلمانوں کی مصائب پر خوشی منانے والا کوئی ہے تو قادیانی، مسلمانوں کو آپس میں لڑائی کرانے کی کوشش کرنے والا اگر کوئی ہے تو قادیانی، مسلمانوں کے خلاف اگر ایک کینہ توز جماعت پیدا کر رہا ہے تو قادیانی۔

ان عقائد کو قادیانیوں کے سامنے رکھئے اور مطالبہ کیجئے کہ کیا یہی آپ کے عقائد ہیں؟ بغیر کسی ہچکچاہٹ اور اگر مگر کے صاف الفاظ میں بتاؤ کیا یہ تمھارے عقائد نہیں؟ اور کیا تم اس وقت تک ان پر قائم نہیں، اگر یہ درست ہے تو تمھیں مسلمانوں سے کیا ہمدردی ہوسکتی ہے اور تم اتحاد کے حامی کیونکر ہو سکتے ہو۔ تمہاری لفظی ہمدردی اگر محض مکر و فریب نہیں تو اور کیا ہے؟

## مسلمانوں سے قطع تعلق

”تمھیں دوسرے فرقوں کو جو دعوے اسلام کرتے ہیں، بکلی ترک کرنا پڑے گا۔“

(حاشیہ ”تحفہ گولڑویہ“ صفحہ 27)

”غیر احمدیوں سے دینی امور میں الگ رہو۔“

(”نہج المصلی“ صفحہ 382)

## تمام اہل اسلام کافر اور دائرہ اسلام سے خارج

”سوم یہ کہ کل مسلمان جو حضرت مسیح موعود کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے، خواہ انھوں نے حضرت مسیح موعود کا نام بھی نہیں سنا۔ وہ کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ میں تسلیم کرتا ہوں کہ یہ میرے عقائد ہیں۔“

(”آئینہ صداقت“ ج 30)

## مسلمانوں کی اقتداء میں نماز حرام

”خدا تعالیٰ چاہتا ہے کہ یہ ایک جماعت تیار کرے پھر جان بوجھ کر ان لوگوں میں گھسنا، جس سے وہ الگ کرنا چاہتا ہے، منشا الٰہی کی مخالفت ہے۔ میں تم کو تاکید منع کرتا ہوں کہ غیر احمدی کے پیچھے نماز نہ پڑھو۔“ (”الحکم“ 7 فروری 1903ء)

"یاد رکھو کہ جیسا خدا نے مجھے اطلاع دی ہے، تمھارے پر حرام اور قطعی حرام ہے کہ کسی مکفر و مکذب یا متردد کے پیچھے نماز پڑھو۔" (حاشیہ "تحفہ گولڑویہ" صفحہ 27)

## کسی مسلمان کے پیچھے نماز جائز نہیں

"ہمارا یہ فرض ہے کہ ہم غیر احمدیوں کو مسلمان نہ سمجھیں اور ان کے پیچھے نماز نہ پڑھیں کیونکہ وہ خدائے تعالیٰ کے ایک نبی (مرزا غلام احمد) کے منکر ہیں۔ یہ دین کا معاملہ ہے، اس میں کسی کا اپنا اختیار نہیں کہ کچھ کر سکے۔" ("انوار خلافت" 90)

## جائز نہیں! جائز نہیں!! جائز نہیں!!!

"باہر سے لوگ بار بار پوچھتے ہیں، میں کہتا ہوں کہ تم جتنی دفعہ بھی پوچھو گے، اتنی دفعہ میں یہی جواب دوں گا کہ غیر احمدی کے پیچھے نماز پڑھنی جائز نہیں! جائز نہیں!! جائز نہیں!!!" ("انوار خلافت" صفحہ 89)

## مسلمانوں سے رشتہ و ناطہ حرام

خلیفہ قادیان لکھتا ہے کہ میرے باپ سے:

"ایک شخص نے بار بار پوچھا اور کئی قسم کی مجبوریوں کو پیش کیا لیکن آپ نے اس کو یہی فرمایا کہ لڑکی بٹھائے رکھو لیکن غیر احمدیوں میں نہ دو۔ آپ کی وفات کے بعد اس نے غیر احمدیوں کو لڑکی دے دی تو حضرت خلیفہ اوّل نے اس کو احمدیوں کی امامت سے ہٹا دیا اور جماعت سے خارج کر دیا اور اپنی خلافت کے چھ سالوں میں اس کی توبہ قبول نہ کی، باوجودیکہ وہ بار بار توبہ کرتا رہا۔"

("انوار خلافت" ص 94)

## مسلمانوں سے رشتہ و ناطہ جائز نہیں

"غیر احمدیوں کو لڑکی دینے سے بڑا نقصان پہنچتا ہے اور علاوہ اس کے کہ وہ نکاح جائز ہی نہیں۔ لڑکیاں چونکہ طبعاً کمزور ہوتی ہیں، اس لیے وہ جس گھر میں بیاہی جاتی ہیں، اس کے خیالات و اعتقادات کو اختیار کر لیتی ہیں اور اس اپنے دین کو تباہ کر لیتی ہیں۔" ("برکات خلافت" 73)

"حضرت مسیح موعود کا حکم اور زبردست حکم ہے کہ کوئی احمدی غیر احمدی کو لڑکی نہ دے۔" ("برکات خلافت" ص 75)

"جو شخص غیر احمدی کو رشتہ دیتا ہے وہ یقیناً مسیح موعود کو نہیں سمجھتا اور نہ یہ جانتا ہے

کے لیے ایک خاص قلبی کیفیت کا پیدا ہونا ضروری ہوتا ہے۔ جب آدمی کسی کے لیے دعا کرتا ہے تو اس کے لیے ان دو باتوں میں سے ایک کا ہونا ضروری ہوتا ہے۔ یا تو اس شخص کے ساتھ کوئی ایسا گہرا تعلق اور رابطہ ہو کہ اس کی خاطر دل میں ایک خاص درد پیدا ہو جائے، جو دعا کے لیے ضروری ہے اور یا اس شخص نے کوئی ایسی دینی خدمت کی ہو کہ جس پر دل سے اس کے لیے دعا نکلے مگر یہاں نہ تو ہم اس شخص کو جانتے ہیں اور نہ اس نے کوئی دینی خدمت کی ہے کہ اس کے لیے ہمارا دل پگھلے۔ پس آپ جا کر اسے یہ کہیں کہ وہ اسلام کی خدمت کے لیے ایک لاکھ روپیہ دے یا دینے کا وعدہ کرے۔ پھر ہم اس کے لیے دعا کریں گے اور ہم یقین رکھتے ہیں کہ پھر اللہ اسے ضرور لڑکا دے گا۔ میاں عبداللہ کہتے ہیں، میں نے جا کر یہی جواب دے دیا مگر وہ خاموش ہو گئے اور آخر وہ لاولد ہی مر گیا اور اس کی جائیداد اس کے دور نزدیک کے رشتہ داروں میں کئی جھگڑوں اور مقدموں کے بعد تقسیم ہوئی۔"

("سیرت المہدی" صفحہ 238، مصنفہ بشیر احمد پسر مرزا قادیانی)

جوتا پہننا نہیں آتا، گھڑی دیکھنی نہیں آتی مگر ذیل کا پرلطیف حوالہ ملاحظہ فرمائیے۔

"بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ بیان کیا مجھ سے میاں عبداللہ صاحب سنوری نے کہ مدت کی بات ہے جب میاں ظفر احمد صاحب کپورتھلوی کی پہلی بیوی فوت ہو گئی اور ان کو دوسری بیوی کی تلاش ہوئی تو ایک دفعہ حضرت صاحب نے ان سے کہا کہ ہمارے گھر میں دو لڑکیاں رہتی ہیں۔ ان کو میں لاتا ہوں، آپ ان کو دیکھ لیں پھر ان سے جو آپ کو پسند ہو، اس سے آپ کی شادی کر دی جائے۔ چنانچہ حضرت صاحب گئے اور دونوں لڑکیوں کو بلا کر کمرے کے باہر کھڑا کر دیا اور پھر اندر آ کر کہا کہ وہ باہر کھڑی ہیں، آپ چق کے اندر سے دیکھ لیں۔ چنانچہ میاں ظفر احمد صاحب نے ان کو دیکھ لیا اور پھر حضرت صاحب نے ان کو رخصت کر دیا اور اس کے بعد میاں ظفر احمد صاحب سے پوچھنے لگے کہ اب بتاؤ تمھیں کون سی لڑکی پسند ہے۔ وہ نام تو کسی کا جانتے نہ تھے، اس لیے انھوں نے کہا کہ جس کا منہ لمبا ہے وہ اچھی ہے۔ اس کے بعد حضرت صاحب نے میری رائے لی۔ میں نے عرض کیا کہ حضور میں نے تو دیکھا نہیں۔ پھر آپ خود فرمانے لگے کہ میرے خیال میں تو دوسری لڑکی بہتر ہے، جس کا منہ گول ہے۔ پھر فرمایا کہ جس شخص کا چہرہ لمبا ہوتا ہے

وہ بیماری وغیرہ کے بعد عموماً بدنما ہو جاتا ہے لیکن گول چہرہ کی خوبصورتی قائم رہتی ہے۔ میاں عبداللہ صاحب نے بیان کیا کہ اس وقت حضرت صاحب اور میاں ظفر احمد صاحب اور میرے سوا اور کوئی شخص وہاں نہ تھا اور نیز یہ کہ حضرت صاحب ان لڑکیوں کو کسی احسن طریق سے وہاں لائے تھے اور پھر ان کو مناسب طریق پر رخصت کر دیا۔ جس سے ان کو کچھ معلوم نہ ہوا۔ مگر ان میں کسی کے ساتھ میاں ظفر احمد کا رشتہ نہ ہوا، یہ مدت کی بات ہے۔"

("سیرت المہدی" صفحہ 240-241)

کیا ان حوالہ جات سے یہ ثابت نہیں کہ سادگی کے قصے جعلی ہیں، ورنہ مرزا کی ہوشیاری سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ اجی جو شخص بہشتی مقبرہ کا کام چلا جائے، اس کی ہوشیاری سے کون انکاری ہو سکتا ہے۔

## پانچواں نمونہ

یوں تو مرزا کو انبیاء سے افضل بتایا جاتا ہے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے برابری کا دعویٰ ہے، مگر واقعات کی روشنی میں حقیقت کو معلوم کیجئے۔

مرزا کی جائیداد اور سالانہ آمدنی کا حال تو آپ معلوم کر چکے ہیں مگر اب آپ ان کے اخراجات کا حال سنئے۔ مرزا کے ایک مرید نے ایک ٹریکٹ بعنوان "خطوط امام، بنام غلام" شائع کیا۔ اس میں مرزا کے چند خطوط اس نے درج کیے ہیں تا کہ مریدوں کو معلوم ہو کہ مشک وعنبر وغیرہ اشیاء کے لیے مرزا قادیانی صرف اسی پر اعتبار کرتے تھے۔ اس قادیانی کا مقصود تو اپنی تجارت ہے مگر آپ حضرات ان حوالہ جات کو اس نظر سے دیکھئے کہ کہاں وہ سالانہ آمدنی، جو آپ نے پیچھے ملاحظہ فرمائی اور کہاں یہ اخراجات۔ کیا ان اخراجات کو ماہواری آمدنی پورا کر سکتی ہے۔ اس کے ساتھ ہی مرزا قادیانی کے یہ الفاظ کہ مریدوں کا روپیہ اس کے ذاتی مصرف میں نہیں آتا، یاد رکھیے اگر یہ درست ہے تو روپیہ آتا کہاں سے تھا؟

1- "پہلی مشک ختم ہو چکی ہے اس لیے پچاس روپے بذریعہ منی آرڈر آپ کی خدمت میں ارسال ہیں۔ آپ دو تولہ مشک خالص دو شیشیوں میں علیحدہ علیحدہ یعنی تولہ تولہ ارسال فرمائیں۔"

(صفحہ 3.2)

2- "آپ بے شک ایک تولہ مشک بہ قیمت 36 روپے خرید کر کے بذریعہ وی۔ پی بھیج دیں..... ضرور بھیج دیں۔"

(صفحہ 3)

3- "ایک تولہ مشک عمدہ جس میں چھیچھڑا نہ ہو اور اوّل درجہ کی خوشبودار ہو، اگر شرطی ہو تو

بہتر، ورنہ اپنی ذمہ داری پر بھیج دیں۔"

(صفحہ نمبر 3)

4- "آپ براہ مہربانی ایک تولہ مشک خالص جس میں ریشہ اور جھلی اور صوف نہ ہوں اور تازہ وخوشبودار ہو بذریعہ ویلو ارسال فرمائیں کیونکہ پہلی مشک ختم ہو چکی ہے۔"

(صفحہ 6)

چھچھڑا نہ ہو۔ چھچھڑا نہ ہو"

5- "پہلی مشک جو لاہور سے آپ نے بھیجی تھی وہ اب نہیں رہی۔ آپ جانتے ہیں ایک تولہ مشک خالص جس میں چھچھڑا نہ ہو اور بخوبی جیسا کہ چاہیے خوشبودار ہو ضرور ویلو کرا کر بھیج دیں۔ جس قدر قیمت ہو مضائقہ نہیں (مال مفت، دل بے رحم) مگر مشک اعلیٰ درجہ کی ہو۔ چھچھڑا نہ ہو اور جیسا کہ عمدہ اور تازہ شکل میں تیز خوشبو ہوتی ہے وہ اس میں ہو۔" (صفحہ 6)

6- "مشک خالص عمدہ جس میں چھچھڑا نہ ہو، ایک تولہ صفحہ 27 روپے کی آپ ساتھ لائیں۔"

(صفحہ 6)

## مفرح عنبری

اور سنئے:

"میں اپنے مولا کریم کے فضل سے اس کو بھی اپنے لیے بے اندازہ فخر و برکت کا موجب سمجھتا ہوں کہ حضور (مرزا آنجہانی) اس ناچیز کی تیار کردہ مفرح عنبری کا بھی استعمال فرماتے تھے۔"

## شاندار خیمے

"وحی الٰہی کی بناء پر مکان ہمارا خطرناک ہے، اس لیے آج 260 روپے خیمہ خریدنے کے لیے بھیجتا ہوں۔ چاہیے کہ آپ اور دوسرے چند دوستداروں کے ساتھ جو تجربہ کار ہوں، بہت عمدہ خیمہ معہ قناتوں اور دوسرے سامانوں کے بہت جلد روانہ کریں اور کسی کو بیچنے والوں میں سے یہ خیال پیدا نہ ہو کہ کسی نواب صاحب نے یہ خیمہ خریدنا ہے کیونکہ یہ لوگ نوابوں سے دوچند سہ چند مول لیتے ہیں۔"

یہ ہے قادیانی نبی کی درویشانہ زندگی کے چند نمونے، جو درج کیے گئے ہیں۔ یہی اس نبی کی

زندگی کا درخشاں پہلو عیاں کرنے کے لیے کافی ہیں۔ اب غور فرمایئے کہ یہی شخص آنحضرت کی برابری میں کھڑا کیا جاتا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زندگی ہم پیش کریں تو شاید قادیانی اعتبار نہ کریں۔ اس لیے ان کے ہی الفاظ درج کرتا ہوں۔ جو انھوں نے مسلمانوں کو یہ بتانے کے لیے لکھ دیے کہ مسلمان یہ خیال کریں کہ انھیں بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کوئی تعلق ہے۔ گو اپنی سیاسی اغراض کو پورا کرنے کے لیے اور مسلمانوں کو دھوکہ دینے کے لیے یہ الفاظ لکھے گئے ہیں مگر ہم الزامی رنگ میں قادیانیوں کے یہی الفاظ نقل کر کے مطالبہ کر سکتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی برابری کرنے والو، ہمارے پیغمبر اور اپنے نبی کا مقابلہ کر کے عبرت پکڑو۔

"آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس ایک مرتبہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ آئے۔ آپ حجرے میں تشریف رکھتے تھے۔ حضرت عمر اجازت لے کے اندر گئے، تو دیکھا کہ ایک کھجور کی چٹائی بچھائی ہوئی ہے، جس پر لیٹنے سے پہلوؤں پر ان پتوں کے نشان ہو گئے ہیں۔ حضرت عمر نے گھر کی جائیداد کی طرف نگاہ کی تو صرف ایک تلوار ایک گوشہ میں لٹکتی ہوئی نظر آئی، یہ دیکھ کر ان کے آنسو جاری ہو گئے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے رونے کی وجہ پوچھی تو عرض کیا کہ خیال آیا ہے، قیصر و کسریٰ جو کافر ہیں، ان کے لیے کس قدر تنعم ہے اور آپ کے لیے کچھ بھی نہیں۔ فرمایا: میرے لیے دنیا کا اسی قدر حصہ کافی ہے کہ جس سے میں حرکت و سکون کر سکوں۔"

(منقول از اخبار "الفضل" قادیان خاتم النبیین نمبر مورخہ 6 نومبر، 1932ء صفحہ 7 کالم 3)

## حضور علیہ السلام کے اہل بیت کی حالت

"آپ چاہتے تو اپنی بیویوں کو سونے چاندی کے زیورات سے لاد دیتے اور اپنے رہنے کے لیے اعلیٰ درجہ کے محلات (قادیان کی طرح) بنوا لیتے۔ اپنے گھروں کو قیمتی اسباب سے آراستہ رکھتے لیکن آپ نے باوجود استطاعت اور باوجود عرب کے سب سے بڑے بادشاہ اور سردار ہونے کے فقیری کو امیری پر ترجیح دی۔ دنیا کا مال و دولت جمع کرنا اور اپنے گھروں میں رکھنا اپنے درجہ اور مقام کی ہتک خیال فرمایا۔"

(اخبار مذکور، صفحہ 4 کالم 1)

"حضرت ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں کہ آل محمد (یعنی رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بیویوں اور بیٹی) کے گھر میں اس وقت تک کہ آپ نے اس جہان سے انتقال فرمایا کسی نے متواتر تین دن تک پیٹ بھر کر کھانا نہ کھایا۔" (اخبار مذکور، صفحہ 40 کالم 2)

## فحش کلامی

یوں تو مرزا قادیانی کی کوئی تصنیف بھی آپ لے لیں، اس میں اخلاق فاضلہ کے وہ نمونے آپ کو ملیں گے، جو کسی اور شخص کی تصنیف میں آپ کو ملنے مشکل ہوں گے، تاہم بطور نمونہ آنجناب کے مقدس کلام سے چند حوالہ جات نقل کرنے ضروری ہیں تاکہ ناظرین اس نبی کے اخلاق فاضلہ کا اندازہ فرما سکیں۔

قادیانیوں کو یہ شوق تو ہر وقت دامن گیر رہتا ہے کہ وہ اپنے نبی کو تمام انبیاء کا مظہر ثابت کریں مگر اس طرف کبھی توجہ نہیں دیتے کہ مرزا کے اخلاق بھی اس امر کا ثبوت بہم پہنچاتے ہیں کہ وہ تمام انبیاء کا مظہر ہے؟

کیا اس فحش کلامی کا ارتکاب دنیا کے کسی معمولی سے معمولی ریفارمر کی طرف منسوب کیا جا سکتا ہے اگر نہیں تو مرزا کو انبیاء کا مظہر بتانا قادیانیوں کی خوش فہمی نہیں تو کیا ہے۔ ملاحظہ فرمایئے اور خوش کلامی کی داد دیجئے۔

"کل مسلم یقبلنی و یصدق دعوتی الا ذریة البغایا.
یعنی "تمام مسلم لوگ مجھ کو مانتے ہیں مگر زنا کار عورتوں کی ذریت (اولاد) نہیں مانتی۔"

("آئینہ کمالات" صفحہ 547)

"ان العدی صاروا خنازیر الفلا
ازواجھم من دونھن الا کلب"
یعنی "ہمارے دشمن جنگلوں کے سور ہو گئے اور ان کی عورتیں کتیوں سے بدتر ہیں۔"

("نجم الہدیٰ" صفحہ 10)

لدھیانہ کے ایک واجب العزت بزرگ، موحد دیندار، پرہیزگار، مولوی سعد اللہ نو مسلم، جو اسلام کی خاطر اپنی قوم اور قومی تعلقات سب چھوڑ کر اسلام میں آئے۔ اتفاق حسنہ یا شومئی قسمت سے مرزا کے مصداق نہ تھے۔ اتنے جرم پر مرزا نے ان کو مخاطب کر کے یوں لکھا:

"اٰذیتنی خبثا فلست بصادق
ان لم تمت بالخزی یا ابن بغاء"
"تو نے (اے سعد اللہ) مجھے تکلیف دی ہے۔ اے زانیہ کے بیٹے، اگر تو ذلت سے نہ مرے تو میں جھوٹا۔"

(تتمہ "حقیقت الوحی" صفحہ 15)

اور سنئے مرزا اپنی پیش گوئی پر ایمان نہ لانے والے تمام مسلمانوں کو ولد الحرام اور حرام زادے

قرار دیتے ہوئے لکھتا ہے:

"اب جو شخص اس کے برخلاف شرارت اور عناد کی راہ سے بکواس کرے گا اور اپنی شرارت سے بار بار کہے گا کہ (پادری آتھم کے زندہ رہنے سے مرزا قادیانی کی پیش گوئی غلط اور) عیسائیوں کی فتح ہوئی اور کچھ شرم اور حیا کو کام میں نہیں لائے گا اور بغیر اس کے کہ ہمارے اس فیصلہ کا انصاف کی رو سے جواب دے گا اور زبان درازی سے باز نہیں آئے گا اور ہماری فتح کا قائل نہیں ہوگا، تو صاف سمجھا جائے گا کہ اس کو ولد الحرام بننے کا شوق ہے اور حلال زادہ نہیں پس حلال زادہ بننے کے لیے واجب یہ تھا کہ اگر وہ مجھے جھوٹا جانتا ہے اور عیسائیوں کو غالب اور فتح یاب قرار دیتا ہے تو میری اس حجت کو واقعی طور پر رفع کرے۔ جو میں نے پیش کی ہے ورنہ حرام زادہ کی یہی نشانی ہے کہ سیدھی راہ اختیار نہ کرے۔"

("انوار الاسلام" صفحہ 20)

"اے بدذات فرقہ مولویان! تم کب تک حق کو چھپاؤ گے کب وہ وقت آئے گا کہ تم یہودیانہ خصلت کو چھوڑو گے۔ اے ظالم مولویو! تم پر افسوس کہ تم نے جس بے ایمانی کا پیالہ پیا، وہی عوام کالانعام کو بھی پلا دیا۔"

("انجام آتھم" صفحہ 18)

"مگر کیا یہ لوگ قسم کھالیں گے؟ ہرگز نہیں کیونکہ یہ جھوٹے ہیں اور کتوں کی طرح جھوٹ کا مردار کھا رہے ہیں۔"

(ضمیمہ "انجام آتھم" صفحہ 25)

"ہمارے دعویٰ پر آسمان نے گواہی دی۔ مگر اس زمانے کے ظالم مولوی اس سے بھی منکر ہیں، خاص کر رئیس الدجالین عبدالحق غزنوی اور اس کا تمام گروہ علیہم نعال لعن اللہ الف الف مرہ۔"

(ضمیمہ "انجام آتھم" صفحہ 46)

"اے بدذات، خبیث، نابکار۔"

(ضمیمہ "انجام آتھم" صفحہ 50)

"اس جگہ فرعون سے مراد شیخ محمد حسین بطالوی اور ہامان سے مراد نومسلم سعد اللہ ہے۔"

(ضمیمہ "انجام آتھم" ص 56)

"نہ معلوم کہ یہ جاہل اور وحشی فرقہ اب تک کیوں شرم اور حیا سے کام نہیں لیتا"..........."مخالف مولویوں کا منہ کالا کیا۔"

(ضمیمہ"انجام آتھم" صفحہ 58)

آپ نے مرزا کے اخلاق کا نمونہ تو ملاحظہ فرمالیا، اب تصویر کا دوسرا رخ بھی دیکھیے تا کہ آپ اس امر کی تصدیق کر سکیں کہ یہ فرقہ باطلہ کوئی مذہبی گروہ نہیں بلکہ تجارتی کمپنی ہے، جس کا کام وقت کا راگ الاپنا ہے۔

مرزا لکھتا ہے:

"لعنت بازی صدیقوں کا کام نہیں، مومن لعان نہیں ہوتا۔"

("ازالہ اوہام" صفحہ 660)

اس ارشاد عالی کو ذرا گزشتہ حوالوں کے مقابلہ میں رکھ کر دیکھیے اور سنیے:

"کسی کو گالی مت دو۔ گو وہ گالیاں دیتا ہو۔" (کشتی نوح)

اور دیکھیے:

"چونکہ اماموں کو طرح طرح کے اوباشوں، سفلوں اور بدزبان لوگوں سے واسطہ پڑتا ہے، اس لیے ان میں اعلیٰ درجہ کی اخلاقی قوت کا ہونا ضروری ہے تا کہ ان میں طیش نفس اور مجنونانہ جوش پیدا نہ ہو اور لوگ ان کے فیض سے محروم نہ رہیں، یہ نہایت قابل شرم بات ہے کہ ایک شخص خدا کا دوست کہلا کر پھر اخلاق رذیلہ میں گرفتار ہو اور درشت بات کا ذرا بھی متحمل نہ ہو سکے۔"

("ضرورۃ الامام" صفحہ 8)

## مشتبہ اور نامکمل الہامات

1- "ایلی ایلی لما سبقتانی ایلی اوس۔" (تشریح از مرزا) آخری فقرہ اس الہام کا یعنی ایلی اوس بباعث سرعت ورود (نزول) مشتبہ رہا اور نہ اس کے کچھ معنی کھلے ہیں۔ واللہ اعلم بالصواب۔

("البشریٰ" جلد 1 صفحہ 26)

2- "پریشن عمر پراطوس یا پلاطوس" (تشریح از مرزا) آخری لفظ پراطوس یا پلاطوس بباعث سرعت الہام دریافت نہیں اور عمر عربی لفظ ہے۔ اس جگہ پراطوس اور پریشن کے معنی دریافت کرنے ہیں کہ کیا ہیں اور کس زبان کے یہ لفظ ہیں۔"

("البشریٰ" صفحہ 51)

3- ''نتیجہ خلاف مراد ہوا یا نکلا۔'' حضرت صاحب خود فرماتے ہیں کہ آخر کا لفظ ٹھیک یاد نہیں رہا اور یہ بھی پختہ پتہ نہیں کہ یہ الہام کس کے حق میں ہے۔

(''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 74-75)

4- ''ینادی مناد من السماء.'' حضرت اقدس (مرزا) نے فرمایا کہ اس کے ساتھ ایک اور عجیب اور مبشر فقرہ تھا، وہ یاد نہیں رہا۔

(''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 76)

5- ''ویتبعیک (ترجمہ الہامی) تا بدیر تر خواہد داشت'' حضرت اقدس (مرزا) نے فرمایا کہ 18 فروری 1903ء کو یکایک ایک مرض کا دورہ ہو گیا اور ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ہو گئے۔ اسی حالت میں ایک الہام ہوا، جس کا صرف ایک حصہ یاد رہا چونکہ بہت تیزی کے ساتھ ہوا، جیسے بجلی کوندتی ہے، اس لیے باقی حصہ محفوظ نہ رہا۔''

(''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 80)

6- ''یہ بات آسمان پر قرار پا چکی ہے، تبدیل ہونے والی نہیں۔'' (فرمایا کہ) آج صبح جب میں نماز کے بعد ذرا لیٹ گیا، تو الہام ہوا۔ مگر افسوس ہے کہ ایک حصہ اس کا یاد نہ رہا۔ ایک پہلی عربی کا فقرہ تھا اور اس کے بعد اس کا ترجمہ اردو میں تھا۔ وہ اردو فقرہ یاد ہے اور عربی فقرہ کچھ اس سے مشابہ تھا۔
تعهد و تمکن فی السماء. مگر وہ اصل فقرہ بھول گیا اور اس نسیان میں بھی کچھ منشائے الٰہی ہوتا ہے۔

(''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 81)

7- ''بلا نازل یہ حادث یا، فرمایا کہ یہ الفاظ الہام ہوئے ہیں مگر معلوم نہیں کس کی طرف اشارہ ہے یاد نہیں رہا کہ یا کے آگے کیا تھا۔''

(''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 82)

8- ''سلیم، حامدا، مستبشرا، سلامتی والا، حمد کرنے والا، بشارت دیا گیا۔'' (تشریح) کچھ حصہ اس الہام کا یاد نہیں رہا۔

(''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 82)

9- ''ایک عربی الہام تھا، الفاظ مجھے یاد نہیں تھے۔ حاصل مطلب یہ ہے کہ مکذبوں کو نشان دکھایا جائے گا۔''

(''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 94)

-10 ''ایک دم میں دم رخصت ہوا۔'' فرمایا آج رات مجھے ایک مندرجہ بالا الہام ہوا، اس کے پورے الفاظ یادنہیں رہے اور جس قدر یاد رہا، وہ یقینی ہے مگر معلوم نہیں کہ کس کے حق میں ہے، لیکن خطرناک ہے، الہام ایک موزوں عبارت میں ہے، مگر ایک لفظ درمیان میں بھول گیا ہے۔

(''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 117)

-11 ''تین بکرے ذبح کیے جائیں گے۔'' فرمایا کہ ہم نے ظاہر پر عمل کر کے آج تین بکرے ذبح کرا دیے ہیں۔

(''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 105)

-12 ''عورت کی چال۔ ایلی ایلی لما سبقتانی بریت۔'' یہ خیال گزرتا ہے کہ کوئی شخص زنانہ طور سے چھپا کر کوئی مکر کرے مگر یہ صرف اجتہادی رائے ہے۔ اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے کہ اس کے کیا معنی ہیں۔

(''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 117)

-13 ''انا نبشرک بغلام حلیم نافلۃ لک. تجھے ایک لڑکے کی بشارت دیتے ہیں جو تیرے لیے نافلہ ہوگا۔'' فرمایا کہ چند روز ہوئے یہ الہام ہوا۔ ممکن ہے کہ اس کی یہ تعبیر ہو کہ محمود کے ہاں لڑکا ہو کیونکہ نافلہ پوتے کو بھی کہتے ہیں یا بشارت کسی اور وقت تک موقوف ہو۔

(''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 110)

-14 ''راز کھل گیا۔ الذین اعتدو انکم فی البست (نوٹ از مرزا) کے ساتھ کا فقرہ بھول گیا ہے۔ واللہ اعلم۔''

(''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 129)

-15 ''...... الہام کے الفاظ یاد نہیں رہے اور معنی یہ ہیں کہ فلاں کو پکڑ اور فلاں کو چھوڑ دے۔ یہ فرشتوں کو حکم الٰہی ہے۔''

(''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 129)

-16 ''آثار صحت۔'' (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 82) تشریح از مرزا۔ تصریح بالکل نہیں کہ یہ الہام کس کے متعلق ہے۔

## گول مول الہامات

-17 فرمین (ترجمہ) معقول آدمی۔ (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 83)

| | | |
|---|---|---|
| -18 | ہماری قسمت۔ آیت وار۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 92) |
| -19 | چودھری رستم علی۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 94) |
| -20 | قل مالک حیلۃ۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 96) |
| -21 | معنرصحت۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 99) |
| -22 | دوشہتیر ٹوٹ گئے۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 100) |
| -23 | رہا گوسفندان عالی جناب۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 101) |
| -24 | آب زندگی۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 84) |
| -25 | زندگیوں کا خاتمہ۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 102) |
| -26 | لائف (ترجمہ) زندگی۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 106) |
| -27 | 25 فروری کے بعد جانا ہوگا۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 106) |
| -28 | بشیر الدولہ۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 109) |
| -29 | ایک دانہ کس کس نے کھانا۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 107) |
| -30 | دوچار ماہ۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 114) |
| -31 | خیر۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 119) |
| -32 | مبارک۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 122) |
| -33 | بادشاہ آیا۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 123) |
| -34 | روشن نشان۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 123) |
| -35 | ایک اور خوشخبری۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 124) |
| -36 | ایک ہفتہ تک ایک بھی باقی نہ رہے گا۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 124) |
| -37 | تحفۃ الملوک۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 125) |
| -38 | لاہور میں ایک بے شرم ہے۔ | (''البشریٰ'' جلد 2 صفحہ 126) |

## خلیفہ قادیان کی دلچسپ خوابیں

مرزا قادیان کی خوابیں اور الہامات تو آپ نے سن لیے، اب بیٹے کی خوابیں بھی ملاحظہ فرمائیے:

''میں نے خواب میں دیکھا کہ ایک شخص خلافت پر اعتراض کرتا ہے۔ میں اسے کہتا ہوں، اگر تم سچے اعتراض تلاش کر کے بھی میری ذات پر کرو گے تو خدا کی تم پر لعنت ہوگی اور تم تباہ ہو جاؤ گے۔''

(ارشاد خلیفہ قادیان، منقول از اخبار ''الفضل'' مورخہ 29 مئی 1928ء، تفسیر سورۂ نور، صفحہ 73)

اس خواب کی تائید میں حسب ذیل حوالہ بھی یاد رکھنا چاہیے، جس میں آپ فرماتے ہیں کہ غلطی کو غلطی کہنا بھی جرم ہے۔

"خدا کا رسول غلطی کر سکتا ہے اور ہزار فیصلوں میں سے ایک فیصلہ اس کا نادرست ہو سکتا ہے تو میرے لیے ہزار میں سو کا غلط ہونا ممکن ہے لیکن باوجود اس کے اگر کوئی یہ کہتا پھرے کہ اس نے (خلیفہ قادیان نے) فلاں فیصلہ غلط کیا یا فلاں غلطی کی، چاہے وہ غلطی ہو پھر بھی اسے خدا تعالیٰ پکڑے گا۔"

(خطبہ جمعہ فرمودہ خلیفہ قادیان، منقول از "الفضل" مورخہ 4 نومبر 1927ء)

(فیصلہ کی غلطی تو ہوئی مگر غلطی کو غلطی قرار دینے پر مواخذہ کیونکر ہوگا)

یہ ذکر کر دینا ضروری ہے کہ خلیفہ قادیان نے یہ وعظ اس وقت کیا، جب خلیفہ کی ذات پر بھیانک الزامات عائد کیے گئے۔

## کمانڈر انچیف بننا

"قریباً تین سال کا عرصہ ہوا جو میں نے رؤیا میں دیکھا، کہ میں اور حافظ روشن علی صاحب ایک جگہ بیٹھے ہیں اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مجھے گورنمنٹ برطانیہ نے افواج کا کمانڈر انچیف مقرر فرمایا ہے اور میں سر اومور کرے سابق کمانڈر انچیف افواج ہند کے بعد مقرر ہوا ہوں اور ان کی طرف سے حافظ صاحب مجھے عہدہ کا چارج دے رہے ہیں۔"

("برکات خلافت" صفحہ 45)

## خدا عورت کی شکل میں

"کچھ دن ہوئے ایک ایسی بات پیش آئی کہ جس کا کوئی علاج میری سمجھ میں نہ آتا تھا۔ اس وقت میں نے کہا کہ ہر چیز کا علاج خدا تعالیٰ ہی ہے، اسی سے اس کا علاج پوچھنا چاہیے۔ اس وقت میں نے دعا کی اور وہ ایسی حالت تھی کہ میں نفل پڑھ کے زمین پر لیٹ گیا اور جیسے بچہ ماں باپ سے ناز کرتا ہے۔ اسی طرح میں نے کہا: اے خدا میں چارپائی پر نہیں، زمین پر ہی سوؤں گا۔ اس وقت مجھے یہ بھی خیال آیا کہ حضرت خلیفہ اوّل نے مجھے کہا ہوا ہے کہ تمہارا معدہ خراب ہے اور زمین پر سونے سے معدہ اور زیادہ خراب ہو جائے گا لیکن میں نے کہا آج تو میں زمین پر ہی سوؤں گا، یہ بات ہر ایک انسان نہیں کہہ سکتا بلکہ خاص ہی حالت ہوتی

ہے۔ کوئی چھ سات دن ہی کی بات ہے، جب میں زمین پر سو گیا تو دیکھا کہ خدا کی نصرت اور مدد کی صفت جوش میں آئی اور عورت کی شکل میں متمثل ہو کر زمین پر اتری۔ ایک عورت تھی، اس کو اس نے سوئی دی اور کہا اسے مار اور کہو کہ چارپائی پر سو، میں نے اس عورت سے سوئی چھین لی اس پر اس نے سوئی خود پکڑ لی۔ مگر جب اس نے مارنے کے لیے ہاتھ اٹھایا تو زور سے سوئی گھٹنے تک لا کر چھوڑ دیا اور کہا دیکھ محمود! میں اسی وقت کود کر چارپائی پر چلا گیا اور جا کر سو رہا۔"

("ملائکۃ اللہ" صفحہ 70 مصنفہ خلیفہ قادیان)

## دعوت مباہلہ

خلیفہ قادیانی خود کو خدا کا مقرب ظاہر کرتا ہوا پبلک کو اپنی مریدی کی دعوت دیتا رہتا ہے، جس کی بناء پر ہر شخص کو حق پہنچتا ہے کہ وہ اس کی لائف، اخلاق، چال چلن کو پرکھے، بدیں وجہ میں نے اور ان تمام اشخاص نے، جن پر خلیفہ قادیان کے اندرونی حالات کا راز طشت ازبام ہو گیا، خلیفہ مذکور کو ماہ اکتوبر 1927ء میں چیلنج دیا کہ وہ اپنی ذات پر عائد ہونے والے الزامات کے خلاف میدان مباہلہ میں آئے۔ (مباہلہ نام ہے دو افراد یا جماعتوں کا ایک دوسرے کے خلاف یہ بددعا کرنا کہ جھوٹے پر خدا کی لعنت ہو) اب بھی یہ چیلنج بدستور قائم ہے۔ خلیفہ قادیان نے اس دعوت مباہلہ سے بدیں الفاظ انکار کر دیا۔

"مجھے کامل یقین ہے اور ایک دو کی طرح یقین ہے کہ ایسے امور کے متعلق مباہلہ کا مطالبہ کرنا یا ایسے مطالبہ کو منظور کرنا ہرگز درست نہیں بلکہ شریعت کی ہتک ہے۔
پس الفاظ قرآن کریم، فتوے رسول، عمل خلفائے رسول، اجماع امت کے بعد جو شخص ایک نیا طریق اختیار کرتا ہے، اس کی نفسانیت اور شریعت کی بے حرمتی کی وجہ سے میں اس کا تابع نہیں ہو سکتا۔"

(مکتوب خلیفہ قادیان، مندرجہ جواب مباہلہ نمبر 1 صفحہ 2)

خلیفہ قادیان کے ارشاد گرامی کے بعد مرزا غلام احمد قادیانی کا فتویٰ سنئے اور خیال فرمایئے کہ نفسانیت اور شریعت کی بے حرمتی کا الزام کس پر عائد ہوتا ہے اور الفاظ قرآن کریم، فتویٰ رسول، اجماع امت سے خلیفہ قادیان زیادہ واقف ہے یا مرزا غلام احمد؟

"سو واضح رہے کہ صرف دو صورت میں مباہلہ جائز ہے۔

1- اس کافر کے ساتھ جو یہ دعویٰ رکھتا ہو جو مجھے یقیناً معلوم ہے کہ اسلام حق پر نہیں اور جو کچھ غیر اللہ کی نسبت خدائی کی صفتیں میں مانتا ہوں۔ وہ یقینی امر ہے، یہ تمام خبر

تحقیقات طلب ہے۔

2- اس ظالم کے ساتھ جو ایک بے جا تہمت کسی پر لگا کر اس کو ذلیل کرنا چاہتا ہے۔ مثلاً ایک مستورہ (عورت) کو کہتا ہے کہ میں یقیناً جانتا ہوں کہ یہ عورت زانیہ ہے کیونکہ بچشم خود اس کو زنا کرتے دیکھا ہے یا مثلاً ایک شخص کو کہتا ہے کہ میں یقیناً جانتا ہوں کہ یہ شراب خوار ہے کیونکہ میں نے بچشم خود اس کو شراب پیتے دیکھا ہے۔ سو اس حالت میں بھی مباہلہ جائز ہے کیونکہ اس جگہ کوئی اجتہادی اختلاف نہیں بلکہ ایک شخص اپنے یقین اور رویت پر بنا رکھ کر، ایک مومن بھائی کو ذلت پہنچانا چاہتا ہے، جیسے مولوی اسماعیل صاحب نے کیا تھا اور کہا تھا کہ یہ میرے ایک دوست کی چشم دید بات ہے کہ مرزا غلام احمد یعنی یہ عاجز پوشیدہ طور پر آلات نجوم اپنے پاس رکھتا ہے اور انہی کے ذریعہ سے کچھ کچھ آئندہ کی خبریں معلوم کر کے لوگوں کو کہہ دیتا ہے کہ الہام ہوا ہے۔ سو مولوی اسماعیل صاحب نے کسی اجتہادی مسئلہ میں اختلاف نہیں کیا تھا بلکہ اس عاجز کی دیانت اور صدق پر ایک تہمت لگائی تھی، جس کی اپنے ایک دوست کی رویت پر بنا رکھی تھی۔ لیکن اگر بنا صرف اجتہاد پر ہو اور اجتہادی طور پر کوئی شخص کسی مومن کو کافر کہے یا ملحد نام رکھے تو یہ کوئی تہمت نہیں، بلکہ جہاں تک اس کی سمجھ اور علم تھا، اس کے موافق اس نے فتویٰ دیا ہے۔ غرض مباہلہ صرف ایسے لوگوں سے ہوتا ہے جو اپنے قول کی قطع اور یقین پر بنا رکھ کر دوسری کو مفتری اور زانی قرار دیتے ہیں۔"

("الحکم" 24 مارچ 1902ء)

مرزا غلام احمد نے ایک دوسری جگہ اسی عبارت کی ان الفاظ میں توضیح کی ہے اور اس جگہ استدلال بھی قرآن کریم کی آیت مباہلہ سے کیا ہے۔

"اس کے جواب میں میاں عبدالحق صاحب اپنے دوسرے اشتہار میں اس عاجز کو یہ لکھتے ہیں کہ اگر مباہلہ مسلمانوں سے بوجہ اختلافات جزویہ جائز نہیں تو پھر تم نے مولوی اسماعیل سے فتح اسلام میں کیوں مباہلہ کی درخواست کی، سو انھیں سمجھنا چاہیے کہ وہ درخواست کسی جزئی اختلاف کی بناء پر نہیں بلکہ اس افتراء کا جواب ہے، جو انھوں نے عمداً کیا اور کہا کہ میرا ایک دوست، جس کی بات پر مجھے بلکلی اعتماد ہے، دو مہینے تک قادیان مرزا غلام احمد کے مکان پر رہ کر بچشم خود دیکھ آیا ہے کہ ان کے پاس آلات نجوم ہیں اور انھیں کے ذریعہ سے وہ آئندہ کی خبریں

بتاتے ہیں اور ان کا نام الہام رکھ لیتے ہیں، اب دیکھنا چاہیے کہ اس صورت کو جزئی اختلاف سے کیا تعلق ہے بلکہ یہ تو اس قسم کی بات ہے، جیسے کوئی کسی کی نسبت یہ کہے کہ میں نے اس کو بچشم خود زنا کرتے دیکھا ہے یا بچشم خود شراب پیتے دیکھا ہے۔ اگر میں اس سے بنیاد اختراع کے لیے مباہلہ کی درخواست نہ کرتا اور کیا کرتا۔"

("تبلیغ رسالت" جلد 2 صفحہ 3)

اس جگہ ہم اسی قدر حوالہ جات پر اکتفا کرتے ہیں کیونکہ ہمارا مقصود تو بطور نمونہ قادیانی عقائد اور خیالات کا ذکر کرنا ہے، جو ان حوالہ جات سے بخوبی ثابت ہے۔

معزز ناظرین پر یہ امر واضح رہے کہ ہماری معلومات کا خلاصہ یہ ہے کہ قادیانی گروہ کوئی مذہبی جماعت نہیں، بلکہ ایک تجارتی کمپنی ہے، جسے اسلام یا مذہب سے دور کا بھی تعلق نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ہم نے تردید مرزائیت کے لیے کتب مرزائیت کو کافی سمجھتے ہوئے ہر بات خود ان کے لٹریچر سے پیش کی ہے۔ قرآن پاک یا حدیث شریف اور اقوال بزرگان تو اس گروہ کے سامنے پیش کیے جا سکتے ہیں، جسے ان چیزوں کا ادب ہو لیکن جبکہ یہ گروہ اپنی من گھڑت تاویلات سے ثابت کر چکا ہے کہ نہ صرف قرآن پاک اور حدیث شریف سے انکار ہے بلکہ وہ اعتراضات سے تنگ آ کر مسلمانوں کی ہر بزرگ ہستی کی شان میں گستاخی پر اتر آیا کرتے ہیں، تو اندریں حالات کیا اس گروہ کے سامنے کلام پاک یا اپنے کسی بزرگ کا فرمان بیان کرنا ارتکاب گناہ کے مترادف نہیں؟

پس اس گروہ کے مناسب حال یہی چیز ہے کہ خود اس کے لٹریچر سے اس کی تردید کی جائے۔



منور احمد ملک

# میں ایک احمدی تھا!!

پروفیسر منور احمد ملک (ایم ایس سی فزکس) شمسی توانائی کے معروف سائنسدان ہیں۔ وہ سولر ائیر کنڈیشننگ ٹائل، سولو ٹینٹ، سولو ٹائل، سولو واٹر کولر (واٹر پمپ) اور گلوبل وال کلاک کے موجد ہیں۔ پرنٹ میڈیا اور الیکٹرانک میڈیا میں ان کے کئی انٹرویوز اور فیچرز شائع ہو چکے ہیں۔ حکومت پنجاب ان کو کئی ایوارڈ دے چکی ہے۔ حال ہی میں وہ مادر ملت ایوارڈ بھی حاصل کر چکے ہیں۔ یہ سارے انعام و اکرام ان کے اسلام قبول کرنے پر اللہ تعالیٰ نے عطا کیے ہیں۔

پروفیسر منور احمد ملک پیدائشی احمدی تھے۔ 42 سال احمدی رہے۔ اس دوران خدام الاحمدیہ میں ضلعی عہدوں پر فائز رہے۔ جماعت احمدیہ ضلع جہلم کے نائب امیر بھی رہے۔ 5 سال کی تحقیق کے بعد 1999ء میں اپنے بھائی، والد محترم سمیت 13 افراد کے ساتھ احمدیت کو ترک کر کے اسلام کے حلقے میں داخل ہو گئے۔ ان کے بہت سے مضامین ان کی تحقیقی صلاحیتوں کے آئینہ دار اور جماعت کے خفیہ گوشوں کے بارے میں شائع ہو چکے ہیں۔ جماعت احمدیہ کے متعلق ان کے تجربات اور مشاہدات خاصے طویل ہیں۔ وہ ان کو تفصیل سے قلمبند کر رہے ہیں۔ ان کے قبول اسلام کا واقعہ خود ان کی زبانی سنیے۔

میں 1957ء کو محمود آباد جہلم کے ایک کٹر مذہبی اور احمدی گھرانے میں پیدا ہوا۔ بچپن سے ہی مذہبی اور جماعتی کاموں میں دلچسپی پیدا ہو گئی۔ جوانی میں قدم رکھا تو احمدیت کا مخلص اور سرگرم رکن بن چکا تھا۔ بی ایس سی کرنے کے بعد میں جہلم سے لاہور چلا گیا۔ پنجاب یونیورسٹی نیو کیمپس میں اڑھائی سالہ دور طالب علمی میں جماعتی کاموں میں دیوانہ وار حصہ لیا۔ اسی سرگرمی کا نتیجہ تھا کہ مجھے نیو کیمپس کے احمدی نوجوانوں کا قائد (زعیم) بنا دیا گیا۔ ساتھ ساتھ قیادت ماڈل ٹاؤن (اس وقت یہ قیادت مسلم ٹاؤن سے چونگی امرسدھو، ٹاؤن شپ اور گلبرگ تک کے علاقے پر مشتمل تھی) کا ناظم تعلیم بنا دیا گیا۔ اسی طرح خدام الاحمدیہ ضلع لاہور کی قیادت میں نائب ناظم اصلاح و ارشاد بنا دیا گیا۔ جب 1982ء میں مرزا طاہر سپین کی ''بیت البشارت'' کا افتتاح کرنے کے بعد پاکستان میں آئے تو انھوں نے ہلٹن ہوٹل (اب آواری ہوٹل) میں غیر از جماعت دوستوں سے ایک اہم خطاب کیا۔ اس وقت ہوٹل کی بیرونی سکیورٹی میرے ذمہ تھی: ر

20 نوجوانوں کی ٹیم کو میں لیڈ کر رہا تھا۔ گویا ضلع لاہور کی قیادت میں میری پہچان بن چکی تھی۔

1984ء میں راولپنڈی میں ایک سالہ سروس کے دوران راولپنڈی (ضلع جہلم، چکوال، راولپنڈی، اٹک، اسلام آباد، صوبہ سرحد، شمالی علاقہ جات، آزاد کشمیر پر مشتمل علاقہ) میں ناظم تعلیم بنایا گیا۔ اڑھائی سالہ چکوال کے قیام کے دوران نگران ضلع چکوال و ضلع جہلم بنایا گیا۔ 3 ماہ کے بہاولپور قیام کے دوران جماعت بہاولپور کی ضلعی قیادت میں مجھے بھی شامل کیا گیا۔

1989ء میں جہلم اپنے آبائی گاؤں محمود آباد آیا تو مجھے جماعتی قیادت میں جمود نظر آیا۔ میں 9 سال جہلم سے باہر رہا۔ اس دوران اعلیٰ تعلیم بھی حاصل کی اور جوانی کے سنہری دور کے تو خوبصورت سالوں کا زیادہ وقت جماعتی کاموں میں خرچ کر کے ایک مذہبی مبلغ بن چکا تھا۔ مقامی جماعت میں نظام جماعت بالکل معطل تھا۔ 40 اطفال' 45 خدام اور 50 انصار اللہ پر مشتمل جماعت میں نہ مجلس عاملہ تھی اور نہ تربیت کے لیے مربی۔ عبادت گاہ غیر آباد، عبادت گاہ کی زمین پر قبضہ گروپ کا قبضہ، چنانچہ دو سال میں مجلس عاملہ بنوائی، مربی منگوایا، مربی ہاؤس کے لیے اپنی ذاتی جگہ وقف کی۔ نمازوں میں زیادہ حاضری شروع ہوئی۔ میں نے قبضہ ختم کروایا۔ چندہ دہندگان کی تعداد 15 سے 62 کروائی۔ ان صحت مند تبدیلیوں کے لیے سخت محنت کرنا پڑی۔ اس کے ردعمل کے طور پر سخت مزاحمت کا سامنا بھی کرنا پڑا۔ مقامی قیادت میں الیکشن ہوئے تو مجھے نائب صدر جماعت محمود آباد چن لیا گیا۔ صدر کا انتخاب ہی نہ ہوا تھا۔ مجلس عاملہ کے انتخاب میں بڑا عہدہ نائب صدر ہی تھا جس کا انتخاب ہوا۔

اس ساری ''صحت مند تبدیلی'' کے لیے مجھے بار بار مرکز (ربوہ، چناب نگر) جانا پڑا۔ جماعت کی اعلیٰ قیادت سے بار بار ملاقات، گفتگو اور ڈیلنگ سے کچھ انکشافات ہوئے۔ سلطان محمود انور ناظر اصلاح وارشاد، سید احمد شاہ صاحب نائب ناظر اصلاح وارشاد، مرزا خورشید احمد، حافظ مظفر احمد صدر خدام الاحمدیہ، ناظر بیت المال (آمد) اور دیگر عہدیداران سے ملاقات کے بعد میں اس نتیجہ پر پہنچا کہ جماعت کو نظام جماعت سے کوئی غرض نہ تھی نہ ہے۔ جماعتی قواعد وضوابط (نظام، قانون) 1962ء میں تیار ہوئے۔ مرزا ناصر اور مرزا طاہر احمد کے دور قیادت میں نہ صرف اسے اپ گریڈ نہیں کیا گیا بلکہ اسے دفن کرایا گیا اور آج کسی بھی ضلع کے امیر جماعت سے پوچھ لیں کہ کیا آپ نے نظام جماعت یا قواعد وضوابط صدر انجمن احمدیہ پڑھے ہیں؟ جواب نفی میں ہوگا۔

اس صحت مند تبدیلی کے لیے ہمیں کن مشکلات کا سامنا کرنا پڑا اور اس کے ردعمل میں ''سورماؤں'' نے ہمارے ساتھ کیا سلوک کیا۔ اس کا تذکرہ بہت لمبا ہے۔ اس کا مفصل تذکرہ میں اپنے حالات زندگی میں کر رہا ہوں۔ جماعت کو صرف چندوں سے دلچسپی ہے۔ چندہ عام، چندہ جلسہ سالانہ، چندہ تحریک۔ ۔ ید، چندہ وقف جدید، چندہ مجلس (خدام الاحمدیہ، انصاران، اطفال الاحمدیہ، ناصرات احمدیہ، لجنہ اماء

اللہ) چندہ تعمیر ہال، چندہ اجتماع، چندہ صد سالہ جوبلی، چندہ بوسنیا، چندہ افریقہ، چندہ ڈش انٹینا، "وغیرہ وغیرہ"

کسی بھی احمدی کی حیثیت اس کے تقویٰ، پرہیز گاری یا جماعت کے اخلاص کی بنیاد پر نہیں بلکہ چندوں کی ادائیگی پر ہے۔ جماعت پر عملاً شہزادوں (مرزا صاحب کی فیملی کے افراد) کا راج ہے۔ جماعت عملاً اسلام سے بہت دور جا چکی ہے۔ ہمیں بچپن سے باور کروایا جاتا رہا تھا کہ احمدیت اصل اسلام ہے۔ مرزا صاحب نے اسلام کو پھر سے زندہ کر دیا ہے، یہ ان کا بہت بڑا کمال ہے۔ مگر حیثیت بالکل اس کے برعکس نکلی۔ 1990ء سے 1995ء کے دوران میں جماعتی کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیتا رہا اور صحت مند تبدیلیوں کے لیے اپنی توانائی خرچ کرتا رہا۔ میرے ساتھ ملک بشیر احمد ولد فضل احمد بھی تھے۔ ہم دونوں نے اکٹھے مل کر اس مشن کو آگے بڑھایا۔ البتہ میرے بڑے بھائی ظہیر احمد بھی ہمارا ساتھ دیتے رہے۔ 1993ء تا 1994ء میں نائب امیر جماعت ضلع جہلم بنایا گیا۔ نظارت امور عام، نظارت اصلاح وارشاد، نظارت بیت المال کے NOC کے بعد لندن سے "خلیفہ وقت" کی طرف سے نائب امیر جماعت ضلع جہلم کے عہدے کے لیے منظوری ہوئی۔

1995ء میں، میں نے صبح خواب دیکھا کہ ہم دو آدمی ایک غیر آباد حویلی میں داخل ہوتے ہیں۔ حویلی میں خودرو جھاڑیوں اور درختوں کی وجہ سے اندھیرا سا ہے۔ مجھے آواز آتی ہے تم اس دروازے میں داخل ہو جاؤ۔ جونہی میں اس دروازے میں داخل ہوتا ہوں تو اپنے آپ کو ایک بہت ہی اونچے ٹیلے (پہاڑ) پر پاتا ہوں۔ میرے سامنے دور میلوں گہرائی ہے۔ میرے قریب سے لے کر دور حد نگاہ تک تیز رنگوں والے خوبصورت پودوں کی کیاریاں ہیں۔ یہ پھول اور پھلدار درخت باقاعدہ لائنوں میں لگے ہوئے ہیں۔ بائیں سائیڈ سے میرے سامنے ایک سرخ مرچ پیش کی جاتی ہے اور مجھے کہا جاتا ہے کھاؤ۔ میں نے ہچکچاتے ہوئے کہا کہ یہ کڑوی لگے گی؟ جواب ملا چکھو تو سہی۔ میں نے تھوڑی سی توڑ کے چکھی تو وہ شہد کی طرح میٹھی تھی۔ آواز آئی جہاں کی سرخ مرچ اتنی میٹھی ہے۔ دوسری چیزیں کیسی ہوں گی۔" خواب ختم ہو گیا۔ میری سوچیں شروع ہو گئیں۔ ہم دو دوست مگر اس دروازے میں صرف میں اکیلا جاتا ہوں۔

چندون کے وقفے سے دوسرا خواب آیا۔

"صبح کے 9 بجے کا وقت ہوگا۔ سورج تیز چمک رہا ہے۔ اس کی تیز سفید روشنی درختوں میں سے چھن چھن کرتی میرے سینے پر پڑ رہی ہے۔ میں ایک بار سورج کی طرف دیکھتا ہوں اور ایک بار سینے پر دیکھتا ہوں۔ وہاں پر پتوں کے سائے حرکت کرتے نظر آتے ہیں۔ میں غور کر رہا ہوں کہ میرے سینے پر اتنی تیز سفید روشنی پڑ رہی ہے۔"

یہ دونوں خوابیں نہ صرف میری زندگی میں تبدیلی کا سبب بنیں بلکہ تقریباً دونوں پوری ہو چکی ہیں۔ دوسری بار بار پوری ہوئی۔ اس لیے 1995ء ہی میں، میں نے فیصلہ کیا کہ جہلم سے گورنمنٹ کالج

گوجر خاں ٹرانسفر کروالی جائے۔ چنانچہ اگست 1995ء کو میں گوجر خاں کالج میں آ گیا اور اکتوبر میں بمعہ فیملی گوجر خاں شفٹ ہو گیا۔

1995ء تا 1999ء میں جماعت احمدیہ کے متعلق کافی غور کیا۔ اس جماعت میں 42 سال کی عمر گزار چکا تھا۔ پچھلی (تربیت وتعلیم والی) جوانی (طاقت، جوش، اور عزم والی عمر) اور اب انصار اللہ کی حدود میں داخل ہو رہا تھا (40 سال کی عمر کے بعد احمدی خود بخود انصار اللہ تنظیم میں منتقل ہو جاتا ہے جو بوڑھوں کی تنظیم ہے)

1989ء میں، میں نے اپنے ماموں جو جماعت میں سیکرٹری مال اور گاؤں میں نمبردار تھے، پوچھا کہ جماعت احمدیہ بچوں کے اسلامی نام کیوں نہیں رکھتی؟ وہ میری اس بات سے چونکے، اور حیرانگی سے پوچھا کیسے؟؟ میں نے پوچھا کہ ذرا اردگرد کا جائزہ لے کر بتائیں کہ بچوں میں کسی کا نام محمدؐ، ابوبکر، عمر، عثمان، علی، حسن، حسین ہو تو بتاؤ۔ یا بچیوں میں فاطمہ، خدیجہ، آمنہ یا عائشہ نام ہو تو بتاؤ۔ وہ حیران بھی ہوئے اور میری بات کو تسلیم بھی کیا۔ میں نے تجویز کیا کہ آپ اس بات کو آگے چلا کر جماعت کے افراد سے کہیں کہ وہ آئندہ ان ناموں کی طرف توجہ دیں۔ مگر اس طرف پیش رفت نہ ہوئی۔ البتہ 1990ء میں' میں نے اپنے بھتیجے کے نام کا بلدیہ میں اندراج کرواتے ہوئے محمدؐ کا اضافہ کرتے ہوئے ''محمد نفیس احمد'' لکھوا دیا۔

میرے دادا اور نانا دونوں مذہبی آدمی تھے۔ نانا اور دادا نے اپنے بچوں کے نام عائشہ، فاطمہ، آمنہ، محمد شریف، محمد ابراہیم، محمد اسماعیل اور محمد سلیم رکھے۔ تمام نام اسلام سے گہری عقیدت کے عکاس ہیں۔ مگر یہ بات 1918ء تا 1930ء کی ہے۔ جس وقت ابھی جماعت احمدیہ اسلام کے نام پر آگے بڑھ رہی تھی۔ مرزا بشیر الدین محمود احمد نے اپنے 51 سالہ دور میں جماعت کو نہ صرف منظم کیا بلکہ انتہا حد تک متعصب بنا دیا۔ آج پاکستان میں اس سے زیادہ متعصب کوئی اور فرقہ یا مذہب نہیں ہے۔

اب صورت حال یہ ہے کہ پاکستان میں کسی بھی جماعت کے 30 سال سے کم عمر افراد کے ناموں کا جائزہ لیں تو 98 % کے نام محمدؐ، ابوبکر، عمر، عثمان، علی، حسن، حسین، فاطمہ، عائشہ، آمنہ، خدیجہ وغیرہ کے علاوہ ہوں گے۔ ہمارے دادا اور نانا کی اولاد نہ صرف پیدائشی احمدی تھی بلکہ مرزا بشیر الدین محمود احمد کی تربیت یافتہ تھی۔ لہٰذا ان کے کسی بچے کا نام درج بالا ناموں سے نہیں ملتا۔ جماعت احمدیہ اسلامی ناموں سے دور جا چکی ہے۔ جب کسی احمدی پر اعتراض ہو تو فوراً کہتا ہے کہ ''احمد'' کا نام بھی تو اسلامی ہے۔ حالانکہ مرزا صاحب نے اور بعد میں مرزا بشیر احمد اور مرزا بشیر الدین نے قرآن مجید میں آنے والے لفظ ''احمد'' سے مراد مرزا غلام احمد قادیانی لیا ہے۔ حالانکہ مرزا صاحب کا نام خدا نے ''غلام احمد'' رکھایا تھا۔ یعنی اللہ تعالیٰ نے ان کے باپ کے ذریعہ پہلے ان کو ''غلام'' بنوایا۔ مگر افسوس کہ بعد میں یہ غلام کی چادر پھاڑ کر باہر نکلے اور خود ''احمد'' بننے کے دعویدار ہوئے۔ جماعت بار بار اس بات کا تذکرہ کرتی ہے کہ اسلام کے پانچ ارکان ہیں۔

کلمہ، نماز، روزہ، زکوۃ، حج، جو ان پر عمل کرے وہ مسلمان ہے۔ لہٰذا ہم (احمدی) ان پر ایمان رکھتے ہیں، عمل کرتے ہیں، لہٰذا ہم مسلمان۔ ہاں اگر ایک رکن کو نہ مانیں تو ضرور ہم کافر کہلائیں گے۔ مگر یہ فلسفہ تھا مرزا بشیر الدین کا جو انھوں نے تحریک ختم نبوت سے مقابلے کے دوران اپنی تحریر و تقریر میں دینا شروع کیا اور یہ 1934ء سے 1953ء تک رہا۔ مگر 1953ء سے 2000ء تک اگر آئیں تو اب جماعت زکوۃ اور حج دونوں ارکان کو چھوڑ چکی ہے۔ زکوۃ وہ واحد اسلامی چندہ ہے جس کے متعلق قرآن مجید میں نماز کے ساتھ ساتھ زور دیا گیا ہے۔ مومنوں اور مسلمانوں کی یہ نشانی بتائی گئی ہے کہ وہ نماز پڑھتے ہیں اور زکوۃ دیتے ہیں۔

## زکوۃ سے انکار

آج اگر ایک 40 سالہ احمدی سے پوچھیں کہ آج تک آپ کے پاس کتنی دفعہ جماعتی عہدہ دار چندہ لینے آیا ہے اور کتنی دفعہ زکوۃ۔ اس کا جواب ہوگا کہ چندہ تو بے شمار وصول کیا گیا مگر زکوۃ ایک بار بھی نہیں۔ مرزا طاہر احمد نے اپنے 21 سالہ دور کے ایک ہزار خطبوں میں کم از کم 20 خطبے وقف جدید کے چندہ کی اہمیت کے بارے میں، 20 چندہ تحریک جدید، 20 چندہ جلسہ سالانہ، 20 چندہ عام کے بارے میں دیے ہوں گے۔ مگر ایک خطبہ بھی زکوۃ کے متعلق نہیں دیا۔ ایک احمدی کی نظر میں کس چندے کی اہمیت ہوگی؟

بینکوں میں زکوۃ کے نظام سے احمدی باہر رہتے ہیں۔ وہاں لکھ دیتے ہیں کہ ہم احمدی ہیں، ہماری زکوۃ نہ کاٹی جائے۔ نظام جماعت میں زکوۃ شامل نہیں ہے۔ انفرادی کے ساتھ ساتھ جماعتی سطح پر زکوۃ عملاً اور علماً ختم ہو چکی ہے۔

## حج سے انکار

پانچ ارکان اسلام میں ایک رکن حج ہے۔ میں جب احمدی تھا تو غیر احمدی ہم پر اعتراض کرتے کہ آپ ربوہ میں حج کرنے جاتے ہیں، اس وقت ان کے اس الزام کی گہرائی کا اندازہ نہیں ہوتا تھا۔ مگر جب خود غور کیا تو معلوم ہوا کہ وہ ٹھیک ہی کہتے تھے۔ کیونکہ قادیان، پھر ربوہ اور اب لندن کے جماعتی جلسہ سالانہ میں احمدی حج سے زیادہ عقیدت کے ساتھ شامل ہوتے ہیں۔ مرزا طاہر احمد کے 21 سالہ دور کے ایک ہزار خطبوں میں سے کم از کم 20 خطبے جلسہ سالانہ کی اہمیت، افادیت کے متعلق ہوں گے مگر حج کے متعلق ایک خطبہ بھی نہیں ہے۔ ایک 20 سالہ احمدی نوجوان جلسہ سالانہ کو اہمیت دے گا یا حج کو؟

ایک پاکستانی کے لیے کسی دوسرے ملک کا سفر کرنا اتنا مشکل نہیں جتنا بھارت کا۔ پھر ایک سرکاری ملازم کے لیے مزید مشکل ہوتا ہے۔ مگر قادیان (بھارت) کے جلسہ کے لیے احمدی افراد (سرکاری ملازم) تمام پابندیاں توڑتے ہوئے بغیر NOC لیے خفیہ طور پر جعلی دستاویزات پر قادیان جلسہ پر جاتے

ہیں۔ ہر قسم کی پابندی ان کو قادیان جانے سے روک نہیں سکتی۔ یہ ہے عقیدت..... مگر جب کسی احمدی سے حج کے متعلق بات کریں تو وہ کہتے ہیں کہ ہمارے حج کرنے پر پابندی ہے۔ یہاں ان کو پابندیاں نظر آتی ہیں۔ حقیقت میں ایک احمدی کی نظر میں حج کی کوئی اہمیت نہیں۔ البتہ اگر کوئی احمدی حج کر آئے تو احمدی مولوی (مربی) اسے بے عزت کرے گا کہ تم نے وہاں نمازیں غیر احمدی (غیر مسلم) کے پیچھے پڑھی ہیں (خانہ کعبہ میں پڑھی جانے والی نمازیں) وہ تمہاری نمازیں نہیں ہوئیں۔ دوبارہ پڑھو۔ 1984ء سے ربوہ کا جلسہ لندن میں ہو رہا ہے۔ احمدیوں کی تو لاٹری نکل آئی۔ ایک تو پرانے اور اصلی آقا میسر آ گئے' دوسرے "ولایت" کے ویزے کھل گئے۔ یورپ کی مَیچ اور انگلینڈ کے مزے لینے کا بہانہ مل گیا۔ "تُسّے نوں لت کاری آ گئی" جوق در جوق احمدی یورپ داخل ہونے لگے۔ ویزے لگے۔ لندن گئے۔ واپسی کا راستہ بھول گئے۔ دھڑا دھڑ وہاں سیاسی پناہ لینے لگے تو پابندیاں لگ گئیں۔ انگلینڈ والوں نے کہا "ہتھ ہولہ رکھو" جماعت حرکت میں آئی۔ سیاسی پناہ کے لیے دوسرے یورپی ملکوں میں کھپایا جانے لگا۔ صورت حال یہ ہے کہ اگر 100 افراد نے لندن کے جلسہ میں شرکت کی ہے تو ان میں ایک بھی احمدی نے حج نہیں کیا ہوگا۔

1974ء میں قومی اسمبلی کے اجلاس میں مرزا ناصر احمد اپنے چار دیگر سرکردہ احمدی افراد کے ساتھ شامل ہو کر احمدیت کا موقف پیش کرتے رہے۔ ان پانچ سرکردہ افراد میں مرزا طاہر احمد بھی شامل تھے۔ مرزا طاہر احمد کا شامل ہونا اس بات کا ثبوت تھا کہ پاکستان کے لاکھوں احمدی افراد میں سے یہ پانچ افراد سرکردہ اور راہنما پوزیشن میں تھے۔ یقیناً یہ مذہبی جماعت کے سرکردہ افراد ہونے کی حیثیت سے تقویٰ اور عبادات کے لحاظ سے سب سے آگے تھے۔ 1982ء میں مرزا طاہر احمد کا "خلیفہ" بننا مزید اس بات کا ثبوت تھا کہ جماعت تقویٰ عبادات کے حوالے سے ان کو سب سے آگے سمجھتی ہے۔ 1982ء تک مرزا طاہر احمد نے کتنے حج کیے ہوئے تھے؟

اس کے مقابل پر پاکستان کے کسی غریب علاقے کی عام سی مسجد کے امام کو دیکھ لیں۔ ذرا مالی حیثیت نے اجازت دی۔ فوراً حج کر آئے گا۔ موقع ملتا رہے تو حج پر حج کرتا رہے گا اور بیت اللہ سے عقیدت اور اسلام کے بنیادی ارکان حج پر عملاً ایمان کا مظاہرہ کرتا رہے گا۔

احمدی، حقیقت میں حج سے انکاری ہو چکے ہیں۔ شاید وہ وقت آ چکا ہے کہ ایک 10 یا 15 سالہ احمدی سے حج کے بارے میں پوچھیں تو وہ کہے گا کہ یہ تو مسلمان کرتے ہیں۔ ہم نہیں!! یہ جواب اب دستیاب ہے۔

## مذہبی یا مالی تحریک

ایک طرف جماعت اپنی اساس مذہبی عقائد و نظریات پر رکھتی ہے تو دوسری طرف اہمیت اور ترجیح پیسے کو دیتی ہے۔ مذہبی عقیدت و تقویٰ، پرہیزگاری ثانوی درجہ رکھتے ہیں۔ اس کا دلچسپ عملی مظاہرہ

اس وقت سامنے آتا ہے۔ جب امیر جماعت یا کسی عہدہ دار کے انتخاب کا وقت آتا ہے۔

تمام بالغ احمدی افراد کو جمع کیا جاتا ہے۔ ان میں سے ایسے تمام افراد جن کے ذمہ چھ ماہ سے زائد کا چندہ بقایا ہو' کو مجلس سے اُٹھا کر باہر نکال دیا جاتا ہے۔ وہ نہ ووٹ ڈال سکتے ہیں اور نہ ہی عہدہ دار بن سکتے ہیں۔ ان افراد میں ایسے افراد بھی ہوتے ہیں جو تقویٰ اور پرہیزگاری اور عبادات کے حوالے سے نمونہ ہوتے ہیں۔ مگر مالی کمزوری کی وجہ سے تسلسل کے ساتھ چندہ نہیں دے سکے اور اگر چھ ماہ سے زائد کا چندہ واجب الادا ہو' چاہے وہ ایک روپیہ ہی کیوں نہ ہو' ووٹ اور عہدے کے حق سے محروم کر دیے جائیں گے۔ اس کے مقابل پر ایسے افراد جن کو مذہب کے ساتھ دلچسپی نہیں۔ کبھی کسی جماعتی اجلاس میں شامل نہیں ہوتے۔ عبادات میں شامل نہیں ہوتے۔ مگر سیاسی ذہن رکھنے کی وجہ سے اپنے ذمہ کا دو چار سو چندہ دے کر ووٹ اور عہدے کا حق حاصل کر لیتے ہیں۔

الیکشن کا طریقہ کار بھی دلچسپ ہے۔ بغیر کسی تحریک کے' بغیر کسی پروپیگنڈہ کے، بغیر کسی منشور کے، ایک آدمی کسی دوسرے کا نام اس کی مرضی کے بغیر پیش کرے گا کہ فلاں عہدے کے لیے میں اس کا نام پیش کرتا ہوں۔ ایک اور آدمی اس نامزد فرد کی حمایت کرے گا۔ اس طرح کسی اور کا نام اس عہدے کے لیے پیش ہوگا۔ پھر ان کے درمیان ووٹنگ ہوگی۔ پھر جس کی برادری زیادہ ہوگی۔ جو زیادہ اثر ورسوخ والا یا ڈانگ مار، جاگیردار، سرمایہ دار ہوگا' اس کو ہاتھ اٹھا کر لوگ ووٹ دے دیں گے۔ دیں بھی کیوں نہ، ہر کوئی مقابلے کے لیے تیار تو نہیں ہوتا۔ ہر کوئی ووٹ نہ دے کر ناراضگی مول لے کر سکون سے رہ نہیں سکتا۔ اب جو عہدہ دار چنا گیا ہے۔ اس کی نہ کوئی کوالیفکیشن کی پابندی ہے۔ نہ نماز، روزہ یا عبادات کی پابندی ہے۔ نہ تقویٰ، پرہیزگاری شرط ہے، نہ جماعتی اخلاص اور مذہبی علم اس کے لیے ضروری ہے۔ ایسی صورت میں جو عہدے دار ''وجود'' میں آئے گا، وہ بے پناہ اختیارات کا مالک ہوگا۔ ایک ''مذہبی جماعت'' کا عہدہ دار مکمل طور پر غیر مذہبی سامنے آئے گا۔ اب وہ امیر جماعت ہے تو خدا سے کم پاور نہیں رکھتا۔ کیونکہ جماعتی فلسفہ کے مطابق وہ خلیفہ وقت کا ترجمان ہے اور خلیفہ وقت خدا کا نمائندہ ہے۔ اگر امیر کی بات نہیں مانو گے تو گویا خلیفہ کی بات نہیں مانی۔ اور اگر خلیفہ کی نہیں مانی تو گویا خدا کی بات نہیں مانی۔ اب یہ امیر جماعت خطبہ جمعہ' نمازیں اور دیگر عبادات پڑھانے کا پہلا حقدار ہے جبکہ مربی جو میٹرک کے بعد سات سال تک مذہبی علم حاصل کرتا ہے اور مکمل مولوی، مربی بن کر فیلڈ میں جاتا ہے تو امیر جماعت کو اس کے علم کے اوپر بٹھا دیا جاتا ہے۔ اب ہر مذہبی بات پہلے امیر کی مانی جائے گی۔ جس کے پاس کوئی مذہبی علم نہیں ہے۔

یہی امیر جماعت جو مکمل طور پر غیر مذہبی لوگ ہوتے ہیں۔ خلیفہ وقت کا انتخاب کرتے ہیں۔ ان غیر مذہبی لوگوں کے چناؤ سے ایک ''مذہبی شخصیت'' حکمران بنتی ہے۔ ان تقویٰ اور پرہیزگاری سے عاری افراد کے چناؤ سے غیر متقی شخص ہی سامنے آ سکتا ہے۔ گویا مذہب تو سیکنڈری چیز ہوگئی۔ دوسری طرف جماعت کا

تمام نظام چندہ کو جمع کرنے پر لگا ہوا ہے۔ میرے تجربے اور مشاہدے نے ثابت کیا ہے کہ جماعت کو صرف اور صرف چندہ جمع کرنے سے دلچسپی ہے۔

خلاصہ عرض ہے کہ جماعت عملی طور پر اسلام سے دور جا چکی ہے۔ نہ زکوٰۃ اور نہ حج، نہ اسلامی ناموں سے عقیدت اور نہ ہی اسلامی شخصیات سے لگاؤ۔

احمدی حضرات جماعت احمدیہ کی بنیاد سے قبل گزرے ہوئے اسلامی بزرگوں کو بھی عزت و عقیدت نہیں دیتے۔ عجیب بات ہے کہ برصغیر کے وہ مسلمان بزرگ جنھوں نے اسلام کی تعلیم و تبلیغ میں ساری زندگی گزار دی۔ ایک احمدی ان سے بھی تعصب رکھتا ہے۔ اگر یہ مذہبی جماعت ہو یا اسلامی تو یقیناً گزرے ہوئے مذہبی اور اسلامی بزرگوں کو عزت و عقیدت دے۔ مرزا صاحب نے جب اپنے سلسلہ کا آغاز کیا یا ''آغاز کی تیاری'' شروع کی تو اسلام کا نام استعمال کیا اور کچھ یوں کہا۔

وہ پیشوا ہمارا جس سے ہے نور سارا
نام اس کا ہے محمدؐ دلبر مرا یہی ہے

مگر جب رونق لگ گئی اور ایک حلقہ بن گیا۔ جماعت بن گئی۔ امام مہدی اور مسیح موعود کے دعوے پرانے ہو گئے تو آگے بڑھے اور کہا۔

میں کبھی آدم کبھی موسیٰ کبھی یعقوب ہوں
نیز ابراہیم ہوں نسلیں ہیں میری بے شمار

اور مزید آگے بڑھے اور امتی نبی کا دعویٰ کر دیا۔ اب وہ کافی حد تک ''خود کفیل'' ہو چکے تھے۔ اب حضرت محمدؐ کی چھتری سے باہر نکلنے کی کوشش کر سکتے تھے۔ اس کے بعد مرزا صاحب نے شانِ رسول اقدس بیان کرنے کے لیے کوئی نظم یا نعت نہیں لکھی بلکہ نثر میں بھی خاصی کمی آ گئی یا ختم ہو گئی۔ مرزا طاہر احمد ایک شاعر بھی تھے۔ ہر جلسہ پر اپنی ایک دو نظمیں تیار کر کے پڑھواتے۔ مگر اپنی ایک سو سے زائد نظموں میں شاید ایک بھی نعت نہیں ہے۔ اگر ہو تو یقیناً میں اس کا متلاشی ہوں۔ کوئی احمدی مجھے دکھائے۔ جہاں تک جماعت کے عقائد کا تعلق ہے تو میرے احمدیت کے دور میں، میں اکثر یہ سوچتا کہ اگر امام مہدی، مسیح موعود جیسے جماعتی دعوؤں کو احادیث کے حوالے سے پرکھا جائے تو خاصی پوزیشن کمزور نظر آتی ہے کیونکہ درجنوں احادیث امام مہدی اور مسیح موعود (عیسیٰ ابن مریم) کو علیحدہ علیحدہ بیان کر رہی ہیں۔ جبکہ جماعت ایک اکلوتی حدیث پر تکیہ کر کے دونوں کو ایک وجود میں ظاہر کر رہی ہے تاکہ مرزا صاحب کو کسی اور شخص کی اطاعت نہ کرنی پڑے۔

کہتے ہیں ایک بوڑھی عورت کا ایکسیڈنٹ ہو گیا۔ لوگ اس کے گرد جمع ہو گئے۔ کوئی کہتا اسے ہسپتال لے جاؤ۔ کوئی کہتا مرہم پٹی کرو۔ کوئی کہتا اس کے گھر والوں کو خبر کرو۔ کسی دور کھڑے شخص نے کہا

کہ اسے دودھ میں جلیبی ڈال کر دو۔ مائی نے فوراً آنکھیں کھولیں اور کہا سب اپنی اپنی باتیں کر رہے ہو۔ اس دور کھڑے شخص کی بات بھی تو سنو۔

مرزا صاحب نے درجنوں احادیث جو امام مہدی اور عیسیٰ ابن مریم کو دو الگ وجودوں میں پیش کر رہی ہیں، کو چھوڑ کر ''دودھ جلیبی'' والی اکلوتی حدیث کا سہارا لیا۔ اگر اتنی زیادہ صحیح احادیث کی حیثیت نہیں تو ایک کی کیا ہو سکتی ہے؟

کئی درجن احادیث کھل کر اور تفصیل سے ختم نبوت کا مطلب حضور نبی کریمؐ کو آخری نبی ظاہر کر رہی ہیں۔ بلکہ احادیث کا واضح مطلب نبوت کا انقطاع ہے مگر ایک اکلوتی حدیث جس میں حضرت عیسیٰ کو نبی اللہ کہا گیا ہے، اس سے استدلال در استدلال کرتے ہوئے نبوت کے جاری ہونے کا راستہ کھولنے کی کوشش کی۔ حالانکہ واضح طور پر درجنوں احادیث نبوت کو حضرت محمدؐ کی خاتمیت تک محدود کر رہی ہیں۔ صحاح ستہ میں شامل اگر ان درجنوں احادیث سے نبوت بند نہیں ہو رہی تو ایک کمزور حدیث کے استدلال سے کیسے نبوت جاری ہوتی ہے؟

قرآن مجید کی بعض آیات کو احمدی نبوت کے جاری رہنے کے ثبوت کے طور پر پیش کرتے ہیں مگر جب نبوت کا دروازہ کھول دیتے ہیں۔ تو مرزا صاحب کو لا کر فوراً بند کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ عجیب ہے جن آیات کے زور پر نبوت کا دروازہ کھول رہے ہیں۔ مرزا صاحب کو گزار کر کس ''زور'' پر دروازہ بند کر رہے ہیں۔ اب مرزا صاحب کے بعد کسی اور نبی کے آنے کا امکان کیسے ختم ہو سکتا ہے۔ اگر پہلے سے موجود احادیث اور قرآن کی آیات دروازہ نبوت بند نہیں کر سکیں تو مرزا صاحب کے آنے کے بعد کس حدیث یا قرآن کی آیت کے زور پر دروازہ بند کیا جا سکتا ہے؟

1995ء سے 1999ء تک میں نے ان باتوں پر غور کیا۔ پھر اپنے ماضی پر غور کیا تو عجیب شرمندگی سی ہوئی کہ میں نے اپنا بچپن اور جوانی کا سنہری دور سارا جماعتی کاموں اور سرگرمیوں میں ضائع کر دیا۔ حتیٰ کہ ایم ایس سی کے دوران پڑھائی پر لگایا جانے والا وقت جماعتی کاموں میں لگاتا رہا۔ آج مجھے کسی بھی نوکری یا مقابلے میں ایم ایس سی کے نمبر یا ڈویژن کو سامنے رکھنا پڑتا ہے۔ جماعتی کریڈٹ تو کہیں شامل نہیں ہے۔ یہ سب کچھ پیدائشی احمدی ہونے کی وجہ سے ہوا۔ یعنی جیسی تربیت بچپن میں ہوئی اس لائن کو اپنایا۔ یہ تو خود احمدی جماعت کے سرکردہ افراد کا مجھ پر احسان ہے کہ انھوں نے مجھے سوچنے پر مجبور کیا۔

مرزا صاحب کا شعر ہے۔

کیڑا جو دب رہا ہے گوبری تہہ کے نیچے
اس کے گماں میں اس کا ارض و سما یہی ہے

یہ شعر جماعت احمدیہ کے تمام افرد پر فٹ آتا ہے۔ یہ جماعت اب اسلام سے ناطہ توڑ کر تمام

اسلامی فرقوں سے بغض وعناد رکھتے ہوئے، پاکستان سے نفرت رکھتے ہوئے اور پاکستان میں رہتے ہوئے بھی غیروں کے ہمدرد ہوتے ہوئے اس شعر کے بہترین مصداق بن رہے ہیں۔

## امام مہدی کا نزول اور غلبہ اسلام

اس جماعت کو وجود میں آئے ایک سو 14 سال ہو چکے ہیں مگر ابھی تک برصغیر پاک و ہند میں جہاں ان کے دو مراکز ہیں۔ جہاں ان کے چار "خلیفہ" رہے ہیں۔ جہاں ان کا آغاز اور بنیاد وابستہ ہے۔ یہاں ایک سوتیس کروڑ کی آبادی میں سے صرف تین چار لاکھ افراد احمدی ہو سکے ہیں۔ (یہ تعداد، پاکستان، ہندوستان اور بنگلہ دیش کو ملا کر بنتی ہے) یہ تعداد اتنی کم ہے جو بتانے کے قابل نہیں ہے۔

کیا یہ وہی امام مہدی، مسیح موعود، مجدد اور عیسیٰ ابن مریم ہے جس کے آنے سے اسلام نے غالب آنا تھا۔ جس کے انتظار میں نسلیں گزر گئیں۔ وہ کیا آیا کہ کانوں کان دنیا کو خبر نہ ہوئی۔ وہ ساری زندگی اخبارات کتابوں کے ذریعہ تمام تر کوششوں کے باوجود دنیا کو اپنا تعارف نہ کروا سکے۔ نہ کوئی انقلاب آیا نہ اسلام غالب آیا بلکہ چھ ارب کی آبادی میں سے ان کی زندگی میں ایک لاکھ بھی ان پر ایمان نہ لا سکا۔ یہ اس طرح ہے کہ ساٹھ ہزار کی آبادی میں سے صرف ایک آدمی بات مانے۔ اس مدعی کو کون سچا مانے گا یا اسے کون انقلاب سمجھے گا؟

مرزا صاحب اپنی ناقدری اور نامقبولیت سے اپنے آپ کو جھوٹا ثابت کر گئے۔ پھر ان کے جانشینوں کے 90 سال بھی ان کی پہچان نہ کروا سکے۔ یہاں تک کہ ڈش انٹینا، سیٹلائیٹ، ٹی وی، ٹیلی فون اور دیگر ذرائع ابلاغ کے استعمال کے باوجود چھ ارب کی آبادی میں سے یعنی ساٹھ ہزار لاکھ میں سے پانچ لاکھ سے زائد نہ ہو سکے۔ ان میں سے بھی اکثریت پیدائشی احمدی ہے۔ جس کا مطلب ہے کہ دنیا ان کو قبول نہیں کر رہی بلکہ نسل در نسل بات آگے چل رہی ہے جو مان چکے، ان کی اولاد پیدائشی احمدی ہونے کی وجہ سے اپنے باپ دادا کے ایمان کو سنبھالے ہوئے ہیں۔ ان کو ماننے والوں کی 99% تعداد مسلمانوں سے آئی ہے۔ گویا اسلام کو غالب کرنے والا دعویٰ قطعاً غلط ہو گیا۔ یہ بات تو تب بنتی اگر مرزا صاحب کے آنے سے غیر مسلم اسلام میں داخل ہوتے اور یوں اسلام ترقی کرتا اور چانس پیدا ہوتا کہ ان کے آنے سے اسلام غالب آ سکتا ہے جبکہ یہاں مسلمانوں کی ایک تعداد کو اسلامی قافلے سے نکال کر اسلام کو کمزور کرنے کی کوشش کی گئی۔ مرزا طاہر احمد نے گھبرا کر اس کمی کو پورا کرنے کے لیے 1982ء میں تبلیغ کے ہنگامی پروگرام بنائے۔ احمدیوں میں تبلیغ کا جنون پیدا کیا گیا مگر نتیجہ صفر نکلا۔ 1984ء میں لندن جانے کے بعد تبلیغ پر مزید زور دینا شروع کیا۔ دس سالہ کوششوں کے نتیجہ خیز نہ ہونے کی وجہ سے گھبرا کر مرزا صاحب نے "کاغذی اور اعداد و شماری تبلیغ" شروع کی۔ 1993ء سے ہر سال ڈبل کا اعلان کیا جانے لگا۔ دو لاکھ سے چلنے والی سکیم 8 کروڑ تک پہنچ گئی اس دوران میں نے اس کی ساری حیثیت کھول دی کیونکہ میں خود اس نیٹ ورک کا حصہ

تھا۔ میرا مضمون اخبارات کے علاوہ انٹرنیٹ پر گیا تو مرزا طاہر احمد نے اس پر تبصرہ کرتے ہوئے مجھے سخت برا بھلا کہا۔ مگر یہ مضمون اثر کر گیا۔ اگلے سال 16 کروڑ کا اعلان کرنے کی بجائے صرف 2 کروڑ کا اعلان ہوا۔ اگلے سال 2003ء میں 32 کروڑ کا اعلان کرنے کی بجائے صرف آٹھ لاکھ کا اعلان ہوا۔ ان شاء اللہ آئندہ اس سکیم کو ختم کرنے کا اعلان کر دیا جائے گا۔ یا پھر 2 یا 3 لاکھ کا اعلان کیا جائے گا اور جماعت کو باور کرایا جائے گا کہ اب کافی نئے احمدی ہو چکے ہیں اب ان کی تربیت کی ضرورت ہے، جبکہ حقیقت بات یہ ہے کہ نہ پاکستان میں نئے احمدی ہوئے ہیں نہ انگلینڈ میں، نہ کینیڈا میں اور نہ جرمنی میں اور نہ ہی انڈیا میں۔

جماعت کی اس موجودہ حالت، اسلام سے بیزاری، ارکان اسلام سے دوری، جماعتی سطح پر جھوٹا پروگرام اور نظام جماعت کی ابتری نے مجھے سوچنے پر مجبور کیا۔ تب میری سوچیں مرزا صاحب کے دعادی تک پہنچیں۔ پورا منظر (ایک سو سالہ) نظروں میں گھوم گیا۔ 1995ء تا 1999ء تک غور و خوض کے بعد احمدیت کو خیر باد کہہ کر 27 رمضان المبارک بروز جمعتہ المبارک 15 جنوری 1999ء کو اپنے بھائی، والد محترم، کزن سمیت 13 افراد کے ساتھ حلقہ بگوش اسلام ہو گیا۔ الحمد للہ



## شیخ راحیل احمد۔ جرمنی

# کفر کے اندھیاروں سے اسلام کی نورانی بہاروں تک

شیخ راحیل احمد صاحب، پیدائشی احمدی تھے، جرمنی میں ایک لمبے عرصے سے رہائش پذیر ہیں۔ ایک ہنس مکھ، صحیح موقف پر ڈٹ جانے والے اور سچائی کی خاطر کسی بھی نقصان کی پرواہ نہ کرنے والے، منافقت سے پاک، نہایت زندہ دل، جرأت مند، مہمان نواز اور کھری بات کرنے والے شخص ہیں اور شاید انہی خوبیوں کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے ان کو قادیانیت کی ظلمت سے نکال کر اسلام کی روشنی بخشی ہے۔ اپنے اہل خانہ کے لیے مشفق والد اور اچھے شوہر ہیں، مطالعہ کے بے حد شوقین، ان کی ذاتی لائبریری میں ساڑھے تین ہزار سے زیادہ کتب ہیں، حق کو پہچاننے کے بعد 23 اگست 2003ء کو ان کا جماعت احمدیہ کو چھوڑ کر اپنے بیوی بچوں سمیت اسلام قبول کرنے کا اعلان جرمنی کی قادیانی جماعت کے لیے ایک اچانک دھماکے کی طرح تھا اور اس کے اثرات قادیانیوں میں بڑی دور تک محسوس کیے گئے۔ آیئے! ان سے اپنے قبول اسلام کی ایمان پرور روداد سنتے ہیں۔

میں قادیان میں 1947ء کے آخر میں احمدیوں کے گھر میں پیدا ہوا، اس کے بعد جب سے ربوہ (اب چناب نگر) آباد ہوا ہے، اس وقت سے مستقل رہائش وہیں رہی ہے اور میرا ایک ذاتی مکان بھی وہاں ہے۔ وہیں میں سکول میں گیا اور میٹرک ربوہ سے ہی کیا۔ اس کے بعد تقریباً ایک سال تک ملتان میں رہا پھر 1964 سے 1980 تک کراچی میں رہا اور وہیں پرائیویٹ بی اے کیا۔ میری دادی جان کے والد شیخ اصغر علی صاحب بھنڈاری، مرزا صاحب کے ''صحابی'' تھے اور میری دادی جان 1900ء میں پیدا ہوئی تھیں اور پیدائشی احمدی تھیں، لیکن میرے دادا جان نے تقریباً 1913ء میں بیعت کی تھی۔ وہ 1930ء میں وفات پا گئے۔ ان کی وفات کے بعد میری دادی جان بجائے گوجرانوالہ اپنے سسرال میں جانے کے، اپنے والد کی ہدایت پر بچوں کو لے کر قادیان میں رہائش پذیر ہو گئیں جس وجہ سے میرے والد اور تایا کا پھر آگے ہمارا بھی اصل خاندان سے تعلق منقطع ہو گیا ہاں البتہ میرے پردادا شیخ نذر محمد صاحب تھانیدار، ساکن گلی شیخ جھنڈو، گوجرانوالہ اور ان کی باقی اولاد میں سے کوئی احمدی نہیں ہوا۔ میرے والد اور تایا اپنے مرنے تک مخلص احمدی رہے، دراصل ان کی تربیت بچپن ہی سے قادیان میں ہوئی۔ لیکن یہ ہدایت خدا نے میرے نصیب میں لکھی

تھی کہ باوجود ربوہ کے کے ماحول میں پڑھنے کے اللہ مجھے واپس اسلام میں لے آیا۔ وما توفیقی الا باللہ العظیم

میری اہلیہ کنجاہ ضلع گجرات کی رہنے والی ہیں (ویسے کنجاہ میں آٹھ دس گھر قادیانی تھے، ان میں اب شاید ایک گھر ہی قادیانی رہ گیا ہے اور باقی سب قادیانیت کو چھوڑ کر اسلام کی آغوش میں پناہ گزیں ہو چکے ہیں) اور ان کے دادا اور نانا بھی مرزا صاحب کے ''صحابی'' تھے۔ یہ جماعت کے ایک بہت بڑے عالم مولوی محمد صادق سماٹری صاحب کی قریبی رشتہ دار ہیں جو کہ چالیس سال سے زیادہ انڈونیشیا، سماٹرا، اور سنگاپور وغیرہ میں قادیانیت کے مبلغ رہے اور مشہور ومعروف کتاب ''حقانیت احمدیت'' کے مصنف ہیں، اور مزے کی بات یہ ہے کہ وہ شخص جو 40 سال سے زیادہ عرصہ تک دوسروں کو قادیانی بناتا رہا، اس کا اپنا ایک بیٹا جو کہ جرمنی میں رہائش پذیر ہے، اپنے بیوی بچوں کے ساتھ قادیانیت پر لعنت بھیج کر مسلمان ہو چکا ہے اور بڑی شد ومد سے قادیانیت کی بیخ کنی کا کام کر رہا ہے، اور سب سے بڑا بیٹا رشید سماٹری کراچی اور صوبہ سندھ کا انصار اللہ کا اعلیٰ عہدیدار ہے، اس کی بھی ایک بیٹی قادیانیت سے تائب ہو چکی ہے، نیز رشید سماٹری کی ایک، بہن ثریا زوجہ احسان نور (ولد عبدالرحمٰن انور سابق پرائیویٹ سیکرٹری قادیانی خلیفہ سوم) کا بیٹا جو پاشا کے نام سے مشہور ہے اور اسلام آباد میں رہتا ہے بھی مسلمان ہو چکا ہے اور مسلم فیملی میں شادی شدہ ہے۔ اور انہی مولوی صاحب کی بیٹی صادقہ زوجہ محمد عقیل کا بیٹا ارشد جمیل بددیانتی کے جرم میں پی ڈبلیو ڈی سے ایکسین کے عہدے سے برطرف کیا گیا ہے اور نیب کو سات لاکھ روپیہ ادا کر کے گلوخلاصی کرائی ہے، حالانکہ قادیانی اپنے افسروں کی دیانت داری کا بڑا ڈھنڈورا پیٹتے ہیں۔ اب واپس ربوہ کی زندگی کی طرف چلتے ہیں۔

شروع میں ربوہ میں لوگوں کے ساتھ جو ناانصافیاں دیکھتے تھے، ان کی کوئی مطمئن کرنے والی وضاحت بہت ہی کم سامنے آئی بلکہ ان کو دین اور قسمت کا فیصلہ سمجھ کر قبول کرنا پڑتا تھا۔ وہاں مذہبی جاگیرداروں کی گرفت بڑی مکمل تھی۔ انٹرنیٹ پر ایک ویب سائٹ www.ahmedi.org پر راز دان کے نام سے ربوہ کے ایک سابق باسی نے ''یادیں ربوہ کی'' کے نام سے جو چند حقائق لکھے ہیں، ان کو پڑھنے سے ہی ایک انسان اس ماحول کا بہت کچھ اندازہ کر سکتا ہے، ویسے تو اس سائٹ پر مرزا خاندان کے بارے میں بہت حقائق لکھے ہیں جو کہ پڑھنے سے تعلق رکھتے ہیں اور قادیانیوں کا منہ بند کرنے کا تیر بہدف نسخہ ہیں۔ شروع میں ناانصافیوں اور شہزادوں کی بدمعاشیوں پر جماعت احمدیہ کے سسٹم پر اعتراضات پیدا ہوئے، لیکن ربوہ میں تربیت ایسی ہوئی تھی کہ ان اعتراضات کو اول تو اٹھانے کی جرأت ہی نہیں ہوتی تھی اور اگر کبھی ڈھکے چھپے لفظوں میں بات کر ہی دی تو تاویلات ایسی کہ منہ بند کرنا پڑتا تھا۔ ایک بات ربوہ میں تقریباً ہر مقرر کہتا کہ منافقوں سے ہوشیار رہو، اور یہ ایک ایسی بات تھی جس کی آڑ میں جو بھی بات کرنے لگتا منافق کا لیبل لگا دیتے اور لوگ ڈر جاتے، کھل کر بات نہ کرتے۔ ایک مقولہ ہے کہ ''درخت اپنے پھل سے

پہچانا جاتا ہے" ان اختلافات پر ذمہ داران کے جوابات و رویہ نے کچھ سوچنے اور تجزیہ کرنے کی طرف توجہ دلائی، اس توجہ سے مرزا صاحب اور ان کے بیٹوں کی کتابوں اور دوسری طرف کئی پڑھے لکھے لوگوں، مربیوں سے گفتگو کی لمبی نشستیں ہوتی رہیں، اس کے علاوہ اسلامی تعلیمات اور عقائد کے ساتھ موازنہ کرنے کا موقع ملا، جس پر آخر کار اس نتیجہ پر پہنچا کہ یہ سسٹم ہی نہیں بلکہ بانی جماعت کے دعویٰ جات اور تعلیمات ہی غلط ہیں۔ مجھے پچھلے دنوں ایک قادیانی مربی صاحب کا جن سے اچھی علیک سلیک تھی' فون آیا، کہنے لگے کہ مجھے آخری ملاقات میں اندازہ ہو گیا تھا کہ بات دور جا پہنچی ہے لیکن اتنی دور کا اندازہ نہیں تھا، کیا واپسی کی کوئی گنجائش ہے؟ صرف سسٹم سے یا نظام جماعت سے اختلاف ہوتا تو میں یقیناً اس کا کوئی رستہ ڈھونڈ لیتا، اور نظام کے اندر رہ کر ان سے لڑتا، جیسا کہ اکثر میں نے کیا تھا۔ مجھے تفصیلی مطالعہ اور تقابل کے بعد جب اس چیز کا ادراک ہوا کہ مرزا صاحب کی تعلیم، اسلام نہیں بلکہ اسلام کے درخت پر آکاس بیل ہے تو پھر بحیثیت باضمیر شخص کے میرے لیے اس جماعت کے اندر رہنا ناممکن تھا۔

میں اب سکول ٹائم کی طرف جاتا ہوں، وہاں ہمارے دماغ میں ڈالا جاتا تھا کہ تم لوگ بہتر ہو، دوسروں سے افضل ہو اس لیے کہ مہدی الزمان کے ماننے والے ہو وغیرہ وغیرہ، مگر تمہاری فضیلت صرف مسیح موعود کی غلامی، دوسرے لفظوں میں خاندان مرزا غلام احمد کی اطاعت سے ہی رہے گی اور اس غلامی کی وجہ سے تم دنیا کے رہنما ہو ورنہ تمہاری حیثیت اور حالت غیر احمدیوں سے بدتر ہو گی۔ آپ کسی بھی قادیانی کا نفسیاتی تجزیہ کر لیں آپ کو مرزا غلام احمد قادیانی والا خبط عظمت کا کچھ نہ کچھ اثر ملے گا، برین واشنگ کے لیے جدید ترین طریقے استعمال کیے جاتے ہیں، کوئی لمحہ ایسا نہیں کہ آپ کے کانوں میں مرزا صاحب اور ان کے خلیفوں (بیٹوں) کی کوئی بات اس طرح کان میں نہ پڑے کہ ان کی عظمت، بڑائی اور آپ کی دینی و دنیاوی زندگی کی بقاء کے لیے ان کی اہمیت ثابت نہ ہو۔ جماعت میں جھوٹ، منافقت، دوہرا معیار، مذہبی جاگیرداری اور ربوہ کے باسیوں پر ہر وقت نہ نظر آنے والا دباؤ اور اکثر کوئی نہ کوئی نئی کہانی (سکینڈلز) سامنے آنا، جیسی باتیں مجھے غیر محسوس طریقے سے ان کے بارے میں سوچنے پر مجبور کرتی رہیں۔ مربیان کا کردار بھی منافقت میں (منافقت کرنے پر بیچارے کچھ مجبور بھی ہیں) ایک سے بڑھ کر ایک ہے، میں نے ایک بار ایک میٹنگ میں ایک عمومی خامی کی طرف توجہ دلائی تو وہاں ایک مربی صاحب نے کھڑے ہو کر اس کی تردید کر دی، جس پر سب حاضرین مسکرا کر ایک دوسرے کی طرف دیکھنے لگے، تھوڑی دیر بعد علیحدگی میں کہنے لگے کہ اس طرح جلسے میں کمزوری' چاہے اجتماعی ہو یا انفرادی تسلیم نہیں کرنی چاہیے، کیا یہ منافقت نہیں؟ مربیان کی بات چلی تو ایک مربی صاحب میرے پاس بیٹھے تھے' ایک اور دوست بھی تشریف لے آئے، وہ بھی بے تکلفوں میں سے تھے، باتوں باتوں میں مربی صاحب نے ایک صاحب کا ذکر کیا کہ وہ اغلام بازی میں اساتذہ کو بھی مات دے رہے تھے، اور غلطی سے ایک اہم شخصیت کے صاحبزادہ کو بھی اس راہ

پر لگا دیا، اور بات باہر بھی نکل گئی تو ان کو جامعہ احمدیہ (مبلغین تیار کرنے والا ادارہ) سے نکال دیا گیا، اس کے علاوہ اور بھی باتیں ان کے بارے میں ہوئیں، اب سوئے اتفاق سے وہ صاحب بھی تشریف لے آئے، مربی صاحب نے اٹھ کر ان سے ہاتھ ملایا، اور اسی لمحہ ان کو انتہائی مخلص ثابت کرنے لگ پڑے، اور وہ صاحب اس کے باوجود جرمنی میں جماعت کے قاضی رہے اور ایک بہت بڑے ریجن کے زعیم اعلیٰ انصار اللہ رہے ہیں۔ میرا مختصر سوال یہ ہے کہ کیا یہ منافقت نہیں تھی؟ جب احمدی حج پر جاتے ہیں تو وہ بندوں سے، اپنے آپ سے اور خدا سے بھی منافقت سے کام لیتے ہیں۔ سب سے پہلے مسلمان کا پاسپورٹ لینے کے لیے وہ مرزا صاحب کی نبوت کا انکار کرتے ہیں، پھر ان کو اپنے اہل خانہ کو، پھر اپنے آپ کو اپنے عقیدے کے برعکس کافر لکھتے ہیں۔ جب وہاں پہنچتے ہیں تو واضح اسلامی احکام ہیں کہ ایک امام کے پیچھے سب نماز پڑھو مگر احمدی حضرات اول تو امام خانہ کعبہ کے پیچھے نماز نہیں پڑھتے، لیکن اگر پڑھنی پڑ جائے تو پھر خیمے میں آ کر دوبارہ پڑھتے ہیں، اگر صرف امام کعبہ کے پیچھے نماز پڑھتے ہیں اور علیحدہ نہیں پڑھتے تو پھر مسیح موعود کے فتوے کا کیا بنے گا کہ جو ان کا انکار کرتا ہے اور کافر جانتا ہے' اس کے پیچھے نماز پڑھنی جائز نہیں، ورنہ وہ احمدی نہیں رہتا؟ اور پھر خدا کے بھی اور اپنے ''مسیح موعود'' کے احکام کو پس پشت ڈال کر کیا ان کو یقین ہے کہ ان کا حج قبول ہوگا، پھر ان پر یہ کہ واپس آ کر اپنے احمدیوں کو کہنا کہ میں نے خیمے میں اکیلے نماز پڑھی تھی یا ہم احمدیوں نے اپنی جماعت کر لی تھی، لیکن غیر از جماعت لوگوں کو کہنا کہ میں نے امام کعبہ کے پیچھے نماز پڑھی ہے، کیا ان میں سے ایک جھوٹ نہیں؟ کیا یہ منافقت نہیں؟ پھر جماعت کے بہت سارے افراد جن میں بعض اہم عہدے دار بھی شامل ہیں اپنی پوری آمدن چھپاتے ہیں اور جماعت سے جھوٹ بول کر زیادہ چندہ دینے سے بچنے کی کوشش کرتے ہیں لیکن وہی عہدے دار اسی منہ سے جماعت کو یہ کہہ رہے ہوتے ہیں کہ اپنی پوری آمدن پر چندہ دو، خدا تعالیٰ سب کچھ دیکھ رہا ہے اور اپنی آمدنیاں چھپا کر جھوٹ بول کر نیکیوں کو ختم نہ کرو۔ پاکستان میں، احمدی ہونے کی وجہ سے، جو لوگ مسلسل مالی، جانی، عزت، وقار اور اولاد کی قربانیاں دے رہے ہیں پچھلے سو سالوں میں بالعموم، لیکن پچھلے تیس سالوں میں بالخصوص، ان کو کب تک جھوٹی تسلیاں دے کر بہلایا جائے گا، کہ ''ہم آن ملیں گے متوالو بس دیر ہے کل یا پرسوں کی'' دوسرے لفظوں میں چڑھ جا بیٹا سولی پر رام بھلی کرے گا۔ آخر یہ ان کو سچ کیوں نہیں کہتے، کہ اگر خوش قسمت ہو تو اللہ سے ہی اجر ملے گا، ہم تمھاری کوئی مدد نہیں کر سکتے، اور نہ ہی پاکستان دوبارہ کبھی بین الاقوامی مرکز بنے گا؟ خیر یہ تو عام سی باتیں تھیں، اصل میں اول اول مجھے مرزا صاحب کے الہامات یا کم از کم ان کی تشریحات سے جہاں سوالات اور عدم اطمینان کا احساس پیدا ہوا وہ ''پیشگوئی مصلح موعود'' اور مرزا بشیر الدین محمود احمد صاحب کو ''تین کو چار کرنے والا'' قرار دینے پر اور مرزا بشیر احمد صاحب ایم اے کا ''قمر الانبیاء'' کا خطاب تھے۔ میں ان کے جوابات پر کبھی بھی مطمئن نہیں ہو سکا۔ لیکن چونکہ ربوہ (چناب نگر) میں سدھایا گیا تھا اس

لیے یہ سوالات مجھے نا آسودہ ہونے کے باوجود جماعت سے پرے نہیں کر سکے، کیونکہ جب بھی ایک بات سمجھ میں نہیں آتی تو جیسا سکھایا گیا تھا کہ ضروری تو نہیں کہ ہر بات سمجھ میں آ جائے' کے الفاظ سے اپنے کو تسلی دینے کی کوشش کرتا۔

## مصلح موعود

تمام پیشگوئیاں جو اس سلسلے میں مرزا صاحب نے کیں، میں اس جگہ نہ تو تفصیل میں ان کو بیان کرنا چاہتا ہوں اور نہ ہی اتنا موقع ہے، میرا سوال بڑا سادہ تھا اور ہے!

مصلح موعود کی پیشگوئی پر دونوں فریقین (قادیانی یا ربوی اور لاہوری) کی طرف سے بہت بحث ہوئی ہے۔ میں ایک عام آدمی کی حیثیت سے جس کو نہ تو وقت ہے، اور الفاظ سے الجھنے کی ضرورت ہے، صرف ایک سادہ سا سوال اٹھانا چاہتا ہوں کہ، مرزا غلام احمد صاحب کا دعویٰ مسیح موعود کا ہے، اور ان کا کام بھی دین کی اصلاح کرنا تھا، یعنی وہ بھی مصلح تھے۔ ان کے اپنے دعووں کے مطابق وہ (1) مجدد تھے۔ (2) مثیل مسیح تھے۔ (3) بروز محمدؐ تھے۔ (4) جری اللہ فی حلل الانبیاء تھے (5) رسول اکرم ﷺ سورج اور مرزا صاحب چاند تھے (6) مہدی موعود تھے۔ (7) کبھی ابراہیم کبھی نوح۔ (8) خاتم الخلفاء تھے۔ (9) کرشن مہاراج تھے۔ (10) بیت اللہ تھے۔ (11) بلکہ محمد ﷺ سے بڑھ کر تھے۔ اسی (80) سے زیادہ کتابوں کے مصنف تھے۔ اور اگر مرزا صاحب کی کتابوں کو پڑھیں تو یہ تاثر ملتا ہے کہ ان کی شخصیت ہی وہ شخصیت ہے جس میں 5000 سال سے لے کر رسول کریم ﷺ تک اور ان کے بعد تقریبا تمام مجددین کرام، اولیاء کرام خبر دے گئے ہیں۔ اب آپ خود سوچیں کہ کتنی عظیم الشان شخصیت تھی مرزا صاحب کہ جس کے بارے میں بقول ان کے خدا کی تمام پاک کتابوں میں ذکر موجود ہے؟ اور کتنا عظیم الشان کام ہوگا اس شخصیت کا؟ اور یہ شخصیت اپنے حصہ کی ذمہ داری پوری کر کے، مئی 1908ء کو اپنے خالق حقیقی سے جا ملی، لیکن یہ کیا ہوا؟ کہ اس عظیم الشان شخص کا عظیم الشان کام جو ایک لمبے عرصہ تک چلنا چاہیے تھا وہ اتنا بودا اور ناپائیدار نکلتا ہے کہ سات سال کے بعد ہی اللہ کو ایک نیا مصلح موعود بھیجنے کی ضرورت پڑ جاتی ہے۔ اگر مرزا محمود صاحب پسر موعود کا دعوی کرتے تو شاید اتنا غلط نہ ہوتا لیکن مرزا محمود صاحب کا دعوی مصلح موعود کا ہے اور بقول ان کے الہامی ہے؟ اور سوچنے کی بات یہ ہے کہ واقعی کسی مصلح موعود کی ضرورت تھی؟ کہیں سیاسی اغراض کے تحت تو اپنے اوپر یہ الہام فٹ نہیں کیا کیونکہ اس سے کچھ عرصہ قبل تک مسلسل وقفے وقفے سے ان کے قریبی ساتھیوں کی طرف سے ان پر بدکاری اور زنا کے الزام لگتے رہے اور لوگ الزام لگا کر ان کو اور جماعت کو بھی چھوڑتے رہے؟

## تین کو چار کرنے والا

مسیح موعود اس الہام کی کیا تشریح کرتے ہیں،" بیان کیا مجھ سے حضرت والدہ صاحبہ نے کہ

حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرمایا کرتے تھے کہ اللہ تعالیٰ کے کاموں میں بھی کیسا اخفاء ہوتا ہے۔ پسر موعود کے متعلق اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ وہ تین کو چار کرنے والا ہوگا۔ مگر ہمارے موجود سارے لڑکے ہی کسی نہ کسی طرح تین کو چار کرنے والے ہیں۔ چنانچہ والدہ صاحبہ فرماتی تھیں کہ میاں (حضرت خلیفۃ المسیح الثانی) کو تو حضرت صاحب نے اس طرح تین کو چار کرنے والا قرار دیا کہ مرزا سلطان احمد اور فضل احمد کو بھی شمار کر لیا، اور بشیر اول متوفی کو بھی۔ تمہیں (یعنی خاکسار راقم الحروف کو) اس طرح پر کہ صرف زندہ لڑکے شمار کر لیے اور بشیر اول متوفی کو چھوڑ دیا۔ شریف احمد کو اس طرح پر قرار دیا کہ اپنی پہلی بیوی کے لڑکے مرزا سلطان احمد اور فضل احمد چھوڑ دیے اور میرے سارے لڑکے زندہ اور متوفی شمار کر لیے، اور مبارک کو اس طرح پر کہ میرے صرف زندہ لڑکے شمار کر لیے اور بشیر اولی متوفی کو چھوڑ دیا۔

(روایت نمبر 92، سیرت المہدی جلد اول، صفحہ 73)

اب بتایئے کہ اس میں صرف مرزا محمود صاحب کی فضیلت کہاں نکلتی ہے، ان کے تو دوسری بیوی یعنی کہ اماں جان کے تو سارے بیٹے ہی تین کو چار کرنے والے ہیں .......... ایک اور جگہ مسیح موعود فرماتے ہیں کہ "1883ء میں مجھ کو الہام ہوا کہ تین کو چار کرنے والا مبارک۔ اور وہ الہام قبل از وقت بذریعہ اشتہار شائع کیا گیا تھا اور اس کی نسبت تفہیم یہ تھی کہ اللہ تعالے اس دوسری بیوی سے چار لڑکے مجھے دے گا اور چوتھے کا نام مبارک ہوگا اور اس الہام کے وقت منجملہ ان چاروں کے ایک لڑکا بھی اس نکاح سے موجود نہ تھا اور اب چاروں لڑکے بفضلہٖ تعالیٰ موجود ہیں..... (نزول المسیح صفحہ 574، روحانی خزائن جلد 18، شائع کردہ ایڈیشنل ناظر اشاعت، 20 نومبر 1984ء) .......... اب بتائیں کہ مرزا بشیر الدین محمود احمد صاحب اس میں کہاں فٹ بیٹھتے ہیں؟ یا کم از کم اکیلے ان پر یہ پیشگوئی کیسے لاگو ہوتی ہے؟.......... ہاں ایک رنگ میں تین کو چار کرنے میں اپنے کو پیشگوئیوں کا مصداق قرار دے سکتے ہیں، کہ یہ بیویوں کی تعداد کو "تین کو چار کرتے رہے ہیں اور بار بار کرتے رہے ہیں۔"

## جماعت کا چندہ سسٹم

یہ صحیح ہے کہ کسی بھی تنظیم کو چلانے کے لیے چندہ ضروری ہے، اور جماعت احمدیہ میں چندہ جات کو جو اہمیت ہے، وہ کسی سے بھی مخفی نہیں، مرزا صاحب سے لے کر تمام خلفاء نے چندوں پر ہی زور دیا ہے۔ لیکن خلیفہ ثانی کے دور سے جماعت نے جس طرح عام احمدیوں کے جذبات کو ابھار کر، مجبور کر کے، بلیک میل کر کے مذہب کے نام پر لوٹا جا رہا ہے اس کی مثال انسانی تاریخ میں نہیں ملتی۔

مرزا محمود صاحب کے دور میں ایک بار خواجہ حسن نظامی صاحب نے قادیان کو اپنے کچھ دوستوں کے ساتھ مرزا محمود احمد خلیفہ ثانی صاحب کی دعوت پر وزٹ کیا۔ اس کے بعد اپنے ایک آرٹیکل میں لکھتے ہیں: "ہم نے قادیان میں امور عامہ کا معائنہ کیا، نشر و اشاعت اور تحریک جدید کے دفاتر دیکھے، غرض بہشتی مقبرہ

پہنچے تو اسے سبزہ ورستہ کے اعتبار سے واقعی جنت معنوی پایا، لیکن ایک بات بڑی حیران کن تھی کہ اس کے تمام درختوں اور پیڑوں پر قطار اندر قطار بیٹھے ہوئے پرندے ایک ہی راگ الاپ رہے تھے چندہ۔ چندہ۔ چندہ! اس بات کو لکھے ہوئے بھی ساٹھ ستر سال گزر چکے ہیں، اس کے بعد سے مرزا محمود صاحب اور ان کے بیٹوں کے ادوار میں تو اس سے کہیں زیادہ غریب احمدیوں کا خون نچوڑا جا رہا ہے۔ اور اب تو ان کی ہڈیاں بھی چوسی جا رہی ہیں۔ ہر شخص اس بوجھ تلے کراہ رہا ہے، مگر سسٹم اور ماحول ایسا بنا دیا گیا ہے کہ کوئی بول نہیں سکتا، مرزا صاحب اپنی زندگی میں ہی اس چندہ سسٹم کی بڑی گہری بنیادیں رکھ دی تھیں اور پہلے خلیفہ کو چونکہ اتنی ذاتی دلچسپی نہیں تھی اس لیے معاملہ کچھ حد میں رہا مگر جب گدی مرزا صاحب کے بیٹوں اور پوتوں کے قبضے میں آئی تو آہستہ آہستہ شکنجہ سخت کرتے گئے اور مرید غریب ہوتے جا رہے ہیں لیکن پیر اربوں کی جائیدادوں کے مالک بن چکے ہیں اور مزید بن رہے ہیں۔ اب جب سے مرزا مسرور صاحب نے اقتدار سنبھالا ہے، ان کا بھی مطالبہ جماعت سے مزید قربانیوں کا ہے، اور سنا ہے کہ اب چندوں کے بقایا جات کی بڑی سختی سے پڑتال اور وصولی کرنے کا حکم دیا جا چکا ہے۔ اب نویں نکور خلیفہ صاحب بھی اپنے پیشرو خلفاء کی ریت پر عمل کرتے ہوئے نئی تحریک ''طاہر فاؤنڈیشن'' جماعت کو پیش کر دی ہے! ویسے میں نے حتی الامکان موجودہ چندوں کی مکمل فہرست پیش کرنے کی کوشش کی ہے۔ لیکن ممکن ہے کہ کوئی کمی رہ گئی ہو تو توجہ دلانے والے کا مشکور ہوں گا۔ 1- چندہ عام۔ ہر شخص کی آمد کا سولھواں حصہ (لازمی)۔ 2- چندہ وصیت۔ بہشتی مقبرہ میں دفن ہونے کے خواہش مندوں کی آمد کا اور کل جائیداد کا دسواں حصہ۔ 3- چندہ جلسہ سالانہ۔ 4- چندہ تحریک جدید۔ 5- چندہ وقف جدید۔ 6- چندہ انصار اللہ۔ آمد کا سوواں حصہ (لازمی)۔ 7- چندہ اشاعت انصار اللہ (لازمی)۔ 8- چندہ سالانہ اجتماع انصار اللہ (لازمی) 9- چندہ خدام الاحمدیہ (لازمی) 10- چندہ سالانہ اجتماع خدام الاحمدیہ (لازمی) 11- چندہ اشاعت خدام الاحمدیہ (لازمی) 12- چندہ اطفال الاحمدیہ (لازمی) 13- چندہ سالانہ اجتماع اطفال الاحمدیہ (لازمی) 14- چندہ اشاعت اطفال الاحمدیہ (لازمی) 15- چندہ لجنہ اماء اللہ (لازمی) 16- چندہ سالانہ اجتماع لجنہ اماء اللہ (لازمی) 17- چندہ اشاعت لجنہ اماء اللہ (لازمی) 18- چندہ ناصرات الاحمدیہ (لازمی) 19- چندہ سالانہ اجتماع ناصرات الاحمدیہ (لازمی) 20- چندہ اشاعت ناصرات الاحمدیہ (لازمی) 21- چندہ مساجد بیرون ملک۔ 22- چندہ مساجد اندرون ملک۔ 23- ایم ٹی اے (نیم لازمی) 24- صدقہ۔ 25- زکوۃ۔ 26- بیوت الحمد۔ 27- درویش قادیان فنڈ۔ 28- افریقہ فنڈ۔ 29- یتامیٰ فنڈ۔ 30- غربا فنڈ۔ 31- نصرت جہاں فنڈ۔ 32- فضل عمر فاؤنڈیشن فنڈ۔ 33- مریم جہیز فنڈ۔ 34- طلباء فنڈ۔ 35- بیوگان فنڈ۔ 36- سو مساجد جرمنی فنڈ۔ 37- سو مساجد افریقہ فنڈ۔ 38- عید فنڈ۔ (یہ فطرانہ کے علاوہ ہے، جو عید کی نماز سے پہلے یا بعد وصول کیا جاتا ہے) 39- فطرانہ۔ 40- عطیہ جات برائے ہیومینٹی فرسٹ (ضروری نوٹ۔ ہیومینٹی فرسٹ کی تنظیم بظاہر انسانی

ہمدردی کی تنظیم ہے، لیکن حقیقت میں شعبہ تبلیغ کا ذیلی ادارہ ہے اور جہاں تبلیغ کے چانس ہوں وہیں ان کی انسانی ہمدردی جاگتی ہے) 41- ہر دوسرے تیسرے سال نئی دیگوں کی تحریک، جیسے 2-3 سال قبل پانچ سو دیگوں کی تحریک۔ 42- خاص تحریکات مثال کے طور پر لندن میں نئے مرکز کے لیے پانچ ملین کے بعد مزید چندہ کا مطالبہ، وغیرہ وغیرہ۔ 43- مساجد کے لیے مقامی جماعت سے پنکھوں، قالینوں، وغیرہ وغیرہ کی تحریک۔ 44- بکروں کی قربانیاں خلیفہ وقت کی صحت وغیرہ کے لیے۔ 45- لجنہ کے مرکزی/ ریجنل/ مقامی مینا بازار کے لیے دستکاری و دیگر اشیاء کے عطیہ جات۔ 46- مقامی اخراجات کے لیے (مثال کے طور پر مقامی نماز سنٹر کا آدھا کرایہ مقامی جماعت ادا کرے۔ نیز مقامی تبلیغی میٹنگز کے لیے توقع کی جاتی ہے کہ مقامی جماعت بوجھ اٹھائے۔ اگر پورا نہیں تو کچھ حصہ دے) 47- مقامی/ ریجنل/ مرکزی طور پر جماعتی/ انصار/ خدام/ اطفال/ لجنہ/ ناصرات کے اجلاس/ اجتماعات/ سالانہ جلسہ/ شوریٰ/ انٹرنیشنل جلسہ سالانہ کے علاوہ مختلف یوم، مثلاً سیرت النبی، یوم مسیح موعود، یوم مصلح موعود وغیرہ وغیرہ، جماعت/ انصار/ خدام اور لجنہ کے تحت تبلیغی میٹنگز، مقامی/ ریجنل/ مرکزی سطح پر منعقد ہوتی ہیں، میں شمولیت کے لیے اخراجات کا حساب لگائیں تو صرف یہ اخراجات ہی ایک ہوشربا رقم بن کر سامنے آئے گی۔ 48- وقار عمل (دراصل بیگار عمل) کے نام پر جو جسمانی، ٹیکنیکل، وقت کی بلا معاوضہ خدمات کا اجتماعی معاوضہ کا کوئی بھی حساب نہیں لگایا جا سکتا۔ اگر ہم ویسٹرن سٹینڈرڈ کے مطابق کم از کم پانچ ڈالر فی گھنٹہ بھی لگائیں اور ہر احمدی جب اپنا حساب خود لگائے کہ ایک سال میں کتنے گھنٹے اس نے وقار عمل کیا ہے اور کتنی دور اپنا پٹرول یا کرایہ خرچ کر کے گیا ہے، اور اگر اس نے اتنے گھنٹے کام کر کے پاکستان/ انڈیا/ افریقہ میں کسی غریب رشتہ دار کی مدد کی ہوتی تو کسی غریب کو سر چھپانے کو ایک کمرہ مل گیا ہوتا۔ یا کسی کا مناسب علاج ہو گیا ہوتا، یا کہیں ٹھیلا لگا کر بچوں کی روٹی کما کر دے سکتا۔ یا کسی غریب بیٹی کی رخصتی کا خرچہ مہیا ہو جاتا۔ یا کسی اندھے ہوتے ہوئے کی بینائی واپس لوٹ آتی، دوسرے اگر یہ واقعی "وقار عمل" ہے اور بیگار عمل نہیں تو مرزا خاندان کے شہزادے کیوں اس باوقار کام سے مستثنیٰ ہیں؟ 49- طاہر فاؤنڈیشن۔ دی گئی فہرست سے آپ کو اندازہ ہو گیا ہوگا کہ اسلام جو کہ دین فطرت ہے اس کو عام احمدیوں کی جیب سے دین کے نام پر آخری روپیہ تک کھینچنے کی ہوس میں نظام جماعت اور اس کے کرتوں دھرتوں نے اسلام کو احمدیت کا نام دے کر دین فطرت کی بجائے، دین چندہ، بنا دیا ہے۔ قرآن کہتا ہے کہ اتنا دے جتنا تجھے تکلیف میں نہ ڈالے، اور چندوں کی فہرست بتا رہی ہے کہ احمدی تکلیف میں پڑے ہوئے ہیں یا نہیں؟ چندہ لینے کے لیے اور جو دے رہے ہیں ان سے اور زیادہ نکلوانے کے لیے ہر قسم کے ذاتی، جماعتی، سماجی اور نفسیاتی غرضیکہ ہر حربہ استعمال ہوتا ہے۔

خیر چندے کا ذکر ضمنی طور پر آ گیا، اصل میں جب جرمنی آیا اور یہاں روحانی خزائن کا سیٹ خریدا اور تقابلی مطالعہ شروع کیا تو بات ہی کچھ اور نظر آئی، مثال کے طور پر مرزا صاحب کی پیشگوئیاں محمدی

بیگم اور کئی دوسری میرے لیے ایک سوالیہ نشان بنتی گئیں، اور کئی سوال میرے ذہن میں پیدا ہونے لگے، ان سوالوں کا کوئی تسلی بخش جواب بھی نظر میں نہیں آیا۔ حتی کہ 5-6 سال پہلے میں اس نتیجہ پر پہنچا کہ مرزا صاحب کے دعاوی جو ہیں وہ سب بے بنیاد ہیں، اب میں نے مختلف مربیان اور دوسرے جماعتی علماء سے ان معاملات پر پرائیویٹ طور پر بحث شروع کر دی، آخر تقریباً تین سال پر محیط ان بحثوں کے نتیجے میں اور دوسری بہت ساری باتوں کا عمیق نظروں سے جائزہ لینے کے بعد میرا فیصلہ یہ تھا کہ مرزا غلام احمد صاحب نہ تو مجدد تھے نہ ہی مسیح و مہدی موعود تھے اور نہ ہی محمد ﷺ ثانی وغیرہ تھے۔ اب ایک باضمیر شخص کی طرح ان میں بیٹھنا مشکل تھا، دوسری طرف چھوڑنے کا فیصلہ کرنا بھی اتنا آسان نہیں تھا، آخر میں نے جماعت چھوڑنے کا فیصلہ کر لیا مگر اپنا فیصلہ کسی کو بتایا نہیں مگر اپنے عہدوں سے صحت کی خرابی اور اپنی کاروباری مصروفیت کا عذر پیش کر کے عہدوں سے مستعفی ہو گیا اور خاموشی سے اپنے خاندان کو ذہنی طور پر تیار کرنا شروع کر دیا، کیونکہ میں اپنے خاندان کو تقسیم نہیں کرنا چاہتا تھا اور ان کو بھی ساتھ لے کر چلنا چاہتا تھا۔ اس طرح دو سے تین سال کے اندر میرے بچے اور بڑا داماد شیخ جاوید اقبال تیار ہو گئے کہ ہم جماعت کو چھوڑ دیں گے۔ جنوری 2003ء میں 'میں نے محترم افتخار صاحب (سابق احمدی) سے کہا کہ اگر آپ کے پاس کچھ اینٹی قادیانیت لٹریچر ہو تو پڑھنے کے لیے مجھے دیں کیونکہ اس سے قبل اکادکا کتاب سرسری طور پر پڑھی تھی لیکن باقاعدہ اس نظریہ سے نہیں کہ جماعت چھوڑنی ہے لیکن اس سے قبل دوسروں کی کاوشوں پر نظر ڈال لی جائے۔ افتخار صاحب نے اگلے دن ہی کئی کتابیں مجھے لاکر دیں۔ فروری میں ہم نے جماعت چھوڑنے کا حتمی فیصلہ کر لیا اور سب سے پہلے میں نے اپنے بہترین دوست جمشید بھٹی صاحب، الیکٹریکل انسٹرکٹر، پاک بحریہ کو کراچی ٹیلیفون پر اطلاع دی، اس کے بعد ڈاکٹر (فزکس) امتیاز احمد صاحب، گوٹنگن، جرمنی کو دی۔ لیکن کچھ معاملات سلجھانے والے تھے اس لیے دونوں کا مشورہ تھا کہ اعلان میں کچھ توقف کیا جائے حالانکہ جمشید نے جب میرے فیصلہ کا سنا تو خوشی سے رو پڑا، آخر میں فیصلہ یہی ہوا کہ اعلان میں کچھ توقف کر لیا جائے۔ میری اہلیہ اس بات پر ابھی تک اڑی ہوئی تھیں کہ ماں باپ کا مذہب ہے میں نے نہیں چھوڑنا۔ وہ کہتی تھیں کہ مجھے کوئی دلیل نہیں آتی پر ہمارے باپ دادا پاگل تو نہیں تھے جنھوں نے مرزا صاحب کو مانا ہے، آخر میں ہم سب نے یہی فیصلہ کیا کہ اگر وہ اپنے عقیدہ پر قائم رہنا چاہتی ہیں تو رہیں، ہماری طرف سے انھیں کوئی مسئلہ پیش نہیں آئے گا۔ میں نے انھیں کہا کہ خدا کے لیے اس جماعت کے پیچھے لگ کر اپنا گھر نہیں اجاڑنا اور میرے لیے یا اپنے بچوں کے لیے کوئی مسائل نہ کھڑے کر دینا کیونکہ یہ جماعت بھائی کو بھائی کے خلاف، اولاد اور ماں باپ کو ایک دوسرے کے خلاف، میاں بیوی کو ایک دوسرے کے مقابل مذہب اور دین سے وفاداری کے نام پر کھڑا کر دیتے ہیں اور جاسوسی تک کرواتے ہیں، باقی آپ کی مرضی! ابھی اعلان علیحدگی نہیں کیا تھا کہ مارچ 2003ء کے آخر میں مجھے دل کی تکلیف ہو گئی جس کی وجہ سے اگست کے

درمیان تک کا عرصہ لگاتار ہسپتالوں کے قیام کی صورت میں نکلا۔ اگست میں ہسپتال سے آنے کے ایک ہفتہ کے بعد افتخار احمد صاحب، کولون جرمنی ملنے آئے، ان سے بات ہوئی کہ کسی دن فرانکفرٹ چلا جائے اور مکرم مولانا قاری مشتاق الرحمان صاحب امیر ختم نبوت جرمنی سے ملاقات کی جائے۔ اس سے قبل میرا ان کے ساتھ براہ راست رابطہ کبھی نہیں رہا تھا، مگر ان کو غالباً افتخار صاحب کے ذریعہ میرے جماعت چھوڑنے کے ارادہ کا علم ہو چکا تھا۔ آخر شہر ''اوفن باخ ام مائینز'' کی مسجد توحید میں ہم ان سے ملنے گئے، وہاں جا کر ان کو ملے تو جو کچھ سنا تھا' اس کے بالکل برعکس پایا، ان کی بات چیت کا طریقہ پسند آیا، اس وقت تک اعلان کا کوئی واضح ارادہ نہ تھا، مجھے مولانا مشتاق الرحمان صاحب کہنے لگے کہ آپ کا کیا ارادہ ہے؟ میں نے کہا کہ نماز کے بعد واپس جاؤں گا، آپ سے ملاقات کا اشتیاق تھا' اس لیے حاضر ہوا تھا، فرمانے لگے کہ آئے ہیں تو اعلان بھی کر دیں، جماعت چھوڑنے کا، عملی طور پر آپ چھوڑ ہی چکے ہوئے ہیں۔ میں نے چند لمحے سوچا اور ہاں کر دی۔ اس طرح 23 اگست 2003ء بروز ہفتہ کو میں نے بعد نماز ظہر مولانا مشتاق الرحمان صاحب کے ہاتھ پر قادیانیت چھوڑ کر اسلام میں داخل ہونے کا اعلان کر دیا اور اسی شام کو مرزا مسرور احمد صاحب کے نام ایک خط میں جماعت احمدیہ سے اپنی علیحدگی کی اطلاع کر دی، ساتھ ہی مختلف ذرائع کو انفارم کر دیا تاکہ اس کی فوری اور مناسب تشہیر ہو جائے، ایک ناخوشگوار سی بات درمیان میں آ گئی کہ پتہ نہیں، کس طرح مگر کسی بھی غلط فہمی کے تحت میرے بارے میں لکھا گیا کہ جرمنی کی جماعت کے سربراہ، حالانکہ میں مرکزی سطح کا عہدیدار تو رہا ہوں مگر سربراہ نہیں۔ خیر اس طرح میں، میرے چھ بچے، اہلیہ، داماد اور ایک شیر خوار نواسہ یعنی کل دس افراد محمد ﷺ کی صحیح غلامی میں واپس آئے۔ ایک بڑی اہم بات جس کا تذکرہ ضروری ہے کہ جس دن میں نے مولانا مشتاق الرحمانؒ صاحب سے ملاقات کرنی تھی' اس سے ایک دن قبل شام کو میں نے اپنی اہلیہ سے کہا کہ صبح میں مولانا صاحب سے ملنے جا رہا ہوں تو انہوں پوچھا کہ کیا صبح اعلان کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے، میں نے جواب دیا کہ ممکن ہے صبح ہی اعلان کر دوں یا کچھ دن ٹھہر کر، بہر حال اب بہت جلد اعلان کر دینا ہے۔ وہ سخت پریشان ہو گئیں اور پریشانی کے عالم میں پورے گھر میں کافی دیر، کبھی صحن کے باغیچہ میں، کبھی تہہ خانہ میں، کبھی اوپر والی منزل پر کسی بے چین روح کی طرح گھومتی رہیں اور کسی سے کوئی بات نہیں کی۔ پھر مغرب کے وقت مصلّٰی لے کر نماز میں مشغول ہو گئیں، تقریباً دو گھنٹے رو رو کر دعا کرتی رہیں۔ آخر تھک ہار کر مصلی پر ہی سو گئیں۔ میں نے ان کے سر کے نیچے آہستگی سے تکیہ رکھ دیا اور اوپر کمبل اوڑھا دیا۔ جب صبح ہوئی تو مجھے پھر پوچھنے لگیں کہ کیا آج آپ نے اعلان کرنا ہے، میں نے کہا کہ شاید اور شاید کچھ دن بعد۔ کہنے لگی کہ میں بھی فیصلہ میں آپ کے ساتھ شریک ہوں، میں ہکا بکا رہ گیا کہ یہ کیا کہہ رہی ہیں اور جب مجھے سمجھ آئی تو خدا کا شکر کیا کہ یہ تو بڑا کرم ہوا۔ اس وقت تو نہیں اگلے دن انہوں نے بتایا کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ ''ہم میاں بیوی اور ہماری بیٹی اکٹھے کھڑے ہیں اور ایک بڑا

ہال ہے، اس کی چھت مٹی کی ہے، ہم تینوں اس چھت کو ایک طرف اکٹھا کرتے ہیں تو وہ دیکھتی ہے کہ اس چھت کے ہٹنے سے ایک اور چھت ظاہر ہوئی ہے جو کہ پکی ہے اور اس میں چاندی کی طرح سفید چمکدار سٹیل کی پیتاں لگی ہوئی ہیں اور یہ دیکھ کر وہ خواب میں ہی کہتی ہے کہ لو یہاں تو اس سے بھی زیادہ خوبصورت اور پکی چھت موجود ہے۔" کہنے لگیں کہ مجھے خدا نے بتا دیا ہے کہ اب تک ہم کچی چھت کے نیچے تھے۔ لیکن اب خدا ہمیں پکی اور امن والی چھت دے رہا ہے۔ اس طرح جو آخری رکاوٹ تھی، وہ بھی خدا نے اپنی رحمت سے رہنمائی کر کے دور کر دی اور ہمارا پورا خاندان اکٹھا اسلام کی وادی میں داخل ہوا۔ الحمد للہ۔

کسی شخص کے جماعت کو چھوڑنے کے بعد اس کو تنگ کرنے کے لیے جماعت سے جو بھی بن پڑتا ہے کرتے ہیں۔ کیا یہ غیر انسانی، غیر اخلاقی اور غیر قانونی نہیں کہ لوگوں کو جماعت سے نکلے یا نکالے ہوئے لوگوں سے ملنے سے روکا جائے۔ بڑوں کے ساتھ ہی نہیں بلکہ بچوں تک کی زندگیاں بھی تلخ کرتے ہیں اور اسی طرح مجھے بھی ہر طرح سے نقصان پہنچا رہے ہیں، ہراساں کرنے کی کوشش کر رہے ہیں، قریبی رشتہ داروں پر مکمل طور پر قطع تعلق کرنے کے لیے دباؤ ڈال رہے ہیں۔ اس کے علاوہ آج مجھ پر اور میرے خاندان پر بے بنیاد الزامات و بہتانات لگائے جا رہے ہیں، یہ الزام اس وقت کہاں تھے، جب تک میں نے علیحدگی کا اعلان نہیں کیا تھا؟ کہنے کو تو بہت کچھ ہے لیکن وقت کے ساتھ ساتھ بیان ہوتا رہے گا۔ ان شاء اللہ۔

اسلام قبول کرنے کے بعد ہم (میں اور میری فیملی) خوش ہیں، مطمئن ہیں بلا تخصیص فرقہ، بیشمار مسلمان بھائیوں نے امریکہ، آسٹریلیا، یورپین ممالک، پاکستان، سعودی عرب، عرب امارات سے، بذریعہ ٹیلیفون اور ذاتی طور پر تشریف لا کر مجھے مبارکبادیں دیں۔ مکرم نواز شریف کے داماد کیپٹن صفدر بٹ صاحب نے مکہ مکرمہ سے فون کر کے اپنی اور نواز شریف صاحب کی طرف سے مبارک باد دی۔ مکرم محمد رفیق تارڑ صاحب سابق صدر پاکستان سے فون کر کے ازراہ شفقت مبارک دی، نیز علماء کرام میں سے پاکستان سے محترم مولانا منظور چنیوٹی صاحب نے اور دوسرے بہت سے اکابرین ختم نبوت نے، مکہ مکرمہ سے محترم سید عنایت شاہ صاحب، مکرم قاری شاکر صاحب، مکرم عبدالحفیظ مکی صاحب، لندن سے محترم مولانا منظور الحسینی صاحب امیر ختم نبوت برائے یورپ، مولانا عبدالرحمٰن باوا صاحب، محترم مبلغ ختم نبوت مولانا سہیل باوا صاحب، مکرم مولانا مفتی سہیل صاحب، مولانا سمیع اللہ صاحب کرائیڈن، منہاج القرآن کے مولانا حسن محی الدین صاحب، اور بہت سے دوسرے، ان سب نے اچھے طریقے سے اور میری توقعات سے بہت بڑھ کر خوش آمدید کہا ہے اور ہر طرح سے تعاون کی پیشکش کی ہے، ان میں کروڑ پتی بھی شامل تھے اور غریب بھی، میں ان سب کا دلی ممنون ہوں، اللہ تعالیٰ ان کو جزا دے، آمین۔

احمدی دوستوں کے لیے میرا پیغام یہ ہے کہ آپ نے مرزا صاحب کو مسیح و مہدی رسول کریم ﷺ کی اتباع میں مانا ہے، اگر مرزا صاحب کی تحریروں کو ہی غور سے، غیر جانبدار ہو کر پڑھیں اور ان کا موازنہ

رسول پاک ﷺ کی حیات طیبہ سے کریں گے احادیث نبویہ سے کریں گے، تو آپ کو ان کے دعوے اور ڈراوے ہوا بھرے غباروں سے زیادہ نہیں نظر آئیں گے۔ مرزا صاحب کے کردار اور شخصیت کو پرکھیں، ان کی اپنی کتب، ان کے صاحبزادگان کی کتب اور ان کے اصحاب کی کتب کے مطالعہ سے آپ کو بہت کچھ نظر آئے گا۔ لیکن وہ نہیں جو یہ آپ کو پڑھانا چاہتے ہیں، بلکہ وہ پڑھیں جو یہ خود غلطی سے شائع کر چکے ہیں اور اب اس کو چھپاتے پھر رہے ہیں اور آپ خود کہہ اٹھیں گے کہ مرزا صاحب کچھ بھی ہو سکتے ہیں مگر نبی نہیں، اور نہ ہی کسی نام اور رنگ میں اس درجے کے اہل ہو سکتے ہیں۔ مرزا صاحب کو مان کر کوئی شخص احمدی یا قادیانی تو ہو سکتا ہے مگر مسلمان نہیں، اسلام اللہ کا بنایا ہوا دین ہے اور احمدیت مرزا صاحب کا بنایا ہوا دین ہے۔ لہٰذا یہ دو الگ الگ مذہب ہیں۔

مسلمان بھائیوں کے لیے میرا پیغام یہ ہے کہ عام احمدی کو برا نہ کہو اور گالی نہ دو، پیار محبت سے ان کو بلاؤ، کیونکہ وہ مجبور ہیں، بے قصور ہیں۔ وہ صرف پڑھائے ہوئے ہی نہیں بلکہ سدھائے ہوئے ہیں۔ ان کی برین واشنگ ہوئی ہے۔ ڈائیلاگ سے، حکمت سے ان میں سے کافی لوگوں کو سمجھایا جا سکتا ہے۔ ان میں کافی اچھے لوگ بھی ہیں لیکن ان کے لیے ان کا سماجی، مذہبی اور نفسیاتی جال توڑنا اتنا آسان نہیں۔ کئی اس جال کو توڑنا چاہتے ہیں لیکن ان کو گائیڈ کرنے والا، سہارا دینے والا نہیں ملتا، اس جال کو توڑنے میں آپ اپنے اخلاق، حکمت اور حسن سلوک سے ان کی مدد کر سکتے ہیں۔ آپ کا سخت رویہ یا سخت الفاظ ان کو جماعت کے خول میں پناہ کے لیے واپس دھکیل سکتا ہے، لیکن آپ کی نرمی اور حسن اخلاق ان کو اسلام کی آغوش میں آنے کے لیے پُل کا کام دے سکتا ہے۔ شکریہ!



محمد مالک

# اسلام کی پناہ میں

خاکسار کا نام محمد مالک ہے۔ میں عرصہ دراز سے جرمنی میں مقیم ہوں۔ میری بیوی جرمن ہے، جس سے چار بچے ہیں۔ پھولوں کی دو دکانیں ہیں۔ یہاں میرا ذاتی مکان ہے۔ الحمدللہ! کہ اچھی گزر بسر ہو رہی ہے۔

میرے ایک احمدی دوست جنھیں اب قادیانی کہنا زیادہ مناسب ہوگا، سے امام مہدی کا ذکر سنا تو قادیانی ہو گیا۔ مجھے بتایا گیا کہ یہ وہی امام مہدی ہیں جس کا ذکر آنحضرت ﷺ نے کیا تھا۔ یہ 26 دسمبر 1998ء کا واقعہ ہے۔ مجھ پر گھر والوں، دوستوں و رشتہ داروں کا بہت دباؤ پڑا مگر میں ثابت قدم رہا۔ میں نے ''سومساجد سکیم'' کے تحت قادیانیوں سے بیس ہزار مارک کا وعدہ بھی کیا۔ جس میں سے تقریباً 16 ہزار کی ادائیگی کر دی۔ ماہانہ چندہ بمع فیملی کے تقریباً چار سو مارک دیتا رہا۔ تقریباً ایک سال میں مجلس انصار اللہ جماعت پلی ہائم کا زعیم بھی رہا۔ چند ماہ قبل ایک قادیانی دوست نے ہی مجھے بتایا کہ ہم مرزا غلام احمد قادیانی کو صرف امام مہدی ہی نہیں بلکہ نبی اور رسول بھی مانتے ہیں۔ وہ ایک جگہ یہ بھی کہتے ہیں کہ میں نے کشف میں دیکھا کہ خدا تعالیٰ میرے جسم میں داخل ہو گیا اور مجھ میں تحلیل ہو گیا اور میں نے محسوس کیا کہ اب میں ہی خدا ہوں اور اس کے بعد ساری دنیا میں نے بنائی۔ وغیرہ وغیرہ!

میں نے اسی وقت جماعت سے رابطہ کیا اور کہا کہ مجھے دھوکہ میں رکھا گیا ہے۔ انھوں نے مجھے بتایا کہ ہم قرآن اور حدیث کی روشنی میں یہ سب کچھ ثابت کر سکتے ہیں۔ میں نے کہا کہ محترم مربی جلال شمس صاحب تشریف لائیں اور میں مسلمان علماء سے رابطہ کرتا ہوں۔ دونوں آمنے سامنے بیٹھیں جو بھی سچا ہو گا میں مان لوں گا۔ چنانچہ وقت اور دن طے کر لیا گیا۔ جو 15 اگست بروز منگل دن کے بارہ بجے مقرر ہوا۔ میں نے ''گمسی باخ'' کے دو پرانے دوستوں مکرم جناب مشتاق بٹ صاحب اور جناب افضال صاحب سے رابطہ کیا۔ انھوں نے اوفن باخ میں مسجد توحید کے خطیب حضرت مولانا مشتاق الرحمٰن صاحب سے رابطہ کیا۔ قدرت خدا کی کہ محترم جناب حضرت مولانا منظور احمد الحسینی صاحب برطانیہ سے تشریف لائے ہوئے تھے۔ انھوں نے بھی شرکت کرنا منظور فرمایا اور یوں خاکسار کے گھر مقررہ وقت پر حضرت مولانا منظور احمد

الحسینی صاحب، حضرت مولانا مشتاق الرحمٰن صاحب، جناب مشتاق بٹ صاحب، جناب افضال صاحب چند اور دوست اور دوسری طرف سے امیر قادیانی جماعت ناروراثین ڈاکٹر سید بشارت احمد شاہ، مربی سلسلہ ڈاکٹر جلال شمس صاحب، صدر جماعت پلی ہائم صوفی اعجاز صاحب، سیکرٹری مال جماعت پلی ہائم طور صاحب، حبیب خان صاحب شامل تھے۔ جناب مشتاق بٹ صاحب نے مربی اور امیر صاحب سے وڈیو فلم بنانے کی اجازت چاہی تو انہوں نے بخوشی دے دی۔ ہمارے پاس ویڈیو فلم موجود ہے۔

خاکسار نے درخواست کی کہ قرآن اور سنت سے مرزا غلام احمد قادیانی کو سچا ثابت کیا جائے۔ مرزا قادیانی کی کتابوں کا سیٹ روحانی خزائن سامنے موجود تھا۔ چار گھنٹوں کے سخت مباحثہ کے بعد قادیانی جماعت جب اپنے آپ کو سچا ثابت نہ کر سکی تو میں نے وہیں کھڑے ہو کر قادیانیت سے تائب ہونے کا اعلان کر دیا اور الحمدللہ! میں مسلمان ہو گیا۔

خاکسار کے ساتھ میری فیملی کے تمام ممبران جن کی تعداد آٹھ ہے، مسلمان ہو گئے۔ اس کے بعد سب کو کھانے کی دعوت دی گئی تو قادیانی جماعت کے تمام افراد بغیر کھانا کھائے تشریف لے گئے۔ سب کے منہ اترے ہوئے تھے۔ مجھے اسی شام یہ سن کر حیرت ہوئی کہ جماعت کے ان دو بڑوں نے اپنی عبادت گاہ میں جا کر یہ بے پر کی اڑائی کہ میں جماعت سے پیسے ٹھگنے کے لیے شامل ہوا تھا۔ جب کامیابی نہ ملی تو واپس چلا گیا۔ اس جھوٹ سے مجھے بہت صدمہ پہنچا۔ خدا جانتا ہے میں نے قادیانیت کی خاطر اپنے سب رشتے دار اور عزیز واقارب چھوڑ دیئے تھے۔ مجھے کوئی بھی اپنے ایمان سے نہیں ہلا سکتا تھا۔ میں قادیانیت چھوڑنے تک اپنی آمدنی کے ایک ایک پیسہ پر قادیانی ہدایات کے مطابق چندہ دیتا رہا، جن کی رسیدیں میرے پاس موجود ہیں۔ یہ اعلان سن کر میں نے لندن میں مرزا طاہر احمد کو بھی ایک خط لکھا جس میں مناظرے کا تفصیلاً ذکر کیا اور اپنی علیحدگی کا بھی بتا دیا اور ساتھ یہ بھی بتایا کہ جب پیسوں کے لیے مجھے بے عزت کیا جا رہا ہے تو میرے ادا شدہ چندوں پر آپ کا کوئی حق نہیں رہا۔ لہٰذا مجھے میری رقم واپس کی جائے جسے میں سچے اسلام کی راہ میں استعمال کروں۔ میری رقم پر ان کا کوئی حق نہیں رہا۔ اگر اس بارے میں میں جھوٹ بولوں یا کوئی دوسرا بولے تو فیصلہ اوپر والے پر ہی چھوڑتا ہوں اور صرف یہی کہتا ہوں کہ

لعنت اللہ علی الکاذبین!

والسلام!

خاکسار!

محمد مالک

قادیانیوں نے جناب محمد مالک کو بدنام کرنے کے لیے جھوٹا پروپیگنڈہ کیا۔ ذیل میں صرف دو رسیدوں کا عکس دیا جا رہا ہے جس سے معلوم ہوگا کہ جناب محمد مالک نے قادیانی جماعت سے رقم لی یا قادیانی جماعت کو چندہ دیا؟ بیسیوں رسیدوں سے صرف دو رسیدوں کا عکس ملاحظہ ہو:

AHMADIYYA [redacted] JAMAAT DEUTSCHLAND e.V.

D 123516

MOHD. MALIK

Jamaat PULHEIM

| | DM | Pf | | DM | Pf |
|---|---|---|---|---|---|
| 1. Chanda Wasiyyat | | | 15. | | |
| 2. Chanda Aam | 313 | - | 16. | | |
| 3. Jalsa Salana | 42 | - | 16. | | |
| 4. Tahrik-e-Jadid | | | 17. | | |
| 5. Waqf-e-Jadid | | | 18. | | |
| 6. Sadqa | | | 19. | | |
| 7. 100 Mosques | 500 | - | 20. | | |
| 8. MTA | 10 | - | 21. | | |
| 9. Zakat | | | 22. | | |
| 10. | | | 23. | | |
| 11. | | | 24. | | |
| 12. | | | 25. | | |
| 13. | | | 26. | | |
| TOTAL | 865 | - | TOTAL | | |

Gesamtbetrag 865.- DM dankend erhalten.

Datum 8.7.2... Unterschrift [signature]

AHMADIYYA [redacted] JAMAAT DEUTSCHLAND e.V.

D 123511

MOHD. MALIK

Jamaat PULHEIM

| | DM | Pf | | DM | Pf |
|---|---|---|---|---|---|
| 1. Chanda Wasiyyat | | | 15. | | |
| 2. Chanda Aam | 307 | - | 16. | | |
| 3. Jalsa Salana | 38 | - | 16. | | |
| 4. Tahrik-e-Jadid | | | 17. | | |
| 5. Waqf-e-Jadid | | | 18. | | |
| 6. Sadqa | | | 19. | | |
| 7. 100 Mosques | 500 | - | 20. | | |
| 8. MTA | 10 | - | 21. | | |
| 9. Zakat | | | 22. | | |
| 10. | | | 23. | | |
| 11. | | | 24. | | |
| 12. | | | 25. | | |
| 13. | | | 26. | | |
| TOTAL | 855 | - | TOTAL | | |

Gesamtbetrag 855.- DM dankend erhalten.

Datum 14.06.2000 Unterschrift [signature]

عرفان محمود برق

# قفس قادیانیت سے آقا ﷺ کے قدموں تک

عرفان محمود برق صاحب ایک پڑھے لکھے نوجوان مجاہد ہیں جو قادیانیت کے اندھیروں سے نکل کر اسلام کے اجالوں میں آ گئے۔ ان کی داستان بڑی غمناک ہے۔ انھوں نے اپنی والدہ اور ایک بھائی کو خدا کے فضل سے اسلام قبول کروایا ہے۔ ان کے گھر والے اور پوری قادیانی برادری ان کی جانی دشمن ہے۔ لیکن وہ اپنی جان کی پروانہ کرتے ہوئے انھیں دعوت و تبلیغ کرتے رہتے ہیں۔ وہ ایک صاحب طرز ادیب بھی ہیں۔ بڑی خوبصورت اور تجلی نثر نگاری کرتے ہیں۔ ان کا قلم ایک مست خرام ندی کی طرح چلتا ہے۔ سیرت النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پہ یہ قلم گلفشاں' قادیانیت پہ یہ قلم شعلہ فشاں اور مرزا قادیانی پہ یہ قلم شہاب ثاقب بن جاتا ہے۔ انھوں نے قادیانیت سے اپنا پہلا انتقام ایک اچھوتی' نرالی اور منفرد کتاب ''قادیانیت اسلام و سائنس کے کٹہرے میں'' لکھ کر لیا ہے۔ اس موضوع پر پہلے کسی نے قلم نہیں اٹھایا۔ اس کتاب میں انھوں نے مصلحت کے تحت اسلامی حوالے کم اور سائنسی حوالے زیادہ دیے ہیں اور یہ سائنسی حوالے تقریباً 90% غیر مسلم ڈاکٹرز اور سائنسدانوں کے ہیں۔ اس کتاب میں انھوں نے اپنے قبول اسلام کی ایمان افروز روداد بھی بیان کی ہے جو نذر قارئین ہے۔

میں ایک قادیانی گھرانے میں پیدا ہوا۔ شعور کی آنکھ کھولی تو ہر طرف قادیانی ہی نظر آئے۔ ماں قادیانی' باپ قادیانی' بھائی قادیانی' بہنیں قادیانی' دادا قادیانی' دادی قادیانی' چچا قادیانی' پھوپھا قادیانی' غرض کہ دور دور تک رشتہ داروں میں کوئی مسلمان نظر نہیں آتا تھا۔ چنانچہ میں بھی اس ارتدادی اور زندیقی ماحول میں پروان چڑھتا گیا اور قادیانی عقائد میرے قلب و ذہن میں اترتے چلے گئے۔ چودہ سال کی عمر کو پہنچنے تک میں مکمل قادیانی بن چکا تھا بلکہ اب میں اپنے ہم عمروں کو گھیر کر جماعت کے کفریہ پروگراموں میں لے جاتا اور انھیں قادیانی بنانے کی کوششیں کرتا۔ مجھے بچپن سے مطالعہ کا بڑا شوق تھا۔ میں قادیانیت کے علاوہ دیگر موضوعات کو بڑی رغبت سے پڑھتا اور اس میں مسلم و غیر مسلم کی کوئی تمیز نہ رکھتا۔

میری زندگی کا اہم موڑ جس نے مجھے خالی الذہن ہونے' سوچنے' ختم نبوت اور رد قادیانیت کے موضوع کو پڑھنے پر متوجہ کیا، وہ میرے محلہ داروں کا میرے اور میرے گھر والوں کے ساتھ سخت رویہ تھا۔

ہمارے ہمسائے کسی بھی موقعہ پر ہمارے گھر کوئی چیز نہ بھیجتے۔ اگر ہم کسی ہمسائے کے ہاں کوئی چیز بھیجتے تو ہمسائے اسے واپس کر دیتے۔ محلّہ میں کوئی بھی ہماری خوشی غمی میں شامل نہ ہوتا۔ اگر ہم محلّہ میں کسی کی خوشی غمی میں شامل ہونے کی کوشش کرتے تو ہمیں نکال دیا جاتا تھا۔ میری دادی اور دادا فوت ہوئے تو محلے کا کوئی شخص بھی ان کی شکل تک دیکھنے کو نہ آیا۔ لوگ ہمارے گھر والوں کو انتہائی نفرت کی نگاہ سے دیکھتے اور بعض جذباتی مسلمان گزرتے ہوئے ہمارے مکان کی طرف منہ کر کے زور سے تھوکتے۔ مجھے یوں محسوس ہوتا جیسے ہمارا گھر گھر نہیں بلکہ فلتھ ڈپو ہے۔ مسلمانوں کا یہ رویہ مجھے جھنجھوڑتا اور میرے دل پر زور زور سے دستک دیتا۔ میں خود بھی سوچتا کہ وہ لوگ جو ہم سے شدید نفرت کرتے ہیں، وہ انتہائی شریف اور بااخلاق لوگ ہیں۔ لیکن ہمارے لیے بڑے متشدد ہیں۔ اس کی وجہ کیا ہے؟ میرے دل نے ایک انقلابی فیصلہ کیا اور میں نے تحفظ ختم نبوت اور تردید قادیانیت کے موضوعات پر مطالعہ شروع کر دیا۔ اس دوران مجاہد ختم نبوت جناب محمد طاہر عبدالرزاق سے بھی میرا رابطہ ہو گیا۔ میں کتب کی تلاش میں سرگرداں ان کے گھر پہنچ گیا۔ انھوں نے مجھے مطالعہ کے لیے بہت سی کتب مہیا کیں۔ میں نے باقاعدگی سے تدبر و تفکر میں خوب ڈوب کر مطالعہ شروع کر دیا، مطالعہ سے میری آنکھیں واہوتی گئیں۔ دل کی گرہیں کھلتی گئیں اور میں تہہ در تہہ حیرت میں اترتا گیا۔ میرے قلب و ذہن میں جہاں مرزا قادیانی چوکڑی مارے بیٹھا ہوا تھا، جب اس کے سر پر ختم نبوت کے دلائل کے آہنی گرز پڑے تو مرزا قادیانی چیختا چلاتا بھاگ گیا۔ میں سیرت النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پڑھتا گیا۔ میری سیرت سنورتی گئی۔ آنکھوں میں اسلام کی چمک آ گئی۔ دل معطر ہو گیا۔ پورے بدن میں ایمان کی خوشبو پھیل گئی۔ مجھے نیا جنم مل گیا، نئی زندگی مل گئی۔ میں نے قادیانیت پر لعنت بھیج دی اور ختم نبوت کی چوکھٹ کو چوم کر اسلام کے چمنستان میں داخل ہو گیا۔ ابوجہل کے بیٹے حضرت عکرمہؓ ہمیشہ یہ کہتے ہوئے اللہ کا شکر ادا کرتے ''الٰہی! تیرا شکر ہے کہ تو نے مجھے بدر کے دن مقتول نہ کیا۔'' میں بھی یہ سوچ کر لرز جاتا کہ اگر اسلام لانے سے پہلے میری موت واقع ہو جاتی تو آج میں بھی مرزا قادیانی کے ساتھ جہنم میں جلتا ہوتا۔ جہاں سے کبھی بھی میری رہائی نہ ہوتی۔ مجھے اپنے ماضی پہ بڑا تاسف ہوتا۔ میں اپنی کوتاہ عقلی پر آنسو بہاتا کہ میں ایک ایسے شخص کو نبی مانتا رہا، جسے ایک شریف آدمی بھی نہیں مانا جا سکتا۔ میں ایک ایسے بدفطرت اور بدکردار کو مسیح موعود اور امام مہدی مانتا رہا ہے، جو کسی دفتر میں چپڑاسی ہونے کے بھی قابل نہ تھا۔

میرے اسلام قبول کرنے کی خبر قادیانیوں میں جنگل میں آگ کی طرح پھیل گئی۔ انھیں میرا قبول اسلام نہایت گراں گزرا۔ اس مسئلے کے فوری حل کے لیے انھوں نے اپنے لاہور کے سب سے بڑے سینٹر اور عبادت خانے دارالذکر میں اپنے جماعتی عہدے داران' مربیوں (قادیانی پوپ) اور ہمارے گھر کے بعض ذمہ دار افراد کا اجلاس طلب کیا۔ اس اجلاس میں مختلف قادیانی پوپ کی ڈیوٹی لگا دی گئی کہ وہ ہر روز مجھے میرے گھر میں جا کر اس بات کا درس دیں کہ اس دنیا میں صرف قادیانیت ہی ایک سچا مذہب ہے اور

مسلمانوں والا اسلام نہایت جھوٹا ہے۔ (نعوذ باللہ) اس اجلاس میں جماعتی عہدے داران نے میرے باپ اور بھائیوں کو بھی خوب ملامت کی کہ ان سے ایک بچہ نہیں سنبھالا گیا۔ اگر اس کے بگڑتے ہوئے عقائد کو اپنے رُعب کے پہیے تلے کچل دیا ہوتا تو اس کی کیا جرأت تھی کہ وہ غیر احمدیت (اسلام) قبول کرتا۔ لہٰذا میرے باپ اور بھائیوں کی سزا یہ تجویز کی گئی کہ انھیں اب ہر صورت میں مجھے قادیانیت کے کالے کنویں میں دوبارہ دھکیلنا ہے، چاہے اس سلسلے میں انھیں سخت سے سخت اقدامات کرنا پڑیں یا بڑے سے بڑا لالچ بھی دینا پڑے تو کوئی پروا نہیں۔ اجلاس کے فوراً بعد قادیانی پوپ اور ہمارے گھر والوں نے اپنے مشن کا آغاز کر دیا۔ اب ہر روز ہمارے گھر میں کوئی نہ کوئی قادیانی پوپ آتا اور مجھے یہ سمجھانے کی سرتوڑ کوشش کرتا کہ قادیانیت ایک زندہ مذہب ہے جس کا نام اسلام ہے اور مسلمانوں والا اسلام ایک مردہ اسلام ہے۔ (نعوذ باللہ) اب جس نے نجات کا لباس پہننا ہے وہ پہلے مرزا قادیانی کو اللہ کا نبی اور رسول مانے' تب اسے جنت ملے گی وگرنہ وہ کافر اور جہنمی ہی رہے گا۔ مجھ سے جہاں تک ممکن ہوتا میں قادیانی پوپ کو اسے اس کی خرافات کا جواب دیتا اور وہ کوئی بات بنتی نہ دیکھ کر واپس چلا جاتا۔

ایک طرف قادیانی پوپ میرے ایمان کے ننھے پھولوں کو مسلنے کی کوششوں میں مصروف تھے تو دوسری طرف ہمارے گھر والوں کے بدلتے رویئے بپھری ہوئی آندھیاں بن کر میرے دل میں ختم نبوت کے روشن چراغ کو گل کرنے کی جدوجہد میں سرگرم عمل تھے۔ اس سلسلے میں کبھی تشدد کے حربے استعمال کیے جاتے تو کبھی لالچ کے ہتھیاروں سے کام لیا جاتا' کبھی بائیکاٹ کا خوف دلایا جاتا تو کبھی جائداد سے عاق کرنے کی دھمکیاں دی جاتیں۔ لیکن اللہ رب العزت کی عطا کردہ ثابت قدمی کے پہاڑ کے آگے ان ارتدادی آندھیوں کا کوئی زور نہ چلتا اور میرا ایمان مزید قوی ہوتا جاتا۔

میرے مسلمان ہونے کے بعد میرے والد نے بڑے بڑے مربیوں کو بلا کر مجھے قادیانیت میں واپس لانے کی سرتوڑ کوششیں کیں لیکن میں مناظرہ میں ہر مربی کو چاروں شانے چت گرا دیتا۔ میرے دلائل کے سامنے مربیوں کو سانپ سونگھ جاتا اور وہ یوں چپ ہو جاتے جیسے لبوں پر مہر سکوت لگا دی گئی ہو۔ جب درجنوں قادیانی مربی تہس نہس ہو گئے تو ایک دن میرا والد لاہور کے سب سے بڑے مربی کو بلا لایا۔ مناظرہ شروع ہوا۔ میں نے مربی سے پہلا سوال کیا ''آپ کبھی سینما گئے ہیں؟''

''سینما دیکھنے تو عیاش اور بدمعاش لوگ جاتے ہیں۔ میرا کیا کام'' مربی نے جواب دیا۔

میں نے اسے فوراً مرزا قادیانی کے نام نہاد صحابی مفتی صادق کی کتاب ''ذکر حبیب'' دکھائی جس میں لکھا تھا کہ مرزا قادیانی سینما دیکھنے جاتا تھا۔ یہ حوالہ دیکھ کر مربی کا رنگ زرد پڑ گیا، ہونٹ خشک ہو گئے، ماتھے پر پسینہ آ گیا۔ وہ اٹھا اور میرے والد سے کہنے لگا ''یہ کیس بہت خراب ہو گیا ہے اور آپ کا بچہ ناقابل اصلاح ہے۔'' یہ کہا اور چیف مربی دم دبا کر بھاگ گیا۔

وہ فکر جس کے باعث میرے ماتھے پر تشویش کی سلوٹیں پڑتیں اور میں راتوں کو بے چینی سے لبریز کروٹیں بدلتا، وہ یہ تھی کہ کسی طرح ہمارے گھر والے خصوصاً میری زندگی کی سب سے عظیم ہستی میری پیاری ماں اسلام کے مہکتے گلستان میں داخل ہو جائے اور جہنم کے بھڑکتے شعلوں سے بچ جائے۔ چنانچہ میں نے ہمت کر کے سب سے پہلے اپنی پیاری ماں کو اسلام کی دعوت دینی شروع کی۔ ایک تو وہ پہلے ہی مجھ سے ناراض تھیں اور دوسرا اس دعوت کی وجہ سے مزید ناراض ہوگئیں لیکن میں نے بھی ہمت جاری رکھی اور انھیں قادیانیوں کی کتابوں میں چھپے ان کے کفریہ عقائد سے مسلسل آگاہ کرتا گیا جن میں مرزا قادیانی کو محمد رسول اللہ' اس کی بیہودہ گوئیوں کو وحی اللہ' اس کی فضول باتوں کو حدیث نبوی' اس کی غلیظ حرکتوں کو سنت رسول' اس کی فاحشہ بیویوں کو امہات المؤمنین' اس کے گمراہ خاندان کو اہل بیت' اس کے بدکار ساتھیوں کو صحابہ کرام' اس کے درندہ صفت خلفاء کو خلفائے راشدین اور اس کے گندے شہر (قادیان) کو مدینہ منورہ اور مکہ معظمہ سے بھی افضل لکھا گیا تھا (نعوذ باللہ)۔ اس کا اثر میری پیاری ماں پر یہ ہوا کہ خدا کی رحمت سے وہ رفتہ رفتہ سمجھتی گئیں کہ قادیانیت، اسلام کے خلاف کتنا بڑا فتنہ اور فراڈ ہے۔ آخرکار انھوں نے میرے ہاتھ پر پوشیدہ طور پر اسلام قبول کر لیا اور مرزا قادیانی پر لعنت بھیج دی۔ الحمدللہ۔

قبولِ اسلام کے کچھ عرصہ بعد انھوں نے ایک خواب دیکھا کہ وہ اپنے ہاتھوں میں دو آم پکڑے ہوئے ہیں اور ایک خوفناک قسم کی کتیا ان سے وہ آم چھیننے کی کوشش کر رہی ہے۔ آپ دوڑ رہی ہیں اور وہ کتیا متواتر آپ کا پیچھا کر رہی ہے۔ دوڑتے دوڑتے آپ ایک چمنستان میں داخل ہو جاتی ہیں اور کتیا یہ دیکھ کر واپس مڑ جاتی ہے۔ یہ خواب جب میری پیاری ماں نے مجھے سنایا تو میں نے اس کی تعبیر انھیں یہ بتائی کہ آموں یعنی پھلوں سے مراد بیٹے ہیں اور کتیا سے مراد وہ قادیانی مبلغہ ہے جو ہمارے گھر میں ہمیں مرزائیت کی تبلیغ کرنے آتی رہتی ہے۔ وہ آپ کے اور آپ کے دو بیٹوں کے پیچھے زیادہ پڑی ہوئی ہے کیونکہ اسے اسی طرف سے زیادہ خطرہ محسوس ہو رہا ہے۔ لیکن خدا تعالیٰ نے آپ کو اور آپ کے دو بیٹوں کو اس کتیا یعنی قادیانی مبلغہ سے بچا لیا ہے۔ مجھے اُمید ہے کہ اللہ پاک آپ کی زندگی میں میرے ایک بھائی کو بھی اسلام کی دولت عطا فرمائے گا۔ اس خواب کے چند ماہ بعد اللہ تعالیٰ نے اپنی رحمت کے موتی میرے ایک بھائی کی جھولی میں بھی گرا دیے جس سے میری پیاری ماں کا ایمان، شاہین بن کر بلندیوں پر اُڑنے لگا۔

وہ وقت میں کبھی نہیں بھول سکتا جب میری آنکھوں کے اشک ساری رات میری پیاری ماں کے سرہانے میں جذب ہوتے رہے اور خدا تعالیٰ سے یہ فریاد کرتے رہے کہ وہ انھیں میری بھی زندگی دے دے۔ انھیں دل کا شدید اٹیک ہوا تھا اور ڈاکٹروں نے ناامیدی کا اظہار کیا تھا۔ ساری رات میری پیاری ماں ہسپتال میں شدتِ درد سے تڑپتی رہیں اور میں اکیلا ان کے سرہانے دعائیں کرتا رہا۔ لیکن افسوس کہ ان کی زندگی نے ان سے وفا نہ کی اور وہ مجھے اپنی ممتا سے محروم کر کے یونہی آہیں بھرتا ہوا چھوڑ گئیں اور جمعتہ

المبارک کی ایک صبح اپنے خالق حقیقی سے جاملیں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

وفات سے ایک گھنٹہ قبل انھوں نے میرے پوچھنے پر دوبارہ اس بات کا اقرار کیا تھا کہ وہ قادیانی نہیں ہیں اور ساتھ ہی مجھے اس بات کی تنبیہ بھی کی کہ اگر میں مر جاؤں تو صرف مسلمان میرا جنازہ پڑھیں اور مجھے مسلمانوں کے قبرستان میں ہی دفن کیا جائے۔ جب میں نے اپنے گھر والوں کے سامنے اپنی پیاری ماں کی اس وصیت کا ذکر کیا تو انھوں نے یقین نہ کیا اور اپنے قبرستان میں قبر کی کھدائی کا آرڈر دے دیا۔ قادیانی پوپ اور قادیانی رشتے دار ہمارے گھر میں جمع ہونے شروع ہو گئے لیکن میں نے موقع کی نزاکت کو بھانپتے ہوئے اپنے دوستوں اور اہل محلہ میں یہ اعلان کر دیا کہ میری ماں مسلمان تھیں اور ان کی یہ وصیت تھی کہ مسلمان میرا جنازہ پڑھیں۔ اس اعلان کے سننے کی دیر تھی کہ ہماری ساری گلی مسلمان مجاہدین سے بھر گئی۔ میرے دوستوں نے مزید رابطے کر کے پورے شہر کے نامور علماء کرام کو بھی اکٹھا کر لیا۔ عظیم سکالر' پروانہ ختم نبوت برادرم محمد طاہر عبدالرزاق صاحب بھی پہنچ گئے۔ نامور مجاہد ختم نبوت جناب مولانا غلام حسین کلیالوی مدظلہ نے نماز جنازہ پڑھایا اور میری پیاری ماں کو لاہور کے ایک قبرستان بدھو آوا میں دفن کیا گیا۔ درجنوں کی تعداد میں قادیانی پاس کھڑے یہ سارا منظر دیکھتے رہے لیکن کسی کی جرأت نہ ہوئی کہ وہ جنازے کی چارپائی کو ہاتھ بھی لگا سکے یا کسی بھی قسم کی کوئی مداخلت کر سکے۔

وفات کے بعد اکثر میری پیاری ماں مجھے میرے خوابوں میں نہایت خوشنما جگہوں پر ملتی رہتی ہیں اور یہ حوصلہ دیتی رہتی ہیں کہ میرے لال مرتے دم تک ہمت نہ ہارنا' مشکلات اور پریشانیوں سے کبھی مت گھبرانا اور اپنے گھر والوں اور دوسرے قادیانیوں کو دعوت و تبلیغ کرتے رہنا۔ اس سے اللہ تعالیٰ اور سرکار دو عالم حضور خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بہت خوش ہوتے ہیں۔

میری حیات مستعار میں ایک وقت ایسا بھی گزرا ہے کہ جب میں نے مرزا غلام احمد قادیانی کی تعریف میں ایک مضمون قلم بند کیا تھا۔ مرزا قادیانی سے میری عقیدت کیشی کسی علمی سطح یا حقیقت شناسی کی بناء پر نہ تھی بلکہ محض وراثت کی ایک اندھی تقلید تھی جس نے میری نگاہوں سے تصویر کے دوسرے رخ کو مکمل طور پر چھپا رکھا تھا۔

اس دور میں مسلمانوں کے عوامی حلقوں سے اکثر یہ باتیں میرے کانوں سے ہوتی ہوئیں آئینہ ذہن سے جاٹکراتیں کہ مرزا قادیانی ایک بدمیرت جھوٹا مدعی نبوت تھا جس کی ساری زندگی بدکاریوں اور سیاہ کاریوں کی دلدلوں میں پھنسی ہوئی تھی لیکن ان کی گوش گزاریوں کو میں فراموشیوں کے سپرد کرنا ہی لازم سمجھتا تھا' کیونکہ اس طرح کے معترضین کے اعتراضات زیادہ تر بے بنیاد اور بلا دلیل ہوتے تھے اور اگر کوئی دلیل دی بھی جاتی تو ان قادیانی کتب سے جن کے نام ہی میں پہلی دفعہ سنتا تھا۔ اس لیے یہ باتیں میری عدم توجہ کا باعث بنتیں۔ تاہم اس سے ایک بڑا فائدہ یہ ہوا کہ میں نے ایک روز انتہائی سوچ بچار کے بعد نگاہِ منصفانہ

سے تحقیق کا دامن پکڑنے کا فیصلہ کیا اور ان کتابوں کی تلاش شروع کر دی جن سے معترضین مرزا قادیانی کی سیرت اور اس کی تحریرات پر اعتراضات وارد کرتے تھے۔ ان کتابوں میں مرزا قادیانی کی اپنی اور اس کے مریدوں کی تحریر کردہ کتابیں شامل تھیں۔

آخر ایک مدت کی جاں فشانیوں اور عرق ریزیوں کے بعد میں چند کتابیں حاصل کرنے میں کامیاب ہو گیا۔ پھر خالی الذہن ہو کر مع سیاق وسباق ان کتب کا مطالعہ کیا تو میری حیرت کی انتہا نہ رہی کہ واقعی ان کتب کی تحریرات سے بھی عیاں ہوتا تھا کہ مرزا قادیانی، انگریز کا لے پالک اور جھوٹا مدعی نبوت تھا جس کی شخصیت چالبازیوں' دھوکا دہیوں' سیاہ کاریوں اور بہت سی منفی عادات کی گرد سے اٹی ہوئی تھی۔ میں جیسے جیسے مبداء فیاض کی ذرہ نوازیوں سے ان حقائق سے آگاہ ہوتا گیا ویسے ویسے مرزا قادیانی سے میری چاہت و رغبت کے تمام بخیے ادھڑتے چلے گئے اور آخر ایک دن کچے دھاگے کی طرح ہمیشہ کے لیے ٹوٹ گئے۔

میرے گلشن اسلام میں داخل ہونے کی ایک بڑی وجہ میرے وہ خواب بھی تھے جو میری دینی دلچسپی کے لیے چراغ راہ ثابت ہوئے، خاص طور پر ایک خواب تو مجھے اس دور میں آیا جب میں تقریباً تیرہ چودہ برس کا تھا۔ میں کیا دیکھتا ہوں کہ حبیب کبریا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہمارے محلے میں تشریف لائے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہمراہ آپ کے چند صحابہ کرامؓ بھی ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے دست مبارک میں پھلوں کا ایک طشت اٹھائے ہوئے بعض گھروں میں پھل بانٹ رہے ہیں لیکن جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہماری گلی میں جلوہ افروز ہوتے ہیں تو پھل بانٹتے بانٹتے ہمارے گھر سے پچھلے گھر کے پاس ہی رک جاتے ہیں اور آگے نہیں بڑھتے۔ میں اپنے گھر کے دروازے میں کھڑا یہ دیکھ کر یک لخت پریشان ہو جاتا ہوں کہ حضور رحمت عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آگے تشریف کیوں نہیں لا رہے؟ پھر جیسے ہی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنی نظر رحمت سے میری طرف دیکھ کر تبسم فرماتے ہیں اور واپس مڑ جاتے ہیں تب ساری بات میری سمجھ میں آ جاتی ہے اور میری ساری پریشانی دور ہو جاتی ہے اور میں خوش ہو جاتا ہوں۔ اس کے بعد میری آنکھ کھل جاتی ہے۔

دوسرا خواب میں نے اس وقت دیکھا جب میں قادیانیت کے متعلق کافی تحقیق کر چکا تھا اور اس کو بہت حد تک جھوٹا گردان چکا تھا۔ اس خواب میں میں نے دیکھا کہ ایک بہت بڑا چٹیل میدان ہے۔ سورج کی آتشیں کرنوں سے زمین کا سینہ بہت تپ چکا ہے۔ مجھ سے کچھ فاصلے پر آگ کا ایک بہت بڑا الاؤ روشن ہے جو مزید گرمی کا باعث بن رہا ہے۔ اتنے میں ایک خوفناک قسم کا فرشتہ قادیانیوں کے جھوٹے نبی مرزا قادیانی کو اپنے بائیں ہاتھ میں پکڑے میری طرف آتا ہے اور اپنے دائیں ہاتھ سے میری کلائی پکڑ کر اس آگ کی جانب دوڑنا شروع کر دیتا ہے۔ میں اس سے اپنی کلائی چھڑانے کی بہت کوشش کرتا ہوں' لیکن وہ نہیں چھوڑتا اور آگ کی طرف بھاگتا چلا جاتا ہے۔ جیسے جیسے ہمارے اور اس آگ کے درمیان فاصلہ سمٹتا

جاتا ہے ویسے ویسے گرمی کی شدت بھی بڑھتی جاتی ہے۔ آخر وہ فرشتہ یک لخت مجھے چھوڑ دیتا ہے اور میں قلابازیاں کھاتا ہوا زمین پر گر جاتا ہوں۔ گرنے کے فوراً بعد میں جیسے ہی سر اٹھا کر اس فرشتے کی جانب دیکھتا ہوں تو وہ الاؤ کے قریب پہنچ کر مرزا قادیانی کو اس میں پھینک دیتا ہے۔ آگ بھوکے شیر کی طرح مرزا قادیانی پر جھپٹتی ہے اور اسے اپنے اندر گہرائی میں لے جاتی ہے۔ اس کے ساتھ ہی میرے منہ سے ایک زوردار چیخ نکلتی ہے اور میں گھبرا کر اٹھ بیٹھتا ہوں۔ میرا سارا جسم پسینے سے شرابور ہو جاتا ہے۔ بیدار ہونے کے فوراً بعد میں نے کوئی لمحہ ضائع کیے بغیر قادیانیت پر مستقل لعنت بھیجی اور دل سے اسلام قبول کر لیا الحمدللہ۔

میرے قبول اسلام کے بعد جو مخالفت کی تیز و تند آندھیاں چلیں اور ایمان کو خش و خاشاک کی طرح بہا لے جانے والے سیلاب آئے، ان میں حائل اگر خدائے لم یزل کی عطا کردہ ثابت قدمی اور حضور رحمت عالمیان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نگاہ فیضان نہ ہوتی تو یقیناً پیش آمدہ چیرہ دستیوں سے میرا ایمان چراغِ سحری کی طرح ڈگمگانے کے بعد کبھی کا گل ہو چکا ہوتا۔

مندرجہ ذیل تحریر میری تصنیف ''قادیانیت اسلام و سائنس کے کٹہرے میں'' کا ایک مضمون ہے جس میں مرزا قادیانی کی جھوٹی نبوت و مسیحیت کا بھانڈا پھوڑا گیا ہے اور یہ ثابت کیا گیا ہے کہ مرزا قادیانی کی شخصیت قادیانیوں کے لیے روحانیت کش ہونے کے علاوہ جسمانیت کش بھی تھی اور وہ ایک بہت بڑا جاہل انسان تھا' جس پر کسی بھی قسم کا اعتماد کرنا بہت بڑی حماقت ہے۔ ملاحظہ ہو۔

## مرزا قادیانی ایک جعلی حکیم خطرۂ جان

حق و صداقت کی شمع سے فروزاں خدا تعالیٰ کا پیغمبر تو اس کی رضا جوئی کے تابع رہتا ہے اور تمام علوم بھی اسی عالم الغیب سے سیکھتا ہے لیکن ابلیسی نبوت کا استاد شیطان ملعون اور شیطان صفت انسان بنتے ہیں۔ جھوٹا مدعی نبوت، مکتب بھی جاتا ہے' اپنے استادوں سے گالیاں بھی سنتا ہے اور مرغا بن کر جوتے بھی کھاتا ہے' جیسا کہ مرزا قادیانی جو ان تمام عوامل سے گزر کر فرنگی کے اشارہ ابرو پر مدعی نبوت ہوا۔ مرزا قادیانی نے طب کی بعض کتابیں اپنے والد سے پڑھی تھیں' وہ اپنی تصنیف ''کتاب البریہ'' میں لکھتا ہے:

''میں نے فن طبابت کی چند کتابیں اپنے والد سے جو ایک نہایت حاذق طبیب تھے' پڑھیں۔''

(کتاب البریہ حاشیہ ص 150)

طب جیسے حساس شعبے میں محدود معلومات کے ہوتے ہوئے مرزا قادیانی نے مزید ستم یہ ڈھایا کہ وہ خود مسند معالجت پر آ بیٹھا اور مختلف امراض کی ادویات سازی کرنے لگ گیا۔ جہلا نے سمجھا کہ شاید یہ بڑے حکیم صاحب ہیں اور غیبی خبریں رکھتے ہیں' اس لیے ان کی دی ہوئی دوا ضرور اکسیر اعظم کا درجہ رکھے گی۔ چنانچہ انھوں نے یہ سوچ کر مرزا قادیانی سے مختلف امراض کی ادویات لینی شروع کر دیں۔

# جب تریاق الٰہی تریاق رسوائی بن گئی

اسی دور میں ایک دفعہ ہندوستان میں طاعون کی وبا پھوٹی' اس موقع پر مرزا قادیانی نے یہ پیشگوئی جھاڑی کہ اسے الہام ہوا ہے کہ قادیان طاعون سے محفوظ رہے گا' مرزا قادیانی کے الفاظ یوں تھے۔

''ما کان اللّٰہ یعذبھم وانت فیھم' انہ اوی القریۃ' ولا الاکرام لھلک المقام. خدا ایسا نہیں ہے کہ قادیان کے لوگوں کو عذاب دے حالانکہ تو ان میں رہتا ہے۔ وہ اس گاؤں کو طاعون کی دست برد اور اس تباہی سے بچائے گا۔ اگر تیرا پاس مجھے نہ ہوتا اور تیرا اکرام مدنظر نہ ہوتا تو میں اس گاؤں کو ہلاک کر دیتا۔'' (تذکرہ ص 436)

''اور وہ قادر خدا قادیان کو طاعون کی تباہی سے محفوظ رکھے گا تا تم سمجھو کہ قادیان اسی لیے محفوظ رکھی گئی کہ وہ خدا کا رسول اور فرستادہ قادیان میں تھا۔'' (دافع البلاء' ص 4-5 مندرجہ روحانی خزائن جلد 18' ص 225-226' از مرزا قادیانی)

مرزا قادیانی کی اس پیشگوئی نے پورا ہونے سے صاف انکار کر دیا اور مرزا کی مزید ذلت و رسوائی کا سبب بن گئی۔ قادیان میں طاعون کی وبا اس زور سے حملہ آور ہوئی کہ قادیانیوں کو خس و خاشاک کی طرح بہا کر لے گئی اور مرزا قادیانی سمیت اس کے امتی چیخ اٹھے۔

''اے خدا ہماری جماعت سے طاعون کو اٹھا لے'' (اخبار بدر قادیان' 4 مئی 1905ء)

'ایک دفعہ کسی قدر شدت سے طاعون قادیان میں ہوئی'' (حقیقۃ الوحی' ص 232۔ مندرجہ روحانی خزائن جلد 22' ص 244' از مرزا قادیانی)

قادیان میں طاعون کی وبا پھوٹنے کی وجہ سے مرزا کے گھر مریضوں کا ہجوم لگ گیا۔ ایسی صورت میں مرزا قادیانی نے اپنی حکیمی جھاڑتے ہوئے بھنگ کا گھوٹا پی کر ایک دوائی تیار کی جسے ''تریاق الٰہی'' کے نام سے موسوم کیا گیا۔ اس دوائی کی تیاری میں مرزا نے طب سے بے بہرہ وری اور حقیقت ناشناسی کا ثبوت یوں بہم پہنچایا کہ جتنی بھی دیسی اور انگریزی ادویات ہاتھ لگتی گئیں، انھیں اکٹھی کر کے کس کروا تا گیا اور آخر بہت سی فالتو' حرام' مکروہ' غیر ضروری اور مضر رساں ادویات سے ایک معجون قاتل تیار کر ڈالا۔ مرزا قادیانی کے بیٹے مرزا بشیر احمد قادیانی نے اس بات کا اقرار یوں کیا ہے کہ:

''ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام (مرزا قادیانی) نے طاعون کے ایام میں ایک دوائی ''تریاق الٰہی'' تیار کروائی تھی۔ حضرت خلیفہ اوّل نے ایک بڑی تھیلی یاقوتوں کی پیش کی۔ وہ بھی سب پسوا کر اس میں ڈلوا دیے۔ لوگ کوٹتے پیستے تھے۔ آپ اندر جا کر دوائی لاتے اور اس میں ملواتے جاتے تھے۔ کونین کا ایک بڑا ڈبہ لائے اور وہ بھی سب اسی کے اندر الٹا دیا۔ اسی طرح وہ واٹم اپی کاک کی کرایک بوتل لا کر ساری الٹ دی (مگر چند سطور بعد مرزا بشیر احمد قادیانی اس

بات کا بھی اقراری ہے کہ) طبی تحقیق کرنے والوں کے لیے علیحدہ علیحدہ چھان بین بھی ضروری ہوتی ہے، تاکہ اشیاء کے خواص متعین ہوسکیں۔ (سیرت المہدی حصہ سوم ص 218-219)

## حکیم نورالدین کا اقرار

جب حکیم نورالدین خلیفہ قادیان نے مرزا قادیانی کی یہ احمقانہ حرکت دیکھی تو بے ساختہ اس نے بھی کہہ ہی دیا کہ مرزا قادیانی کی یہ بنائی ہوئی دوا کسی طبی فائدے کی بجائے غیر جاندار اور بے اثر ہے۔

ملاحظہ ہو۔

مرزا بشیر احمد قادیانی سیرت المہدی میں لکھتا ہے کہ:

(''تریاق الٰہی'' میں مرزا قادیانی نے) دیسی اور انگریزی اتنی دوائیاں ملا دیں کہ حضرت خلیفہ اوّل (حکیم نورالدین) فرمانے لگے کہ طبی طور پر تو اب اس مجموعہ میں کوئی جان اور اثر نہیں رہا۔'' (سیرت المہدی حصہ سوم' ص 218)

## الٹی ہو گئیں سب تدبیریں

مرزا قادیانی کے بنائے ہوئے اس معجزنما نسخے جسے ''تریاق الٰہی'' کا اعزاز حاصل تھا، لوگوں نے کثیر تعداد میں استعمال کیا' لیکن صحت کے ان طلب گاروں کے ساتھ مرزا قادیانی کی روحانیت اور اس کے ''تریاق الٰہی'' نے کیا سلوک کیا؟ پڑھیے:

''اس جگہ (قادیان) زور طاعون کا بہت ہو رہا ہے۔ کل آٹھ آدمی مرے تھے، اللہ تعالیٰ اپنا فضل و کرم کرے۔'' (مرزا قادیانی کا مکتوب محررہ 16 اپریل 1904ء)

''قادیان میں ابھی تک کوئی نمایاں کمی نہیں ہے۔ ابھی اس وقت جو لکھ رہا ہوں، ایک ہندو بیجناتھ نام جس کا گھر گویا ہم سے دیوار بہ دیوار ہے۔ چند گھنٹہ بیمار رہ کر راہی ملک عدم ہوا۔''

(مکتوبات احمدیہ' جلد پنجم نمبر چہارم' ص 116)

''مخدومی مکرمی اخویم سیٹھ صاحب سلمہ!

السلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاۃ......! اس طرف طاعون کا بہت زور ہے۔ ایک دو مشتبہ وارداتیں امرتسر میں بھی ہوئی ہیں۔ چند روز ہوئے ہیں میرے بدن پر بھی ایک گلٹی نکلی تھی۔'' (مکتوبات احمدیہ' جلد پنجم نمبر اوّل' مکتوب نمبر 38)

''قادیان میں طاعون آئی اور بعض اوقات کافی سخت حملے بھی ہوئے...... پھر خدا نے حضرت مسیح موعود کے مکان کے اردگرد بھی طاعون کی تباہی دکھائی اور آپ کے پڑوسیوں میں کئی موتیں ہوئیں۔''

(سلسلہ احمدیہ' جلد اوّل' ص 122)

یہ تھا کذاب قادیان کی روحانیت اور ''تریاق الٰہی'' کا فیض کہ جس شخص نے طاعون کی وبا کا شکار نہیں بھی ہونا تھا' اسے بھی طاعون نے پچھاڑ کر مرزا کا کذب اور اس کی جعلی حکمت خطرہ جان کو سب کے سامنے افشاں کر دیا۔

## مرزا کی جعلی حکیمی کے مزید نمونے

مرزا قادیانی کو دستوں کی بیماری تھی' جاہل سے جاہل تر نیم حکیم بھی اس بات سے آشنا ہے کہ دستوں میں دودھ کا استعمال مزید دستوں کا باعث بنتا ہے' لیکن جاہلیت کے عالمی گولڈ میڈلسٹ کا اعزاز حقیقی قادیان کو ہی حاصل تھا کہ وہ دستوں میں بھی دودھ کا استعمال زیادہ کر دیتا تھا' جس سے اس پر دستوں کی مزید برسات برس پڑتی اور اس کا تقریباً سارا دن لیٹرین کے چکروں میں گزرتا۔

مرزا قادیانی کا بیٹا مرزا بشیر احمد قادیانی لکھتا ہے:

''دودھ کا استعمال آپ اکثر رکھتے تھے اور سوتے وقت تو ایک گلاس ضرور پیتے تھے اور دن کو بھی' پچھلے دنوں میں زیادہ استعمال فرماتے تھے کیونکہ یہ معمول ہو گیا تھا کہ ادھر دودھ پیا اور ادھر دست آ گیا' اس لیے بہت ضعف ہو جاتا تھا' اس کے دور کرنے کو دن میں تین چار مرتبہ تھوڑا تھوڑا دودھ طاقت قائم کرنے کو پی لیا کرتے تھے۔'' (سیرت المہدی' حصہ دوم' ص 134)

قادیانیو! خصوصاً قادیانی ڈاکٹر و حکیمو اور میڈیکل افسرو! مرزے کے اس جاہلانہ عمل کی پیروی کرتے ہوئے تم پر بھی لازم ہے کہ جب تمہیں دستوں کا مرض آ گھیرے تو تم صحت کے تمام سائنسی و طبی قوانین و ضوابط کو بالائے طاق رکھتے ہوئے فوراً دودھ کا استعمال زیادہ کر دو اور لیٹرین کو بار بار اپنے دیدار کا شرف بخشو اور اگر دست مزید ترقی کرتے جائیں تو مزید دودھ منگواتے جاؤ' پیتے جاؤ اور ساتھ ساتھ اپنے جعلی نبی کے طبی نسخوں کی بھی تحسین کرتے جاؤ۔

## گرمی دانوں کا علاج گرم کپڑے

''گرمی دانے'' جیسا کہ نام سے ظاہر ہے کہ جسم پر نکلنے والے وہ ابھار جو گرمی کے باعث نمودار ہوتے ہیں۔ ساری دنیا کے ڈاکٹر و حکیم حتیٰ کہ ایک عام انسان بھی اس بات سے بخوبی آشنا ہے کہ اگر جسم پر گرمی دانے نکل آئیں تو گرم لباس سے مکمل مجتنب رہنے میں ہی دانش مندی و عافیت ہے لیکن مرزائے قادیان کی عقل و حکمت کی داد دیجئے کہ شدید موسم گرما میں جب گرمی دانوں کا عذاب اس کے سارے جسم کو پوٹوہار بناتا تو بجائے نرم و سرد لباس کے وہ مزید گرم لباس پہن لیتا۔

مرزا بشیر احمد قادیانی نے لکھا ہے۔

''بعض اوقات گرمی میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام (مرزا قادیانی) کی پشت پر گرمی دانے نکل

آتے تھے۔"

پھر مرزا قادیانی ان گرمی دانوں کا علاج کیسے کرتا' مرزا بشیر احمد قادیانی ہی لکھتا ہے کہ:

"بدن پر گرمیوں میں عموماً ململ کا کرتہ استعمال فرماتے تھے اس کے اوپر گرم صدری اور گرم کوٹ پہنتے تھے۔ پاجامہ بھی آپ کا گرم ہوتا تھا۔ نیز آپ عموماً جراب بھی پہنتے تھے۔" (سیرت المہدی' حصہ اول' ص 66)

(پھر گرم پانی سے نہاتا بھی ہوگا اور دھوپ کے نیچے بیٹھ کر آٹھ دس انڈے ہڑپ کر کے کہتا ہوگا کہ میں خاندانی حکیم ہوں۔ ناقل)

## مرغا ذبح کروا کے سر پر باندھ دیا

ایک دفعہ قادیان میں مرزا قادیانی کا ایک عزیز سخت بیمار ہوگیا' جس سے اس کا دماغ بھی کافی متاثر ہوا۔ چنانچہ اس کے گھر والوں نے مرزا قادیانی کو بطور معالج اس کا علاج کرنے کے لیے بلوایا۔ مرزا قادیانی نے وہاں بھی اپنی جاہلیت کا ثبوت فراہم کرتے ہوئے اس مریض کا علاج یہ تجویز کیا کہ ایک مرغا ذبح کروا کے ویسے ہی خون میں لتھڑا ہوا اس بیچارے کے سر پر باندھ دیا۔

سیرت المہدی میں مرزا بشیر احمد قادیانی اس واقعہ کے متعلق یوں رقم طراز ہے:

"حضرت والدہ صاحبہ یعنی ام المومنین اطال اللہ بقائہا نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ مرزا نظام الدین صاحب کو سخت بخار ہوا۔ مرزا نظام الدین صاحب کے عزیزوں نے حضرت صاحب کو اطلاع دی اور آپ فوراً وہاں تشریف لے گئے اور مناسب علاج کیا۔ علاج یہ تھا کہ آپ نے مرغا ذبح کرا کے سر پر باندھا۔" (سیرت المہدی' حصہ سوم' ص 27)

مرزا قادیانی کے متعلق اس طرح کے درجنوں حوالہ جات پیش کیے جا سکتے ہیں، جن سے وہ جعلی معالج یا نیم حکیم تو بڑی دور کی بات ہے ایک کم فہم انسان بھی ثابت نہیں ہوتا لیکن قادیانیوں کی مرزا قادیانی کے متعلق اندھی تقلید کی انتہا دیکھیے کہ بجائے وہ مرزے کی ان بیہودہ اور جاہلانہ حرکات دیکھ کر اس سے عقیدت کے تمام بندھن توڑ کر اسلام کے چمنستان روح افزا میں داخل ہوتے وہ اب تک اسے "علم الطب" کا شہنشاہ تصور کیے ہوئے ہیں۔ قادیانیوں کا روزنامہ اخبار "الفضل" اپنے 21 اکتوبر 2002ء کے شمارے میں لکھتا ہے:

"سیدنا وامامنا حضرت بانی سلسلہ احمدیہ (مرزا قادیانی) نے اپنی روحانی آنکھ اور چشم بصیرت سے جہاں "علم الادیان" پر ایسی انقلابی روشنی ڈالی کہ دن چڑھا دیا، وہاں "علم الابدان" یعنی میڈیکل سائنس اور طب کے سلسلہ میں بھی پوری عمر بے شمار روحانی تجربات و مشاہدات کے بعد دنیائے طب کے لیے ایسے بیش قیمت رہنما اصول رکھے جو صرف اور صرف ایک ربانی مصلح ہی کی خدانما شخصیت سے مخصوص

ہو سکتے ہیں اور دعویٰ سے کہا جا سکتا ہے کہ آج تک طب اور سائنس کے ماہر فاضلوں کا لٹریچر ان پہلوؤں کے اعتبار سے بہت حد تک خاموش ہے۔"

قادیانی اخبار "الفضل" یہاں جھوٹ بولنے میں اپنے گرو گھنٹال مرزا قادیانی کو بھی مات دے گیا ہے۔ حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ مرزا قادیانی نے طب کے میدان میں جو انسانیت کش اور مضر رساں اصول مرتب کیے ہیں ان کی نظیر طب اور میڈیکل سائنس کے ماہرین میں تو کیا کسی فٹ پاتھ پر بیٹھے ہوئے اس شخص میں بھی نہیں پائی جاتی جس کی عقل ہمہ وقت محو پرواز رہتی ہے۔

لیکن اگر باقی باتوں سے قطع نظر ایک لمحہ کے لیے مرزا قادیانی کو نیم حکیم بھی تسلیم کر لیا جائے پھر بھی اسلام اور جدید سائنس مرزا قادیانی کی تردید پر کمربستہ نظر آتی ہے کیونکہ نیم حکیمی کی گنجائش نہ دین اسلام میں ہے اور نہ ہی جدید سائنس میں، ملاحظہ فرمائیں:

## جاہل معالج اسلام اور جدید سائنس کی نظر میں

اولاً اسلام نے انسانیت کے لیے حفظانِ صحت کے ایسے اصول مرتب کیے ہیں کہ بندہ زیادہ سے زیادہ بیماریوں سے قبل از وقت بچا رہے۔ تاہم اگر کوئی بیماری حملہ آور ہو جائے تو اس کا مناسب علاج بھی پیش کیا ہے۔ طب کو باقاعدہ ایک فن کے طور پر پروان چڑھانے اور اس فن کے ماہرین پیدا کرنے میں سب سے زیادہ دخل اسلام کو حاصل ہے۔ دنیا میں سب سے پہلے ہسپتال مسلمانوں نے ہی قائم کیے اور سب سے پہلے رجسٹرڈ ڈاکٹروں اور سرجنوں کا ایک باقاعدہ نظام بھی انہی نے وضع کیا تاکہ مختلف بیماریوں کا صحیح طبی خطوط پر علاج کیا جا سکے۔ اس سلسلے میں تاجدار کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان امت مسلمہ کے لیے مشعل راہ (اور امت مرزا کے لیے باعث حق شناسی) ہے۔

ارشاد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے:

"ومن تطبب ولم یعلم منہ الطب قبل ذلک فھو ضامن.

ترجمہ: جس شخص نے علم الطب سے ناآگہی کے باوجود طب کا پیشہ اختیار کیا تو اس (کے غلط علاج، مضر اثرات) کی ذمہ داری اسی شخص پر عائد ہوگی۔"

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایک صحابی کا واقعہ ہے کہ آپؓ بیمار ہو گئے۔ ان کے علاج کے لیے دو طبیب آئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھی موقع پر تشریف فرما تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ آپ دونوں میں سے جس کا تجربہ زیادہ ہے وہ علاج کرے۔ چنانچہ ان دونوں میں سے جس طبیب کا علم طب پر عبور اور تجربہ زیادہ تھا، اس نے اس صحابی رسول کا علاج کیا۔

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک اور جگہ ارشاد فرمایا۔

ایکما اطب من تطبب وھو لا یعرف طبا فھو ضامن. (ابوداؤد کتاب الطب)

"اگر کسی نیم حکیم کی وجہ سے کوئی مر گیا تو اس کی موت کا ذمہ دار وہ ڈاکٹر اور حکیم ہوگا۔"

اس فرمان نے جہاں لوگوں کو طب میں تخصیص کے لیے مہمیز دی وہاں اسلام کی اولین صدیوں میں ہی جعل سازوں سے بچنے کے لیے میڈیکل کا ایک باقاعدہ امتحانی نظام وضع کرنے میں بھی مدد ملی۔ یہی وجہ ہے کہ مسلمانوں میں بڑے بڑے ماہرین طب اور سرجن پیدا ہوئے۔

دنیا میں سب سے پہلے ڈاکٹروں اور طبیبوں کے لیے امتحانات اور رجسٹریشن کا باقاعدہ نظام عباسی خلافت کے دور میں بغداد میں وضع ہوا جسے جلد ہی پورے عالم اسلام میں نافذ کر دیا گیا۔ واقعہ یوں ہوا کہ ایک جعلی حکیم کے ناقص علاج سے ایک مریض کی جان چلی گئی۔ اس حادثے کی اطلاع حکومت کو پہنچی تو تحقیقات کا حکم ہوا۔ پتہ یہ چلا کہ اس عطائی طبیب نے میڈیکل کی مروجہ تمام کتب کا مطالعہ نہیں کیا تھا' اور چند ایک کتابوں کو پڑھ لینے کے بعد مطب (Clinic) کھول کر بیٹھ گیا تھا۔

اس حادثے کے فوری بعد حکومت کی طرف سے معالجین کی باقاعدہ رجسٹریشن کے لیے ایک بورڈ بنایا گیا، جس کی سربراہی اپنے وقت کے عظیم طبیب سنان بن ثابت کے ذمہ ہوئی۔ اس بورڈ نے سب سے پہلے صرف بغداد شہر کے اطباء کو شمار کیا تو پتہ چلا کہ شہر بھر میں کل 1000 طبیب ہیں۔ تمام اطباء کا باقاعدہ تحریری امتحان اور انٹرویو لیا گیا۔ ایک ہزار میں سے 700 معالج پاس ہوئے۔ چنانچہ رجسٹریشن کے بعد انھیں پریکٹس کی اجازت دے دی گئی اور ناکام رہ جانے والے 300 اطباء کو پریکٹس کرنے سے روک دیا گیا۔

61ھ کے مشہور طبیب ابن سہیل بغدادی نے اپنی مشہور کتاب "مختارات" میں مسند معالجت پر بیٹھنے کے لیے چند ضروری شرائط رقم کی ہیں اور لطف یہ کہ مرزا قادیانی میں ان رقم کردہ شرائط میں سے ایک شرط بھی نہیں پائی جاتی۔ ابن سہیل بغدادی لکھتے ہیں کہ:

اس معالج پر اعتماد کیا جانا چاہیے جس نے علم طب کی تحصیل اپنے وقت کے بڑے بڑے اساتذہ فن سے کی ہو اور عملی مشق و تجربہ کے لیے ایک مدت دراز تک ماہرین کی خدمت میں رہا ہو اور ان کی نگرانی میں مریضوں کی دیکھ بھال اور علاج معالجہ کیا ہو اور ان بزرگوں سے سند مہارت حاصل کی ہو' تب جا کر بیماریوں کی طرف رجوع کرے۔"

اسلام اور مسلمان اطباء کی ان ہدایات سے آج عالمی ادارہ صحت (World Health Organization) W.H.O کی تنظیم بھی متفق ہے اور قانوناً مطالبہ کرتی ہے کہ تمام غیر مستند عطائیوں (Quacks) کی پریکٹس کو مسدود کر دیا جائے۔

(Preventive and Social Medicine By Dr. Seal p160)

یورپ میں عطائیت کے خاتمے کے لیے سب سے پہلا قانون 1821ء میں معرض وجود میں آیا۔ اس کی رو سے ہر وہ شخص جو علاج معالجے کا دعویدار ہے لیکن اس کے پاس کسی مستند میڈیکل کالج یا انسٹیٹیوٹ کی سند یا اجازت نامہ نہیں تو قانونا ایسے شخص کو پریکٹس کرنے کی قطعی اجازت نہیں اور اگر ایسے معالج سے کسی مریض کو نقصان پہنچے تو اس کا تاوان معالج کو ادا کرنا پڑے گا۔

قادیانیو! سوچو کہ اگر مرزا قادیانی آج کے اس دور میں زندہ ہوتا تو یقینا ایک مجرم کی حیثیت سے اس پر مقدمہ چلتا اور وہ جعل سازی کرنے اور لوگوں کو موت کے گھوڑے پر سوار کرنے کے جرم میں پھانسی کے پھندے پر لٹکا دیا جاتا پھر تم کفِ افسوس ہی ملتے رہ جاتے کہ کاش ہمارا نبی طب وحکمت کے میدان میں قدم نہ رکھتا تو شاید پھانسی کے پھندے سے بچ جاتا اور یہ ذلت ورسوائی دیکھنا نصیب نہ ہوتی۔



مظفر احمد مظفر

# راہی منزل مراد پاتا ہے

(یہ انٹرویو ختم نبوت اکیڈمی لندن کے ڈائریکٹر جناب عبدالرحمٰن باوا نے کیا)

شیخ راحیل احمد اور شیخ جاوید اقبال کی بمع اہل خانہ قادیانی جماعت سے علیحدگی کی خبریں ابھی گرم تھیں کہ جرمنی کے شہر حسم (ہمبرگ) سے تعلق رکھنے والے ایک نہایت مخلص پیدائشی احمدی مظفر احمد مظفر نے اپنی اہلیہ کے ہمراہ مسجد توحید آفن باخ میں مولانا مشتاق الرحمٰن امیر عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت جرمنی کے ہاتھوں اسلام قبول کرتے ہوئے جماعت احمدیہ سے اپنی علیحدگی کا اعلان کر دیا۔ مظفر صاحب ہمبرگ جماعت میں مختلف ادوار میں بطور ریجنل سیکرٹری تجنید' صحت اور وقار عمل کے شعبوں میں جماعتی خدمات سر انجام دیتے رہے۔ وہ ایک اعلیٰ پایے کے شاعر بھی ہیں، انھوں نے مختلف جماعتی مقابلہ جات میں گولڈ میڈل اور بہت ساری تعریفی اسناد بھی حاصل کر رکھی ہیں۔ انھوں نے ایک نہایت ہی شاندار اور پر وقار تقریب جس کا انعقاد وہاں کی مقامی تنظیم نے کیا تھا، سے خطاب کرتے ہوئے کہا کہ میرے اس ردعمل کے پیچھے سات سال کی کتب بینی کے علاوہ ذاتی مشاہدات، جماعت کا داخلی کردار، سنت نبوی سے جماعت کا اجتناب اور جماعت کے غیر فطری وغیر شرعی شعار بھی شامل ہیں۔ تقریب میں مولانا مشتاق الرحمٰن کے علاوہ پہلے سے جماعت چھوڑنے والے جناب افتخار احمد اور جناب شیخ راحیل احمد نے بھی اظہار خیال کرتے ہوئے کہا کہ پڑھے لکھے طبقہ کا جماعت احمدیہ چھوڑنا اس بات کی نشاندہی کرتا ہے کہ جاہلانہ سوچ والی اندھی عقیدت کے دن ختم ہو رہے ہیں اور سمجھدار لوگ اب حقیقت پسندانہ راستہ اختیار کرتے ہوئے اسلام قبول کر رہے ہیں۔ انھوں نے ان تمام احمدیوں کو جو ایک انجانے ڈر کی وجہ سے کہ کہیں وہ اکیلے نہ رہ جائیں اور جماعت کو جھوٹا سمجھتے ہوئے بھی اس کے ساتھ چمٹے رہنے پر مجبور ہیں' پیغام دیا کہ وہ ہمت سے کام لیں اور مرزا غلام احمد قادیانی کی غلامی کا طوق گلوں سے اتار پھینک کر حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی غلامی میں آ کر اپنی آخرت سنواریں، ہماری اور ہمارے تمام مسلمان بھائیوں کی بانہیں آپ کو گلے لگانے کے لیے ہر وقت کھلی ہیں۔

مظفر احمد مظفر کو مبارکبادوں کے فون کرنے والوں میں بہت ساری اعلیٰ شخصیات کے علاوہ سابق صدر پاکستان جناب رفیق تارڑ بھی شامل تھے۔ مظفر صاحب نے گذشتہ سات سال کی ریسرچ کا حوالہ دیا ہے، یہ وہی عرصہ ہے جب جھوٹی بیعتوں کا ایک طوفان بدتمیزی اپنے جوبن پر تھا۔ دنیا کو بیوقوف بنانے کے چکر میں جماعت خود الو بن گئی اور جو وقت تربیت کر کے احمدیوں کو سدھانے کا تھا، جھوٹ کے پیچھے

بھاگ کر ضائع کر دیا گیا اور عام احمدی کو خود اپنی سوچ سوچنے کا وقت مل گیا جس کے نتیجہ میں نہ تو جھوٹی بیعتیں رہیں بلکہ اپنے بھی ہاتھ سے جانے لگے۔ قادیانی خلیفہ مرزا طاہر جرمنی کی لاکھوں جھوٹی بیعتوں کو اپنے سر لے کر عبرت کا سامان بنا جبکہ جرمنی کی قیادت چالیس پچاس بیعتیں بھی نہ بچا سکی۔ چند درجن غیر ملکی افراد جو جماعت میں موجود ہیں وہ صرف اس لیے کہ جماعت نے انہیں اپنی بہنیں یا بیٹیاں نکاحوں میں دے رکھی ہیں یا پھر ان کو معقول مشاہروں پر ملازم رکھ لیا گیا ہے۔ اس جھوٹ نے خود احمدیوں کے ایمان متزلزل کیے۔ ایک اچھے خاصے احمدی بزرگ یہ کہتے سنے گئے کہ جب دنیا کا سب سے بڑا جھوٹا شخص عبداللہ واگس ہاؤزر ہمارا امیر ہو تو پھر ہمارے عقیدے کی سچائی خود بخود مشکوک ہو جاتی ہے۔

موجودہ قادیانی خلیفہ مرزا مسرور احمد صاحب یہ سب کچھ دیکھنے کے باوجود یا تو بانسری بجا رہے ہوں گے اور یا پھر منیر جاوید سے نیا خطبہ لکھوا کر یاد کر رہے ہونگے ورنہ یہ سب کچھ جاننے کے بعد اتنے بڑے جھوٹ اور فراڈ کا اعتراف کرتے ہوئے وہ جھوٹوں کو نشان عبرت بنا چکے ہوتے۔ اب اس سابقہ مخلص اور شیدائی احمدی کا ایمان پرور انٹرویو پڑھیے اور غور فرمایئے کہ قادیانی جماعت کس مقام پر کھڑی ہے؟

بہادر پٹھانوں کے علاقے صوبہ سرحد کے خوبصورت شہر نوشہرہ کے باسی، مظفر صاحب مسکراتے چہرے کے ساتھ مخاطب سے دل موہ لینے والے انداز میں بات کرتے ہیں۔ وہ ایک اچھے شاعر اور سابق پیدائشی احمدی ہیں۔ چھ بہن بھائیوں میں تیسرا نمبر ہے ان کا۔ جماعتی خدمات میں ایکٹو رہے ہیں، ان کو شاعری میں جماعت نے کئی سرٹیفکیٹ بھی دیئے ہیں وہ گولڈ میڈلسٹ ہیں۔ نوشہرہ میں سکول گئے اور اس شہر کو بیچلر آف سائنس کی ڈگری لینے کے بعد چھوڑ کر دنیا دیکھنے کی لگن میں زقند بھری اور جرمنی پہنچے تو یہیں کے ہو رہے۔ ان کے ایک خوبصورت شعر سے انٹرویو کا آغاز کرتے ہیں۔

کل سے مظفر کر رہا ہے بہکی بہکی گفتگو
آج سے لکھ دو اسے بھی دوستو کفار میں

نمائندہ سائٹ: السلام علیکم مظفر صاحب، خوبصورت شعر ہے، آپ کو کفار میں سے سمجھیں یا؟

مظفر احمد مظفر: وعلیکم السلام، شکریہ (ہنستے ہوئے) آپ مجھے مسلمان ہی سمجھئے۔

نمائندہ سائٹ: معاف کیجئے گا شروع میں کچھ ذاتی سوال کروں گا، کیا آپ پیدائشی احمدی تھے؟

مظفر احمد مظفر: جی! میرے پردادا گرامی قدر نے مرزا غلام احمد صاحب کی بیعت کی تھی۔

نمائندہ سائٹ: مختصر سا خاندانی پس منظر اگر آپ کو اعتراض نہ ہو؟

مظفر احمد مظفر: پلیز بے تکلفی سے پوچھیے! ہم پانچ بھائی اور ایک بہن ہے۔ والد صاحب نیشنل بینک آف پاکستان میں وائس پریذیڈینٹ اور بعد ازاں بینک کے چیف آڈٹ آفیسر صوبہ سرحد تھے۔

کیا آپ شادی شدہ ہیں؟ اور آپ کے ماشاء اللہ کتنے بچے ہیں؟

مظفر احمد مظفر: جی! میری شادی انگلینڈ میں پچاس ساٹھ سال سے آباد جالندھر کے راجپوت خاندان میں ہوئی ہے اور میرے ماشاء اللہ تین بچے ہیں جن میں سے دو بیٹے احمدیت سے تائب ہونے کے بعد اللہ نے انعام کے طور پر عنایت کیے ہیں!

نمائندہ سائٹ: کیا آپ کی والدہ حیات ہیں اور آپ کے قبول اسلام کے بعد ان کا اور دوسرے افراد خاندان کا رویہ آپ کے ساتھ کیسا ہے؟

مظفر احمد مظفر: والد صاحب فوت ہو چکے ہیں، والدہ صاحبہ حیات ہیں اور باوجودیکہ وہ اس فیصلہ سے خوش نہیں ہیں لیکن ان سے تعلق برقرار ہے۔ ایک بہن اور ایک بھائی نے مکمل طور پر قطع تعلق کر لیا ہے اور دوسروں کے ساتھ بھی رابطہ نہ ہونے کے برابر ہے!

نمائندہ سائٹ: آپ کے خاندان میں کوئی جماعتی ذمہ داریوں پر بھی فائز ہے یا تھا؟

مظفر احمد مظفر: ویسے تو عہدے دار میں بھی رہا ہوں اور گھر کے دوسرے افراد بھی کچھ نہ کچھ جماعت میں ایکٹو ہیں لیکن اگر آپ جماعت کی ملازمت کے بارے میں پوچھ رہے ہیں تو میرے تایا مولانا محمد شفیع اشرف ناظر اصلاح وارشاد تھے، اور احمدی جانتے ہیں کہ یہ ایک بہت اہم عہدہ ہے جماعت میں!

نمائندہ سائٹ: آپ نے کن جماعتی عہدوں پر کام کیا ہے؟

مظفر احمد مظفر:

تراشا تھا مظفر تُو نے جو بت عہد طفلی میں
خدا کے واسطے ایسے خدا کی بات رہنے دو

لیکن آپ کی بات کا جواب۔ از بچپن تا قادیانی جماعت چھوڑنے تک' بیشمار عہدوں پر کام کیا ہے۔ اوائل عمر میں ناظم صحت، بعدازاں ناظم وقار عمل، ناظم تجنید، ناظم اطفال، سیکرٹری مال، نائب قائد مجلس خدام الاحمدیہ، قائد مقامی وغیرہ

نمائندہ سائٹ: کیا آپ نے سب قادیانی خلفاء کی بیعت کی؟

مظفر احمد مظفر: جی نہیں، موجودہ خلیفہ میری تائب و براءت کے بعد اقتدار میں آئے۔

نمائندہ سائٹ: آپ کا بنیادی اختلاف مرزا صاحب کی تعلیمات پر ہوا یا نظام پر یا کسی عہدے دار سے ذاتی اختلاف پر جماعت چھوڑی؟

مظفر احمد مظفر: میرا کسی سے کوئی ذاتی اختلاف نہیں تھا، لیکن نظام جماعت سے اور مرزا صاحب کی تعلیم سے، دونوں سے مجھے اختلاف ہوا۔

نمائندہ سائٹ: کونسی تعلیمات آپ کے نزدیک غلط تھیں؟

مظفر احمد مظفر: مرزا قادیانی کی تعلیمات کے دو حصے کیے جا سکتے ہیں، اول وہ حصہ جو 1901ء

سے پہلے کا ہے اور دوسرا وہ حصہ جو اس سے بعد کا ہے! مرزا صاحب کے افکار و نظریات دونوں حصوں اور ادوار میں مختلف ہیں، یعنی پہلے حصہ میں انداز فکر اور رنگ میں ہے، اس حصہ میں مرزا صاحب دعویٰ نبوت سے انکاری ہیں اور مدعی نبوت پر لعنت فرما رہے ہیں اور دوسرے حصہ میں یعنی 1901ء کے بعد صریح رنگ میں دعویٰ نبوت کے اقراری ہیں۔ مرزا صاحب کی تعلیمات میں اول درجے کا تضاد اور تاویلات ملتی ہیں جو مرزا صاحب کی تعلیمات کو گوشہ شکوک میں دھکیل دیتی ہیں اور دماغی خلل پر دلیل سخت بن جاتی ہے!!!

نمائندہ سائٹ: آپ مرزا صاحب کے دعوے کو حقیقی طور پر کس نظر سے دیکھتے ہیں؟

مظفر احمد مظفر: وہی جو پوری امت مسلمہ کی مشترکہ رائے ہے، جو واضح طور پر اپریل 1974ء میں مکہ مکرمہ میں رابطہ عالم اسلامی تمام مسلم تنظیموں کی آواز سے آواز ملاتے ہوئے اور بعد میں اس کی تائید میں 7 ستمبر 1974ء کو پاکستان کی قومی اسمبلی میں ظاہر کی گئی۔

نمائندہ سائٹ: اب میں آپ سے سوال کرتا ہوں مرزا صاحب کے خلفاء کے متعلق' ان کے بیٹے اور خلیفہ ثانی مرزا بشیر الدین محمود کے بارے میں آپ کا کیا خیال ہے؟

مظفر احمد مظفر: اس موضوع پر تاریخی اوراق خود گواہ ہیں اور ان تاریخی حوالہ جات اور شواہد پر میرا پورا اعتماد ہے۔

نمائندہ سائٹ: آپ تو عہدے دار تھے اور آپ بتا سکتے ہیں کہ مرزا طاہر کی بیعتوں کی حقیقت کیا تھی؟

مظفر احمد مظفر: دیکھیں یہ سراسر دروغ گوئی ہے اور اس کا حقیقت سے دور کا بھی واسطہ نہیں! یہ محض افراد جماعت کا مورال بلند کرنے، ان میں بجھتی ہوئی حدت ایمان کی چنگاری کو ہوا دینے، جماعت میں امنگ پیدا کرنے اور کامیاب خلافت کے جھنڈے بلند کرنے کی ایک کارآمد کوشش تھی، جو وقتی طور پر افراد جماعت میں دُود مایوسی کو رفع کرنے میں ایک کرن کا کام کر گئی اور عام فہم سادہ لوح آدمی اس نرغے اور دھوکے میں آ گیا کہ اب دنیا میں جماعت احمدیہ کے انقلاب اور فتح کے ترانے پڑھنے کا وقت آ گیا لیکن عملی طور پر یہ کاوشیں اور دعوے سمندر کی جھاگ کی طرح بیٹھ گئے اور احمدی خود حقیقت کا سامنا کر کے لرزہ براندام و ششدر رہ گئے!!

نمائندہ سائٹ: قادیانی جلسوں میں اکثر غیر ملکی یعنی یوروپین افراد آتے ہیں، کیا وہ سب احمدی ہیں یا وہ بھی کوئی دھوکہ ہے؟

مظفر احمد مظفر: نہیں نہیں! یہ جماعت کا وطیرہ رہا ہے کہ ایسے موقعوں پر تمام غیر ملکی سفارت خانوں کو دعوت نامے بھیج دیئے جاتے ہیں، یہ افراد ان دعوت ناموں کا پاس کرتے ہوئے "ویک اینڈ" میں پہنچ جاتے ہیں، یہ احمدی نہیں ہوتے صرف وی آئی پی کے طور پر مدعو ہوتے ہیں۔ دیکھنے والا فوراً مرعوب ہو

جاتا ہے کہ اس قدر غیر ملکی افراد احمدی ہو گئے ہیں، درحقیقت یہ سب غیر ملکی سفارت خانوں کے کارکن ہوتے ہیں۔

نمائندہ سائٹ: قادیانی حضرات کہتے ہیں کہ اسلام کی کئی قسمیں ہیں۔ آپ نے کون سی قسم کو گلے لگایا ہے؟

مظفر احمد مظفر: وہ اسلام جسے مرزا صاحب نے اپنی اغراض مشئومہ اور مقاصد مذمومہ کے لیے رد کر دیا تھا، جسے مردہ اسلام کہا تھا، جسے باسی دودھ سے تشبیہ دی، جسے مولویوں کا اسلام کہا، میں نے اس اسلام کو قبول کیا ہے!!!

نمائندہ سائٹ: آپ کے خیال میں جماعت سچائی یا جھوٹ، کس معیار پر کھڑی ہے؟ اور اس جماعت کی کوئی اہمیت ہے؟

مظفر احمد مظفر: یہ دنیا دار الفتن ہے، نت نئے فتنے آئے دن سر اٹھا رہے ہیں۔ زمانہ قدیم میں جبریہ، قدریہ، معتزلہ اور کرامیہ جیسے فتنے پیدا ہوتے رہے، وہ بھی اصل اسلام کے دعویدار تھے۔ انھوں نے صحابہ کرام کے عقائد و مسلک سے ہٹ کر نئے موقف اور عقائد گھڑ لیے تھے۔ آپ جانتے ہیں کہ صحابہ کرام کی جماعت کو قرآن کریم نے بھی معیار قرار دیا ہے، لہٰذا جو ان سے الگ ہوا، قرآن کریم سے الگ ہو گیا۔ اب دیکھیں کہ صحابہ کرام کے عہد میں ہی اہل ہوا اپنا کام دکھا چکے تھے۔ یہ حدیث کی حجیت سے دست بردار ہونا چاہتے تھے۔ غرض فتنے پیدا ہوئے اور ہوتے رہیں گے، ان کے لیے معیار سچائی کا تعین کرنا میرے نزدیک تضیع اوقات ہوگا۔ سو ایسے قیل و قال سے کیا حاصل!

نمائندہ سائٹ: جیسا کہ آپ نے کہا کہ یہ سلسلہ تعمیری نہیں تو اس کا نقصان عالم اسلام پر کیا پڑتا ہے؟

مظفر احمد مظفر: حکیم الامت علامہ اقبالؒ نے بڑے واضح رنگ میں بروقت فرما دیا تھا کہ ''قادیانی اسلام اور ملت دونوں کے غدار ہیں'' اور پھر ایک اور جگہ فرماتے ہیں ''قادیانیت یہودیت کا چربہ ہے'' پھر فرماتے ہیں ''قادیانیت کا سب سے بڑا نقصان یہ ہے کہ ایک غیر مسلم اسے اسلام سمجھ کر قبول کر رہا ہوتا ہے اور المیہ یہ ہوگا کہ وہ ایک کفر سے نکل کر دوسرے کفر میں جا رہا ہوتا ہے۔''

نمائندہ سائٹ: علمائے اسلام قادیانیوں کا تعاقب کر رہے ہیں، کیا آپ ان کے کام سے مطمئن ہیں؟

مظفر احمد مظفر: الحمدللہ! مرزا صاحب کی وفات کے بعد جماعت ایک منظم تحریک کی صورت اختیار کر گئی ہے، اگرچہ علماء نے مرزا صاحب کی زندگی میں ہی اس جماعت کا تعاقب شروع کر دیا تھا جو اب تک جاری ہے۔ سب سے پہلے علمائے لدھیانہ نے اس کی تکفیر شروع کی، بعد ازاں دیگر علماء نے اس کی

تقلید کی، جن علماء نے ان کا ہر میدان و محاذ پر محاربہ ومحاصرہ کیا' ان میں سرفہرست مولانا محمد عالم آسیؒ، مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ، مولانا سعد اللہ لدھیانویؒ اور حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑویؒ تھے۔ بعد میں محدث العصر حضرت سید انور شاہ صاحب کشمیری شیخ الحدیث دارالعلوم دیو بند بھی متوجہ ہوئے اور انہوں نے جماعتی طور پر مقابلہ کی طرح ڈالی۔ انہوں نے مجلس احرار کے سرخیل' خطیب ہند حضرت سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ کے ہاتھ پر بیعت کر کے انہیں امیر شریعت مقرر کیا اور ان کی پوری جماعت کو مقابل لا کھڑا کیا۔ اسی طرح علامہ اقبالؒ نے مولانا ظفر علی خانؒ کو اس طرف متوجہ کیا۔ تقسیم ہند کے بعد احمدیوں کا سابقہ فاتح قادیان حضرت مولانا محمد حیاتؒ سے پڑا۔ اس کے بعد مولانا منظور احمد چنیوٹی 1951ء سے ان کے پیچھے لگے ہوئے ہیں اور جنھوں نے مرزا محمود سے لے کر مرزا مسرور تک سب خلیفوں کو مباہلہ کا چیلنج اور دعوت اسلام دیتے آ رہے ہیں۔ میں ان تمام حضرات کا احترام کرتا ہوں۔

نمائندہ سائٹ: قادیانی کہتے ہیں کہ آپ مرتد ہو گئے ہیں۔ آپ کا کیا جواب ہے؟

مظفر احمد مظفر: میں ایسے افراد کی دماغی صحت مخدوش قرار دوں گا۔ مرتد کے لفظی معنی ہیں کافر ہو جانا، ملحد ہو جانا، اسلام سے پھر جانا، لیکن کفر سے براءت کا اعلان کرنے والے کو، کفر سے تائب ہونے والے کو مرتد نہیں بلکہ مسلمان کہتے ہیں۔ میرے نزدیک تو اس سلسلہ کے پہلے مرتد خود مرزا صاحب ہوئے کہ اپنے مذموم عقائد کے نشہ میں خارج از دائرہ اسلام ہوئے۔ لہٰذا ایسا کہنے والا احمدی خود اپنے ماتھے پر اس لفظ مرتد کی مہر تصدیق ثبت کرتا ہے۔

نمائندہ سائٹ: آپ کے بقول مرزا صاحب جھوٹے ہیں لیکن احمدی حضرات کا کہنا ہے کہ چونکہ خدا کی نصرت ہمارے ساتھ ہے اس لیے ہم ترقی کر رہے ہیں، لیکن جھوٹوں کے ساتھ تو خدا کی نصرت نہیں ہوتی؟

مظفر احمد مظفر: دنیا کا مزاج ہی ایسا ہے کہ یہاں خیر و شر کو پھلنے پھولنے کے لیے یکساں ماحول فراہم ہے، بلکہ شر کی تشہیر و تبلیغ زیادہ سہل و تیزی سے ہوتی ہے، ہم جسے پاگل خیال کر رہے ہوتے ہیں عموماً اس کی نگاہ میں باقی سب پاگل ہوتے ہیں۔ اندھے کو ہر طرف اندھیرا دکھائی دیتا ہے، بہرے کو چہار سو سناٹا محسوس ہوتا ہے، اسی طرح احمدیوں کا گمان بھی غلط ہے کہ وہ کروڑوں تک پہنچ گئے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ وہ آٹے میں نمک کے برابر بھی نہیں، ان لکیر کے فقیروں کو جو کہا جائے یا جیسی لکیر کھینچ دی جائے' یہ اس پر چل نکلتے ہیں لیکن اصل حقائق کچھ اور ہیں!

نمائندہ سائٹ: قادیانیوں کا کہنا ہے کہ اگر 1974ء والی قومی اسمبلی کی کارروائی نشر ہو جائے تو سارا پاکستان احمدی ہو جائے گا، آپ اس بارے میں کیا کہتے ہیں؟

مظفر احمد مظفر: قہقہہ۔ تجربہ کر کے دیکھ لیں۔ مگر میری پیش گوئی ہے کہ اس سے سارے احمدی

مسلمان ہو جائیں گے اور جماعت چھوڑ دیں گے!!!

نمائندہ سائٹ: قادیانی کہتے ہیں کہ چونکہ تمام فرقوں نے مل کر ہمیں کافر قرار دیا ہے' اس طرح ہم ایک ہی فرقہ ناجیہ رہ جاتے ہیں؟

مظفر احمد مظفر: اسمبلی نے ایک نہیں دو فرقوں کو غیر مسلم قرار دیا ہے۔ لاہوری احمدی اور قادیانی احمدی، دونوں پر علیحدہ علیحدہ جرح ہوئی اور دونوں خود کو ایک دوسرے سے بالکل علیحدہ سمجھتے ہیں، اس طرح یہ دو فرقے ہوئے ایک نہیں!!!

نمائندہ سائٹ: قادیانیوں کے لیے کوئی پیغام اگر آپ دینا چاہیں تو وہ کیا ہوگا؟

مظفر احمد مظفر: احمدیوں سے صرف اتنی گزارش ہے کہ مرزا صاحب کی کتابیں کم از کم تین بار ضرور پڑھیں اور یہ مرزا صاحب کا بھی ارشاد ہے اور میری گزارش بھی۔ اگر ممکن نہ ہو تو جناب محمد متین خالد کی کتاب ''ثبوت حاضر ہیں'' ضرور پڑھیں اور دیگر مسلمان برادری سے نفرت وحقارت کی بلند فصلیں توڑ کر اصل دین حق کو پہچانیں جو چودہ سو سال پہلے سے اس روئے زمین پر موجود و محفوظ ہے، جس کی کثرت ہی اس کی حقانیت پر دال ہے۔

مظفر تلخ اتنا تو نہیں تھا قصہ الفت
تو دہراتا تو ہے پر تجھ سے دہرایا نہیں جاتا



عبداللہ رینول

# سراب کا سحر ٹوٹتا ہے!

میرا نام عبداللہ رینول (Rinol) ہے۔ میں البانوی النسل' مقدونیہ کا باشندہ ہوں اور اس وقت بیلجیم میں زیر تعلیم ہوں۔ بہت سے دوسرے لوگوں کی طرح میں بھی قادیانیت کے دجالی جال میں پھنس گیا تھا۔ دراصل لوگوں کی ایک قلیل تعداد کو ہی قادیانیت کے جھوٹے ہونے کا علم ہے، کیونکہ مشرقی یورپ میں بسنے والے مسلمان کیمونسٹ حکومتوں کے زمانے میں مذہبی آزادی سے قطعاً محروم تھے اور ان کے لیے مذہبی تعلیم کا حصول ممکن نہ تھا، اس لیے وہ اپنی کم علمی کی بنا پر قادیانیت کا آسان ہدف ہیں۔ یہ سب بتانے کا مقصد یہ ہے کہ میں بنیادی طور پر مشرقی یورپ کا باشندہ ہونے کی بنا پر قادیانیت کے جھوٹا ہونے سے لاعلمی کے سبب قادیانیت کے خلاف مزاحم نہ ہو سکا۔

2000ء میں ایک قادیانی نے فتنہ قادیانیت کو اسلام کا ایک فرقہ کہتے ہوئے مجھے متعارف کرایا۔ اس قادیانی طالب علم نے مجھے بتایا کہ قادیانی مشن ہاؤس میں قادیانیت کے بارے میں البانوی زبان میں کئی کتب موجود ہیں۔ چونکہ میں نے اپنے بیلجیم میں ہونے کی بنا پر ایک طویل عرصے سے اپنی زبان (البانوی) میں کتب نہیں پڑھی تھیں اس لیے زیادہ تر اپنی مادری زبان کو پڑھنے کے مواقع دستیاب ہونے کی فطری دلچسپی کی بنا پر میں البانوی زبان میں قادیانی لٹریچر کی طرف راغب ہوا۔ فی الواقع اس طور پر نوجوانوں کو قادیانی ڈاکٹروں سے رابطہ کے لیے آمادہ کیا جاتا تھا۔ ان ڈاکٹروں کو اپنے مشرقی یورپ کے مسلمان نوجوانوں کی مذہبی حالت سے خصوصی واقفیت کی بنا پر مشرقی یورپ کے مسلمان نوجوانوں کی برین واشنگ کی خصوصی مہارت حاصل تھی۔ یہاں میں یہ وضاحت کرتا چلوں کہ قادیانی مشن کے ساتھ منسلک افراد اپنی مذکورہ بالا تمام تر مہارت کے باوجود مغربی یورپ میں مقیم مشرقی یورپ کے مسلمانوں میں اپنے مذہب کی اشاعت میں قطعاً ناکام رہے۔ ابتداء میں قادیانی مذہب کو اسلام کا فرقہ سمجھ کر اسے قبول کرنے والے مسلمان بھی اس کے علیحدہ اور جھوٹا مذہب ہونے کی آگاہی پر اسے ترک کر دیتے حتیٰ کہ میں بھی صرف 5 ماہ ان میں شامل رہا۔

اس تفصیل میں جائے بغیر کہ مجھے کیسے پھنسایا گیا، میں یہ ضرور بتانا چاہوں گا کہ میں ان کے جال سے نکلا کیسے؟ مجھے یہ احساس ہونے لگا تھا کہ میں کسی خطرناک قسم کے جال میں پھنس چکا ہوں۔ قادیانیت کی اصطلاحوں سے تدریجاً واقفیت کی بنا پر قادیانیت کے بارے میں میری معلومات میں اضافہ ہونے سے مجھ پر واضح ہونا شروع ہوگیا کہ کچھ گڑ بڑ ہے۔ نہ ہی مجھے قادیانیوں میں ان کے بانی کی موت کے فوراً بعد تفریق کے بارے میں کچھ علم تھا اور نہ میں یہ جانتا تھا کہ قادیانی مسلمانوں کے ازلی دشمن یہودیوں کے ساتھ بھائی چارہ رکھتے ہیں۔ مجھے بعد میں علم ہوا کہ قادیانیوں کے نزدیک یہودی غیر قادیانی مسلمانوں کی نسبت بہتر لوگ ہیں، جبکہ وہ غیر قادیانی مسلمانوں کو کافر گردانتے ہیں۔ قادیانیوں کے نزدیک ایک غیر قادیانی مسلمان کی اقتداء میں نماز بھی ادا نہیں کی جا سکتی۔

میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو ہلاک کرنے کی کوشش کرنے والے اور ہمارے پیارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جنگ کرنے والے (یہودی) اپنے آپ کو مسلمان کہلوانے والے کسی گروہ کے لیے پسندیدہ کیسے ہو سکتے ہیں؟ خصوصاً جب قرآن میں اللہ تعالیٰ نے واضح طور پر قرار دیا ہے کہ یہودی اسلام کے دشمن ہیں۔

قادیانی لٹریچر کے مطالعہ سے یہ بات بھی میرے علم میں آئی کہ قادیانیوں کے انگریزوں سے ہمیشہ بہت اچھے تعلقات رہے ہیں۔ قادیانیت کے بانی آنجہانی مرزا غلام احمد کے بیٹے نے اپنی کتاب "دعوت الامیر" میں اس بات کا خصوصی طور پر ذکر کیا ہے کہ اس کے باپ نے پہلی جنگ عظیم میں انگریزوں کی فتح کی دعا کی تھی۔ انگریز برصغیر پاک و ہند میں بطور استعماری قوت کے داخل ہوئے تھے۔ اس طور پر اپنے وطن کو استعماریت کا نشانہ بنانے والوں کی شکست کی دعا کرنا زیادہ منطقی بات تھی لیکن مرزا قادیانی کے اس کے برعکس عمل سے ثابت ہے کہ برطانوی استعمار اور قادیانیوں میں باہم تعلق تھا۔ بعد ازاں مجھے ایک تصنیف **Ahmadiyya Movement: British - Jewish Connections by Bashir Ahmad** پڑھنے کا اتفاق ہوا جس کے مصنف نے ناقابل تردید دلائل سے یہ ثابت کیا کہ قادیانیت فی الحقیقت انگریزوں کے مفادات کے تحفظ کے لیے قائم کی گئی ایک تحریک ہے اور اس کا یہودیوں کے ساتھ بھی گہرا تعلق ہے۔ ان تمام معلومات نے مجھے قادیانیت کو ایک اسلامی گروہ سمجھنے کی پر فریب حالت سے نکلنے میں بہت مدد دی۔

قرآن مجید میں ارشاد خداوندی ہے۔

ترجمہ: "اے ایمان والو! نہ بناؤ یہود اور نصاریٰ کو (اپنا) دوست (و مددگار) وہ آپس میں ایک دوسرے کے دوست ہیں اور جس نے دوست بنایا انھیں تم میں سے' سو وہ انھیں میں سے ہے۔

بے شک اللہ تعالیٰ ہدایت نہیں دیتا ظالم قوم کو۔" (المائدہ: 51)

قادیانی بننے سے 6 ماہ قبل میں نے ایک واضح خواب دیکھا۔ اس خواب میں میں نے نبی کریم حضرت محمد ﷺ کی زیارت کی۔ ان کے بتلائے بغیر ہی مجھے یقین تھا کہ وہ پیغمبر اسلام ﷺ ہی ہیں۔ میں خود کو بڑا خوش نصیب محسوس کر رہا تھا۔ مجھے یقین سا تھا کہ مجھے کوئی اچھی خبر دی جائے گی۔ میں نے اس سے قبل ایسا واضح خواب نہیں دیکھا تھا۔ ہمارے پیارے نبی ﷺ نے چند عمودی سرمئی لائنوں والا خوبصورت سفید لباس زیب تن کر رکھا تھا۔ ان کے گیسو دراز اور چہرۂ انور بہت پیارا تھا۔ انہوں نے میری مادری زبان البانوی میں مجھے بشارت دی۔ اس کے لیے آپ ﷺ نے لفظ گارتھ (garth) استعمال کیا۔ میں نے اس سے پہلے یہ لفظ کبھی نہیں سنا تھا۔ میری آنکھ کھلی تو میں نے اپنے انکل سے جو اپنے کام پر جا رہے تھے، اس لفظ (garth) کے معنی دریافت کیے۔ انہوں نے بتایا کہ یہ لفظ گھر یا بھیڑوں اور دوسرے جانوروں کے باڑے کے گرد لگائی جانے والی باڑ ہے۔ میرے بڑے بھائی نے بھی اس لفظ کا یہی مطلب بتایا تاہم اس نے اضافہ کیا کہ یہ اپنے اندر حفاظت کا مفہوم بھی رکھتا ہے۔ قادیانیت میں شمولیت کے وقت یہ خواب میرے ذہن میں نہیں تھا۔ بعد ازاں جب میں نے اس خواب کے بارے میں مشن کے لیڈر اور واعظ کو بتایا تو انہوں نے بار بار یہ کہا کہ میں نے مرزا غلام احمد قادیانی یا ان کے 4 خلفاء میں سے کسی ایک کو دیکھا ہے۔ میں نے جواب دیا کہ میرا کامل یقین ہے کہ وہ حضرت محمد ﷺ تھے۔ جب میں نے یہ خواب دیکھا تھا۔ اس سے بیشتر میں اپنے ساتھی طالب علم کی وجہ سے تقریباً قادیانی ہو چکا تھا۔ اس نے حضرت امام مہدی کے ظہور کے بارے میں میرے ذہن میں کچھ شکوک وشبہات بھی ڈال دیئے تھے۔ جب میں نے اس سے اس خواب کے حوالے سے قادیانیت کے بارے میں اپنے شکوک وشبہات کا اظہار کیا اور اسے یہ بھی بتلایا کہ میرے شبہات کی بنیاد میرا خواب ہے، تو اس نے مجھے لکھا کہ دراصل وہ خواب تمہارے لیے اللہ تعالیٰ کی طرف سے قادیانیت کی جانب راہنمائی کی غرض سے تھا۔ یعنی وہ خواب اللہ تعالیٰ نے تمہیں اس لیے دکھایا کہ تم قادیانیت کے دائرہ میں داخل ہو جاؤ اب اگر تم یہ سمجھتے ہو کہ اس خواب کی یہ تعبیر درست نہیں تھی تو پھر تمہیں ہماری بجائے اللہ تعالیٰ کو (نعوذ باللہ) مورد الزام ٹھہرانا چاہیے۔

میں نے قادیانی طالب علم کی متذکرہ بالا تحریر کے جواب میں لکھا کہ بے شک اللہ تعالیٰ نے مجھے یہ خواب دکھائے اور حضرت محمد ﷺ کو خواب میں دیکھنا ایک بڑی سعادت ہے۔ یہ درست ہے کہ میں نے قبل ازیں اسلام سے انحراف کیا لیکن یہ قطعاً عارضی تھا اور اس عارضی انحراف سے مجھے قادیانیت کا اصلی چہرہ دیکھنے کا اتفاق ہوا اور مجھے پتہ چل گیا کہ قادیانیت سراسر گمراہی ہے۔ اس طور یہ میرا مقدر تھا کہ میں تمہارے حلقہ میں شامل ہو جاؤں اور مجھے یقینی طور پر یہ پتہ چل جائے کہ قادیانیت مطلقاً غلط ہے۔

مرزا غلام احمد قادیانی نے ایک کتاب بعنوان ''اسلامی اصولوں کی فلاسفی'' لکھی تھی۔ جب میں نے قادیانی مبلغوں سے قادیانی مذہب کے بانی کی لکھی ہوئی کچھ کتب فراہم کرنے کی درخواست کی تو شوریٰ کے صدر نے مذکورہ بالا کتاب پڑھنے کی تجویز دی۔ اللہ کی رحمت سے اس چھوٹی سی کتاب نے اسلامی اصولوں کو توڑ مروڑ کر پیش کرنے والے کذاب کی نشاندہی کے لیے کافی مواد فراہم کیا۔ اس کتاب کے انگریزی ترجمے میں سورۃ التکاثر کی 8 آیات ہیں۔ مرزا غلام احمد نے جان بوجھ کر اپنی ذاتی تشریح کو تقویت پہنچانے کے لیے آیات قرآنی کا غلط ترجمہ کیا ہے۔ بلکہ آخر میں انہوں نے ''تم اپنے اعمال سے جہنم کو جان جاؤ گے'' کا اضافہ کیا ہے۔ ایسا کرنا ایک خوفناک جرم ہے۔ قرآن پاک میں تحریف کرنے کا جرم کوئی بہت ہی ظالم شخص کر سکتا ہے۔ مجھ پر یہ ثابت ہوگیا کہ مرزا غلام احمد قادیانی ایک دجال تھا اور ان کی جماعت اسلام دشمن ہے۔ یہ وہ مرحلہ تھا جب میں قادیانی شکنجے سے نکل گیا۔



عثمان بیری

# قادیانیت سے فرار

میری پیدائش آئرش کیتھولک والدین کے ہاں ہوئی۔ مطالعہ تقابل ادیان میں میری دلچسپی تقریباً 25 سال کی عمر میں بڑھی۔ مراکش اور بھارت میں کئی سال گزارنے کے بعد اسلام کی طرف کھنچتا چلا گیا۔ اسلام کے بارے میں میری پسندیدگی اسے اپنانے کی خواہش میں تبدیل ہونے کے ساتھ ہی مجھے مسلمانوں کی رفاقت کی ضرورت محسوس ہوئی۔ ڈنمارک کے دارالحکومت کوپن ہیگن میں قیام کے دوران ٹیلی فون کی ورق گردانی سے مجھے صرف ایک ہی مسجد ''احمدیہ اسلامک مشن'' ملی۔ اس کا مطلب تھا کہ کسی بھی سکول اور کالج کے لیے جو اپنے طلباء کو مسجد کا دورہ کرانا چاہتے تھے یا مجھ جیسے نومسلم کے لیے صرف ''احمدیہ مسلم مشن'' کے سوا کوئی چارہ کار نہیں تھا۔ گو بعدازاں مجھے معلوم ہوا کہ ترکوں، مراکشیوں اور پاکستانیوں کے پاس ایسی جگہیں تھیں جنھیں وہ بطور مسجد استعمال کرتے تھے۔ یہ احمدیہ جماعت کے ساتھ میرا پہلا تعارف تھا، جس کا اظہار سیٹلائٹ ٹیلی ویژن اور متعدد زبانوں میں شائع ہونے والے جرائد میں ہوا۔ مسجد آنے والے پاکستانیوں، ڈینش نومسلموں اور ایک معروف امریکی موسیقار شہاب صاحب نے میرا خیر مقدم کیا۔ میں ان دنوں خود بھی موسیقی سے وابستہ تھا۔ گو کہ میں نے حقیقتاً ان میں شمولیت اختیار نہیں کی مگر انھوں نے مجھے نماز پڑھنا سکھائی اور مطالعہ کے لیے مجھے متعدد کتب دیں۔ جن میں قرآن حکیم کا ترجمہ بھی شامل تھا۔ یہ ترجمہ مجھے بہت دلچسپ لگا۔ اس سے قبل میرے پاس صرف دشمن اسلام گریگوگ سیل (Greoge Sale) کا لکھا ترجمہ تھا۔ 6 ماہ تک کوپن ہیگن کے قادیانیوں کے ساتھ نماز جمعہ ادا کرنے کے بعد لندن لوٹنے پر مجھے یہ دیکھ کر مایوسی ہوئی کہ برمنگھم کی قادیانی برادری کوپن ہیگن سے سنجیدگی، ذہانت اور نظم میں کم تر تھی۔ مسجد کے لیے ان کا انتظام انتہائی گھٹیا تھا جس میں بہت کم لوگ نماز کی ادائیگی کے لیے آتے تھے۔ اس سیٹ اپ کے سحر کے ٹوٹنے کے بعد میں نے برمنگھم کی مرکزی مسجد جانا شروع کر دیا۔ یہاں مجھے جمیکا کے متعدد لوگ ملے جن کا تجربہ بھی مجھ جیسا تھا۔ انھوں نے بھی احمدیہ جماعت کو مسلمان سمجھتے ہوئے اس میں شمولیت اختیار کی تھی مگر سچائی جاننے کے بعد اسلام قبول کر لیا تھا۔ یہ پہلا موقع تھا کہ کسی نے مجھے احمدیت اور اسلام کے درمیان فرق کے بارے میں بتایا تھا۔ تاہم میں ابھی گومگو کی کیفیت میں تھا۔ مجھ سے رابطہ رکھنے والے قادیانیوں نے

میرے مسلمانوں کی برنگھم مسجد جانے کا سخت برا منایا۔ مجھے صاف طور پر کہہ دیا گیا کہ ایسی نماز قابل قبول نہیں ہوگی۔ احمدیوں نے کہا کہ صرف وہی حقیقی مسلمان اور صرف انہی کے گروپ کو اعتدال پسند نظریات کے باعث مغرب قبول کرتا ہے۔ انھوں نے کہا کہ ہمارے مقابلے میں ایک طرف تو قبروں کی پوجا کرنے والے سنی اور دوسری جانب بم پھینکنے والے بنیاد پرست ہیں۔ یہی وہ وقت تھا جب مرزا قادیانی کی اطاعت کا حلف نامہ مجھے دستخط کرنے کے لیے پیش کیا گیا، جس پر میں نے دستخط کر دیے۔ گو کہ نہ تو میں دل سے آمادہ تھا اور نہ شراب چھوڑنے کے علاوہ میرا موسیقارانہ طرز زندگی تبدیل ہوا تھا۔ دسمبر 1981ء میں لندن میں قادیانیوں کے سربراہ مبارک احمد نے مجھے ربوہ میں سالانہ جلسے میں شرکت کی ہدایت کی اور مجھے کراچی تک کے فضائی سفر کا ٹکٹ دیا۔ میں کراچی اور لاہور سے ہوتا ہوا ربوہ پہنچا۔ جہاں میں ایک یا دو عربوں سمیت پوری دنیا سے آئے مختلف قادیانیوں سے ملا۔ میں نے اپنا وقت یورپ سے آئے ہوئے ایک جرمن اور دوسرے برطانوی قادیانی کے ساتھ گزارا۔ دونوں کو قادیانی خواتین سے شادی کر کے موثر انداز میں قابو کیا گیا تھا۔ خوش قسمتی سے چونکہ میں پہلے سے شادی شدہ تھا، لہٰذا اس فتنے سے محفوظ رہا۔ مجھے بھی ترغیب دی گئی کہ چونکہ میری اہلیہ میرے مذہب کی راہ میں حائل ہے، لہٰذا میں اسے چھوڑ کر خوبصورت قادیانی لڑکی سے شادی کر لوں۔ میری تین پیاری سی بیٹیاں تھیں اور میرا ان کو چھوڑنے کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔

مرزا غلام احمد قادیانی کی انگریزی میں ترجمہ کی گئی کتب نے مجھے بہت پریشان کیا۔ ان میں ایک وحی تھی جس میں اس مسیح موعود نے خواب میں ایک درخت پر بہت سے سفید پرندے بیٹھے دیکھے تھے۔ پھر اس نے آواز سنی جس نے انگریزی میں کہا کہ میں تمھیں اسلام کی ایک بڑی جماعت دوں گا۔ مجھے بڑا تعجب ہوا کہ فصیح، خوبصورت اور اغلاط سے پاک عربی میں قرآن کریم اتارنے والا خدا گرائمر کی رو سے درست جملہ نہیں اتار سکتا۔ جب میں ربوہ میں تھا تو یہ وحی پھر میرے ذہن میں تازہ ہوگئی۔ ہم تین یورپی باشندوں کو وحی کے پرندوں کے طور پر پیش کیا گیا۔ ربوہ میں قادیانی جماعت کے اعلیٰ عہدیداروں سے بھی ملا۔ میں نے انھیں انتہائی چرب زبان اور ناقابل اعتبار پایا۔ ان کی بد طینتی یوں ظاہر ہوئی کہ وہ ربوہ کے اردگرد رہنے والے چھوٹے قادیانی کاشتکاروں کو تعلیم دلاتے (انھیں ماسکو یا رومانیہ بھیجا جاتا جہاں تعلیم سستی تھی) اور پھر وہ اس بوڑھے شکر گزار کاشتکار جس کا بیٹا سخت محنت میں اس کا ہاتھ بٹانے کے لیے نہیں رہا تھا، کی زمین بطور عطیہ قبول کر لیتے۔ اس طریقے سے "مقدس خاندان" جیسا کہ انھیں کہا جاتا ہے، کی سلطنت پھیلتی جا رہی ہے۔ جلسہ کے بعد مجھے مذہبی ضرورت کے تحت قادیان میں مرزا قادیانی کی قبر پر مجبوراً حاضری دینا پڑی۔ وہاں میں نے لوگوں کو سخت ناشائستہ اور غیر مہذب پایا اور مجھے وہاں سے نکل کر بہت خوشی ہوئی۔ ہم تین سفید پرندوں نے اس وقت کے خلیفہ مرزا ناصر احمد سے بھی ملاقات کی۔ اس کے پاس ایک کیمرہ مین ہر وقت موجود ہوتا جو کسی بھی قابل ذکر شخصیت کے مرزا ناصر سے مصافحہ کرتے ہوئے کی

تصویر کھینچ لیتا۔ میں قادیانی جماعت کے چوتھے سربراہ مرزا طاہر احمد سے بھی ملا جس نے طویل لیکچر میں ہمیں بتایا کہ مغرب میں اخلاقیات کے سوا ہر چیز بہت زبردست اور شاندار ہے اور مغرب کو اپنا اخلاق سنوارنے کے لیے ربوہ سے رہنمائی لینا ہوگی۔ مجھے تو یہ بعید از قیاس ہی لگتا تھا۔ میری ملاقات جن لوگوں سے ہوئی تھی، میرے نزدیک ان کا شمار دونوں میں سے ایک کیٹگری میں ہوتا تھا۔ ایسے جاہل جن کو اپنے گردو پیش آنے والے حالات کا بالکل اندازہ نہیں تھا یا ان کا شمار ایسے بدمعاشوں میں ہوتا تھا جو اپنے اسلام کے نام پر کیے جانے والے فراڈ سے آگاہ تھے اور بدبختی کے ساتھ اپنی جماعت کی کرپشن میں شریک تھے۔

قصہ مختصر میں اس بے ایمان اور سازشی مذہب سے ایسا بیزار ہوا کہ میں نے جلد از جلد اس سے جان چھڑانے کا فیصلہ کر لیا۔ میں اس نتیجے پر پہنچ چکا تھا کہ اگر احمدیت ہی حقیقی اسلام ہے تو ایسے اسلام سے توبہ ہی بھلی۔ میں نے نماز، دینی مطالعہ اور اسلام قبول کرنے کا خیال ہی دل سے نکال دیا۔ میں نے موسیقی چھوڑ کر آئرلینڈ میں ایک فارم لیز پر لے لیا، کئی سال میں نے اسلام کے بارے میں شاذ و نادر ہی سوچا۔ پھر رب جلیل کی مہربانی سے ڈبلن میں، میں مسلمان برادری کے چند لوگوں سے ملا اور ہم دونوں میاں بیوی نے 1984ء میں ڈبلن مسجد میں اصلی اور حقیقی اسلام قبول کر لیا۔ الحمدللہ۔



انٹرویو: نصیر احمد آزاد

# ندامت کے آنسو

خوش قسمت نومسلم رانا محمد رفیق کی قادیانی مذہب اور نظام کے بارے میں انکشافاتی گفتگو

4 جون 2004ء کو مرکزی جامع مسجد ریلوے کالونی فیصل آباد میں جمعتہ المبارک کے اجتماع میں نعروں کی گونج میں قادیانیت سے تائب ہونے والے رانا محمد رفیق خان نے معروف عالم دین' خطیب' صحافی اور دانشور جناب صاحبزادہ طارق محمود کے ہاتھ پر اسلام قبول کیا۔ بعد ازاں مشرف بہ اسلام ہونے والے رانا محمد رفیق کے اعزاز میں دعوت عصرانہ دی گئی اور ان کا انٹرویو ریکارڈ کیا گیا۔ یہ انٹرویو قارئین کی دلچسپی اور قادیانیت کے چنگل میں پھنسے ہوئے افراد کو دعوت اسلام کے نکتہ نظر سے پیش کیا جا رہا ہے۔

سوال: رانا صاحب آپ کا خاندانی پس منظر کیا ہے؟ اور آپ کس طرح قادیانیت کے چنگل میں پھنسے؟

جواب: میرا تعلق راجپوت خاندان سے ہے۔ تقسیم سے قبل ہمارے بڑے ضلع جالندھر تحصیل نواں شہر اور موضع کریام کے رہنے والے تھے۔ ہماری زمینیں تھیں' ہمارے خاندان کے دو تین افراد مرزا غلام احمد قادیانی کا شہرہ سن کر قادیان گئے۔ خدا جانے وہ کیوں قادیانی ہو گئے؟ دیکھا دیکھی باقی خاندان والے بھی قادیانی ہو گئے۔ اب میرا پورا خاندان اور سسرال والے قادیانی ہیں۔

سوال: آج کل آپ کہاں رہائش پذیر ہیں؟

جواب: ہم پہلے فیصل آباد رہا کرتے تھے۔ پھر ۸۸ ج ب سہیانہ فیصل آباد میں منتقل ہو گئے۔ آج کل ہماری رہائش ۲۴۳۔ سی آفیسر کالونی نمبر فیصل آباد میں ہے۔ میں محکمہ واسا میں ملازمت کرتا ہو۔

سوال: کیا آپ قادیانی عقائد اور مرزا غلام احمد قادیانی کے دعویٰ جات سے مکمل طور پر آگاہ تھے؟

جواب: جس طرح مسلمان کے گھر میں پیدا ہونے والا بچہ اپنے مذہب کو سچا سمجھتا ہے۔ اسی طرح میں بھی قادیانیت کو اس لحاظ سے سچ ہی سمجھتا تھا۔ کیونکہ میں پیدائشی قادیانی تھا۔ باقی قادیانیت پر میرا کوئی خصوصی مطالعہ نہیں تھا۔

سوال: پھر یہ انقلاب کیسے آیا؟ آپ قادیانیت سے کیوں بیزار ہوئے اور بالآخر اس مذہب سے تائب ہو گئے؟

جواب: میں نے عرض کیا کہ میرا قادیانی مذہب کے حوالے سے وسیع مطالعہ نہیں تھا۔ بس جمعہ پڑھ لیتا تھا۔ یا پھر قادیانی جماعت کی اجتماعات میں شریک ہوتا تھا۔ ظاہر ہے وہاں وہ حسن اخلاق اور بڑی شستہ گفتگو کرتے۔ کسی کے خلاف بولتے نہ تلخی کا اظہار کرتے۔ نہ کسی کو تنقید کا نشانہ بناتے' اصلاحی' تبلیغی انداز اور خوش خلقی کا مظاہرہ کرتے جس کے باعث اندر کی قادیانیت میں جھانک کر دیکھنے کا کبھی موقع ہی نہ ملا۔ میرے ایک دوست نے مرزا غلام احمد قادیانی کے حوالے سے ایک کتاب پڑھنے کو دی۔ ان کا ایک خطرناک دعویٰ نظر سے گزرا تو ذہن نے جھٹک دیا۔ کیونکہ مرزا غلام احمد قادیانی جسے ہم حضرت صاحب کہہ کر پکارتے تھے۔ ہمارے ذہنوں میں ان کا ایک تقدس تھا۔ جب مزید دعوے سامنے آئے تو جسم میں جھرجھری محسوس ہوئی۔ پھر جب غیر جانبدارانہ طور پر ان دعوؤں پر غور کیا تو مرزا صاحب کی ذات کے حوالے سے تقدس اور عقیدت کے آبگینے چکنا چور ہو گئے۔

سوال: مرزا غلام احمد قادیانی کے وہ کونسے دعوے تھے جن کے باعث آپ متنفر ہوئے؟

جواب: میرے ایک کانسٹیبل دوست نے ایک بار مجھ سے کہا کہ آپ کے مرزا صاحب پر وحی لانے والے فرشتہ کا نام ''ٹیچی ٹیچی'' تھا جو اکثر مرزا صاحب کے پاس آتا تھا۔ میں چونکہ لاعلم تھا۔ میں نے فوراً اس کی تردید کر دی اور کہا یہ بات من گھڑت ہے۔ کیونکہ ہمارے مرزا صاحب پڑھے لکھے آدمی تھے۔ ایسی بات بیہودہ آدمی ہی کر سکتا ہے۔ اس جواب پر میرے دوست نے شرط لگانے کو کہا۔ تب میں نے حوالہ طلب کیا۔ ایک اور ملازم سلامت خان صاحب ''حقیقت الوحی'' کتاب لائے۔ جس میں ''ٹیچی ٹیچی'' کا ذکر موجود تھا۔ مجھے اس پر بہت ندامت ہوئی۔ جلد ہی ''حقیقت الوحی'' میں مرزا صاحب کا یہ دعویٰ کہ ''اللہ تعالیٰ نے مجھے تمام انبیاء کا مظہر ٹھہرایا ہے'' اور مزید یہ دعویٰ کہ ''میں آدم ہوں' میں شیث ہوں' میں نوح ہوں' میں ابراہیم ہوں' میں اسحاق ہوں' میں اسماعیل ہوں' میں یوسف ہوں' میں موسیٰ ہوں' میں داؤد ہوں' میں محمد اور احمد ہوں۔'' (تذکرہ صفحہ 630) پڑھ کر میں بہت حیران ہوا اور سوچا کہ پھر اللہ کو اتنے نبی بھیجنے کی ضرورت کیا تھی؟ ایک مرزا صاحب ہی کافی تھے۔ اس کے بعد مرزا صاحب کے دیگر دعویٰ جات پڑھتا گیا تو مجھ پر ان کی اصل حقیقت آشکار ہوتی گئی۔ قرآن مجید کی بعض آیات کو مرزا صاحب نے اپنے اوپر منطبق کیا۔ وما رمیت اذ رمیت ولکن اللہ رمیٰ یہ آیت حضور اکرم ﷺ کی ذات کے حوالے سے نازل ہوئی تھی۔ کہ اے میرے محبوب دشمن کو پتھر آپ نے نہیں بلکہ ہم نے مارے تھے۔ میں نے سوچا کہ مرزا صاحب نے کس جنگ میں حصہ لیا تھا۔ جہاد کو ویسے ہی

انہوں نے حرام قرار دیا ہے۔ اس قسم کے حوالوں نے میری آنکھیں کھول دیں۔ ''ایک غلطی کا ازالہ'' مرزا صاحب کی تصنیف کردہ کتابچہ پڑھا۔ جس کے صفحہ 6 پر انہوں نے لکھا ہے'' محمد رسول اللّٰہ والذین معہ اشداء علی الکفار رحماء بینھم۔اس وحی الٰہی میں میرا نام محمد رکھا گیا اور رسول بھی۔'' مرزا صاحب کی ''نزول مسیح'' کتاب پڑھ کر تو مجھے کسی وضاحت طلب کرنے کی یا مزید غور وفکر کی ضرورت کی گنجائش ہی باقی نہ رہی کہ جب انہوں نے اللہ کا نبی اور رسول ہونے کا دعویٰ کیا۔ اپنی وحی کے بارے میں کہا وہ ایسی ہی پاک وحی ہے جیسے دوسروں نبیوں پر نازل ہوتی ہے۔ مرزا صاحب نے قرآن مجید کو اپنے منہ کی باتیں قرار دیا۔ مرزا صاحب کا یہ دعویٰ کس قدر لغو ہے کہ قرآن مجید قادیان کے قریب نازل ہوا۔ یہ تمام حوالے پڑھ کر میرا ضمیر جاگ اٹھا۔ میں نے کسی کی تبلیغ سے یا کسی کی ترغیب سے اسلام قبول نہیں کیا۔ بلکہ اللہ کے فضل وکرم سے ضمیر کی آواز اور دل کی پکار نے مجھے اسلام قبول کروایا ہے۔

سوال: مرزائیت کو چھوڑ کر اسلام کو قبول کرنے کے بعد آپ کیا محسوس کرتے ہیں؟

جواب: میں نے تقریباً گزشتہ دس ماہ خود ہی قادیانی مذہب پر غور وخوض کیا۔ اب میں اپنے آپ کو صحیح مسلمان سمجھتا ہوں۔ جس دن سے اسلام قبول کیا' میں اپنے آپ کو ہلکا محسوس کرتا ہوں۔ یقین کریں پہلے ضمیر بوجھل تھا۔ اب روحانی سکون اور آسودگی میسر آئی ہے۔ دعا فرمائیں کہ اللہ مجھے اسلام پر استقامت عطا فرمائے۔ (آمین)

سوال: رانا صاحب آپ کو مرزا غلام احمد قادیانی کے جھوٹے دعویٰ نے جھنجھوڑا اور آپ نے سچا دین اختیار کرلیا۔ باقی قادیانی اس طرح کیوں نہیں سوچتے؟

جواب: اصل بات یہ ہے کہ پیدائشی مذہب والے اکثر اپنے مذاہب پر کم ہی غور کرتے ہیں۔ جس گھر میں آنکھیں کھولیں' وہی مذہب اپنایا' اختیار کیا اور اُسے سچ جان لیا۔ دوسری بات یہ ہے کہ آج کا دور مشینی ہے۔ لوگوں کے پاس اتنا وقت نہیں کہ وہ اپنے مذہب پر تحقیق کریں۔ مذہبی کتابیں بہت کم لوگ پڑھتے ہیں۔ اسی طرح نئی نسل بھی نام کی قادیانی ہے۔ اگر بالفرض وہ اپنے مذہب پر غور بھی کریں تو ان کو جتنی مراعات حاصل ہیں اور بطور اقلیت وہ اتنے منظم ہیں کہ کسی قادیانی کا کوئی کام نہیں رکتا۔ جبکہ مسلمان دھکے کھاتے پھرتے ہیں۔

سوال: قادیانیوں کی نئی نسل کے بارے میں آپ کا کیا خیال ہے؟

جواب: نئی نسل کو ان سے خاص شغف نہیں۔ وہ اچھا روزگار' اچھا معیار زندگی' دنیوی آسائش اور موج میلہ چاہتے ہیں۔ یہی وجہ ہے قادیانیوں کی نئی نسل یورپ' امریکہ' مغربی جرمنی یعنی بیرون دنیا کا رخ کئے پھرتی ہے۔ البتہ اگر نئی نسل کو قادیانی عقائد اور بالخصوص مرزا غلام احمد قادیانی کی خرافات سے آگاہ کیا جائے اور وہ اخلاص سے اس پر غور کریں تو انہیں دائرہ اسلام میں لایا جا

سکتا ہے۔

سوال: رانا صاحب قادیانی جماعت بہت پراپیگنڈہ کرتی ہے کہ ہماری تعداد روز بروز بڑھ رہی ہے اور لوگ قادیانیت میں داخل ہو رہے ہیں اس کی حقیقت کیا ہے؟

جواب: یہ بالکل غلط ہے۔ قادیانی جماعت جس طرح دعویٰ کرتی ہے' اس طرح اب تک تو آدھی دنیا کو قادیانی ہو جانا چاہئے تھے۔ یہ محض پراپیگنڈہ کی حد تک ہے۔ حقیقت سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔

سوال: آپ کو یاد ہو گا مرزا طاہر بیرون ملک بھاگ گئے تھے۔ انہوں نے برطانیہ میں جلاوطنی کی زندگی گزاری۔ مرزا طاہر کیوں فرار ہوئے تھے؟

جواب: آپ نے بہت اچھا سوال کیا۔ میری اطلاع کے مطابق ان کے خلاف قتل کا مقدمہ درج تھا۔ حکومت انہیں گرفتار کرنا چاہتی تھی۔ مرزا طاہر جماعتی مشن' دینی مقصد یا اپنے مذہب کی تبلیغ یا خدمت کے لئے بیرون ملک نہیں گئے تھے بلکہ اپنی جان بچانے کی خاطر فرار ہوئے تھے۔ اسی سے آپ اندازہ لگائیں کہ وہ اپنی اقلیت اور مذہب کے معاملے میں کتنے مخلص تھے؟ جنرل محمد ضیاء الحق نے امتناع قادیانیت آرڈیننس نافذ کیا تھا۔ لیکن مرزا طاہر اپنی اقلیت کو بے یار و مدد گار چھوڑ کر بھاگ گئے۔

سوال: رانا صاحب اب یقیناً آپ نے قادیانی جماعت کے اندرونی نظام پر غور کیا ہو گا۔ آپ کے قادیانی جماعت کے بارے میں کیا تاثرات ہیں؟

جواب: رائل فیملی کی حکومت ہے۔ کوئی ان کے خلاف بول نہیں سکتا۔ وہ جو چاہیں کریں۔ کوئی گرفت نہیں۔ جماعت کا نظام آمرانہ اور جابرانہ ہے۔ جماعت کی قیادت کے خلاف آواز اٹھانے والوں کو دبا دیا جاتا ہے۔ بس قادیانی جماعت کا منشور چندہ کا حصول اور مسلمانوں کو گمراہ کرنا ہے۔ ہر قادیانی اپنی آمدنی کا دس فیصد جماعت کو دینے کا پابند ہے۔ یہی وجہ ہے کہ رائل فیملی عیش و عشرت کی زندگی بسر کرتی ہے۔

سوال: آپ یہ بتائیں کہ قادیانی مسلمانوں کو گمراہ کرنے کے لئے کونسے طریقے استعمال کرتے ہیں؟

جواب: پہلے تو وہ ٹارگٹ بناتے ہیں کہ کس کس مسلمان کو اپنے جال میں پھنسانا ہے۔ پھر آہستہ آہستہ ان سے تعلقات اور دوستی بڑھانا شروع کرتے ہیں۔ انتہائی اخلاق کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ جواب میں نرمی کو دیکھ کر گھریلو مراسم بھی پیدا کرتے ہیں۔ انہیں اپنے ہاں دعوت پر مدعو کرتے ہیں۔ ان کی کوشش ہوتی ہے کہ اپنے شکار کو چناب نگر مرکز میں لے جائیں۔ وہاں خوب آؤ بھگت ہوتی ہے اور خاطر تواضع کی جاتی ہے۔ پھر وہ اپنی تبلیغ شروع کرتے ہیں اور طرح طرح کے ڈورے ڈالتے ہیں کہ آپ ہمارا بیعت فارم پر کر دیں۔ جماعت آپ کی ہر طرح مدد کرے

گی۔ گھر میں کوئی نوجوان بے روزگار ہے تو یہ لالچ دیں گے کہ لڑکے کو اچھی ملازمت یا بیرون ملک بھیج دیا جائے گا۔ اس طرح مختلف قسم کی ترغیبات' تحریص اور لالچ دے کر مسلمانوں کو گمراہ کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔

سوال: رانا صاحب کیا آپ یہ بتانا پسند کریں گے کہ گمراہ قادیانیوں کو کس طرح دامنِ اسلام سے وابستہ کیا جاسکتا ہے؟

جواب: اس میں شک نہیں کہ قادیانی جماعت کے پاس بہت وسائل ہیں۔ بے دریغ دولت ہے۔ لیکن مذہب اخلاص اور کردار سے پھیلتا ہے۔ المیہ یہ ہے کہ قادیانیت کو اسلام کے لبادہ میں پیش کیا جاتا ہے۔ اگر قادیانیت کو قادیانیت کے نام سے پیش کیا جاتا تو یہ جھوٹا مذہب کب کا ختم ہو گیا ہوتا۔ اب ضرورت اس امر کی ہے کہ ہر مسلمان ختم نبوت کا مبلغ بنے۔ اپنے دفتر میں' محکمہ میں' اپنی آبادی میں جہاں جہاں قادیانی ہیں۔ مسلمان ان کو ملیں' مرزا قادیانی کی کتابیں اور حوالہ جات دکھائیں۔ اسلام کے خلاف' انبیاء کرام کے خلاف' صحابہ کرامؓ اور اہل بیتؓ کے خلاف ان کی خرافات اور ان کے جھوٹے دعوے انہیں دکھائے جائیں۔ بہت محنت کی ضرورت ہے۔ امید ہے ان کی محنت اور اخلاص ضرور رنگ لائے گا۔

سوال: چونکہ آپ کسی کی تبلیغ سے مسلمان نہیں ہوئے۔ تو پھر آپ نے قبول اسلام کے لئے اس مرکز کا خصوصاً صاحبزادہ طارق محمود صاحب کا انتخاب کیوں کیا؟

جواب: مولانا تاج محمود مرحوم کا نام بہت سن رکھا تھا۔ بلکہ قادیانی کہا کرتے تھے یہ مولوی ہمارے لئے بہت خطرناک ہے۔ ہوا یہ کہ دل میں جب مسلمان ہونے کا فیصلہ کر لیا تو اتفاقاً میرے ایک دوست خالق ڈوگر صاحب جمعہ کے لئے مجھے یہاں لے آئے۔ صاحبزادہ طارق محمود کا سیرت النبی ﷺ پر بیان تھا۔ جس نے مجھے بہت متاثر کیا۔ دل نے فیصلہ دیا کہ اسی مرد مجاہد کے ہاتھ پر اسلام قبول کروں گا۔ چنانچہ اگلے جمعہ اللہ تعالیٰ نے مجھے یہ سعادت بخش دی کہ قادیانی قلعہ کی بنیادوں کو ہلا دینے والے مجاہد ختم نبوت مولانا تاج محمودؒ کے جانشین صاحبزادہ طارق محمود صاحب کے ہاتھ پر اسلام قبول کر لیا۔ میں شکر گزار ہوں مولانا اور نمازیوں کا جنہوں نے میرے ساتھ اس قدر محبت و پیار کا مظاہرہ کیا اور جس قدر میرا اکرام کیا گیا' میں ساری زندگی نہیں بھول سکوں گا۔

سوال: رانا صاحب آپ کا بہت شکریہ کہ آپ نے قیمتی وقت نکال کر ہمیں فتنہ قادیانیت کے بارے میں بہترین معلومات فراہم کیں۔

جواب: آپ کا بھی بے حد شکریہ۔

❀ ❀ ❀

سید راشد علی

# مرزا قادیانی کے ایک عقیدت مند کی بغاوت

میر عباس علی لدھیانوی حضرت شاہ سلیمان تونسویؒ کے مرید تھے۔ ان کی وفات کے بعد میر صاحب نے ایک اور مرشد کی تلاش شروع کردی۔ یہ 1880ء کا زمانہ تھا اور انہی دنوں میں مرزا غلام احمد قادیانی نے نبوت کی طرف اپنا سفر ابھی شروع کیا تھا۔ جب مرزا قادیانی نے ان کی کتاب ''براہین احمدیہ'' اور ان کے کشفی دعوؤں کے متعلق سنا تو مزید تحقیق کیے بغیر مرزا غلام احمد کو اپنا رہنما تسلیم کرلیا۔ یہ تعلق 1882ء میں اس وقت شروع ہوا جب مرزا قادیانی نے ''براہین احمدیہ'' کا تیسرا حصہ ابھی شائع کیا تھا۔ غالب امکان یہی ہے کہ میر عباس صاحب ان کے پہلے مرید تھے۔ ابھی تک کسی نے مرزا قادیانی کی بیعت نہیں کی تھی۔ مکتوبات احمدیہ کی پہلی اور سب سے ضخیم جلد ان خطوط پر مشتمل ہے جو مرزا غلام احمد نے میر عباس کو لکھے۔ میر عباس نے ایسی وفاداری اور تابعداری کا مظاہرہ کیا کہ وہ تمام احمدیوں پر سبقت لے گئے۔ آئندہ سالوں میں متعدد ایسے واقعات ہوئے جب میر عباس کے پکے یقین کو دھچکے لگے تاہم انہوں نے عقیدت مندی ترک نہ کی۔ بالآخر 9 سال تک تاریکی میں بھٹکنے کے بعد اللہ تعالیٰ نے ہدایت دی اور میر صاحب نے احمدیت کی تمام زنجیریں توڑ دیں اور دوبارہ دائرہ اسلام میں داخل ہوگئے۔ حسب دستور جماعت احمدیہ کے بانی مرزا غلام احمد اور ان کے پیروکاروں نے میر صاحب کے خلاف غلیظ الزامات کی بوچھاڑ کردی مگر میر صاحب کے پائے استقامت میں لغزش نہ آئی بلکہ انہوں نے مرزا غلام احمد کو کھلا چیلنج دیا کہ اپنی نبوت ثابت کرنے کے لیے انھیں حضرت محمد ﷺ کی زیارت کرائیں ورنہ مرزا کو جھوٹا ثابت کرنے کے لیے وہ حضور کا دیدار کرائیں گے۔ لیکن مرزا غلام احمد براہ راست ان کا مقابلہ نہ کرسکے۔

## مرزا غلام احمد کی طرف سے میر صاحب کی تعریف

اپنے مختلف خطوط میں مرزا غلام احمد قادیانی نے میر صاحب کی تعریفوں کے پل باندھے ہیں۔

انہوں نے لکھا۔

☆ وہ لافانی ذات جس نے آپ کو یہ خلوص دیا ہے وہی ہے، جس نے خود آپ کو چنا ہے۔ (خط بتاریخ 21 مئی 1883ء مکتوبات احمدیہ جلد اول)

☆ الحمد للہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو میرا انتہائی قریبی انصار بنایا ہے۔ فدوی کو آپ کی موجودگی پر فخر ہے۔ میں آپ کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے عفو اور رحم کی مکمل تجسیم سمجھتا ہوں (خط بتاریخ 29 اکتوبر 1883ء مکتوبات احمدیہ جلد اول)

☆ وہ خوش قسمت ہے جس میں اچھائی غالب ہے۔ یہ لوگ وہ ہیں جو بھٹکتے نہیں۔ ان کے اندر کی روشنی ان کو شیطانی تاریکی سے بچاتی ہے۔ مگر ایسے لوگ قلیل تعداد میں ہیں اور الحمد للہ میں آپ کو ان چند افراد میں سے اول درجے پر دیکھتا ہوں۔ (خط بتاریخ کیم جنوری 1884ء مکتوبات احمدیہ جلد اول)

☆ آپ کا خلوص اور عشق اپنی معراج کو پہنچ چکا ہے۔ یہ اللہ کا فضل ہے۔ وہ انہی کو عطا کرتا ہے جن کو وہ چاہتا ہے۔ (خط بتاریخ 15 اپریل 1885ء مکتوبات احمدیہ جلد اول)

☆ آپ نے مذہب کو پھیلانے اور اسلام کا نام سربلند کرنے کے لیے جو مشقت کی ہے اللہ آپ سے اسی طرح راضی ہو جس طرح وہ اپنے بندوں سے راضی ہے۔ (خط بتاریخ نامعلوم مکتوبات احمدیہ جلد اول)

مزید براں اپنے ان قریبی ساتھیوں کا تعارف کراتے ہوئے، جو ان کا پیغام پھیلانے کے لیے تیار تھے، مرزا غلام احمد اپنی کتاب ''ازالہ اوہام'' میں لکھتے ہیں:

''حبی فی اللہ میر عباس علی لودہانوی' یہ میرے اول دوست ہیں جن کے دل میں خدا تعالیٰ نے سب سے پہلے میری محبت ڈالی اور جو سب سے پہلے تکلیف سفر اٹھا کر ابرار اخیار کی سنت پر بقدم تجرید محض للہ قادیان میں میرے ملنے کے لیے آئے۔ وہ بھی بزرگ ہیں۔ میں اس بات کو کبھی نہیں بھول سکتا کہ بڑے سچے جوشوں کے ساتھ انہوں نے وفاداری دکھلائی اور میرے لیے ہر ایک قسم کی تکلیفیں اٹھائیں اور قوم کے منہ سے ہر یک قسم کی باتیں سنیں۔ میر صاحب نہایت عمدہ حالات کے آدمی اور اس عاجز سے روحانی تعلق رکھنے والے ہیں اور ان کے مرتبہ اخلاص کے ثابت کرنے کے لیے یہ کافی ہے کہ ایک مرتبہ اس عاجز کو ان کے حق میں الہام ہوا تھا۔ اصلہ ثابت و فرعہ فی السماء۔ وہ اس مسافر خانہ میں محض متوکلانہ زندگی بسر کرتے ہیں۔ اپنے اوائل ایام میں وہ بیس برس تک انگریزی دفتر میں سرکاری ملازم رہے مگر بباعث غربت و درویشی کے ان کے چہرہ پر نظر ڈالنے سے ہرگز خیال نہیں آتا کہ وہ انگریزی خواں بھی ہیں۔ لیکن دراصل وہ بڑے لائق اور مستقیم الاحوال اور دقیق الفہم ہیں مگر بایں ہمہ سادہ بہت ہیں۔''

(ازالہ اوہام ص 791 مندرجہ روحانی خزائن ص 527-528 ج 3 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## میر صاحب کی ثابت قدمی:

اوپر میر صاحب کی تعریف میں جو کچھ کہا گیا ہے، مجھے یقین ہے کہ اس کی ہر قادیانی کی نظر میں بہت اہمیت ہے تاہم اس کے علاوہ بھی مرزا غلام احمد نے میر صاحب کے بارہ میں بہت کچھ کہا ہے حتیٰ کہ مرزا غلام احمد کو میر عباس کے خلوص کے بارے میں (مبینہ) وحی بھی اتری۔

مطلب وہی ہے کہ میر صاحب اپنے عقیدے کے اس قدر پکے اور ثابت قدم ہیں کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے بارے میں ان کے عقیدے میں لغزش کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ مگر جب میر صاحب مرزائیت سے تائب ہو کر دوبارہ دائرہ اسلام میں داخل ہو گئے تو مرزا کے پیروکاروں نے مرزا غلام احمد سے استفسار کرنا شروع کر دیا کہ یہ کیوں ہوا؟ اور جب خدا تعالیٰ نے حضور (یعنی مرزا غلام احمد) کو بتایا تھا کہ اس درخت کی جڑیں زمین میں مضبوطی سے جمی ہوئی ہیں تو پھر یہ کیسے اکھڑ گئیں؟

## میر صاحب کی جماعت چھوڑنے کی وجوہ:

میر عباس صاحب کی مرزائیت چھوڑنے کی کئی وجوہ تھیں۔ وہ روحانی سر بلندی کے خواہاں تھے اور اس مقصد کے لیے وہ مرزا غلام احمد کے ساتھ 9 سال تک رہے۔ انہوں نے ایک پر خلوص پیروکار اور خادم بننے کے لیے ہر ممکن کوشش کی جیسا کہ متذکرہ بالا تحریریں ثابت کرتی ہیں۔ تاہم وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ وہ بجائے روحانی سر بلندی کے حصول کے زیادہ تر شکوک و شبہات اور ذہنی پراگندگی کا شکار ہوتے چلے گئے۔ مرزا غلام احمد نے ان کے جماعت چھوڑنے کی دو وجوہ بیان کیں۔

☆ دہلی کے مباحثوں کا میر صاحب کے دل پر الٹا اثر۔

☆ ان کے دل میں راسخ یہ غلط خیال کہ میں نیچری ہوں، معجزوں سے انکاری ہوں، شب معراج کی تردید کرتا ہوں، نبوت کا دعویدار ہوں، پیغمبروں پر بہتان تراشی کرتا ہوں اور اسلامی عقائد سے انکاری ہوں۔ (تبلیغ رسالت جلد دوئم صفحہ 82)

قارئین یہ جان جائیں گے کہ مرزا غلام احمد نے مختلف پیغمبروں کے معجزوں کو جھٹلایا تھا۔ انہوں نے یہ واقعی تحریر کیا تھا کہ نبی کریمؐ اپنے جسم اور روح کے ساتھ شب معراج کو نہیں گئے تھے۔ انہوں نے اللہ کے پیغمبروں پر بہتان باندھا، نبوت کا دعویٰ کیا اور واقعتاً اکثر اسلامی عقائد سے منہ موڑا۔

مرزا صاحب کے حالات زندگی کا مطالعہ کرنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ نہ صرف نیچریت کی طرف مائل تھے بلکہ ان کی ہر ادا میں تفریح اور مغربیت کی شان ہویدا تھی۔ مرزا صاحب نے میر صاحب کے جس اشتہار کا ذکر کیا ہے وہ انھوں نے دبدبہ اقبال ربی پریس لدھیانہ میں چھپوایا تھا۔ میر صاحب نے اس میں لکھا تھا کہ میں اس فیصلے پر پہنچا ہوں کہ مرزا صاحب قطعی نیچری ہیں۔ معجزات انبیاء اور کرامات اولیاء کے

قطعی منکر ہیں۔ معجزات اور کرامات کو مسمریزم قیافہ' قواعد طب یا دستکاری پر مبنی جانتے ہیں۔ ان کے نزدیک خرق عادت جس کو تمام اہل اسلام خصوصاً اہل تصوف نے مانا ہے کوئی چیز نہیں۔ سر سید احمد خان اور مرزا غلام احمد کی نیچریت میں بجز اس کے کوئی فرق نہیں کہ وہ بلباس جیکٹ و پتلون ہیں اور یہ بلباس جبہ و دستار اور صوفیائے عظام کے دفتر کو درہم برہم کرنے والے۔ (اشاعۃ السنہ' جلد 13' ص 382)

یہاں ضمناً یہ ذکر کر دینا بھی ضروری ہے کہ حضرت مرزا صاحب نصاریٰ کی طرح پردہ نسواں کے بھی قائل نہ تھے۔ چنانچہ حسب بیان میاں بشیر احمد صاحب ایک مرتبہ "مسیح" صاحب کسی سفر میں تھے۔ اسٹیشن پر پہنچے تو ابھی گاڑی آنے میں دیر تھی۔ آپ (انگریز اور اس کی میم کی طرح) بیوی صاحبہ کے ساتھ سٹیشن کے پلیٹ فارم پر ٹہلنے لگے۔ یہ دیکھ کر مولوی عبدالکریم سیالکوٹی جن کی طبیعت غیور اور جوشیلی تھی حکیم مولوی نور الدین صاحب کے پاس آئے اور کہنے لگے کہ بہت لوگ اور پھر غیر لوگ ادھر ادھر پھرتے ہیں۔ آپ حضرت سے عرض کر دیں کہ بیوی صاحبہ کو کہیں الگ بٹھا دیا جائے۔ مولوی نور الدین صاحب نے کہا کہ میں تو نہیں کہتا آپ خود کہہ کر دیکھ لیں۔ ناچار مولوی عبدالکریم صاحب خود حضرت کے پاس گئے اور کہنے لگے۔ حضور! لوگ بہت ہیں بیوی صاحبہ کو کسی جگہ الگ بٹھا دیجئے۔ حضرت نے فرمایا جاؤ جی میں ایسے پردے کا قائل نہیں ہوں۔ مولوی عبدالکریم سر جھکائے' مولوی نور الدین کی طرف آئے۔ انھوں نے کہا مولوی صاحب! جواب لے آئے؟ (سیرۃ المہدی' جلد اوّل' ص 49)

یہ میر صاحب کی بصیرت تھی کہ انہوں نے مرزا غلام احمد کی جانب سے صریح الفاظ میں ان دعوؤں سے قبل ہی 1892ء میں بھانپ لیا تھا۔ وہ واقعہ جس نے بالآخر ان کی آنکھیں کھول دیں اور مرزائیت سے تائب ہونے کا حوصلہ دیا' وہ یہ تھا کہ ایک بار لدھیانہ میں ایک مسلمان شعبدہ باز آیا۔ انہی دنوں مرزا غلام احمد نے مسیح موعود ہونے کا دعویٰ کرنا شروع کیا ہی تھا۔ وہ شعبدہ باز مرزا غلام احمد کے پاس آیا اور کہا یا تو آپ مجھے کوئی کرتب دکھائیں ورنہ میں آپ کو اپنا کرتب دکھاتا ہوں۔

مرزا غلام احمد نے جواب دیا کہ تم اپنا کرتب دکھاؤ۔

اس پر شعبدہ باز نے ایک چاقو کی مدد سے زمین میں ایک چھوٹا سا سوراخ کیا۔ اس میں چند بیج ڈالے اور پھر سوراخ بند کر کے اس پر پانی چھڑک دیا۔ کچھ ہی دیر بعد زمین سے چند پودے پھوٹ پڑے جو دیکھتے ہی دیکھتے تقریباً ڈیڑھ فٹ اونچے ہو گئے۔ پھر ان میں سے ہر ایک پر 5 سے 7 مختلف قسم کے پھول کھل گئے اور ان میں سے ہر ایک کی خوشبو الگ الگ تھی۔ اس شعبدے کا نظارہ کرنے والے تمام لوگ مبہوت رہ گئے۔ شعبدہ باز نے ایک بار پھر مطالبہ کیا۔

"مجھے کوئی معجزہ دکھایئے اور پھر میں آپ سب کو مزید شعبدے دکھاؤں گا۔"

مرزا غلام احمد نے جواب دیا۔

"میں صرف دعا کرنا جانتا ہوں، اس کے سوا میں کچھ نہیں جانتا۔" بعد ازاں مرزا غلام احمد نے میر عباس سے کہا "ہمیں یہ شعبدہ ضرور سیکھنے کی کوشش کرنی چاہیے۔ چاہے اسے سیکھنے کے لیے 100 یا 200 روپے ہی کیوں نہ خرچ کرنا پڑیں۔

یہ تابوت میں آخری کیل تھی۔ اس بات نے میر صاحب کے دل میں مستقل گرہ ڈال دی۔ انہوں نے سوچا کہ یہ کس قسم کے مسیحا ہیں۔ یہ تو صرف ایک مادہ پرست شخص ہیں۔ اگر ان کا دل اللہ تعالیٰ کی ذرہ برابر محبت سے بھی منور ہوتا تو وہ اس شعبدہ باز کے شعبدے سے متاثر نہ ہوتے۔

## میر صاحب کا مرزا غلام احمد سے اپنی نبوت کا ثبوت پیش کرنے کا مطالبہ

جب میر صاحب نے جماعت احمدیہ کو چھوڑنے کا ارادہ کیا تو حسب معمول مرزا غلام احمد اور ان کے پیروکاروں کی جانب سے وضاحتوں اور میر عباس صاحب پر الزامات کی بوچھاڑ کر دی گئی۔ مرزا غلام احمد نے میر صاحب کی تعریف و توصیف میں اترنے والی مبینہ وحی کے بارے میں طویل وضاحت کی۔ انہوں نے لکھا کہ کسی پوشیدہ نقص اور کمزوری کے باعث میر صاحب تکلیف میں مبتلا ہو گئے ہیں اور اس تکلیف کے باعث ان کا جذباتی لگاؤ روحانی قبض میں بدل گیا ہے، جس سے خشک مزاجی اور اجنبیت پیدا ہوئی۔ پھر میرا احترام بھی ختم ہو گیا اور احترام کے ختم ہونے سے ان کے دل پر قفل پڑ گیا جس سے بدنصیبی نے جنم لیا اور اس بدنصیبی کے باعث بہتان باندھنے' بے عزت کرنے اور مجھے کم تر ثابت کرنے کا ارادہ کیا۔
(آسمانی فیصلہ روحانی خزائن جلد 4 صفحہ 345)

ایک اور جگہ مرزا غلام احمد نے یوں وضاحت کی ہے:

"بالآخر ہم ناظرین پر ظاہر کرتے ہیں کہ میر عباس علی صاحب نے 12 دسمبر 1891ء میں مخالفانہ طور پر ایک اشتہار بھی شائع کیا ہے جو ترک ادب اور تحقیر کے الفاظ سے بھرا ہوا ہے۔ سو ان الفاظ سے تو ہمیں کچھ غرض نہیں، جب دل بگڑتا ہے تو زبان ساتھ ہی بگڑ جاتی ہے لیکن اس اشتہار کی تین باتوں کا جواب دینا ضروری ہے۔

اول: یہ کہ میر صاحب کے دل میں دہلی کے مباحثات کا حال خلاف واقعہ جم گیا ہے۔ سو اس وسوسہ کو دور کرنے کے لیے میرا یہی اشتہار کافی ہے بشرطیکہ میر صاحب اس کو غور سے پڑھیں۔

دوئم: یہ کہ میر صاحب کے دل میں سراسر فاش غلطی سے یہ بات بیٹھ گئی ہے کہ گویا میں ایک نیچری آدمی ہوں، معجزات کا منکر اور لیلۃ القدر سے انکاری اور نبوت کا مدعی اور انبیاء علیہم السلام کی اہانت کرنے والا اور عقائد اسلام سے منہ پھیرنے والا۔ سو ان اوہام کے دور کرنے کے لیے

میں وعدہ کر چکا ہوں کہ عنقریب میری طرف سے اس بارہ میں رسالہ مستقلہ شائع ہوگا۔ اگر میر صاحب توجہ سے اس رسالہ کو دیکھیں گے تو بشرط توفیق ازلی اپنی بے بنیاد اور بے اصل بدظنیوں سے سخت ندامت اٹھائیں گے۔

سوئم: یہ کہ میر صاحب نے اپنے اس اشتہار میں اپنے کمالات ظاہر فرما کر تحریر فرمایا ہے کہ گویا ان کو رسول نمائی کی طاقت ہے۔ چنانچہ وہ اس اشتہار میں اس عاجز کی نسبت لکھتے ہیں کہ اس بارہ میں میرا مقابلہ نہیں کیا۔ میں نے مرزا صاحب سے کہا تھا کہ ہم دونوں کسی ایک مسجد میں بیٹھ جائیں اور پھر یا تو مجھ کو رسول کریمؐ کی زیارت کرا کر اپنے دعاوی کی تصدیق کرادی جائے اور یا میں زیارت کرا کر اس بارہ میں فیصلہ کرادوں گا۔

(آسمانی فیصلہ ص 37 مندرجہ روحانی خزائن ص 347 ج 4 از مرزا غلام احمد قادیانی)

اگر واقعی میر صاحب نے مسیح قادیاں کو اس قسم کا کوئی چیلنج دیا تھا' تو معلوم نہیں میر صاحب نے مرزا قادیانی کی اس تحریر کا کیا جواب دیا ہوگا لیکن ظاہر ہے کہ جب میر صاحب نو دس سال کی طویل مدت تک اسلام سے منقطع ہو کر مرتد ہونے والے تھے' تو یہ کس طرح ممکن تھا کہ محبوب رب العالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان کے پاس خواب میں قدم رنجہ فرماتے؟ آخر جب میر صاحب نے وادی کفر سے نکل کر ریاض اسلام میں قدم رکھا تو رویت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سعادت یا رسول نمائی عود کر آئی۔

حسب معمول مرزا غلام احمد نے اس چیلنج کو قبول کرنے کی بجائے بہانہ بازی شروع کر دی۔ پھر مرزا غلام احمد نے میر عباس صاحب کو مشورہ دیا کہ وہ ان کی محمدی بیگم سے شادی کی پیش گوئی پوری ہونے کا انتظار کریں۔

مرزا قادیانی نے لکھا:

"پیشگوئیوں کے منتظر رہیں جو ظاہر ہوں گی۔ ازالہ اوہام کے صفحہ 855 کو دیکھیں۔ ازالہ اوہام کے صفحہ 635 اور 396 کو بغور مطالعہ کریں۔ اشتہار دہم جولائی 1887ء کی پیش گوئی کا انتظار کریں۔ جس کے ساتھ یہ بھی الہام ہے ویستلونک احق ھو قل ای وربی انہ لحق وما انتم بمعجزین. زوجناکھا لا مبدّل لکلماتی. و ان یروا ایۃ یعرضوا ویقولوا سحر مستمر۔ اور تجھ سے پوچھتے ہیں کہ کیا یہ بات سچ ہے کہہ کہ ہاں مجھے اپنے رب کی قسم ہے کہ یہ سچ ہے اور تم اس بات کو وقوع میں آنے سے روک نہیں سکتے۔ ہم نے خود اس سے تیرا عقد نکاح باندھ دیا ہے۔ میری باتوں کو کوئی بدلا نہیں سکتا۔ اور نشان دیکھ کر منہ پھیر لیں گے اور قبول نہیں کریں گے اور کہیں گے کہ یہ کوئی پکا فریب یا پکا جادو ہے۔

11-15-23-1-28-2-26-2-27-2-14-27-28

11-14-34-11-16-47-27-28-1-10-14-27-2-1

1-10-14-23-7-14-11-34-23-34-5-1-7

2-14-1-5-7-1-2-7-14-1-16-11-34-7-1-34-7-28-5-14

7-1-28-2-14

(آسمانی فیصلہ ص 40 مندرجہ روحانی خزائن ص 350 ج 4 از مرزا غلام احمد قادیانی)

قارئین! یہ دیکھیں کہ مرزا غلام احمد نے کس خوبصورتی سے حضور ﷺ کو دیکھنے یا ان کی بشارت کرنے کے معاملے سے کنی کترائی ہے۔ مرزا غلام احمد نے ایک بار پھر میر صاحب کو اپنی پیش گوئیوں اور نمبروں کی پہیلی میں پھانسنے کی کوشش کی۔ مرزا غلام احمد کی محمدی بیگم سے شادی کبھی نہ ہو سکی۔ کوئی بھی حتیٰ کہ مرزا غلام احمد قادیانی خود بھی نمبروں کی اس پہیلی کا مطلب نہیں جانتے تھے۔



مولانا تاج محمدؒ

# مرزا قادیانی اپنے جلیل القدر ''مرید'' کی نظر میں

ڈاکٹر عبدالحکیم خاں صاحب پٹیالوی، وہ مشہور و معروف شخصیت ہیں جو قریباً 25 برس تک مرزا غلام احمد قادیانی کے خاص الخاص، جلیل القدر مریدین میں شمار ہوتے رہے۔ مرزا صاحب کو آپ سے بے پناہ محبت تھی۔ اللہ تبارک وتعالیٰ نے ڈاکٹر صاحب پر اپنا فضل و کرم فرمایا کہ 25 برس بعد مرزائیت سے تائب ہو گئے۔ ڈاکٹر صاحب نے اپنے مرزائیت کے زمانے میں قرآن کریم کی ایک تفسیر بنام ''تفسیر القرآن بالقرآن'' لکھی۔ مرزا غلام احمد کے نزدیک ڈاکٹر صاحب کا کیا مقام تھا؟ اس کے لیے مرزا صاحب کے درج ذیل ارشادات ذہن میں رکھیے:

''حدیث صحیح میں آ چکا ہے کہ مہدی موعود کے پاس ایک چھپی ہوئی کتاب ہو گی، جس میں اس کے تین سو تیرہ اصحاب کا نام درج ہوگا۔ یہ پیشگوئی آج پوری ہو گئی...... بموجب منشا حدیث کے یہ بیان کر دینا پہلے سے ضروری ہے کہ یہ تمام اصحاب خصلت صدق و صفا رکھتے ہیں اور وہ یہ ہیں [پھر اس سے آگے مرزا صاحب تین سو تیرہ صاحبان کا نام درج کرتے ہیں، جن میں نمبر 159 پر ڈاکٹر عبدالحکیم خاں صاحب کا نام ہے]''۔ (انجام آتھم ص 324 ضمیمہ ص 40)

مرزا صاحب نے اپنی کتاب ''ازالہ اوہام'' مطبوعہ لاہور ص 808/404 پر ڈاکٹر عبدالحکیم صاحب کا تعارف ان الفاظ میں کرایا ہے کہ ''حبی فی اللہ میاں عبدالحکیم خاں جوان صالح ہے۔ علامات رشد و سعادت اس کے چہرہ سے نمایاں ہیں۔ زیرک اور فہیم آدمی ہیں۔ انگریزی زبان میں عمدہ مہارت رکھتے ہیں۔ امید رکھتا ہوں کہ خدا تعالیٰ کئی خدمات اسلام ان کے ہاتھ سے پوری کرے گا۔''

ڈاکٹر صاحب نے اپنے مرزائیت کے زمانہ میں قرآن مجید کی جو تفسیر لکھی تھی۔ اس کے متعلق مرزا صاحب لکھتے ہیں:

''ڈاکٹر صاحب کی ''تفسیر القرآن بالقرآن'' ایک بے نظیر تفسیر ہے۔ جس کو ڈاکٹر عبدالحکیم خاں صاحب نے کمال محنت کے ساتھ تصنیف فرمایا ہے۔ نہایت عمدہ

شیریں بیان ہے۔ اس میں قرآنی نکات خوب بیان کیے گئے۔ یہ تفسیر دلوں پر اثر کرنے والی ہے۔" (اخبار "بدر" شمارہ 38، جلد 9، 9 اکتوبر 1930ء بحوالہ فسانہ قادیان)

چونکہ ڈاکٹر صاحب کے ہاتھوں اللہ تعالیٰ کو خدمت اسلام لینا منظور تھا، اس لیے 25 برس مرزائیت میں ضائع کرنے کے بعد ڈاکٹر صاحب کو توبہ کی توفیق ملی۔ ڈاکٹر صاحب کے مرزائیت سے تائب ہونے کی اصل وجوہات کیا تھیں؟ اس کا تذکرہ تو آگے آئے گا۔ پہلے ہم مرزا صاحب پر بحران کے طاری ہونے کی حالت کا ذکر کرتے ہیں، جو ڈاکٹر صاحب کے مرزائیت کو چھوڑنے پر طاری ہوئی۔ لکھتے ہیں:

"ڈاکٹر عبدالحکیم صاحب کا اگر تقویٰ صحیح ہوتا تو وہ کبھی تفسیر لکھنے کا نام نہ لیتا کیونکہ وہ اس کا اہل ہی نہیں تھا۔ اس کی تفسیر میں ذرہ بھر روحانیت نہیں اور نہ ہی ظاہری علم کا کچھ حصہ۔" (اخبار "بدر" 7 جون 1906ء بحوالہ فسانہ قادیان)

سوچنے کا مقام ہے۔ ڈاکٹر صاحب جب تک مرزائی رہے، ان کی تفسیر ایک بے نظیر تفسیر تھی اور عمدہ شیریں بیان تھی، دلوں پر اثر کرنے والی تھی۔ جب مرزائیت سے تائب ہوئے تو مرزا صاحب نے ان کی مذمت شروع کر دی کہ ایسا تھا، ویسا تھا، گنجا تھا، لنگڑا تھا، لولا تھا۔ تفسیر لکھنے کا نااہل تھا، روحانیت نزدیک نہ پھٹکی، ظاہری علم سے کچھ حصہ نہ پایا۔

حقیقت یہ ہے کہ انکشاف صداقت اور قبول حق کے لیے خدا کی طرف سے ایک وقت مقرر ہوتا ہے چونکہ جب تک فضل خداوندی انسان کے شامل حال نہ ہو، صراط مستقیم اور راہ ہدایت کا میسر ہونا ناممکن ہے۔ اس لیے کہ "انسان اپنی عقل میں غلطی کر سکتا ہے، لیکن خدا تو اپنی راہنمائی میں غلطی نہیں کر سکتا۔" تاریخ اسلام میں اس قسم کے متعدد واقعات موجود ہیں کہ پیغمبر آخرالزمان ﷺ کے بعد مرزا قادیانی کی طرح کئی مدعیان نبوت باطلہ پیدا ہوئے۔ جن پر ہزاروں نہیں، بلکہ لاکھوں مردودان ازلی انسانوں نے ایمان لا کر اپنی عاقبت کو برباد کیا۔ ان جھوٹے نبیوں پر ایمان لانے والوں میں بعض بڑے بڑے لائق و قابل تھے۔ یعنی بظاہر اس قدر لائق و قابل کہ قادیانی نبوت اور خلافت ان کے سامنے کوئی چیز ہی نہیں ہے اور پھر ان کذابوں اور دجالوں کو کافی ترقی اور عروج حاصل ہوا۔

چنانچہ مرزا قادیانی اپنی کتاب میں لکھتے ہیں کہ:

"حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کے بعد ایک خطرناک زمانہ پیدا ہو گیا تھا۔ کئی فرقے عرب کے، مرتد ہو گئے اور جھوٹے پیغمبر کھڑے ہو گئے تھے۔ خدا نے حضرت ابوبکر کے کاموں میں برکت دی اور نبیوں کی طرح اس کا اقبال چمکا۔ اس نے مفسدوں اور جھوٹے نبیوں کو خدا سے قدرت اور جلال پا کر قتل کیا۔ آنحضرت کے بعد چند شریر لوگوں نے پیغمبری کا دعویٰ کر دیا۔ جن کے ساتھ کئی

لاکھ بدبخت انسانوں کی جمعیت ہوگئی اور دشمنوں کا شمار اس قدر بڑھ گیا کہ صحابہ کی جماعت ان کے آگے کچھ بھی چیز نہ تھی۔ جس شخص کو اس زمانہ کی تاریخ پر اطلاع ہے۔ وہ گواہی دے سکتا ہے کہ وہ طوفان ایسا طوفان تھا کہ اگر درحقیقت اسلام خدا کی طرف سے نہ ہوتا، تو اس دن اسلام کا خاتمہ تھا۔" ("تحفہ گولڑویہ" ص 93-95)

"غور کا مقام ہے کہ جس وقت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نبوت حقہ کی تبلیغ کر رہے تھے، اس وقت مسیلمہ کذاب اور اسود عنسی نے کیا کیا فتنے برپا کر دیے تھے۔ ایسا ہی ابن صیاد نے بہت فتنہ ڈالا تھا اور یہ تمام لوگ ہزارہا لوگوں کی ہلاکت کا موجب ہوئے تھے۔" ("مکتوبات احمدیہ" جلد پنجم، نمبر 2، ص 113)

پس مرزا صاحب کے ان ہر دو مذکورہ بالا حوالوں سے روز روشن کی طرح ثابت ہو گیا کہ پیغمبر اسلام ﷺ کے بعد چند شریر اور بدمعاش اٹھے، جنھوں نے نبوت و رسالت کا دعویٰ کیا اور ان کی بیعت کرنے والے بدبخت لاکھوں کی تعداد میں پیدا ہو گئے۔ اسی طرح مرزا صاحب نے بھی نبوت و رسالت کا دعویٰ کیا۔ چنانچہ مرزا صاحب لکھتے ہیں کہ

"ہمارا دعویٰ ہے کہ ہم رسول اور نبی ہیں۔"

("دافع البلاء" ص 10-11، "بدر" 5 مارچ 1908ء)

شاید کسی کے دل میں یہ خیال پیدا ہو کہ وہ جھوٹے پیغمبر، منکر اسلام تھے اور مرزائی بظاہر مصدق اسلام ہیں۔ سو اس کا مختصر جواب یہ ہے کہ جو نوعیت، دعویٰ اسلام کی اس وقت مرزائیوں کی ہے، وہی نوعیت ان کی تھی۔ یعنی جس طرح مرزائی، مرزا قادیانی کے انکار کی وجہ سے تمام مسلمانوں کو کافر سمجھتے ہیں۔ اسی طرح وہ بھی مسلمانوں کو اپنے خانہ ساز پیغمبروں کے انکار کی وجہ سے کافر سمجھتے تھے۔ ورنہ اسلام کے دعویدار بظاہر وہ بھی تھے۔ چنانچہ اس امر کا اعتراف خود امت مرزائیہ کو بھی ہے۔ ملاحظہ ہو:

"مسیلمہ کذاب مع اپنی جماعت کے بظاہر اسلام میں داخل ہو چکا تھا۔ اعمال سحریہ وغیرہ میں اس کو بڑا دخل تھا۔ مسیلمہ کذاب کے ساتھ بہت کثیر آدمی ہو گئے تھے۔"

("ریویو" جلد 7، نمبر 6-7، ماہ جون و جولائی 1908ء، ص 226 قادیان)

مگر باوجود ان تمام ناقابل رہائی، ایمان ربا دل فریبیوں اور باطل پرستیوں کے، پھر بھی ان گرفتاران الحاد و ضلالت میں بعض اشخاص موجود ہوتے ہیں کہ جن میں فطرتی طور پر کوئی نہ کوئی نیکی اور خوبی پوشیدہ ہوتی ہے، جس کی بدولت کبھی نہ کبھی ایسے گمراہ انسان بھی خداوندان عالم کی رہنمائی میں صداقت ابدی یعنی نور اسلام کی طرف رجوع کر لیتے ہیں۔

ان میں سے ایک ہمارے ڈاکٹر عبدالحکیم خان صاحب بھی ہیں۔ ڈاکٹر صاحب موصوف کافی

عرصہ مرزا قادیانی کے مرید رہے۔ آخر ہادی برحق نے ان کی رہنمائی کی اور ان کو شمع ہدایت سے منور فرمایا۔ ذلک فضل اللہ یوتیہ من یشاء.

چونکہ ڈاکٹر صاحب صدق و صفا کی خصلت رکھتے تھے اور رشد و سعادت کی علامات ان کے چہرے سے نمایاں تھیں۔ نیز خدا تعالیٰ کو منظور تھا کہ ان سے اسلام کی خدمات لی جائیں، اس لیے ترک مرزائیت کے بعد ڈاکٹر صاحب موصوف نے نہایت تحدی کے ساتھ یہ اعلان کیا کہ خداوند عالم نے بذریعہ الہام مجھے اطلاع دی ہے کہ میں صادق ہوں اور مرزا قادیانی کاذب، میں حق پر ہوں اور مرزا قادیانی باطل پر اور میرے صادق ہونے کا ثبوت یہ ہے کہ مرزا قادیانی میری زندگی میں ہی ہلاک ہوگا۔ چنانچہ ڈاکٹر صاحب فرماتے ہیں کہ مجھے خدا کی طرف سے یہ الہام ہوا کہ

''مرزا مسرف، کذاب اور عیار ہے۔ صادق کے سامنے شریر ہلاک ہوگا۔''

(''اعلان الحق واتمام الحجت'' ص 4و''تبلیغ رسالت'' جلد 10، ص 115)

ڈاکٹر صاحب کا کیسا واضح اور صاف الہام ہے کہ صادق کے سامنے شریر ہلاک ہوگا۔ اب اس میں کسی تاویل وغیرہ کی گنجائش نہیں ہے۔ جو کاذب اور شریر ہوگا، وہ پہلے مرے گا۔

اب مرزا صاحب نے دیکھا کہ وہ شخص جس کو میں نے کل دنیا کے سامنے اپنے دعویٰ مہدویت میں بطور ایک دلیل کے پیش کیا تھا، آج وہ شخص نہ صرف مجھ سے منحرف ہی ہوگیا ہے، بلکہ میری مہدویت پر ضرب کاری لگاتا ہوا اور اس کو باطل کرتا ہوا نہایت تحدی سے یہ بھی اعلان کرتا ہے کہ وہ صادق اور میں شریر ہوں اور اپنی صداقت کا معیار پیش کرتا ہے کہ میں اس کی زندگی ہی میں ہلاک ہو جاؤں گا۔ اب مرزا جی نے ''ملا آں باشد کہ چپ نہ شود'' کی مثال کے مطابق ڈاکٹر عبدالحکیم خان کے مقابلے میں جواب شائع کیا۔ مگر کرشمہ قدرت دیکھئے کہ وہ جواب بھی برق آسمانی بن کر مرزا جی کے خانہ ساز دعوئ مہدویت اور نبوت کو خاکستر کر کے رکھ گیا۔

اب جواب ملاحظہ ہو۔ مرزا صاحب لکھتے ہیں:

''اس امر سے اکثر لوگ واقف ہوں گے کہ ڈاکٹر عبدالحکیم خان صاحب، بیس برس تک میرے مریدوں میں داخل رہے۔ چند برس سے مجھ سے برگشتہ ہو کر سخت مخالف ہو گئے ہیں اور اپنے رسالہ المسیح الدجال میں میرا نام کذاب، مکار، شیطان، دجال، شریر، حرام خور رکھا ہے اور مجھے خائن، شکم پرست، نفس پرست، مفسد، مفتری اور خدا پر افترا کرنے والا قرار دیا ہے اور کوئی ایسا عیب نہیں ہے جو میرے ذمہ نہیں لگایا۔ گویا جب سے دنیا پیدا ہوئی ہے۔ ان تمام بدیوں کا مجموعہ میرے سوا کوئی نہیں گزرا اور پھر اس پر کفایت نہیں کی بلکہ پنجاب کے بڑے بڑے شہروں کا دورہ کر کے میری عیب شماری کے بارہ لیکچر دیے اور انواع و اقسام کی بدیاں عام جلسوں

میں میرے ذمہ لگائیں اور میرے وجود کو دنیا کے لیے ایک خطرناک شیطان سے بدتر ظاہر کیا اور پھر میاں عبدالحکیم صاحب نے اسی پر بس نہیں کی بلکہ ہر ایک لیکچر کے ساتھ یہ پیش گوئی بھی صدہا آدمیوں میں شائع کی کہ مجھے خدا نے الہام کیا ہے، کہ یہ شخص تین سال کے عرصہ میں فنا ہو جائے گا، کیونکہ وہ کذاب اور مفتری ہے۔ میں نے اس کی ان پیشین گوئیوں پر صبر کیا مگر آج جو 14 اگست 1906ء ہے۔ پھر اس کا خط آیا ہے۔ اس میں بھی لکھا ہے کہ 12 جولائی 1906ء کو خدا تعالیٰ نے اس شخص کے ہلاک ہونے کی خبر مجھے دی ہے کہ اس تاریخ سے تین برس تک ہلاک ہو جائے گا۔ جب اس حد تک نوبت پہنچ گئی تو اب میں بھی اس بات میں کوئی مضائقہ نہیں دیکھتا، کہ جو کچھ خدا نے اس کی نسبت میرے پر ظاہر فرمایا ہے، میں بھی شائع کروں۔ کیونکہ اگر درحقیقت میں خدا تعالیٰ کے نزدیک کذاب ہوں، تو اس صورت میں تمام بدکرداروں سے بڑھ کر سزا کے لائق ہوں تا کہ لوگ میرے فتنہ سے نجات پائیں۔

وہ پیش گوئی جو خدا کی طرف سے میاں عبدالحکیم خان صاحب اسسٹنٹ سرجن پٹیالہ کی نسبت مجھے معلوم ہوئی ہے، جس کے الفاظ یہ ہیں خدا کے مقبولوں میں قبولیت کے نمونے اور علامتیں ہوتی ہیں، ان پر کوئی غالب نہیں آ سکتا۔ رَبِّ فَرِّقْ بَيْنَ صَادِقٍ وَكَاذِبٍ۔"

(المشتہر مرزا غلام احمد مسیح موعود قادیانی، 16 اگست 1906ء، "تبلیغ رسالت" جلد 10 ص 113)

مرزا قادیانی نے کہا کہ خدا نے مجھے فرمایا:

"میں رحمان ہوں، میری مدد کا منتظر رہ اور اپنے دشمن کو کہہ دے کہ خدا تجھ سے مواخذہ لے گا اور پھر فرمایا کہ میں تیری عمر کو بھی بڑھا دوں گا۔ یعنی دشمن جو کہتا ہے کہ صرف جولائی 1907ء سے چودہ مہینے تک تیری عمر کے دن رہ گئے ہیں۔ میں اس کو جھوٹا کروں گا اور تیری عمر کو بڑھا دوں گا تا کہ معلوم ہو کہ میں خدا ہوں، یہ عظیم الشان پیش گوئی ہے، جس میں میری فتح اور دشمن کی شکست کا بیان فرمایا ہے اور دشمن جو میری موت چاہتا ہے، وہ خود میری آنکھوں کے روبرو اصحاب فیل کی طرح نابود اور تباہ ہوگا۔" (خاکسار مرزا غلام احمد، 5 نومبر 1907ء، "تبلیغ رسالت" جلد 10، ص 131)

"آخری دشمن اب ایک اور پیدا ہوا ہے۔ جس کا نام عبدالحکیم خان ہے اور وہ ڈاکٹر ہے اور وہ ریاست پٹیالہ کا رہنے والا ہے۔ جس کا دعویٰ ہے کہ میں اس کی زندگی

میں ہی 4 اگست 1908ء تک ہلاک ہو جاؤں گا اور یہ اس کی سچائی کے لیے ایک نشان ہوگا۔ یہ شخص الہام کا دعویٰ کرتا ہے اور مجھے دجال اور کافر اور کذاب قرار دیتا ہے۔ ... اس نے یہ پیش گوئی کی ہے کہ میں اس کی زندگی میں ہی 4 اگست 1908ء تک اس کے سامنے ہلاک ہو جاؤں گا۔ مگر خدا نے اس کی پیش گوئی کے مقابل پر مجھے خبر دی ہے کہ وہ خود عذاب میں مبتلا کیا جائے گا اور خدا اس کو ہلاک کرے گا اور میں اس کے شر سے محفوظ رہوں گا۔ سو یہ وہ مقدمہ ہے جس کا فیصلہ خدا کے ہاتھ میں ہے۔ بلاشبہ یہ سچ بات ہے کہ جو شخص خدا تعالیٰ کی نظر میں صادق ہے۔ خدا اس کی مدد کرے گا۔"

("چشمہ معرفت" مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی، ص 321 مندرجہ روحانی خزائن ج 23 ص 337)

حق و باطل کا فیصلہ کن معرکہ آپ کے سامنے ہے۔ جناب ڈاکٹر عبدالحکیم خان صاحب کا یہ الہام کہ صادق کے سامنے شریر ہلاک ہوگا۔ حرف بحرف پورا ہوا اور مرزا جی کا الہام کہ میرا دشمن یعنی ڈاکٹر عبدالحکیم میری آنکھوں کے سامنے ہلاک ہوگا اور خدا میری عمر کو بڑھا دے گا، از سرتا پا غلط ثابت ہوا۔ چنانچہ مرزا صاحب 26 مئی 1908ء بمقام لاہور بمرض ہیضہ ہلاک ہو گئے۔

(دیکھو "بدر" 2 جون 1908ء و "حیات ناصر" ص 14)

اور جناب ڈاکٹر صاحب موصوف 1919ء کو اپنی طبعی موت سے انتقال فرما کر اپنے ہادی برحق سے جا ملے۔

ڈاکٹر صاحب نے مرزائیت سے تائب ہونے کے وجوہات "تفسیر القرآن بالقرآن" کے آخری ایڈیشن میں صفحہ 244 تا صفحہ 290 یاعیسٰی انی متوفیک کی تفسیر کے تحت تحریر فرمائے ہیں۔ ڈاکٹر صاحب کا بیان درج کرنے سے پیشتر مولوی دوست محمد شاہد مولف "تاریخ احمدیت" کا بیان بھی پڑھ لیجئے، جو "تاریخ احمدیت" جلد چہارم، ص 178 پر درج ہے کہ

"ڈاکٹر عبدالحکیم پٹیالوی نے جو اپنے عقیدہ کی وجہ سے کہ نجات کا دار و مدار صرف ایمان توحید و قیامت پر ہے جماعت سے خارج کیا گیا۔"

"تاریخ احمدیت" جلد چہارم، ص 1 7 8 کی مندرجہ بالا عبارت ہی دراصل اس مضمون کی محرک ہے۔

ڈاکٹر صاحب کے مرزائیت سے تائب ہونے کے وجوہات خود ان کی زبانی سنیے۔ لکھتے ہیں:

"عرصہ 25 سال تک میرا یہی عقیدہ رہا کہ مسیح علیہ السلام جو رسول تھے فوت ہو چکے ہیں اور بڑی ارادت کے ساتھ میں مرزا صاحب کا مرید رہا۔ ان کے عیب اور خطاؤں کو بشری کمزوریوں پر محمول کرتا رہا۔ عالم قرآن اور مزکی خلق ہونے کی

نسبت خالی دعوے ستار رہا مگر نہ کبھی قرآنی مشکل ہی ان کی طرف سے حل ہوئی نہ کوئی نکتہ معرفت ایسا سنا جو مجھے اپنے طور پر معلوم نہ ہوا ہو، نہ ان کی صحبت میں تزکیہ نفس اور رجوع الی اللہ کے خاص تاثیر دیکھی، جو غیبت میں میسر نہ آئی۔ پھر بھی حسن عقیدت کے طور پر قریبا بیس روپے ماہوار سے حتی الامکان ان کے لنگر، سکول، اخبارات اور کتب وغیرہ کی امداد کرتا رہا۔ اردو، انگریزی تفاسیر اور تذکرۃ القرآن ہزاروں روپے کے صرف سے ان کی تائید میں شائع کرتا رہا۔ حسن عقیدت کے غلبہ نے کبھی کچھ سوچنے نہ دیا۔ ذکر مرزا کی وجہ سے عام مسلمان میری تفاسیر اور دینی رسائل سے کچھ فائدہ نہ اٹھا سکے۔ اکثر منصف مزاج اور غیر متعصب اشخاص جنھوں نے میری دینی تصانیف کو پڑھا تو وہ ان سے بہت مستفید اور محظوظ ہوئے اور میرے نام لکھتے رہے کہ مرزا صاحب کے متعلق جو مضامین ان تفاسیر میں ہیں، ان کو نکال دیں تاکہ عام مسلمان اس سے مستفید ہوسکیں مگر میں نے ان کی تحریروں پر کچھ خیال نہ کیا۔

جماعت احمدیہ میں مرزا کے اذکار کا جوش ایسا غالب ہوگیا کہ تسبیح تقدیس اور تحمید تمجید باری تعالی قریب قریب مفقود ہوگئے یا محض برائے نام رسمی طور پر رہ گیا اور سوائے اس ایک مسئلے (حیات و وفات مسیح علیہ السلام) کے اور تمام قرآنی تعلیموں کا چرچا جاتا رہا اور جس ایک ہی مسئلہ کا مذاق رہ گیا کہ گویا پرستش باری تعالی کی بجائے مرزا صاحب کی پرستش قائم ہوگئی اور عملی طور پر ان کا کلمہ الا المرزا ہوگیا کیونکہ الا میں معبود و مطلوب وہی ہے۔ جس قدر میں اس بات پر زور دیتا تھا کہ کوئی شخص کامل نہیں ہوسکتا جب تک کہ قرآن مجید کے تمام مسائل پر علی التناسب زور نہ دیا جائے ایک ہی مسئلہ (حیات و وفات مسیحؑ) پر تن جانا اور اسی کو تمام امور پر غالب اور مقدم کرنا ایک قسم کا جنون اور سخت فسادات کی بنا ہے۔ مگر وہ مرزا کے دیوانے کب سنتے تھے۔

جن بناء پر میں عقیدہ مسیحیت و مہدویت و مجددیت مرزا صاحب سے تائب ہوا ہوں، وہ مختصراً حسب ذیل ہیں:۔

1- تمام مسلمانوں کو جو مرزا صاحب کو نہ مانیں، خارج از اسلام اور جہنمی قرار دینا اور ان کے ساتھ تعلق رکھنے کو حرام بتلانا۔

2- جب اہالیان سیالکوٹ نے ایک تحریک پیش کی کہ لنگر کی آمد و خرچ کے اہتمام کے واسطے ایک کمیٹی مقرر ہونی چاہیے تو آپ (مرزا) نے طیش میں آکر جواب دیا کہ

میں کسی کا خزانچی ہوں۔

3- جب یہ تحریک پیش ہوئی کہ لنگر کا انتظام توجہ طلب ہے۔ مہمانوں کو تکلیف ہوتی ہے تو از خود رفتہ ہو کر جواب دیا کہ کیا میں بھٹیاری ہوں؟

4- یہ (مرزا غلام احمد) ایمان، ملک یوم الدین کا معطل کنندہ ہے کیونکہ نجات مرزا غلام احمد کے ماننے پر ہی منحصر ہے۔ غور کرو مساوات جبریہ پر..........

خدا کا ماننا + اعمال صالحہ + مرزا پر ایمان = نجات

خدا کا ماننا + اعمال صالحہ - مرزا پر ایمان = نجات

خدا کا ماننا + اعمال صالحہ = یعنی ہیچ

پس آپ کا کلمہ یہ ہوا لا الہ الا المرزا. کیونکہ نجات اللہ کے ماننے اور اعمال صالحہ پر نہیں بلکہ مرزا کے ماننے پر ہے۔ خدا کا ماننا اور اعمال صالحہ سب ہیچ ہیں۔

5- آپ تو تمام دنیا کو جہنمی بنانے کے لیے اتنا بھی نہیں پوچھتے کہ تیرے پاس ہم پر ایمان لانے کے لیے کافی دلائل پہنچے یا نہیں۔ پھر تو کس وجہ سے مخالف ہے۔ کیوں نہ ہو آسمانی حکم جو ہوئے۔ کچھ تو سوچو۔ خداوند عالم، قرآن مجید اور اسلام کو کیوں ذلیل کرتے ہو۔ براہ خدا ایک دفعہ تو اپنے گریبان میں منہ ڈال کر دیکھو کہ کیا تمام دنیا پر آپ خود تبلیغ کر چکے یا آپ کے مرید ہر فرد بشر کو آپ کی مسیحیت کا قائل کر چکے، نہیں ہرگز نہیں بلکہ عدم تبلیغ کے مجرم آپ اور آپ کی جماعت میں جو ایسے احکام کو دبائے ہوئے گھر بیٹھے ہیں اور تمام دنیا کو سرکش اور کافر بنا رہے ہیں۔

6- مرزا صاحب کا یہ مسئلہ کہ میرے ماننے کے بغیر نجات نہیں۔ رب العالمین کی ربوبیت عامہ اور الرحمان الرحیم کی رحمانیت و رحیمیت تامہ کو پامال کرنے والا اور کل عالم کی سعید فطرتوں اور نیک عملوں پر جھاڑ پھیرنے والا ہے۔ یہ مسئلہ کہ خدا کا ماننا اور اعمال صالحہ اس وقت تک ہیچ ہیں جب تک کہ مرزا کو مدار نجات نہ مانا جائے۔ محض قرآن وحدیث اور عقل سلیمہ کے خلاف ہے۔

7- قرآن، حدیث اور تیرہ سو سالہ اسلام کو مردہ قرار دینا۔

8- سید المرسلین اور خلفائے راشدین کی سخت توہین ہے کہ ان کے مدفن تو بہشتی مقبرہ نہ بنیں اور غلام احمد کا مدفن بہشتی مقبرہ بن جائے۔

9- بے چارے مولویوں کو، جو محض اسلام کی خاطر آپ کے خلاف کر رہے ہیں، ان کو ولد الحرام، خنازیر، کورچشم، شیطان، حرامزادہ، اوباش، لومڑی، دجال، چوہڑے

چمار، سور اور بندر زندیق قرار دینا، کیا یہ عمل مرزا صاحب کا واجب الاطاعت ہے۔ ہم دن رات لوگوں کو فحش گالیاں نکالا کریں یا قرآن کریم کی اطاعت کریں۔

-10 اس امر میں کیا مرزا صاحب کی متابعت چاہیے یا احکام قرآنی اور ارشادات سیدالمرسلین کی اطاعت، جن میں حج کی بابت سخت تاکید ہے۔

-11 کیا سب مسلمان ایسا ہی کریں یا احادیث صحیحہ کی تہذیب سے ڈریں۔

-12 اپنی کتابوں کے لیے رقم زکوۃ طلب کرنا اور کتابوں کی قیمت اصل مصارف سے سہ چند اور چہار چند رکھ کر ان کا نفع اپنے صرف میں لانا۔

-13 "ازالہ اوہام" میں مسیح علیہ السلام کی پیش گوئیوں پر طنزاً کہا گیا ہے کہ یہ بھی کچھ پیش گوئی ہے کہ زلزلے آئیں گے، مری پڑے گی، لڑائیاں ہوں گی، قحط پڑیں گے۔ پھر ایسی پیش گوئیوں کو عظیم الشان بتایا جا رہا ہے۔ مسیح علیہ السلام کے معجزات کو مسمریزم کرشمے بتایا۔

-14 البدر 23 جنوری میں شائع کیا کہ ہر ایک بیعت کنندہ پر فرض ہے کہ حسب توفیق ماہواری یا سہ ماہی لنگر خانہ میں چندہ روانہ کرتا رہے۔ ورنہ ہر تین ماہ کے بعد اس کا نام بیعت سے خارج ہوگا۔ کیا تمام انبیاء ایسے ہی پیٹ گزارا کرتے تھے۔ اس حساب سے جو بے چارہ نادار چندہ نہ دے سکے وہ گویا اسلام سے خارج اور جہنم میں جھونکا جائے گا۔

میں نے چند ضروری تجاویز پر ایک ضروری خط و کتابت شروع کی، جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ مرزا قادیانی نے مجھ کو اپنی جماعت سے خارج کر دیا۔ یہ خط و کتابت علیحدہ بنام الحکم نمبر 4 شائع ہو گئی ہے۔ چونکہ 13 مئی کو میں نے ایک خواب کی بناء پر یہ بھی شائع کر دیا تھا کہ جب تک مرزا صاحب اپنی موجودہ زیادتیوں کا علاج کر لیں، میں اپنی بیعت واپس لیتا ہوں۔"

محترم قارئین کرام! یہ تھیں وجوہات جن کی وجہ سے ڈاکٹر عبدالحکیم خاں صاحب پٹیالوی مرزائیت سے تائب ہوئے۔ ہمارے خیال میں علاوہ ان وجوہات کے سب سے بڑی وجہ جو اختلافات کا باعث بنی، وہ یہ تھی کہ مرزا غلام احمد مسلمانوں کو کافر کیوں کہتا ہے؟

مرزا غلام احمد کے بیٹے مرزا بشیر احمد ایم۔اے نے "کلمۃ الفصل" ص 49 پر ٹھیک لکھا ہے کہ

"حضرت مسیح موعود نے عبدالحکیم خاں کو جماعت (مرزائیہ) سے اس واسطے خارج کیا کہ وہ غیر احمدیوں کو مسلمان کہتا تھا۔"



# قادیانیت

## اُس بازار میں

مرتب و تحقیق:

**محمد متین خالد**

یہ کتاب محض ایک روائتی کتاب نہیں.... یہ کوزے میں سمندر اور قطرے میں دجلہ کی مظہر ہے۔ یہ کتاب قادیانی جماعت کے بانی مرزا قادیانی' اس کی اولاد' نام نہاد خلیفوں اور دیگر قادیانیوں کی مستند تصانیف اور انہی کے اخبارات و رسائل میں مطبوعہ غلیظ و شرمناک عبارتوں اور رکیک و کریہہ حماقتوں کے ناقابل تردید عکسی و دستاویزی شواہد لیے ہوئے ہے۔ قادیانی جرائم کے یہ ثبوت اتنے واضح ہیں کہ دنیا کی کسی بھی عدالت میں ان عکسی دستاویزات کی صداقت کو چیلنج کرنا کسی بھی قادیانی کے لیے ممکن نہیں ہے۔ میں اس کتاب میں درج تمام حوالہ جات اور عکسی شواہد کی ثقاہت کی ذمہ داری قبول کرتا ہوں۔ قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا طاہر احمد سمیت دنیا کے تمام قادیانیوں (بشمول لاہوری گروپ) کو چیلنج کرتا ہوں کہ اگر اس کتاب میں موجود کوئی بھی عکس غیر حقیقی یا ایک بھی حوالہ من گھڑت پایا جائے تو مؤلف ہر قسم کی سزا پانے کے لیے تیار ہے! بصورت دیگر انھیں ضد اور ہٹ دھرمی کی تاریک راہ چھوڑ کر اسلام کی کشادہ آغوش میں آجانا چاہیے۔

اس وسیع و عریض کرۂ ارض پر...... ہے کوئی

جگر دار قادیانی جو اس چیلنج کو قبول کرے!

صفحات/300 قیمت/-150

Daily Mirror · Newsweek · CNN · TIME · BBC · COSMOPOLITAN · Guardian · Herald Tribune · Le Monde · THE TIMES · The Washington Post · USA TODAY · The Sunday Telegraph · THE INDEPENDENT · Daily Mail · Reader's Digest · CRAYON · ASIAWEEK

# پادریوں کے کرتوت

ترتیب و تحقیق **محمد متین خالد**

- پوپ جان پال نے تنہائی میں ملاقات کے دوران امریکی صدر بُش سے کیا درخواست کی؟
- عیسائیوں کے کون کون سے اعلیٰ مذہبی عہدیدار ایڈز میں مبتلا ہیں؟
- قتل، زنا، اسقاط حمل اور چوری کے گناہ گرجوں میں پادری کتنی ادائیگی پر معاف کر دیتے ہیں؟
- کون کون سے نامور پادری ہم جنس پرستی میں مبتلا ہیں؟
- شیطانی کرتوتوں اور جنسی سیاہ کاریوں کے باوجود پادریوں کے خلاف کارروائی کیوں نہیں ہوتی؟
- کون سے بڑے بشپ فنڈز کی خورد برد، طوائفوں کی سرپرستی اور منشیات کے دھندے میں ملوث ہیں؟
- کمسن بچوں کے ساتھ جنسی زیادتیوں کی گھناؤنی وارداتوں کے مرتکب پادریوں نے "متاثرین" کو کتنی رقم ادا کی؟
- کتنی راہبائیں (Nuns) اسقاط حمل کے نتیجے میں ہلاک ہوئیں؟
- انٹرنیٹ پر بچوں کی برہنہ تصاویر جاری کرنے کے پیچھے اصل محرکات کیا تھے؟
- کس کس پادری کے کتنے ناجائز بچے کہاں کہاں ہیں؟
- پوپ کا ناجائز بیٹا کس طرح اعلیٰ مذہبی عہدے تک پہنچا؟
- "ویلنٹائن ڈے" کی اصل حقیقت کیا ہے؟

تہلکہ انگیز انکشافات... ہوش رُبا تفصیلات... پہلی بار منظر عام پر